# گلدستہ عزیز




شائع کردہ: مکتبہ العزیز دواخانہ گلی نمبر 1 کالونی نمبر 3 خانیوال
: 51832

نام کتاب ——— گلدستہ عزیز

تعداد اشاعت ——— 1000

قیمت ——— Rs600 Rs

تاریخ ——— 2015

مصنّف ——— حکیم عبدالعزیز تبسّم کمبوہ

معاونین

حکیم جاوید الحسن کمبوہ۔ حکیم محمد ظفر اقبال کمبوہ

صاحبزادی حکیم عبدالعزیز طبیبہ حمنا نعیم وقاص کمبوہ

ماہر امراض مزمنہ، زنانہ و بچگانہ

دنیا پور شہر
0334-6881760
0305-6881760

# گلدستہ عزیز



مصنف
حکیم عبدالعزیز تبسم

شائع کردہ:
مکتبہ العزیز دواخانہ کالونی نمبر 3 گلی نمبر 1 نزد مکی مسجد خانیوال

# فہرست مضامین

ہونے پائے تو کیمیائی مرض پیدا ہو جاتا ہے۔ جو کہ مسلسل قائم رہتا ہے۔ مریض کی جان نہیں چھوڑتی۔ پس ایسی امراض کو لاعلاج امراض کہا جاتا ہے۔ مگر اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے کوئی مرض بھی لاعلاج نہ ہے بلکہ حدیث میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ہر مرض کیلئے ستر دوائیں پیدا فرمائی ہیں۔ اس لیے علاج یقینی موجود ہے۔ اور یہ مرتبہ یا فوقیت فقط قانون مفرد اعضاء کو حاصل ہے۔ ہم نے ان امراض کے خاتمے اور ہمہ قسم کے زہریلے مادوں کو خارج کرنے کیلئے تین نسخے جو کہ بار بار عمل میں لائے گئے۔ علاج میں تیر بہدف ثابت ہوئے ان کا نام بھل صفائی رکھا گیا ہے۔ یہ نسخے شاید آپ اپنی زندگی میں پہلی مرتبہ دیکھیں گے۔ یا پھر میرے چند دوستوں کے پاس ہو سکتے ہیں۔ ورنہ ناممکن ہے۔ یہ کام بھی محض مخلوق خدا کی بھلائی کیلئے کر رہا ہوں۔

دعا ہے کہ......اللہ تعالیٰ......اسے قبول فرمائے۔ ڈرتا ہوں اللہ کی ذات سے کہ میرا یہ عمل کہیں دکھاوا کی بھینٹ نہ چڑھ جائے۔

**لا توفیقی الا باللہ**

ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پہ روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

# بیان، نسخہ جات بھل صفائی

**نسخہ** : یہ نسخہ اس وقت استعمال کیا جاتا ہے۔ جب جسم میں بوجہ آتشکی زہر (سفلسی) بلغمی مادہ کے رکنے یا متعفن ہونے سے کوئی عارضہ لاحق ہو گیا ہو۔ مرض دائمی صورت اختیار کر لے یا لا علاج کے زمرہ میں آ جائے۔ اس وقت اس کا استعمال سونے پر سہاگہ کا کام کرتا ہے۔ مادہ متعفنہ کو آناً فاناً خارج کر کے بدن کو کندن کی مانند بنا دیتا ہے۔ اس کے بعد مرض کا علاج ملینات، اکسیرات اور تریاق سے سرانجام دیں۔ بلغمی و آتشکی امراض کی مفصل تشریح دستور مطب میں ملاحظہ فرماویں۔ درج ذیل بالترتیب تین نسخے بھل صفائی اعصابی غدی، اعصابی عضلاتی اور عضلاتی اعصابی بگڑی ہوئی امراض کیلئے تیر بہدف ہیں۔ ان کا مزاج بھی ایک جیسا ہے اور افعال بھی برابر کے ہیں۔ ان میں سے کوئی ایک تیار کر کے مخلوق خدا کی خدمت کریں۔

**نسخہ**: لونگ 1 تولہ جوتری 2 تولہ، دارچینی 5 تولہ کچلہ مدبر 8 تولہ، ست مصبر 8 تولہ، شحم حنظل 8 تولہ، کچلی نمبر 4-1.7 والی 100 گرام زیرو سائز کیپسول بھر لیں۔ حسب ضرورت ایک تا دو عدد بعد از غذا کھلا دیں۔ صبح و شام بھی دے سکتے ہیں یا صرف رات کے وقت دیں ہمراہ قہوہ یا تازہ پانی

**افعال و اثرات** عضلاتی غدی (خشک گرم) اس سے آپ مسہل،

ملین اور شدید کا کام بھی لے سکتے ہیں اس کیلئے صرف مقدار خوراک کم وبیش کرنا پڑتی ہے۔

**فوائد** یہ دوا قلب وعضلات کو مشینی طور پر تحریک دیتی ہے۔ جگر کیلئے نہایت مقوی ہے ریاح کا مشینی طور پر اخراج شروع ہوکر صفرا پیدا ہونا شروع ہوجاتا ہے۔ ملیریا، بخار، ضعف عضلات سے ٹانگیں درد کرنا اور درد کمر بوجہ سردی، ضعف اعصاب، ضعف باہ، زکام بارد، درد اعصابہ اور ہیضہ میں جب مریض کو ٹھنڈے پسینے آنے لگیں اور بدنی حرارت انتہائی کم ہوجائے تو یہ دوا نہایت مفید ثابت ہوتی ہے۔ دل جب کثرت رطوبات بلغمی سے پھول گیا ہو بلڈ پریشر لو ہوگیا ہو۔ نبض کی رفتار سست ہو۔ تو اس کے استعمال سے بہت فائدہ ہوتا ہے۔ مخاطی خلط کو پیٹ میں تھوڑا سا پیچ ڈال کر سفید سفید لچھوں کی شکل میں خارج کرتا ہے۔ بلغمی دمہ کا کامیاب علاج ہے۔

ایضاً نمبر 2 : لونگ 50 گرام جوتری 100 گرام دارچینی 250 گرام، کچلہ مدبر 500 گرام، مصبر خالص 500 گرام، شحم حنظل 500 گرام کچلی نمبر۲ 500 گرام۔

ایضاً نمبر 3 : شدید نمبر۳ ایک پاؤ، ست مصبر 10 تولہ، شحم حنظل 10 تولہ، کچلہ مدبر 10 تولہ، زیرو سائیز کیپ سول بھرلیں۔ تینوں نسخوں کے

فوائد برابر کے ہیں۔

**مقدار خوراک** ایک صبح ایک شام کھانا کھانے کے بعد ہمراہ تازہ پانی یا قہوہ۔

بیان نمبر 2: غدی امراض کی بھل صفائی کا نسخہ پیش خدمت ہے۔

سقمونیا 1 تولہ، کالا دانہ 3 تولہ، ست ملٹھی 3 تولہ، سفید زیرہ 4 تولہ، حب بقدر نخود بنادیں۔

**مقدار خوراک**: 1 تا 2 گولی صبح وشام ہمراہ دودھ نیم گرم۔

**افعال واثرات** اعصابی غدی و اعصابی عضلاتی ہیں۔ اس لئے بدن سے صفراوی غلیظ اخلاطہ خارج کرنے کیلئے نہایت عمدہ دوا ہے۔ یہ دوا عضلاتی غدی، غدی عضلاتی اور غدی اعصابی تحریک سے جو پیچیدہ امراض پیدا ہوتے ہیں ان کیلئے بھی از حد مفید ومجرب ہے۔

**بیان نمبر ۳**: نسخہ بھل صفائی عضلاتی اعصابی عضلاتی غدی اور غدی عضلاتی تحریک سے جو خطرناک امراض پیدا ہوگئے ہوں یا خون کے اندر فاسد مادے رکے ہوئے ہوں کیلئے انتہائی کامیاب دوا ہے۔

**نسخہ** درج ذیل ہے: غدی عضلاتی اکسیر 1.7 والی 700 گرام اصلاح کبد دستور مطب والا 700 گرام، سہاگہ بریاں، 700 گرام، مغز جمالگوٹہ مدبر، 60 گرام۔

**ترکیب تیاری** پہلے تینوں مرکب اجزاء کو باہم اچھی طرح ملا لیں پھر اس سے ۱ ½ کلو وزن لے کر اس میں مغز جمال گوٹہ خوب کھرل کریں۔ بعد ازاں زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

**مقدار خوراک**: 1 عدد صبح و شام

**افعال و اثرات**: غدی اعصابی مسہل کے ہیں۔

**فوائد** جملہ سوداوی و صفراوی زہریلے مادے خارج کرنے کیلئے کرشمہ قدرت ہے۔

ایضاً: مرکب اصلاح کبد 250 گرام، مرکب امروسیا 250 گرام تریاق نمبر ۶-50 گرام۔ اکسیر نمبر 4-50 گرام، مغز جمالگوٹہ مدبر 20 گرام لیں۔

**ترکیب** پہلے جملہ مرکب ادویہ اچھی طرح ملا لیں، آخیر پر مغز جمالگوٹہ دو گھنٹے تک خوب کھرل کریں۔ بس تیار ہے۔

**مقدار خوراک**: 1 صبح 1 شام بعد از غذا۔

افعال و اثرات غدی اعصابی ہیں۔

ایضاً: اکسیر نمبر ۴۔ 1/7 والی 80 گرام، قلمی شورہ مدبر در مرچ سیاہ دگنا وزن 100 گرام، گیرو 80 گرام، مغز جمالگوٹہ ایک تولہ سفوف بنا دیں۔

زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

**مقدار خوراک** :ایک صبح اور ایک رات بعد از غذا

ایضاً : حب تریاق مواد فاسدہ انسانی مشینری کی بھل صفائی کیلئے بیمثال اور لازوال دوا ہے۔اس نسخہ پر شک کرنا گناہ عظیم ہے۔

**نسخہ یہ ہے:** پارہ مصفی 75 گرام ، گندھک آنولہ سار مصفی 500 گرام ۔ جرجیر یعنی تارا میرا 3 پاؤ ، مغز جمالگوٹہ مدبر شدہ 150 گرام ، حب بقدر مرچ سیاہ بناویں۔

**مقدار خوراک** :1 تا 2 گولی ہیں۔اور چار گولی مسہل کا کام کرتی ہیں اور ایک گولی روزانہ کھلانا عضلاتی نامروی کا بہترین علاج ہے۔بطور طلاء گولی پیس کر لگاویں۔

**نسخہ امروسیا حاضر خدمت ہے** : ترکیب تیاری مجربات عزیز کے صفحہ 605 پر ملاحظہ فرماویں۔۔

**نسخہ یہ ہے** : سنگ یہود، فلفل گرد، نوشادر، پھٹکڑی سفید، قلمی شورہ، سہاگہ، جوکھار، ہر ایک 250 گرام ، بلادر 100 گرام پوست بندق 50 گرام ۔ تمام ادویہ نیم کو فتہ کر کے لوہے کی کڑاہی میں جلا لیں۔مگر سب سے پہلے شورہ اور بلادر کو ملائیں۔دھواں سے بچیں ورنہ تمام بدن سوج جائیگا۔ جملہ ادویہ کو

متواتر تیز آنچ پر دوگھنٹہ تک جلائیں ورنہ دوا سیاہ رنگ کی تیار ہوگی۔ جبکہ سفیدی مائل سرمائی بننی چاہیے۔

**مقدار خوراک**: 1 ماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ جوشاندہ درج ذیل دیں۔ بزرالخلہ 5 تولہ لیکر اڑھائی کلو پانی میں خوب ابال لیں اور بوتل بھر کر رکھ لیں۔ روزانہ جوشاندہ 5 تولہ سے دوا کھاویں۔ اخراج پتھری گردہ و پتہ کیلئے مجرب علاج ہے۔ یہ کم از کم 21 دن کا کورس کریں۔

# بیان امراض سر

بیان سر درد اعصابی: تحریک اعصابی غدی و اعصابی عضلاتی، ان میں سے کسی تحریک میں بھی درد سر ہوسکتا ہے۔

**اسباب**: خون میں کثرت بلغم، لو بلڈ پریشر ہونا وغیرہ سے نزلہ زکام لگ جانا۔

**علامات**: درد سر ہر وقت دھیما دھیما رہتا ہے۔ بلغمی رطوبات کے منجمد

ہونے سے مزید تکلیف بڑھ جاتی ہے۔

**علاج:** سب سے پہلے بھل صفائی نسخہ نمبر 1 دے کر مادہ کو خارج کریں اس کے بعد جوشاندہ اسطوخودوس پلائیں نسخہ یہ ہے۔ اسطوخودوس 2 حصے کشنیز 1 حصہ، مرچ سیاہ 1/4 حصہ گھوٹ کر نیم گرم شہد ملا کر دن میں 2 مرتبہ پلائیں۔

**غذا:** صبح کا ناشتہ بیسن کی روٹی ساتھ دہی انڈہ لگا کر گرم گرم کھلا کر قہوہ دار چینی لونگ والا دیں۔ دوپہر میں چنے، مسور کی دال، لوبیا، مٹر، چھولیا، گوشت ہمہ قسم سبزی ملا کر دیں۔ آلو، گوبھی، مکئی کی روٹی ہمراہ میتھی یا لک ساگ دیں۔ اس کے بعد مقویات دیں۔ یعنی حب خاص یا حب قویٰ باطنیہ دستور مطب والی دیں۔ موسم کے مطابق مریض کو سردی سے بچائیں بلکہ گرم کمرہ میں رکھیں۔

## نمبر 2. دردسر صفراوی

تحریک غدی عضلاتی (گرمی، خشکی) خون میں حدت پیدا ہو جاتی ہے۔ جس سے صفراوی رطوبت خون میں شامل ہونے لگتی ہے جو کہ معدہ و امعاء میں سوزش کا باعث ہوتی ہے۔ اگر یہ زیادہ متاثر ہو جائیں تو پیٹ میں درد و لئی و مروڑ کی شکایت ہو کر پیچش کا عارضہ ہو جاتا ہے۔ اگر مقامی طور پر

بائیں کنپٹی پر صفراوی مادہ رکنے سے غشائی پردہ میں سوزش پیدا ہو جاتی ہے۔ جس سے کبھی رطوبت صفراوی اور بلغمی دونوں رک کر منجمد ہو جاتے ہیں۔ پھر بائیں جانب کی کنپٹی پر شدید درد ہوتا ہے۔ کبھی دونوں جانب کنپٹیوں کی شریانیں تڑپتی ہیں۔ مریض دھوپ اور گرمی میں تکلیف زیادہ محسوس کرتا ہے۔ گرم اغذیہ سے بھی تکلیف بڑھتی ہے۔

**اسباب**: خون میں حرارت کا زیادہ ہو جانا، سوزش معدہ وامعاء، قبض غم وفکر اور گرم اغذیہ کا بکثرت استعمال اچانک گرمی کا لگ جانا وغیرہ۔

**علاج**: اگر مادہ رک گیا ہو تو مصفی دماغ سفوف 6 ماشہ 2 بڑے چمچے پانی 1 گلاس موسم کے مطابق نیم گرم یا تازہ کے ساتھ صبح خالی پیٹ اور دن 3 بجے دیں۔

**نسخہ مصفی دماغ**: اسطوخودوس 1 پاؤ، دھنیا 1 پاؤ، مرچ سیاہ 5 تولہ باریک پیس لیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک:۔ ۲ تا ۳ ماشہ ہمراہ شہد ۲ تولہ نیم گرم پانی نصف گلاس صبح وشام

جب مادہ کا اخراج ہو جائے تو ملین نمبر 5 ایک ماشہ تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر دن میں تین مرتبہ ہمراہ شربت اکسیر جگر 2 تولہ پانی 5 تولہ ملا کر کھلا دیں۔ اگر ناک بند ہو تو پھر نسوار برقی استعمال میں لا دیں تا کہ چھینک آ کر مادہ کا اخراج ہو جائے۔ نسخہ اکسیر جگر مجربات عزیز میں درج

ہے۔درد کی شدت صورت میں اعصابی عضلاتی دوا دیں۔

**نسخہ یہ ہے**: تخم کاسنی، سفید زیرہ، میٹھا سوڈا، ہر ایک 100 گرام۔ گل سرخ، گل نیلوفر، گل گاؤزبان ہر ایک 50 گرام۔ قلمی شورہ، جوکھار، دھنیا۔ ہر ایک 30 گرام سفوف بنا دیں۔

**مقدار خوراک**: ایک ماشہ دن میں چار مرتبہ ہمراہ تازہ پانی یا شربت بزوری سے لیں۔

**افعال و اثرات**: محرک دماغ و اعصاب ہے۔ مشینی اثرات کا حامل ہے اس لئے مدر بول شدید ہے۔ صفراوی علامات کیلئے فوری موثر ہے۔ حدت خون، تقطیر البول، سوزاک، گھبراہٹ ہونا، ہائی بلڈ پریشر کیلئے مفید ہے۔ اس نسخہ کے ساتھ اگر درج ذیل شربت استعمال کیا جائے تو فوائد کئی گنا بڑھ جاتے ہیں۔

**نسخہ یہ ہے**: گل نیلوفر، گل گاؤزبان، صندل سفید، سفید زیرہ، تخم کاسنی، ہر ایک 250 گرام، گل گڑھل 120 گرام، الائچی خورد 25 گرام، چینی ساڑھے چار کلو۔

**افعال**: اعصابی غدی و اعصابی عضلاتی اثرات کا حامل ہے۔ اس لیے جگر، معدہ اور گردوں کے صفراوی امراض، معدہ و آنتوں کی سوزش، خونی پیچش، تقطیر البول، گھبراہٹ، بے چینی کیلئے مفید ہے۔ گویا صفراوی امراض

کیلئے عمدہ نسخہ ہے۔

نمبر3 : **بیان درد سر سوداوی** ، تحریک عضلاتی اعصابی یا عضلاتی غدی، خشکی سردی یا خشکی گرمی۔

**اسباب** : بڑا گوشت انڈے، ترش اغذیہ و اشیاء کا بکثرت استعمال شدید قبض کا ہونا، دماغی خشکی، ریاح کا اخراج نہ ہونا، قلت متوازن غذا، خون میں تیزابیت کا بڑھ جانا وغیرہ۔

**علامات** : دونوں طرف کی کنپٹیوں کی شریانیں تڑپتی ہوئی محسوس ہوتی ہیں۔ سر درد اتنا شدید ہوتا ہے جیسے کوئی سر میں ہتھوڑے مار رہا ہو
سر پر بہت زیادہ بوجھ محسوس ہوتا ہے۔ کبھی سر خالی خالی محسوس ہوتا ہے۔

**علاج** : سب سے پہلے بھل صفائی نمبر 3 جمالگوٹہ والا سے بدن کی صفائی کریں اس کے بعد ملین نمبر 5 'تریاق' 6 ملین نمبر 1 ، دن میں 4 مرتبہ ہمراہ پانی دیں۔ 1 ماشہ، 2 رتی، 1/2 ماشہ

## درد سر شقیقہ

یہ سر درد ہمیشہ سر کے بائیں جانب خاص کر کنپٹی میں ناقابل برداشت ہوتا ہے۔ صبح سورج نکلتے ہی شروع ہو جاتا ہے۔ جوں جوں سورج چڑھتا چلا آتا ہے۔ درد بھی اتنا ہی تیز ہونے لگتا ہے۔ جب بارہ بجے کے بعد سورج ڈھلتا

ہے تو درد بھی کم ہونے لگتا ہے۔ بالآخر شام کے وقت سورج غروب ہونے پر خود بخود ختم ہو جاتا ہے۔

**اسباب**: گرم خشک ادویہ واغذیہ کا بکثرت استعمال، اچانک گرمی کا لگ جانا وغیرہ۔

**علاج**: جو ادویہ سر درد صفراوی میں بیان کی گئی ہیں۔ ان کو استعمال میں لاویں۔

## بیان درد اعصابہ

یہ درد بھی سر درد اعصابی کے مطابق ہوتا ہے فرق یہ ہے کہ یہ درد ہمیشہ سر کی دائیں کنپٹی میں ہوا کرتا ہے۔ خاص کر سورج غروب ہونے کے بعد رات کے وقت زیادہ ہوتا ہے لیکن سورج نکلنے پر خود بخود ختم ہو جاتا ہے۔

**اسباب**: تر سرد اغذیہ وادویہ کا بکثرت استعمال، بلغمی رطوبات کا خارج نہ ہونا۔

**علاج**: بھل صفائی نمبر 1 کی 1 تا 2 گولیاں یا کیپ سول دیں تا کہ بلغمی زہریلا مادہ خارج ہو جائے۔ اس کے بعد حب خاص یا حب قوی باطنیہ 1 تا 2 دو گولی ہمراہ قہوہ، دارچینی، لونگ پتی والا سے دن میں 3 مرتبہ دیں۔ سردی اور سرد غذا سے پرہیز کریں۔

## بیان درد اُل

یہ درد کبھی سر کی دائیں کنپٹی میں بلغم کے جمع ہونے اور رکنے سے شدید درد ہوکر دائیں طرف کے ڈھیلے (آنکھ) میں جاتا ہے۔ جو کہ نا قابل برداشت ٹیس کی شکل میں ہوتا ہے۔ کبھی سر کے بائیں جانب، کنپٹی و آنکھ میں شدید درد ہوتا ہے۔ ایسے محسوس ہوتا ہے کہ جیسے آنکھ کا ڈھیلہ باہر نکل رہا ہے اور کبھی سر کے دونوں جانب کنپٹیوں میں درد ہوکر دونوں آنکھوں میں درد جاتا ہے۔ مریض بے چین ہوکر تڑپنے لگتا ہے۔

**اسباب**: رطوبت بلغم یا رطوبت صفرا کے منجمد ہونے اور رکنے کی وجہ سے مقامی طور پر دوران خون میں رکاوٹ پیدا ہو جاتی ہے اور وہاں پر سوزش پیدا ہو جاتی ہے۔

**علاج**: سب سے پہلے موقع محل کے مطابق مادہ کا اخراج بذریعہ مسہل بھل صفائی کریں۔ اعصابی غدی بھل صفائی دیں۔ فوری طور پر درد روکنے کیلئے تریاق نمبر 9 ایک رتی بھر کھلا دیں اور مقام ماؤف پر ان بجھ چونا پسا ہوا 6 ماشہ میں شہد خالص اس قدر ملائیں کہ حلوا سا بن جائے اس سے کپڑے کی دو عدد گول دائرہ والی ٹکیاں بنا لیں۔ پس چونے والا مرکب فوری طور پر گیلا گیلا ہی لگا کر چسپاں کر دیں۔ بفضل خدا لگتے ہی درد غائب ہو جاتا ہے۔ اگر مادہ متعفنہ

جم گیا ہو خارج نہ ہو رہا ہو تو ایسی صورت میں درج ذیل جوشاندہ صبح وشام نیم گرم پلا دیں۔

**نسخہ یہ ہے**: بسفائج 3 ماشہ، افتیمون ولائتی 3 ماشہ، عناب 9 دانہ، اسطوخودوس 6 ماشہ، خوب کلاں 3 ماشہ یہ ایک خوراک ہے۔ 2 چمچہ شہد ملا کر پلا دیں۔ علاوہ ازیں دردسر صفراوی میں جو سفوف دیا گیا ہے وہ بھی کھلا دیں۔ اگر پھر بھی درد ہوتا ہو تو مقام ماؤف پر پچھنے لگا کر درج ذیل دوا اوپر لگا دیں۔ اس سے فوری آرام ہوگا۔

**نسخہ یہ ہے**: مغز جمالگوٹہ، نوشادر، طوطیا، گندھک آنولہ سار ہر ایک تولہ بھر سفوف بنا دیں۔ حسب ضرورت لگا دیں۔ اس کے بعد ملین نمبر 6 ایک ماشہ، ملین نمبر 1 ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر دن میں 4 خوراک دیں۔ بدن میں بلغمی رطوبات بڑھا کر مادہ خارج کریں۔ بعد میں مقوی دماغ دوا دیں۔

## اٹھتے وقت چکر آنا

**اسباب**: غدی عضلاتی یا غدی اعصابی شدید تحریک، سے کثرت صفرا، حدت خون، گاہے بلڈ پریشر کا ہائی ہونا۔ جب کبھی مریض بیٹھا ہو تو اچانک اٹھتا ہے تو اس کی آنکھوں کے آگے اندھیرا سا آ جاتا ہے۔ کبھی مریض فورا،

بیٹھنے پر مجبور ہو جاتا ہے۔ کبھی چکر آنے سے گر بھی جاتا ہے۔ اگر غشی ہو جائے تو رنگ پیلا زرد ہو جاتا ہے۔ سانس پھول جاتا ہے۔ گھبراہٹ ہونے لگتی ہے۔

**علاج**: فوری طور پر معجون یا قوتی یا خمیرہ گاؤزبان ہمراہ عرق گلاب شیریں کھلادیں اس کے بعد اعصابی غدی بھل صفائی سے مادہ صفرا کا اخراج کریں۔ بعدازاں سفوف ٹھنڈک 1/2 ماشہ، ملین نمبر 1 ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر دن میں 3 دفعہ ہمراہ شربت بزوری معتدل یا صندل سے کھلادیں۔ اعصابی اغذیہ دیں۔ مثلاً ابلے ہوئے چاول، کھیر، کسٹرڈ، سویاں، گاجر کا حلوا، مولی، شلغم وغیرہ دیں۔

**نسخہ سفوف ٹھنڈک**: کشتہ ابرک سفید یا سیاہ ایک کلو، چینی ایک کلو، قلمی شورہ ایک پاؤ، جوکھار ایک پاؤ، الائچی سبز 250 گرام، الائچی کلاں 100 گرام، صندل سفید 100 گرام سفوف بنادیں۔

**مقدار خوراک**: 1 تا اڑھائی ماشہ دن میں تین مرتبہ

**نسخہ تریاق نمبر ۶**: شیر مدار ایک تولہ، الائچی خورد 5 تولہ، ہلدی خالص 10 تولہ ہڑتال ورقیہ 2 تولہ چینی یا گلوکوز 10 تولہ سفوف بنادیں۔

**مقدار خوراک**: 2 تا 4 رتی تا ایک ماشہ دن میں 3 مرتبہ

**نسخہ یاقوتی مفرح**: گل سرخ، گل گاؤزبان، گل نیلوفر، گل سیوتی، الائچی خورد، طباشیر، صندل سفید ہر ایک 50 گرام زرشک 250 گرام مربہ

سیب، مربہ آملہ ہرایک نصف کلو کشتہ چاندی 25 گرام کشتہ یاقوت 50 گرام کشتہ مروارید 15 گرام زہر مہرہ خالص صلایہ 50 گرام چینی اڑھائی کلو شہد اڑھائی کلو۔

**مقدار خوراک**: 6 ماشہ دن میں 3 مرتبہ: مذکورہ بالا نسخہ جات کے فوائد مجربات عزیز دستور مطب میں ملاحظہ فرمادیں۔

## بیان ہر وقت چکر آنا

**اسباب**: اعصابی غدی تحریک کا مسلسل قائم رہنا، خون و دماغ میں بلغمی رطوبات کا اجتماع گا ہے اعصابی عضلاتی تحریک کی شدت سے ردعمل کے طور پر خون سرد ہونے سے خشکی بڑھ جائے۔ خون گاڑھا ہونے کی وجہ سے اگر غدد زیادہ بڑھنے

سے ناک بند رہتا ہو تو ملین نمبر ۵، ایک ماشہ۔ تریاق نمبر ۶، ۲رتی بھر۔ اصلاح کبد ۴رتی بھر ملا کر دن میں تین مرتبہ ہمراہ پانی یا شربت اکسیر جگر سے دیں۔

اگر پتلی رطوبت بہتی ہو تو پھر یہ دوا دیں۔ دارچینی ۳ تولہ، جوتری ۲ تولہ، لونگ ایک تولہ، کچلہ مدبر ۶ تولہ، تج ۶ تولہ، تخم حرمل ۴ر تولہ سفوف بنا دیں۔

خوراک: ایک ماشہ دن میں تین مرتبہ اور ناک میں ہائیڈرائیٹس Q کے چند قطرے صبح و شام ڈالیں

# بیان کثرت نیند اور بے خوابی، نیند کا نہ آنا

کثرت نیند کا اصل سبب اعصابی غدی تحریک۔خون کا قوام پتلا ہو جانا اور اس میں رطوبت بلغم کا بکثرت شامل ہو جانا ہے۔

**اسباب:** ٹھنڈی اغذیہ واشیاء۔مشروبات کا بکثرت استعمال وغیرہ۔

**علاج:** حب مقوی خاص یا حب قوی دیں۔ساتھ قہوہ دار چینی، لونگ والا دیں، معجون اذراقی یا معجون فلاسفہ، جوارش جالینوس بھی دے سکتے ہیں۔

**نمبر۲۔بے خوابی یا نیند کا نہ آنا:** اس کا اصل سبب عضلاتی تحریک سے خشکی کا بڑھ جانا، قبض، ریاح معدہ، خشک سرد خشک گرم اغذیہ کا بکثرت استعمال، فکر و غم وغیرہ، دماغی خشکی وغیرہ۔

**علاج:** پہلے غدی اعصابی پھل صفائی سے تیزابیت خارج کریں۔اس کے بعد ملین نمبر۵۔اصلاح کبد ملین نمبر۱ ملا کر ڈیڑھ ماشہ کی دن میں ۳ تا ۴ خوراک ہمراہ شربت صندل یا بزوری معتدل سے دیں۔صبح مکھن ۵ تولہ شہد ملا کر ہمراہ روٹی دیں۔یاقوتی مفرح یا خمیرہ گاؤزبان دیں۔سر پر روغن ہذا کی مالش کریں۔تخم خشخاش، اجوائن خراسانی، مغز کدو، تخم کاہو، مغز بادام، تمام برابر وزن، ان کا روغن نکال کر سر پر مالش کریں، فوری نیند آ جاتی ہے۔

# بیان سرسام

یہ تین قسم کا ہوتا ہے۔ نمبر ۱: اعصابی بلغمی، نمبر ۲: غدی عضلاتی صفراوی، نمبر ۳: عضلاتی سوداوی۔

تشریح: سب سے پہلے مریض کی آنکھیں دیکھیں اگر وہ سرخ ہوں تو سرسام حقیقی ہے ورنہ غیر حقیقی ہے۔

**نمبر ۱: اعصابی بلغمی سرسام:** اس تحریک کے متواتر قائم رہنے اور مادہ بلغم کے خارج نہ ہونے سے ورم دماغ ہو جاتا ہے۔ دماغ کی جھلیوں میں سوزش پیدا ہو جاتی ہے۔ دماغ کی رگوں میں مادہ بلغم جمع ہو کر رک جاتا ہے پھر اس میں تعفن پیدا ہو جاتا ہے۔ جو کہ شدید درد کا باعث بنتا ہے۔ مریض کو ہر وقت ہلکا سا بخار رہتا ہے۔ اس پر نیم بیہوشی طاری رہتی ہے۔

دوران خون سست ہو جاتا ہے۔ اور ہر وقت چکر آنے لگتے ہیں۔

علاج: معدہ و بدن کی عضلاتی مسہل سے بلغم کا اخراج کریں۔ کھانے کیلئے حب خاص دو گولی دن میں تین مرتبہ ہمراہ قہوہ دار چینی لونگ سے دیں۔ جوارش جالینوس کھلاویں یا درج ذیل دوا قوئی باطنیہ دیں۔ زعفران، جند بیدستر، عاقر قرحا، عود صلیب، ہیرا ہینگ، جدوار خطائی، جوتری، کشتہ

شنگرف مدبر تمام ادویہ ہموزن حب بقدر موٹھ بناویں۔

**خوراک:** ایک تا دو گولی دن میں تین مرتبہ ہمراہ قہوہ، دار چینی لونگ

مردانہ قوت پیدا کرنے کیلئے بے خطا دوا ہے۔

## لیٹے ہوئے چکر کا آنا

**اسباب:** بستر پر لیٹے ہوئے سانس پھولنا، گھبراہٹ ہونا اور چکروں کا آنا یہ بھی غدی عضلاتی یا غدی اعصابی تحریک کا پیش خیمہ ہوتا ہے۔

**علاج:** سب سے پہلے اعصابی جلاب صفائی دیکر صفرا کا اخراج کریں اس کے بعد اطریفل کشنیز 9 ماشہ دن میں تین مرتبہ کھلاویں۔ دیگر ادویہ جو کہ چکر ہروقت آنا میں مذکور ہیں۔ بلا دھڑک دیں یقینی کامیابی ہوگی۔ انشاءاللہ

**نسخہ اطریفل کشنیز:** پوست آملہ، پوست ہلیلہ زرد، پوست بہیڑہ، پوست ہلیلہ کابلی ہر ایک 50 گرام ان کو بادام روغن یا روغن زرد گائے سے چرب کر کے پیس لیں۔ کشنیز 100 گرام باریک شدہ ملا لیں۔ اس کے بعد چینی ایک کلو کا گاڑھا قوام تیار کر کے ملا لیں۔ بس تیار ہے۔

**فوائد:** تنقیہ دماغ اخراج بلغم وصفراوی امراض میں بہت مفید ہے۔

# بیان ناک کا بند ہونا یا ناک کا بند رہنا

اس تکلیف کی دو صورتیں ہیں۔

**1**-اعصابی غدی تحریک سے زکام کا ہو جانا اور غلط علاج یا بد پرہیزی کی وجہ سے رطوبات کا گاڑھا ہو جانا جو کہ بعد ازاں سبزی مائل سفید شکل میں بدقت اخراج ہوتا ہے۔ گاہے رات کو نتھنے بند ہو جاتے ہیں۔ مریض سانس منہ کے راستے لیتا ہے۔ رات ریشہ گلے میں گرتا رہتا ہے۔ جس سے صبح کھانسی کا عارضہ ہو جاتا ہے۔ بڑی مشکل سے خارج ہوتا ہے۔

**2**-غدی عضلاتی تحریک سے نزلہ حار کی شکایت ہو جائے اور درست علاج نہ ہونے پائے تو نزلہ بگڑ جاتا ہے۔ شدت گرمی سے مزید گاڑھا لیسدار بن جاتا ہے مریض کا کبھی ایک نتھنا بند ہوتا ہے کبھی دونوں بند ہو جاتے ہیں۔ سانس لینے میں دقت ہوتی ہے۔ کیرا بھی اسی تحریک میں گرتا ہے اور ناک میں غدود پھول جاتے ہیں۔ اسے (Polopy) پولو پائی کہتے ہیں لیکن طب میں اس کا نام بواسیر الانف (ناک کی بواسیر) ہے۔ اگر ریشہ گاڑھا لیسدار زردی مائل ہو گیا ہو تو مریض کو پہلے اعصابی غدی جھل صفائی دیکر مادہ کا اخراج کریں۔ بعد میں جوشاندہ اسطوخودوس آٹھ دن پلاویں دن میں 3 تا 4 مرتبہ نیم گرم پلاویں۔ اس کے بعد خمیرہ گاؤزبان کھلاویں۔ زبان کی رنگت و قارورہ

کی رنگت سفید ہوتی ہے۔اپنی حرکات وسکنات میں سست ہو جاتا ہے۔مریض حواس باختہ سا ہو جاتا ہے۔ارادی عضلات کی حرکت مفقود ہو جاتی ہے۔اس کے بعد مرض کا دوسرا درجہ شروع ہو جاتا ہے۔مریض کو متواتر متلی و قے آنے لگتی ہے۔نیند کی زیادتی اور بے ہوشی طاری ہو جاتی ہے۔اور ہر وقت سویا رہتا ہے۔

اسی طرح کبھی سوئے سوئے موت بھی واقع ہو جاتی ہے۔ انا للہ و انا الیہ راجعون ۔سب سے پہلے نسوار برقی دیں۔اس کے بعد عضلاتی بھل صفائی کھلا کر بلغم کا اخراج کریں۔اس موقع پر جو دوا میرے تجربہ میں انتہائی کامیاب و تیر بہدف ثابت ہوئی ہے وہ نسخہ ہے۔قوی باطنیہ، بیان مرض ہر وقت چکر آنا میں ملاحظہ فرمائیں۔ہمراہ قہوہ دار چینی لونگ سے دیں۔

## بیان سرسام غدی عضلاتی (صفراوی)

یہ دماغ کی مخاطی (صفراوی) جھلیوں کا ورم ہوتا ہے۔

**اسباب:** گرم خشک غذاؤں کا بکثرت استعمال، معدہ کا غدی السر، غم و فکر مند رہنا۔

**علامات:** اکثر قبض رہتی ہے ساتھ بخار بھی رہتا ہے۔گلا خشک ہوتا ہے، زبان، منہ، ہاتھ، پاؤں اور بدن زرد پیشاب جو کہ جلن سے آتا ہے۔

بالآخر مریض ہذیان بکنے لگتا ہے۔

**علاج**: غدی اعصابی یا اعصابی بھل صفائی سے خلط صفرا کا اخراج کریں۔ سر پر روغن منوم جو کہ بے خوابی میں درج ہے کی مالش کریں اس کے علاوہ روغن نمبر 1 بھی سر پر لگا سکتے ہیں۔ پھر حسب معمول صبح مکھن وشہد کا ناشتہ دیں۔ دوا ملین نمبر 5 ایک ماشہ اصلاح کبد 1/2 ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر ہمراہ شربت صندل یا بزوری دیں۔ غذا اعصابی و غدی اعصابی دیں۔ انڈوں کی سفیدی دیں۔

## بیان سرسام عضلاتی (سوداوی) بوجہ خشکی

**اسباب**: ترش اغذیہ و اشیاء، گوشت کڑاہی، سموسے، پکوڑے کا بکثرت استعمال، شراب نوشی، شدید قبض، کثرت یورک ایسڈ وغیرہ دراصل یہ دماغ کے عضلاتی پردوں کا ورم ہوتا ہے۔ مریض کی زبان وگلا بہت خشک ہوتا ہے۔ بخار ہر وقت رہتا ہے۔ گاہے مریض ہذیان بکنے لگتا ہے۔ قارورہ سرسوں کے تیل جیسا ہوتا ہے۔ بے چینی و بے خوابی بہت ہوتی ہے۔

**علاج**: غدی اعصابی بھل صفائی دیکر مادہ تیزابیت کا اخراج کریں۔ کھانے کیلئے صبح کا ناشتہ مکھن وشہد ملا کر کھلاویں، یا قوتی مفرح یا خمیرہ گاؤزبان دیں۔ دوا: غدی اعصابی ملین ایک ماشہ اصلاح کبد 2 رتی، سوزش

و اورام 2 رتی، تریاقی نمبر 6 ایک رتی بھر ملا کر ہمراہ قہوہ اجوائن دیسی و پودینہ سے دن میں ۲ مرتبہ دیں۔

**غذائی علاج**: غدی اعصابی، اعصابی غدی اور اعصابی عضلاتی دیں۔

**نسخہ**: ملین نمبر 5: زنجبیل 5 تولہ، نوشادر 3 تولہ مرچ سیاہ ایک تولہ ڈیوند خطائی 10 تولہ سنا مکی 10 تولہ، میٹھا سوڈا 15 تولہ، سفوف بنا دیں۔

**نسخہ سوزش و اورام**: میٹھا تیلیہ مدبر ایک تولہ، پارہ ایک تولہ، گندھک 7 تولہ، ہڑتال ورقیہ دو تولہ، طوطیہ ایک ماشہ، سنڈھ، مرچ سیاہ، مگھ ہر ایک 5 تولہ سفوف بنا دیں۔ مقدار خوراک 1 تا 2 رتی بھر دیگر فوائد دستور مطب میں دیکھیں۔



## بیان نسیان، اعصابی، غدی، عضلاتی

یاد رکھیں قانون مفرد اعضاء نے بھول جانا، یادداشت کا جاتے رہنا وغیرہ کا سبب تینوں مفرد اعضا یعنی اعضائے رئیسہ کے غیر طبعی فعل کے نتیجہ میں بیان کیا ہے۔

**اعصابی غدی تحریک نسیان**: بکثرت رطوبات بلغم کا دماغ میں جمع ہو کر رک جاتا ہے۔

**اسباب**: تر سرد موسم یا تر سرد ہواؤں سے متاثر ہونا، اعصابی غذا کا بکثرت استعمال، بے کار رہنا اور زیادہ سونا وغیرہ۔

**علاج**: پہلے عضلاتی جھل صفائی سے بلغم کو خارج کریں۔ اس کے بعد عضلاتی اعصابی ملین دوا یا عضلاتی اعصابی اکسیر دن میں 3 تا 4 مرتبہ دیں۔ صبح کا ناشتہ مربہ آملہ دیں۔ رات سوتے وقت مربہ ہلیلہ 2 عدد کھلائیں۔ معجون اطریفل مقوی دماغ اسطوخودوس صبح و شام کھلاویں۔ غذا عضلاتی دیں۔ قہوہ دار چینی لونگ والا پلاویں۔

نسخہ اطریفل:۔ پوست ترپھلہ، ہلیلہ سیاہ بریاں، پوست ہلیلہ کابلی، مویز منقہ، کشتہ فولاد ہر ایک ۵ تولہ، بھلاوہ ۲ تولہ، اسطوخودوس دس تولہ، دیسی گھی حسب ضرورت، ترکیب:۔ تمام ادویہ کا سفوف تیار کر کے گھی سے چرب

کریں۔ بعدازاں چینی ۴ کلو کا قوام تیار کر کے تیار شدہ سفوف ملالیں۔ بس تیار ہے
مقدار خوراک ۱۔ ۶ ماشہ دن میں ۳ مرتبہ دیں۔

**نسخہ یین نمبر ۲**: تخم قلمی، تخم حرمل، سماق دانہ برابر وزن سفوف بنادیں،

خوراک ایک ماشہ دن میں 4 مرتبہ

**افعال واثرات**: عضلاتی اعصابی؛

**فوائد**: زکام، نسیان، جریان سرعت انزال، لیکوریا، ذکاوت حس،

قلت بھوک، دور کرنے میں فوری موثر ہے۔

**نسخہ اطریفل**: محرک و مقوی عضلات، محلل دماغ و مقوی غدود و جگر

پیش خدمت جو نسخہ ایک دفعہ آ گیا وہ دوبارہ کہیں بھی تحریر نہ ہوگا۔ فقط حوالہ

ہوگا۔

## نسیان غدی

یہ نسیان غدی عضلاتی تحریک (کثرت صفرا) گرمی خشکی کی بناء پر دماغ و اعصاب میں تسکین پیدا ہوجاتی ہے۔ بلغمی رطوبات وہیں رک جاتی ہیں سر میں سردی غالب ہوجاتی ہے۔ خبر رساں اعصاب بھی بے حس ہوجاتے ہیں اور حکم رساں اعصاب کو اطلاع نہیں ملتی۔ اس بناء پر ہر بات دماغ سے بالا رہتی ہے۔ اور انسان اپنے ہر کام کو بھول جاتا ہے۔

**اسباب** : گرم خشک اغذیہ کا بکثرت استعمال یا اکثر بھوکا رہنا، دھوپ میں پھرنا یا کام کاج کرنا' معلوپ پھیرنا یا کالے کاج کرنا، غم وفکر، گرم مصالحہ و گوشت کا بکثرت استعمال، شراب کا استعمال وغیرہ۔

**علاج** : پہلے غدی اعصابی بھل صفائی سے مادہ صفرا کا اخراج کریں۔ اس کے بعد ملین نمبر 5 تریاق نمبر 6 ملین نمبر 1 ملا کر دن میں 3 تا 4 مرتبہ ہمراہ شربت صندل یا بزوری سے دیں۔ صبح وشام یا قوتی مفرح یا خمیرہ مروارید ی کھلاویں۔ غذا ، مغز بادام، مربہ گاجر، مکھن کا مرکب تیار کر کے کھلا دیں اور اعصابی غدی و اعصابی عضلاتی اغذیہ دیں۔

**نسیان عضلاتی** : یہ عارضہ خشکی سردی وخشکی سے ہوتا ہے۔

**اسباب**: خشک غذاؤں اور خشک دواؤں کا بکثرت استعمال یا قلت غذا وغیرہ۔

**علامات**: اکثر قبض گاہے شدید قبض رہتی ہے۔ بدن میں انتہائی خشکی کا غلبہ، کانوں میں ساں ساں کی آواز آنا، ریاح معدہ، ترش ڈکار آنا معدہ و معدہ کی نالی میں جلن ہونا۔

**علاج**: پہلے غدی اعصابی بھل صفائی دیکر مادہ تیزابیت کو خارج کریں اور ہر 3 دن کے بعد یہی مسہل دیں۔ دوا، ملین نمبر 5 ایک ماشہ اصلاح

کبد 4 رتی ،ملین نمبر 1 دو رتی ملا کر دن میں 4 خوراک دیں۔قہوہ اجوائن پودینہ سونف ، میں دیسی گھی کا چمچہ ڈال کر پلاویں۔صبح مکھن وشہد ہمراہ روٹی کھلاویں۔دودھ پلاویں۔سر پر روغن سبعہ مالش کریں۔

**نسخہ روغن سبعہ** :مغز بادام،مغز اخروٹ،مغز کدو،مغز خیارین،مغز تربوز،تمام برابر لے کران کا روغن نکال لیں۔

## موسم کی تبدیلی سے سر درد ہونا

یہ تکلیف ایسے مریض کو ہوتی ہے ۔جس کا مزاج یا تحریک غدی اعصابی رہتا ہو( کثرت صفرا)ایسا مریض زیادہ حساس ہوتا ہے۔

**اسباب**:دراصل یہ دماغ کی غشائی جھلیوں کی سوزش ہوتی ہے۔ایسا مریض موسم کی ذرا سی تبدیلی کو بھی برداشت نہیں کرسکتا۔اس لئے وہ یہ کہتا ہے کہ مجھے گرمی اور سردی دونوں بہت زیادہ محسوس ہوتے ہیں۔

**علاج**:اصلاح کبد 1/2 ماشہ،تریاق نمبر 6 ایک ماشہ ملا کر دن میں 4 خوراک ہمراہ شربت بزوری دیں اور پھل صفائی اعصابی غدی سقمونیا والا سے صفرا خارج کریں۔

**نسخہ تریاق نمبر۶** : ہلدی خالص 50 گرام برگ مدار 50 گرام، سہاگہ 25 گرام ،میٹھا سوڈا 25 گرام ،سورنجاں شیریں 25 گرام ،سفوف

بنادیں۔

**مقدار خوراک**: ایک ماشہ دن میں تین مرتبہ یہ دوا ہمراہ شہد 2 تولہ۔ پانی ایک گلاس سے دیں۔ ہمراہ دودھ بھی دے سکتے ہیں۔

**غذا**: صبح کا ناشتہ مکھن و شہد، حریرہ بادام، خمیرہ بادام، خمیرہ مروارید دیں۔ علاوہ ازیں اعصابی غدی و اعصابی عضلاتی اغذیہ بکثرت دیں۔

# ناک کے امراض

## بواسیر الانف کا تیر بہدف علاج (جو کہ روزمرہ کا معمول مطب ہے

**نسخہ شدید نمبر۳**: دارچینی ۳ تولہ، جوتری ۲ تولہ، لونگ ایک تولہ، انکا باریک سفوف بنالیں۔ بس تیار ہے۔

**مقدار خوراک**: ایک ماشہ دن میں تین مرتبہ بعد از غذا، ہمراہ قہوہ دارچینی، لونگ، چائے کی پتی۔ چینی حسب ضرورت ڈال کر پیویں۔

## بیان خوشبو سونگھنے سے سر درد یا

## سرد ہوا کے لگنے سے سر درد کا ہونا

یہ بھی اعصابی تحریک کے باعث ہوا کرتا ہے۔ اسباب بھی مذکورہ بالا ہیں لہذا علاج ان سب کا ایک ہی ہے جو کہ اوپر مذکور ہو چکا ہے۔

## بیان کثرت چھینک اور دماغی کیرا

یہ دونوں علامات دراصل غدی عضلاتی تحریک کے سبب ظہور میں آتی ہیں۔ دماغ میں تسکین ہوتی ہے۔ ردعمل کے طور پر جب دوران خون دماغ کی طرف بڑھنے لگتا ہے۔ اور قوت مدبرہ بدن دماغ کی رکاوٹ کو دور کرنا چاہتی ہے تو پہلے دماغ میں دغدغہ یا ہلکی سی خراش واحساس پیدا ہوتا ہے یا ناک میں غدد بڑھ جانے سے ناک بند رہتا ہو تو مادہ صفرا ( گرمی ) دماغ میں رک جاتا ہے تو قوت مدبرہ بدن اس کا احساس کرتے ہوئے باہر خارج کرنا چاہتی ہے۔ جس کا نتیجہ کثرت چھینک ہوتا ہے۔ کیرا بھی ردعمل کے طور پر قوت مدبرہ بدن مقامی خشکی دور کرنے کیلئے مخاطی جھلیوں سے رطوبت گراتی رہتی ہے تا کہ کوئی نقصان نہ ہونے پائے۔ دونوں کا سبب ایک ہی ہے۔

**علاج:** قوت مدبرہ کے ردعمل کی مدد کریں۔ اس لیے تریاق نمبر 6 چار

رتی ،ملین نمبر 6 ایک ماشہ ملا کر دن میں 4 مرتبہ ہمراہ قہوہ ،گل سرخ 5 گرام سونف 5 گرام الائچی خورد 2 عدد دودھ ڈیڑھ پاؤ ابال کر نیم گرم چینی حسب ضرورت ڈال کر پلاویں۔

**غذائی علاج**: صبح مکھن و شہد ملا کر کھلاویں۔ دوپہر و رات اعصابی غدی و اعصابی عضلاتی بھی تر گرم و تر سرد سبزیات ہمراہ روٹی دیں۔ علاوہ ازیں مغز دھنیا، مغز سونف، مغز بادام کا حریرہ تیار کر کے دیں۔

## بیان بالوں کا قبل از وقت سفید ہونا

طب قدیم سے لے کر آج تک اکثر اطباء، اس علامت کا اصل سبب دماغ میں کثرت بلغم خیال کرتے ہیں۔ ممکن ہے کہ اعصابی غدی تحریک جو کہ دماغ کی کیمیاوی تحریک ہے اس کے متواتر قائم رہنے سے مقامی طور پر حرارت کی کمی سے بال سفید ہو جانا بھی عین ممکن ہے۔ مگر قانون مفرد اعضاء کے تجرباتی مشاہدہ کے مطابق یہ علامت اکثر غدی عضلاتی تحریک جو کہ جگر کی کیمیاوی تحریک کیفیت گرمی خشکی (صفرا) کے سبب دماغ میں تسکین پیدا ہو کر دماغ کے اعصاب اور اعصابی پردوں میں ان کے عمل میں رکاوٹ پیدا ہو جاتی ہے۔ سردی کا غلبہ ہوتا ہے۔ طبعی حرارت کی کمی ہو جاتی ہے جسکی بناء پر بال قبل از وقت سفید ہو جاتے ہیں۔

**اسباب** گرم خشک اغذیہ وادویہ کا بکثرت استعمال دھوپ میں پھرنا قدرتی طور پر کثرت صفرا کا پیدا ہو کر خارج نہ ہونا یا غذائی قلت وغیرہ

**علاج** تر گرم ادویہ واغذیہ دیکر دماغ میں تحریک و رطوبت پیدا کریں۔ اس کیلئے تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملین نمبر 6 ایک ماشہ ملا کر ساتھ خمیرہ گاؤزبان سادہ ایک تولہ ہمراہ شربت بزوری یا شربت صندل کے دیں۔ ایک ہفتہ کے بعد ملین نمبر 5 ایک ماشہ تریاق نمبر 6 چار رتی بھر ملا کر دن میں 4 خوراک ہمراہ پانی دیں اور 2 ماہ تک متواتر کھلائیں۔

**نسخہ ملین نمبر5**: اسطوخودوس، زنجبیل، نوشادر، فلفل سیاہ، نمک سیاہ، مگھ، سہاگہ بریاں، سورنجاں تلخ وشیریں، ہر ایک 10 گرام میٹھا سوڈا 5 گرام، سناکی، دیوند چینی، ہلدی، ہر ایک 30 گرام سفوف بنا دیں۔

**مقدار خوراک**: ڈیڑھ ماشہ ہمراہ گرم شیریں دودھ سے دیں۔

## بیان، بالوں کا گرنا، گنجاپن، سکری اترنا

ان علامات کے متعلق نظریہ مفرد اعضاء کے محققین کے مختلف نظریات ہیں۔ اکثر نے عضلاتی تحریک سبب قرار دیا ہے اور بعض نے غدی عضلاتی تحریک تحریر فرمایا ہے۔ مگر کہتے ہیں کہ صداقت بروقت تجربہ کی محتاج ہوتی ہے۔ صرف اپنی قیاس آرائی سے لکھ دینا حقیقت نہیں ہو سکتی۔ تا وقتیکہ عملی

تجربہ نہ کیا جائے۔ اللہ تعالیٰ نے مقدس کلام میں فرمایا ہے کہ میری کائنات پر غور کرو تا کہ تمہیں قوانین قدرت وفطرت کا پتہ چل جائے۔ دوسرا یہ بھی فرمایا ہے کہ ہر چیز کا تخم پانی ہے اور یہ تر ہے۔ زمین یا مٹی خشک سرد ہے۔ زمین پر بھی موسمی اثرات سو فیصدی پڑتے ہیں۔ جس سے وہ متاثر ہوتی ہے۔ مثلاً شدید سردی سے خشکی بہت زیادہ بڑھ جاتی ہے زمین کے مسام بند ہو جاتے ہیں۔ تو زمین پھٹ جاتی ہے۔ خاص کر کلراٹھی زمین میں تریڑیں پڑ جاتی ہیں۔ مگر اس کے برعکس ریتلی زمین نہیں پھٹتی۔ سردیوں میں جب سردی زمین پر اثر انداز ہوتی ہے تو آپ نے اکثر دیکھا ہوگا کہ چند ایسے علاقے جہاں کی زمین سخت قسم کی ہوتی ہے وہاں پر سفید رنگ کا شور اوپر آ جاتا ہے اور نیچے زمین بھی سیاہ رنگ کی ہوتی ہے یا پھر انتہائی سخت قسم کی ہوتی ہے۔ اس طرح جن لوگوں کے بدن وخون میں تیزابیت کا غلبہ ہوتا ہے خشکی کی وجہ سے اکثر قبض، ریاح معدہ، تبخیر معدہ، احتلام، قلت نیند و بے خوابی، بدن میں جلن وساڑھ، پسینہ کا نہ آنا، ہاتھ پاؤں کا پھٹنا، چہرہ و بدن کا کھردرہ ہونا وغیرہ۔ بے شمار علامات پائی جاتی ہیں۔ ایسے ہی انسانوں کے سر کے یا سارے بدن کے مسامات جلدی بند ہو جاتے ہیں تو سارے بدن سے بکثرت چھلکے اترتے ہیں۔ یا پھر مقامی طور پر سر کی جلد کے مسام بند ہو جائیں تو بھوسی وسکری پیدا ہو جاتی ہے۔ جو کہ سر

کھجلانے سے باریک باریک چھلکے اترتے ہیں جس کو بھوسی یا سکری کہا جاتا ہے۔ اس طرح جب چہرہ کے مسام بند ہوجاتے ہیں۔ تو پھر چہرہ سے چھلکے اترنے لگتے ہیں۔ اس مقامی تکلیف یا علامات کو ایلوپیتھی یا ہومیوپیتھی میں فنگس کا مرض قرار دیا گیا ہے۔ طب میں فنگس سے مراد پھپھوندی کا پیدا ہونا۔ جس کو عرف عام میں (الّی) لگنا کہا جاتا ہے۔ اس کی مثال اس طرح سمجھ لیں ۔جب ہم کوئی شربت بناتے ہیں اوراس کا قوام مناسب قوام سے پتلا رہ جائے تو پھر چند روز کے بعد اس میں خمیر پیدا ہونے سے پھپھوندی (الّی) پیدا ہوجاتی ہے۔ شربت خراب ہوجاتا ہے۔

اب علامت فنگس کا علاج ایلوپیتھی میں سرے سے ہے ہی نہیں البتہ بہت سی کریمیں استعمال کرواتے ہیں وقتی طور پر آرام نظر آتا ہے۔ مگر پھر وہی ڈھاک کے تین پات۔ اسی طرح ہومیو والے بھی بہت ٹامک ٹوئیاں مارتے ہیں۔ چھ چھ ماہ کا کورس کرانے کے باوجود ناکام ہی رہتے ہیں۔ اب اس میں بھی اصل سبب مقامی خشکی و تیزابیت سے عضلات و جلد کے مسام بند ہوجاتے ہیں۔ طبعی حرارت کی کمی سے جلد سے چھلکے اترنے لگتے ہیں۔ چہرہ کے جس مقام سے چھلکے اترتے ہیں۔ وہ جگہ عجیب سی بدنما لگتی ہے۔ اس معاملہ میں مستورات زیادہ پریشان ہوتی ہیں۔ یہ تکلیف میری نوجواں بچی کو ہوگئی تو وہ

بہت پریشان ہونے لگی۔ ساتھ مجھے یہ بھی کہا کہ کسی جلد والے ڈاکٹر سے مشورہ لیا جائے تو بہتر ہوگا۔ تو بچی کا ذہن صاف کرنے کیلئے کہا کہ کوئی بات نہیں۔ مشورہ لینا اچھی بات ہے۔ مشورہ لیا گیا اس نے کئی قسم کی کریم تجویز کی جب ایک ہزار روپیہ لگا دیا اور نتیجہ صفر کے برابر رہا تو پھر اور بھی رونے لگی۔ میں نے تسلی دی کہ بیٹا یہ جو ایک ہزار روپیہ لگایا ہے مجھے معلوم تھا کہ ایلوپیتھی میں اس کا کامیاب علاج نہ ہے۔ مگر تم نے ماننا نہیں تھا۔ اب تو تسلی ہوگئی ہے اس کے بعد اللہ کا نام لے کر مسہل نمبر 4 دیا گیا۔ دو چار دن کے بعد مسہل نمبر 5 دیا گیا۔ کھانے کیلئے ملین نمبر 4 ایک ماشہ ملین نمبر 5 ایک ماشہ تریاق نمبر 6 دو رتی بھر دن میں 4 دفعہ دیا گیا ساتھ ہی شربت اکسیر جگر مجربات والا دیا گیا۔ ایک ہفتہ کے بعد چھلکے اترنا رک گئے۔ ڈیڑھ ماہ کے متواتر علاج سے بچی بفضل خدا صحت یاب ہوگئی۔ چہرہ خوبصورت بن گیا۔ قانون مفرد اعضاء ایک ایسا انقلابی وسائنٹیفک سائنسی قانون ہے جو ہمہ قسم کے علم کے غلط یا درست ہونے کی تصدیق کرتا ہے اور انسانی مشین کی پیچیدگیاں و لا علاج امراض جن سے دنیا بھر کے ڈاکٹر حیران و پریشان ہیں۔ ان کا علاج کرنے میں بھی ناکام ہیں۔ ایسے امراض کی راہنمائی کرتا ہے۔ قصہ مختصر بالوں کا گرنا، گھنگھریالے ہونا۔ گنجاپن، سکری اترنا، بالچر، بال پھٹنا وغیرہ سبھی انتہائی خشکی کے نتیجہ میں کم

وبیش ظاہر ہوتی ہیں۔

**علاج**: غذا غدی اعصابی و اعصابی غدی، گرم تر و تر گرم دیں۔ صبح کا ناشتہ مغز بادام 20 عدد الائچی سبز 2 عدد دانے مربہ گاجر 1/2 پاؤ مکھن ایک چھٹانک ملا کر دیں۔ اگر بدن میں طبعی حرارت کی کمی ہو تو پھر درج ذیل ناشتہ صبح اور رات مقدار خوراک 5 تولہ کھلا دیں۔ مغز بادام، مغز اخروٹ، مغز پستہ، مغز چلغوزہ ہر ایک 250 گرام ادرک تازہ 50 گرام مرچ سیاہ، 3 ماشہ، زردی مرغ دیسی 20 عدد دیسی گھی 3 پاؤ، شہد 2 کلو۔

**ترکیب**: مغزیات، ادرک، مرچ سیاہ، نہایت باریک پیس کر گھی میں براؤن کریں۔ جب یہ سرخ ہو جائیں تو تیار شدہ زردی انڈہ باریک کر کے ملا دیں۔ آخیر پر شہد ملا لیں۔ بس تیار ہے۔

**فوائد**: تیزابیت سے ہونے والی کمزوری دور، خشکی دور کر کے بدن میں طبعی حرارت پیدا کر کے مریض کو چست و چوبند بنا دیتی ہے۔

## افعال و اثرات غدی اعصابی، گرم تر ہے

سر پر لگانے کیلئے تیل کا نسخہ پیش خدمت ہے۔ دل تو چاہتا ہے کہ تین چار نسخے درج کر دوں مگر صد افسوس کہ اکثر نو آموز اطباء خط تحریر کرتے ہیں کہ جناب ان میں کون سا مجرب ہے۔ اس لیے اس بیماری کو ختم کرنے کیلئے ایک

نسخہ تحریر کررہا ہوں۔

**نسخہ یہ ہے:** مکئی کا تیل جس کو کارن آئل بھی کہتے ہیں۔ایک کلو، روغن زیتون 100 گرام، روغن بادام 100 گرام، روغن کسٹرائیل 200 گرام، دیسی انڈوں کا تیل 50 گرام، روغن اجوائن 50 گرام، سب ملالیں بس تیار ہے۔آخیر پر کمیلہ 6 ماشہ ملالیں۔ ہر دوسرے دن بالوں کو دھو کر خشک ہونے کے بعد لگادیں۔ یہ تیل بال بڑھانے خوبصورت و چمکدار بنانے کیلئے کامیاب ہے۔بالوں کا گرنا سکری سب ختم ہو جاتے ہیں۔

**نسخہ نمبر۲:** یہ تیل اس وقت استعمال کریں جب بالچر کی شکایت ہوگئی ہو۔گنجا پن پیدا ہوگیا ہو۔ ٹنکچر کنتھرس Q طاقت ایک اونس روغن رائی 3 ڈرام، روغن جمالگوٹا 3 ڈرام، روغن کنجد 1/2 کلو، خوشبو، رات کی رانی 20 قطرے سب ملالیں، تیار ہے۔

**طریقہ استعمال:** بالوں کو بڑھانے سیاہ کرنے اور کمزوری بال و گنج و بالچر کیلئے از حد مفید و مجرب ہے۔ بالوں کو دھو کر خشک ہونے کے بعد لگادیں۔ اس سے بال دوبارہ بفضل خدا پیدا ہو جاتے ہیں۔

## بیان، ایگزیمہ، نار فارسی

یہ علامت غدی عضلاتی تحریک کا پیش خیمہ ہوا کرتی ہے۔ جب کسی جگہ انسانی جسم میں خون کے اندر سوزا کی زہر (سودا) صفرا جمع ہو جائے اور اس کا اخراج نہ ہونے پائے تو ایسی صورت میں خون میں شدید حدت پیدا ہو کر دوران خون میں خلل پیدا ہو جاتا ہے۔ انتہائی خشکی سے جلد کے مسام بند ہو جاتے ہیں۔ تو خون میں مزید جوش پیدا ہو جاتا ہے۔ مریض پہلے بدن میں چبھن و جلن محسوس کرتا ہے۔ کبھی بدن نہایت سرخ ہو جاتا ہے، بدن پر آگ سی محسوس ہوتی ہے۔

جب صفرا (سوزا کی زہر) کسی طرح سے خارج نہیں ہوتی یا علاج غلط طور پر ہو رہا ہو تو پھر بدن کے کسی حصہ پر نہایت سرخ رنگ کی سخت قسم کی پھنسیاں نمودار ہو جاتی ہیں۔ جن میں شدید جلن و ساڑ کے علاوہ شدید درد بھی ہوتا ہے۔ مریض گھبراہٹ محسوس کرتا ہے۔ یہ اکثر بدن کے بعض مقام پر گول دانے کی شکل میں نمودار ہوتی ہیں۔ کبھی تمام بدن پر بھی نکل آیا کرتی ہیں۔ بدن نہایت گرم محسوس ہوتا ہے اور مریض بار بار یہ کہتا ہے کہ میرے بدن میں آگ لگی ہوئی ہے۔ گویا بدن میں آگ کے انگارے سلگ رہے ہیں۔ ایسے مریض کے بدن کی طرف اگر تندرست آدمی اپنا ہاتھ سیدھا کر لے تو اسے دور

سے ہی تپش محسوس ہوتی ہے۔

**علامات وشناخت**: پہلے سر میں یا بدن کے کسی نازک مخصوص مقام پر یا اس کے آس پاس سرخ رنگ کی سخت قسم کی جلن دار پھنسیاں نکل آتی ہیں۔ جو کہ اکثر گول دائرے میں ہوتی ہیں۔ شروع مرض میں شدید جلن اور بہت زیادہ گرمی کا احساس ہوتا ہے۔ چند روز بعد ان میں پیپ پڑ جاتی ہے جو کہ زرد رنگ کی لیسدار ہوتی ہے۔ یہ زہریلا مادہ (پیپ) جہاں جہاں لگتا جاتا ہے۔ وہاں پر پھنسیاں پیدا ہو جاتی ہیں۔ یہ مرض کا دوسرا درجہ ہوتا ہے۔ اگر یہاں پر درست علاج ہو گیا تو ٹھیک ورنہ تیسرے درجہ کا آغاز ہو جاتا ہے۔ اب پیپ خشک ہونے لگتی ہے اور پھنسیوں پر کھرنڈ آ جاتے ہیں۔ اب مریض کو خارش ہوتی ہے اور کھجلانے سے خون نکلنے لگتا ہے۔ اس کے بعد مریض حکماء کی طرف رجوع کرتا ہے۔ جاتے ہی کہتا ہے کہ جناب اب کنگال ہو گیا ہوں پیسے بھی نہیں ہیں اور آرام بھی ایک دو دن میں آنا چاہیے۔

**علاج**: ایسے مریض کو پہلے مسہل نمبر 6 دے کر صفرا کا اخراج کریں۔ اس کے بعد ملین نمبر 1 ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر، اکسیر نمبر 1 چار رتی بھر ملا کر دن میں 4 خوراک ہمراہ شربت صندل یا شربت بزوری بارد دیں۔ بدن پر روغن نمبر 1 کی مالش کریں۔ صبح کا ناشتہ، مغز کدو شیریں 20

گرام پانی سے اچھی طرح صاف کر کے دوری میں پیس لیں۔ پھر اس میں الائچی سبز 2 عدد کے دانے اور 100 گرام مربہ گاجر بھی پیس لیں۔ آخیر پر مکھن ایک چھٹانک ملا کر کھلا دیں۔ دوپہر کے وقت سبزیات اعصابی غدی یا اعصابی عضلاتی ہلکی سیاہ مرچ ڈال کر پکا دیں۔

نمک کی جگہ پر جوکھار استعمال کریں۔ رات کے وقت یہ کھیر تیار کر کے کھلا دیں۔ ساگودانہ 20 گرام اسبغول 10 گرام تخم ریحان 10 گرام،

**ترکیب**: پہلے ان کو ایک پاؤ پانی میں گلا دیں پھر اس میں نصف کلو دودھ اور چینی حسب ضرورت ڈال کر پکا دیں۔ جب یہ تیار ہو جائے تو آخیر پر دو انڈوں کی سفیدی بھی حل کر دیں۔ ٹھنڈی ہونے پر کھلا دیں۔

**نوٹ**: اگر مرض کا آغاز ہو تو پہلے عضلاتی اعصابی ادویہ اور اغذیہ سے علاج کریں۔ جب کنٹرول ہو جائے تو پھر مسہل نمبر 5 یا مسہل نمبر 6 سے صفرا کو خارج کریں۔

**نکتہ خاص**: جب غدی تحریک کے سبب یا غلط علاج کے سبب مرض بگڑ کر ناسور کی شکل اختیار کر جائے اور درست ہونے میں نہ آ رہا ہو تو ایسی صورت میں ہر حالت عضلاتی اعصابی ادویہ و اغذیہ سے علاج کریں ورنہ فائدہ نہ ہوگا اور اس علامت کیلئے یہ نسخہ بھی از حد فائدہ مند ہے۔ پوست بندق 200 گرام

تخم کاسنی، سفید زیرہ، میٹھا سوڈا ہر ایک 100 گرام گل گاؤزبان، گل سرخ گل سیوطی، گل نیلوفر، دھنیا، جوکھار قلمی شورہ ہر ایک پچاس گرام صندل سفید 25 گرام سفوف بنادیں۔

**فوائد**: تمام صفراوی امراض کیلئے تیر بہدف دوا ہے۔ مقدار خوراک 1 تا 2 ماشہ ہمراہ پانی موسم کے مطابق ہمراہ کچی لسی شیریں، شربت بزوری یا شربت صندل سے دیں۔ مزید تقویت دماغ کیلئے خمیرہ گاؤزبان سادہ خمیرہ ابریشم یا یاقوتی مفرح معتدل دیں۔ یقیناً کامیابی ہوگی۔ انشاءاللہ۔

## بیان علامت نکسیر

اس علامت کے بارے بعض حکماء نے تحریر فرمایا ہے کہ اگر خون ناک سے بلا تکلیف یا بغیر درد کے تیزی سے نکلنے لگے تو یہ عضلاتی غدی تحریک ہوگی اگر خون زردی مائل قوام میں رقیق مقدار میں کم اور بعد میں جلن ہو تو تحریک غدی عضلاتی ہوگی وغیرہ۔

زندگی میں نکسیر کے اکثر مریضوں سے واسطہ پڑا اور ان کے علاج کرنے کا موقع ملا۔ قدرت نے ہمیشہ کامیابی دی۔ فوری طور پر ان کے سر پر ٹھنڈا پانی ڈالا گیا۔ خون فوراً رک گیا۔ اس کے بعد اخباری کاغذ کی راکھ تیار کر کے بطور نسوار استعمال کرایا گیا۔ اس سے نکسیر کا زخم فوراً بند ہو جاتا ہے۔

جیسے سیمنٹ کی ترمیٹر پر لگا دیا گیا ہو۔ ایسے مریض اگر جر جیر (تارامیرا) کا تیل نصف کلو حلوا کی صورت میں یا پنجیری بنا کر کھالیں۔ تو کئی سال تک نکسیر نہیں پھوٹتی۔ تجربہ شدہ بات ہے۔ انشاء اللہ۔ جہاں تک میری ذاتی تحقیق و مشاہدہ ہے۔ عضلاتی غدی اور غدی عضلاتی تحریک میں نکسیر کا عارضہ دیکھنے میں آیا تکلیف ہمیشہ عضلاتی غدی (خشکی گرمی) کے سبب ہوتی ہے اور اسی تحریک میں پائی گئی۔

**اسباب**: سوداوی اغذیہ کا بکثرت استعمال مثلاً ترش اشیاء۔ اچار، چٹنی، دہی بھلے، ترش پھل، اچانک سردی کا لگ جانا وغیرہ۔

**علاج**: نسخہ نمبر 1: چنے کی دال 25 گرام لیکر رات کو ایک پاؤ پانی میں بھگو دیں۔ صبح پانی نتھار کر اس میں شہد 2 چمچہ یا چینی حسب ضرورت ملا کر پلا دیں عمل آٹھ دن کریں نکسیر سے ہمیشہ کیلئے نجات مل جاتی ہے۔

**نسخہ نمبر 2**: جنگلی پودینہ باریک شدہ چھ ماشہ رات ایک پاؤ پانی میں بھگو دیں اور صبح قدرے چینی یا شہد ملا کر پی لیں یہ عمل آٹھ دن تک کریں۔ آئندہ نکسیر نہیں چھوٹے گی.........انشاء اللہ ۔

## بیان روزمرہ کے دماغی امراض زکام نزلہ حار، خشک نزلہ

نمبر 1 **زکام**: جب ناک سے شفاف رطوبت مانند پانی بہہ رہی ہو تو

اسے زکام کہا جاتا ہے۔

**اسباب**: اچانک سردی کا لگ جانا یا گرم وسرد ہو جانا، تر سرد اغذیہ کا بکثرت استعمال۔

**علامات**: ابتدا میں ناک میں خراش سی محسوس ہوتی ہے اس کے بعد چھینکیں آنے لگتی ہیں۔ پانی خارج ہونے کی ابتدا پہلے دائیں نتھنے سے ہوتی ہے بعد میں دونوں نتھنوں سے رطوبت بہنے لگتی ہے۔ گاہے اس قدر ناک سے پانی بہتا ہے کہ مریض بار بار رومال سے صاف کرتا ہے۔ مگر یہ ختم ہونے میں نہیں آتی۔

**علاج**: ابتداء میں روٹی ایک دو دن نہ کھاویں بلکہ گوشت، انڈہ مچھلی، چنے و مسور کی دال پر گزارہ کریں۔ قہوہ، دارچینی، لونگ پتی والا دیں۔ دوائی. ملین نمبر 2 در مجربات عزیز، ہیرا کسیس وسم الفار والا مرکب از حد مفید و مجرب ہے۔

**نسخہ یہ ہے**: آملہ، مغز کرنجوہ ہر ایک 250 گرام پھٹکڑی سفید 1/2 کلو، ہلیلہ سیاہ ایک کلو، ہیرا کسیس 100 گرام سم الفار ایک تولہ۔

**نسخہ نمبر۲**: برائے ابتدائی زکام، نزلہ، کھانسی اور درد یں دور کرنے کیلئے فوری موثر ہے۔ سیماب 15 گرام۔ گندھک 15 گرام، ان دونوں کی

کجلی بنالیں پھر اس میں لونگ 15 گرام تخم دھتورہ 15 گرام باریک پیس کر ملالیں۔

ایضاً: تخم دھتورہ، اجوائن خراسانی، ریوند چینی، گوند کیکر اصلی ہر ایک 50 گرام کجلی اکسیر نمبر 4۔100 گرام ملالیں۔ کیپ سول بھرلیں

خوراک: ایک صبح ایک شام بعد از غذا اگر گلا خشک ہونے لگے تو چائے یا نیم گرم دودھ پی لیں۔

## بیان نزلہ حار

یہ علامت درحقیقت غدی عضلاتی تحریک (کثرت صفرا) کے خارج نہ ہونے کے سبب ظاہر ہوتی ہے۔ اگر آپ کتاب دستور مطب کا بغور مطالعہ کریں تو حقیقت سامنے آجاتی ہے۔ مختصر بات یہ ہے کہ جب اعصابی تحریک کا علاج غلط ہو رہا ہو تو یہی رطوبات سردی سے منجمد ہو کر گاڑھی ہو جاتی ہے۔ جب اس پر حرارت اثر انداز ہوتی ہے تو یہی غلیظ رطوبت زردی مائل لیسدار بن جاتی ہے۔ اب مریض کا ایک نتھنا بند کبھی دونوں بند ہو جاتے ہیں۔ ریشہ بڑی دقت سے خارج ہوتا ہے۔ یہ درد اکثر سر کے بائیں جانب زیادہ ہوا کرتا ہے۔

اسباب: گرم خشک اغذیہ وادویہ کا بکثرت استعمال، اچانک گرمی کا

لگ جانا وغیرہ۔

**علاج:** سب سے پہلے مریض کو اعصابی غدی مسہل دیکر صفرا کا اخراج کریں۔ اس کے بعد ملین نمبر 5 ایک ماشہ تریاق نمبر 2' دورتی پھر ملین نمبر 1 ایک ماشہ ملا کر دن میں 4 خوراک ہمراہ پانی دیں۔ اگر ریشہ جم گیا ہوتو ایسی صورت میں سفوف جاروب دماغ صبح شام دیں۔ نسخہ جاروب دماغ، اسطوخودوس، دھنیا خشک، ہر ایک 250 گرام مرچ سیاہ 5 تولہ سفوف بناویں۔

**خوراک:** 4 تا چھ ماشہ ہمراہ شہد 2 بڑے چمچے پانی نیم گرم ایک گلاس صبح خالی پیٹ، دوسری خوراک رات سوتے وقت دیں۔ علاوہ ازیں جوشاندہ اسطوخودوس از حد مفید ثابت ہوتا ہے۔ نیز تریاق نمبر 6 اکیلا بھی کامیاب رہتا ہے۔ ہلدی عمدہ 100 گرام، تنکار 50 گرام، برگ مداز 100 گرام، میٹھا سوڈا، 50 گرام خوراک ایک ماشہ

## بیان نزلہ یابس، خشک نزلہ

غدی عضلاتی تحریک جب عضلات میں منتقل ہوتی ہے تو جو تھوڑی بہت رطوبت ہوتی ہے وہ عضلات جذب کر لیتے ہیں اور آئندہ رطوبات کی پیدائش بھی بند ہو جاتی ہے۔ ریشہ اسقدر خشک ہو جاتا ہے کہ اگر زور لگا کر نکالنے کی کوشش کریں تو ایسی صورت میں خون تو آ سکتا ہے مگر رطوبت کا ایک

قطرہ بھی خارج نہیں ہوتا۔ ایسے مریض کو شدید قبض، ریاح معدہ کی شکایت عام ہوتی ہے۔

**علاج**: ابتداء میں مسہل نمبر 5 دے کر تیزابیت کا خاتمہ کریں۔ اس کے بعد ملین نمبر 5 ایک ماشہ تریاق نمبر 6 چار رتی بھر ملا کر دن میں 4 خوراک ہمراہ قہوہ اجوائن و پودینہ۔ جس میں دیسی گھی 2 تولہ ڈالا گیا ہو۔ چینی حسب ضرورت ڈال کر پلاویں۔ اگر ہو سکے تو رات کو دودھ بھی پلاویں۔ صبح کو یہ حلوا کھلاویں۔

**نسخہ**: مغز بادام، مغز پستہ، مغز اخروٹ، ہر ایک سو گرام ادرک تازہ 50 گرام، مرچ سیاہ نصف ماشہ، زردی دیسی انڈہ 10 عدد دیسی گھی ایک پاؤ شہد 3 پاؤ،

**ترکیب**: تمام مغزیات بمعہ ادرک مرچ سیاہ کوٹ کر گھی میں براؤن کریں۔ پھر اس میں زردی انڈہ حل کریں۔ آخیر پر شہد ملالیں۔ بس تیار ہے۔ خوراک 5 تولہ صبح و شام دیں۔

## بیان لو لگنا، شدید گرم ہوا کے لگنے سے غشی پڑ جانا

یہ علامت جگر کی کیمیاوی تحریک غدی عضلاتی میں ہوا کرتی ہے۔ مریض کے جسم اور خون میں حدت و گرمی (صفرا) پہلے ہی بکثرت جمع ہوتا ہے

ایسا مریض جب گرمی میں چلتا پھرتا ہے یا کوئی کام کرتا ہے۔ تو اس دوران موسم کے مطابق گرم لو بھی چلتی ہے۔ پس صفرا کا مریض گرمی خورہ اس کی تاب نہ لا کر بے ہوش ہو جاتا ہے۔ دراصل یہ بیہوشی نہیں ہوتی بلکہ یہ غشی ہوتی ہے۔ غشی پڑتے ہی مریض زمین پر گر جاتا ہے اور اس کا چہرہ زردی مائل ہو جاتا ہے اور مریض کو گھبراہٹ بہت ہوتی ہے۔ یہ دورہ تھوڑی دیر کیلئے ہوتا ہے۔ مریض جلد ہی اٹھ بیٹھتا ہے۔ مگر اس کے برعکس بے ہوشی والا مریض بہت دیر تک ہوش میں نہیں آتا۔

**علاج**: فوراً مریض کے سر پر ٹھنڈا پانی دھار باندھ کر ڈالیں منہ پر ٹھنڈے پانی کے چھینٹے ماریں۔ اور اگر ہو سکے تو کسی ائیر کنڈیشن کمرے میں لٹا دیں۔

**دوائی علاج**: ملین نمبر 1، تریاق نمبر 6 سفوف مفرح ملا کر ہمراہ شربت صندل دیں۔ مگر اس دوران اگر تسکین سے علاج کیا جائے تو زیادہ بہتر ثابت ہوتا ہے۔ اگر آم کا موسم ہو تو خام آم کا بھرتہ بنا کر کھلا دیں۔ یا کشمش 5 تولہ ابال کر قدرے چینی ملا کر اس کا زلال پلا دیں۔ جوارش املی بھی بہت مفید ثابت ہوتی ہے۔

# بیان کان کے امراض

## کان پیڑے، کان درد اور پیپ کا بہنا، کان کی خشکی و کان بجنا، کان بہنا، کانوں پر گلٹیاں نکلنا وغیرہ

نمبر 1: کان پیڑ اور کانوں پر گلٹیاں نکلنا وغیرہ، دونوں کا سبب ایک ہی ہے۔ یہ جدید طب تو اس کے متعلق کئی قسم کے جراثیم بیان کرتی ہے۔ لیکن قانون تحریک کے مطابق ان کا اصل سبب گرمی خشکی (صفرا) غدی عضلاتی تحریک کا مرہون منت ہوتا ہے۔ دراصل یہ غدود جاذبہ کا سکون ہوتا ہے۔ جو کہ کسی قسم کی زہر کے شامل ہونے سے ہی ہوا کرتا ہے۔ کانوں کے پیچھے گلٹیاں بن جاتی ہیں۔ جن میں شدید درد ہوتا ہے۔

**مرض کی تشخیص**: اگر ان میں درد نہیں ہے تو بلغمی غدد کا سکون تصور کریں۔ اگر درد ہو رہا ہے تو پھر اس میں کسی زہر کے داخل ہونے سے بلغمی غدد متورم ہو چکے ہیں۔

**علاج**: غدی اعصابی مسہل دے کر صفائی کریں۔ بعد میں تریاق نمبر 6 چوتھائی رتی، اصلاح کبد ایک ماشہ ملا کر دن میں 4 مرتبہ ہمراہ ماء العسل دیں۔ غذا عضلاتی اعصابی دیں۔

**علامت** : کان کی خشکی و کان بجنا وغیرہ ۔ ان دو علامات کا سبب تیزابیت یا صفرا ہوتا ہے۔

**شناخت** : اگر عضلاتی غدی تحریک ہو گی تو خون میں شدید خشکی پڑنے سے کانوں سے تیز آوازیں آئیں گی۔ جیسے گاڑی چل رہی ہو۔ جہاز آ رہا ہو۔ یا سڑک پر گھوڑا دوڑ رہا ہو۔ وغیرہ اگر غدی عضلاتی تحریک کا پیش خیمہ ہو تو مریض بتلاتا ہے کہ اٹھتے اور بیٹھتے وقت میری آنکھوں کے سامنے اندھیرا آ جاتا ہے۔ گھبراہٹ ہوتی ہے اور رات کو بے چینی ہوتی ہے اور کانوں میں سنسناہٹ کا احساس ہوتا ہے اور ساتھ ہائی بلڈ پریشر کا عارضہ بھی لازمی ہوگا۔

**علاج** : اگر مرض کا سبب تیزابیت ہے تو بذریعہ بھل صفائی تیزابیت کا اخراج کریں بعد میں حسب دستور ملین نمبر 5، تریاق نمبر 6 اور اصلاح کبد تینوں ادویہ ملا کر دن میں 3 تا 4 خوراک ہمراہ پانی دیں۔

**غذا** : غدی اعصابی و اعصابی غدی دیں۔ اگر مرض کا سبب صفرا ہو تو پہلے بھل صفائی دے کر صفرا کو خارج کریں۔ اس کے بعد دوا اصلاح کبد ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 نصف ماشہ ملا کر دن میں 3 مرتبہ دیں۔ صبح کا ناشتہ مغز کدو 20 گرام، الائچی سبز 2 عدد کے دانے، مربہ گاجر 1/2 پاؤ ان تینوں کو دوری میں اچھی طرح کوٹ کر باریک کریں۔ بعد میں مکھن ایک چھٹانک ملا

کر مریض کو کھلا دیں۔ اعصابی غدی و اعصابی عضلاتی دیں۔ اگر ہو سکے تو سر پر روغن گل کی مالش کریں۔

نمبر 3: کان درد اور کان بہنا: ان کے بھی دو ہی اسباب ہیں.

چھوٹے بچوں کے کان بہنا: اکثر عورتیں لیٹ کر بچوں کو دودھ پلاتی ہیں۔ جس وجہ سے کان بہنے کا عارضہ ہو جاتا ہے۔ اس کا سبب رطوبات بلغمی اعصابی غدی کی کثرت ہونے سے بچوں کے کان بہنے لگتے ہیں۔ کبھی کان شدید شوزش سے سرخ ہو جاتے ہیں۔ اور شدید درد ہونے لگتا ہے۔ گاہے بگاہے سفید رقیق رطوبت بہنے لگتی ہے۔

نمبر 4: کان کے امراض کی ایک صورت یہ بھی ہے کہ بعض دفعہ مقامی طور پر شدت صفرا (غدی عضلاتی تحریک) کے سبب کان میں شدید درد کے ساتھ جلن و ساڑ سا معلوم ہوتا ہے۔ کان میں جلن و چبھن بھی ہوتا ہے۔ بالآخر شدید سوزش کے بعد کان اندر سے پک جاتا ہے جب تک مقام ماوف میں پیپ نہ بنے شدید درد رہتا ہے۔ جونہی پیپ بننے کا عمل شروع ہو جائے تو درد بھی کم ہونے لگتا ہے۔ جب زرد رنگ کی پیپ کان سے نکلنا شروع ہو جاتی ہے تو درد بھی رک جاتا ہے۔ گویا پیپ کا بننا غدی عضلاتی تحریک کا موجب ہوتا ہے اور درد کیلئے باعث نجات ہوتا ہے۔ یہی عمل متواتر قائم رہ جائے تو کان کئی

سال تک بہتے رہتے ہیں۔ پھر پیپ ملی جلی ہوتی ہے کبھی پتلی، کبھی گاڑھی زردی مائل اکثر خارج ہوتی رہتی ہے۔

**علاج**: اگر پیپ گاڑھی اور زردی مائل ہو تو پہلے اسے پتلا کر کے قابل اخراج بنا دیں۔

**دوائی علاج**: سفوف اصلاح کبد ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 نصف ماشہ ملین نمبر 6 نصف ماشہ، تینوں ملا کر دن میں تین چار خوراک روزانہ کھلا دیں۔ حتیٰ کہ پیپ ختم ہو کر صرف پانی بہنا شروع ہو جائے تو پھر مندرجہ ذیل دیئے گئے نسخہ جات میں سے کوئی ایک تیار کر کے کانوں میں صبح و شام ڈالیں۔

شیر خوار بچوں کے کان بہنے کی تیر بہدف دوا: کافور 20 گرام لے کر روغن کسٹر ائیل میں حل کریں۔ بعد ازاں روغن زیتون یا روغن کنجد 50 گرام میں حل کریں۔ بس تیار ہے۔ صبح و شام ڈالیں۔

نمبر 2: ٹنکچر آئیوڈین نصف اونس لے کر گلیسرین 120 گرام میں حل کریں۔ بس تیار ہے۔ کان درد کان کے زخم میں مفید ہے۔

نمبر 3: غدی تحریک سے مزمن کان بہنا اور بہرہ پن کا ہونا وغیرہ

**نسخہ نمبر1**: رسکپور مدبر شدہ یا جوہر رسکپور ایک ماشہ لے کر دس تولہ بادام روغن میں حل کریں۔ بس تیار ہے

**نسخہ نمبر ۲**: برگ افسنتین 50 گرام پانی 15 تولہ میں ڈال کر پکاویں جب پانی تیسرا حصہ رہ جائے تو چھان کر بادام روغن دس تولہ ڈال کر دوبارہ پکاویں۔ جب پانی جل کر صرف تیل رہ جائے تو چھان لیں۔ بس تیار ہے۔

**نسخہ نمبر ۳**: رسکپور ایک ماشہ بورک ایسڈ ایک تولہ لے کر بادام روغن یا روغن زیتون 3 تولہ میں حل کریں۔ پس یہ تینوں نسخے کان بہنا اور ساتھ بہرہ پن کا عارضہ مزمن ہونا کیلئے تیر بہدف ہیں۔

**غذا**: عضلاتی اعصابی دیں انشاءاللہ اسی میں آپ کی کامیابی ہے.

## بیان آنکھوں سے پانی بہنا، آنکھوں کی سرخی،

## گوہانجنی شب کوری، روزکوری، بھینگا پن

آنکھوں کے امراض کی بے شمار اقسام دنیا بھر میں پائی جاتی ہیں۔ جن کے علاج کیلئے سبھی کوشاں ہیں۔ مگر یقینی اور تیر بہدف علاج ہر کسی کے پاس نہ ہے۔ مگر علاج کرنے کیلئے ہر طبیب وڈاکٹر تیار ہے۔ یہ کوئی بھی نہیں کہتا کہ میرے پاس اس علامت کا کامیاب علاج نہیں ہے۔ البتہ دھوکہ سے کام لیا جاتا ہے۔

**علامت**: آنکھوں سے پانی بہنا اور آنکھوں کی سرخی، قانون مفرد اعضاء کے اکثر انقلابی حکیم اس کا بنیادی سبب اعصابی تحریک، بلغمی رطوبات کی کثرت بیان فرماتے ہیں جو قطعی غلط ہے۔ یاد رکھیں اعصابی غدی جو کہ کیمیاوی تحریک ہے اس سے جو بلغمی رطوبات پیدا ہوتی ہیں ان کو عضلات جذب کر لیتے ہیں اور عضلات بدن میں ہمہ قسم کی رطوبت کو جذب کرنے میں سیاہی چوس کا کام سرانجام دیتے ہیں۔ اس لیے جب تک ان بلغمی رطوبات کو بذریعہ ادویہ خارج نہ کیا جائے خود بخود خارج ہونے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ دوسری بات یہ ہے کہ رطوبات کی کثرت سے سردی پیدا ہوتی ہے اور سردی کے ردعمل سے عضلاتی اعصابی تحریک وجود میں آتی ہے۔ اس لئے

آنکھوں سے بوجہ اعصابی تحریک پانی خارج ہونے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا.

میرے روزمرہ کے زیر مشاہدہ و تجربہ کے آنکھوں سے پانی بہنا اور آنکھوں کی شدید سرخی کا ہونا جگر کی کیمیاوی تحریک غدی عضلاتی (حرارت وصفرا) کے سبب اعصابی نظام میں تسکین (سردی) پیدا ہونے کے ردعمل کی صورت میں آنکھوں سے پانی بہنے لگتا ہے۔ اور شدید سوزش بھی ہوتی ہے۔ جب کیمیاوی تحریک تبدیل ہو کر مشینی تحریک غدی اعصابی میں اپنا روپ دھار لیتی ہے تو پھر یہ روزمرہ بہنے والا پانی لیس دار بن جاتا ہے۔ گاہے بگاہے بہنے والی رطوبت لیس دار ہونے کے علاوہ زردی مائل بھی ہوتی ہے۔ رات کو آنکھیں چپک جاتی ہیں۔ بمشکل پانی سے دھلنے پر کھلتی ہیں۔

**علاج دوا**: پہلے اعصابی مسہل دے کر صفرا کو خارج کریں۔ جس کا نسخہ یہ ہے۔ سقمونیا دس 10 گرام، ست ملٹھی 30 گرام سفید زیرہ 40 گرام حسب ضرورت حب بقدر نخود بنا دیں۔

**مقدار خوراک**: 2 عدد دن میں تین مرتبہ ہمراہ نیم گرم دودھ دیں۔

اس کے بعد سفوف اصلاح کبد ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملین نمبر 1 نصف ماشہ ملا کر دن میں تین خوراک ہمراہ شربت بزوری معتدل، یا دودھ شیریں یا کچی لسی شیریں سے دیں۔

**غذا**: اعصابی غذائیں بکثرت کھلادیں۔ دماغی قوت کیلئے خمیرہ گاؤ زبان دیں۔ یا معجون یاقوتی صبح وشام 9 . 9 ماشہ کھلادیں۔

**آنکھوں کی گوہانجنی**: یہ بھی بوجہ حرارت یعنی سوزش غدود نا قلہ کا موجب ہوا کرتا ہے۔

**علامات**: علی الصبح اٹھتے ہی مریض کو آنکھ کے پپوٹوں پر خارش کا احساس ہوتا ہے جو کہ بعض دفعہ کھجلانے پر پھنسی کی شکل اختیار کرلیتی ہے بعد میں پک جانے پر لیس دار مادہ سا بھی خارج ہونے لگتا ہے۔ اگر پھنسی سوزشناک صورت اختیار کر جائے تو پھر شدید درد بھی ہوا کرتا ہے ذیل میں چار نسخے ہومیوپیتھی دوا کے حاضر خدمت ہیں جو کہ نہایت تیر بہدف ہیں۔

1: **نسخہ آشوب چشم**: بورک ایسڈ 5 گرین، یوفریزیا Q (کیو) طاقت پانچ قطرے اور عرق گلاب ایک اونس میں اچھی طرح ملالیں۔ بس تیار ہے۔ قطرہ قطرہ دن میں 3 مرتبہ ڈالیں۔

نمبر 2: **آنکھوں میں رڑک پڑنا**: اگر مریض یہ کہے کہ میری آنکھوں میں ناقابل برداشت رڑک پڑ رہی ہے تو ایسی صورت میں مریض کو کھانے کیلئے ایکونائٹ نمبر 30 کی دن میں 3 خوراک دیں اور آنکھوں میں ڈالنے کیلئے ایکونائٹ ایک ہزار طاقت I-M کے بیس قطرے عرق گلاب ایک

اونس میں ملالیں بس تیار ہے۔صبح وشام ڈالیں۔

نمبر3: **آنکھوں میں گگرے ہونا**: یہ بھی غدی تحریک کے سبب غلیظ مادے رک جاتے ہیں جس سے آنکھوں کے پپوٹوں کے اندرونی کناروں میں باریک باریک دانے بن جاتے ہیں۔گاہے بگاہے غلیظ گاڑھا لیس دار مادہ بھی اخراج پاتا ہے۔مریض جب صبح اٹھتا ہے تو اس کی آنکھیں چپکی ہوئی ہوتی ہیں۔آنکھیں گھٹی گھٹی سی رہتی ہیں۔

**علاج**: آرجنٹم نائیٹریکم I-M کی ہفتہ میں ایک خوراک دیں۔علاج کیلئے صرف دوخوراک ہی کافی ہوں گی۔تیسری خوراک کی ضرورت ہی نہیں پڑے گی۔انشاءاللہ اس سے خودبخود اپریشن ہو جاتا ہے۔

نمبر4: **آنکھ کی گوہانجنی**: علاج کیلئے پلسیٹلا یا شافی سگیر یا ان میں سے کسی ایک کی تین خوراک نمبر 30 میں دے دیں۔ایک ہفتہ کے استعمال سے آرام آجاتا ہے۔

**طبی علاج**: برگ دیسی کیکر حسب ضرورت لے کر پانی سے صاف کر کے کوٹ کر رات کو آنکھوں پر بطور لغدی باندھیں۔صبح کھول دیں یہ عمل تین دن کریں۔مکمل یقینی فائدہ ہوگا۔انشاءاللہ آنکھیں مثل کندن صاف ہوں گی۔

## اب کچھ طبی نسخہ جات بھی پیش خدمت ہیں

نسخہ العزیز آئی ڈراپ روز مرہ معمول مطب و تیر بہدف ہے۔

پھٹکری سفید 15 گرام، افیون خالص 10 گرام، پوست ہلیلہ زرد 30 گرام، رسونت 5 گرام، نیلا تھوتھا ایک گرام، کافور 10 گرام، ست پودینہ ڈیڑھ گرام، عرق گلاب 3 بوتل۔

**ترکیب و تیاری لوشن** : کافور اور ست پودینہ کو کسی شیشی میں ڈال کر شیشی کا منہ بند کر کے دھوپ میں رکھ دیں۔ خود بخود تیل بن جائے گا۔ نمبر 2: دیگر ادویہ نیم کوفتہ کر کے عرق گلاب ڈال کر بھگو دیں۔ رات کو ذرا گرم کر لیا کریں۔ تیسرے دن نکال کر اس میں مرکب کافور پودینہ ملا کر خوب حل کریں. بس تیار ہے۔ اگر لوشن تیز محسوس ہوتا ہو تو عرق مزید ملا سکتے ہیں۔

**فوائد** : آنکھ دکھنا، نزول الماء، نظر کا کمزور ہونا، آشوب چشم، سرخی چشم سے آنکھوں میں درد و جلن کا ہونا، روشنی کا برداشت نہ ہونا، اس کے علاوہ کان درد اور کان بہنا کیلئے مفید و مجرب ہے۔ رطوبتی پھنسیوں اور زخموں پر پٹی بھگو کر لگانا ازحد مفید ثابت ہوتا ہے۔ آنکھ کی چوبھ کیلئے بھی مفید ہیں۔

**نسخہ اکسیر شب کوری (اندھراتا)** : لونگ ایک عدد، مازو سبز 4 عدد، دارچینی 1/2 ماشہ، سرکہ انگوری، ایک بوتل، عرق گلاب 5 تولہ۔

**ترکیب تیاری**: جملہ ادویہ نیم کوفتہ کر کے عرق گلاب میں بھگو دیں اور 24 گھنٹہ کے بعد چھان کر سرکہ میں ملا دیں۔ بس تیار ہے۔ صبح وشام قطرہ قطرہ ڈالیں۔

**غذا**: عضلاتی غذی دیں۔ تمام تر سرد و تر گرم اغذیہ سے پرہیز کرائیں۔ ایک ماہ کے مسلسل استعمال سے انشاءاللہ فائدہ ہوگا۔

**نسخہ نمبر ۳**: پڑوال و ککروں کا شرطیہ علاج: نیلا تھوتھا، سہاگہ بریاں، کشتہ جست، پھٹکری سفید بریاں، بسمتھ سب نائیٹراس، زنگار ہر ایک 20 گرام، گوند کیکر اصلی 10 گرام۔ **برگ مہندی ایک تولہ، سفید زیرا ایک تولہ**،

**ترکیب تیاری**: پہلے پھٹکڑی کو برگ مہندی ایک تولہ اور سفید زیرا ایک تولہ میں 24 گھنٹہ تک کھرل کریں۔ بعد میں ایک ایک دوا ملا کر 24 گھنٹہ تک کھرل کریں۔ بعد میں چھان لیں۔

**ترکیب استعمال**: آنکھوں کو بورک ایسڈ کے لوشن سے دھو کر بعد میں آنکھ کی پلک الٹا کر سلائی سے سرمہ ککروں پر لگا دیں۔ ایک ہفتہ کے استعمال سے پرانے ککرے ختم ہو جاتے ہیں۔ دبی ہوئی آنکھیں مانند گلاب کے پھول کی طرح نکھر آتی ہیں۔ انشاءاللہ۔

**علامت روز کوری (دن کا اندھراتا)**: اس کا اصل سبب غدی

عضلاتی تحریک (صفرا) ہوتا ہے۔ یہ موروثی طور پر ان والدین کے بچوں کو ہوتا ہے جن کا جگر غدی عضلاتی تحریک میں دوران حمل مبتلا ہوتا ہے۔ یوں سمجھ لیں کہ یہ سوزاک کی زہر کا مرہون منت ہوتا ہے۔

**نسخہ**: نوشادر ٹھیکری 20 گرام، نمک شیشہ 20 گرام، ان کا جوہر حاصل کریں۔ پھر جوہر میں بورق ایسڈ 5 گرام ست پودینہ ایک گرام کھرل کریں۔ بعد میں عرق گلاب 4 اونس میں اچھی طرح حل کر کے چھان لیں بس تیار ہے۔ دن میں تین مرتبہ قطرہ قطرہ ڈالیں۔

**فوائد** روز کوری، پھولا چشم مزمن، آنکھوں سے لیس دار گاڑھا مواد نکلتا ہو۔ کمزوری کالا موتیا اور آنکھ کے پھڑکنے میں ازحد مفید و مجرب ہے۔

**بھینگا پن** : یہ علامت اکثر ان بچوں کو ہوتی ہے۔ جن بچوں کو مستورات لیٹ کر دودھ پلاتی ہیں اور بچہ اپنی نگاہ کی ٹک ٹکی ایک ہی طرف رکھتا ہے۔ جس کی وجہ سے کچھ عرصہ کے بعد آنکھ کے عضلاتی و اعصابی پردوں میں تناؤ و کھچاؤ پیدا ہو جاتا ہے جس کی وجہ سے بچہ صرف ایک ہی جانب دیکھتا ہے اس علامت کا علاج دوران بچپن تو ممکن ہے لیکن جوانی میں ناممکن ہے۔ یہ علاج کیلئے ہومیوپیتھی دوا اسیکلا مین نمبر 30 کی تین خوراک روزانہ دیں اور آنکھ کے مخالف سمت کوئی رنگ دار پٹی چپکا دیں۔ تا کہ بچہ اس طرف بغور دیکھتا

رہے اس طرح آہستہ آہستہ ایک طرف دیکھنے کی عادت ترک ہونے لگ جاتی ہے۔

## بیان ضعف نظر، سفید موتیا، سبز موتیا

یاد رکھیں ضعف بصر (نگاہ کی کمزوری) کے بے شمار اسباب ہیں۔ کبھی بلغمی رطوبات کی کثرت اور ان کا غلیظ ہو جانا۔ نمبر 2: شدت تیزابیت خشکی گرمی کی وجہ سے رطوبات صالح کا خشک ہو جانا اور پھر رطوبات کی پیدائش کا بند ہو جانا۔ نمبر 3: بوجہ غدی عضلاتی تحریک گرمی خشکی (صفرا) کی وجہ سے آنکھوں میں سکیٹر پیدا ہو کر نگاہ کا کم ہو جانا کا عارضہ ہو جاتا ہے۔ چوتھی بات یہ ہے کہ اگر آنکھ کا سوراخ زیادہ فراخ ہو جائے تو قریب کی نگاہ کم ہو جاتی ہے۔ اگر سوراخ تنگ ہو جائے تو دور کی نظر کم اور نزدیک کی زیادہ ہو جاتی ہے وغیرہ اس کے علاوہ غذائی قلت، موسمی اثرات، نفسیاتی اثرات، غم وغصہ، فکر وتردد، دوران حمل والدہ کی صحت کی خرابی مثلاً جگر وگردوں میں تیزابیت یا صفراوی اخلاط کا غلبہ ہونا۔ ناقص غذا کا حصول اور متوازن غذا کا میسر نہ ہونا۔ علاج میں کوتاہی یا غلط علاج کا ہونا۔ زندگی بھر کے مشاہدہ وتجربہ میں جو بات سامنے آئی ہے وہ یہ ہے۔

نمبر 1: اگر لکھتے یا پڑھتے وقت آنکھوں میں پانی آ جائے اور وہ پانی

ایسے چبھے جیسے مرچیں چبھتی ہوں۔ گویا آنکھوں میں ساڑ و جلن کا بہت زیادہ احساس ہو۔ ایسے مریض کی بینائی بوجہ تیزابیت (خشکی) اور بدن کم ہونے لگتی ہے۔ حتیٰ کہ قریب کی نظر زیادہ متاثر ہونے لگتی ہے۔ مگر دور کی درست ہوتی ہے۔

ان حالات کے پیش نظر میرا ذاتی تجربہ شدہ علاج یہ ہے۔ مریض کو صبح کا ناشتہ مغز بادام عمدہ قسم شیریں، 20 عدد رات پانی میں بھگو کر صبح ان کا چھلکا اتار کر باریک پیس لیں۔ پھر اس میں 2 عدد الائچی سبز کے دانے نکال کر پیس لیں۔ اس کے بعد اسی میں مربہ گاجر آدھ پاؤ بھی پیس لیں اور آخر پر مکھن ایک چھٹانک ملا کر کھلا دیں۔ یہ غذا متواتر تین ہفتے کھلا دیں۔ کھانے کی دوا میں مغز بادام شیریں، مغز دھنیا، مغز سونف، سفید مرچ ہر ایک 250 گرام۔ جملہ ادویات باریک پیس کر سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک**: ایک تولہ صبح اور ایک تولہ شام کے وقت نصف کلو دودھ میں ابال کر چینی حسب ضرورت و ذائقہ ملا کر نوش کریں۔ اس سے بوجہ تیزابیت کمزور ہونے والی نگاہ بفضل خدا یقینی طور پر درست ہو جاتی ہے۔ میں نے بھی سوا دو نمبر کی عینک لگوائی ہوئی تھی۔ جو کہ اس دوا و غذا سے اتر گئی۔ الحمدللہ اس سے قبل دور سے آنے والا ادمی مجھے ایسے لگتا جیسے کوئی بت

آرہا ہو۔اس کی شکل کی شناخت کرنا میرے لئے محال تھا۔اب بفضل خدا کئی سال سے نگاہ ٹھیک ہے۔آج کے دور میں جبکہ اکثر بچے اور بچیاں بکثرت عینک لگوائے پھرتے نظر آتے ہیں۔عام لوگ تو اسے شوقیہ خیال کرتے ہیں۔ مگر ایسا نہیں ہے۔عینک لگوانا ان کی مجبوری ہے۔جبکہ ایک تحقیقی جائزہ کے مطابق 90% بچے اور بچیوں کی نگاہ بوجہ غدی عضلاتی تحریک (گرمی خشکی) کے سبب نگاہ کمزور و کم ہو رہی ہے۔جب تک بدن اور دماغ کی گرمی خشکی بذریعہ دوا اور غذا دور نہیں کی جاتی ۔عینک لگوانا فضول اور وقت کا ضیاع کرنا ہے۔کیونکہ چند دنوں یا چند مہینوں کے بعد عینک کا نمبر بدلنا پڑتا ہے۔کیونکہ عینک نہ تو مرض ختم کر سکتی ہے اور نہ ہی دماغی گرمی خشکی اور کمزوری دور کر سکتی ہے۔ہاں البتہ یقینی تشخیص کر کے صحیح علاج کیا جائے تو یقیناً کمزور سے کمزور نگاہ دوبارہ بحال ہو سکتی ہے۔کیونکہ اللہ تعالیٰ کا قانون غلط نہیں ہو سکتا مگر ہم غلط ہو سکتے ہیں۔

**علاج:** ایسے مریض کی بذریعہ اعصابی مسہل بدن کی صفائی کریں۔بعد میں صبح کا یہ ناشتہ دیں۔مغز کدو و شیریں عمدہ 20 گرام لے کر پانی سے اچھی طرح دھو کر دوری میں باریک پیس لیں۔پھر اس میں الائچی سبز 2 عدد کے دانے کوٹ لیں۔اس کے بعد مربہ گاجر 1/2 پاؤ بھی اچھی طرح

کوٹ کر ملا دیں۔ اخیر پر ایک چھٹانک مکھن ملا کر کھلا دیں۔ کھانے کیلئے دوا غدی اعصابی ملین واعصابی غدی ملین، تریاق نمبر 6 ملا کر دن میں تین خوراک روزانہ بعد از غذا ہمراہ جوشاندہ، گل سرخ 10 گرام سونف 10 گرام سفید زیرا 5 گرام دودھ ڈیڑھ پاؤ میں ابال کر چینی ملا کر کھلا دیں۔

غذا: گرم تر و تر گرم دیں۔ مغزیات کا حریرا کھلا دیں۔ سر پر روغن کدو اور روغن گل ملا کر مالش کریں۔ آنکھوں میں اٹ سٹ کا پانی نکال کر صبح و شام قطرہ قطرہ ڈالیں۔ یا پودا سونف سے شبنم اتار کر شیشی یعنی ڈراپر میں محفوظ رکھیں۔ صبح و شام ڈالیں اگر غدی تحریک سے نظر کمزور ہوگئی ہو تو اس کیلئے مجرب ہے۔

نسخہ حاضر خدمت ہے: مغز کدو، مغز خربوزہ، مغز تربوز، مغز خیارین، ہر ایک 30 گرام مغز بادام 250 گرام پوست آملہ، پوست بہیڑہ، پوست ہلیلہ زرد ہر ایک 20 گرام، مغز سونف 100 گرام مغز دھنیا 100 گرام کشمش 75 گرام کشتہ مرجان 10 گرام، کوزہ مصری 120 گرام

مقدار خوراک: 2 چمچہ چائے والا صبح و شام ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

## سفید موتیا اور اس کا علاج

دراصل سفید موتیا چوٹ لگنے کی وجہ سے آنکھ پر بن جاتا ہے۔ اگر

چوٹ کے بغیر سفید موتیا پیدا ہو رہا ہو یا پیدا ہو چکا ہو۔ یہ غدی عضلاتی تحریک کا باعث ہوتا ہے۔ اگر ابھی پیدا ہو رہا ہو تو پہلے بذریعہ جلاب صفائی صفرا کا اخراج کر کے جگر کی اصلاح کریں۔ مثلاً غدی اعصابی ملین نمبر 5 ایک ماشہ اصلاح کبد نصف ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر ہمراہ شربت اکسیر جگر یا شربت بزوری سے دن میں تین مرتبہ دیں۔

**غذا**: گرم و تر گرم دیں۔ البتہ عضلاتی اعصابی بھی دے سکتے ہیں۔

یہ نسخہ تیار کر کے آنکھوں میں ڈالیں: پارہ دو تولہ گندھک آنولہ سار 2 تولہ، لودھ پٹھانی ایک تولہ مرچ سیاہ 2 ماشہ لونگ ایک ماشہ۔

**ترکیب تیاری**: پہلے پارہ و گندھک کی کجلی تیار کریں۔ پھر دیگر ادویہ نہایت باریک پیس کر کجلی میں 12 گھنٹے متواتر کھرل کریں بس تیار ہے۔

**طریقہ استعمال**: رات کو سوتے وقت ایک سلائی آنکھ میں ڈالیں۔ اس سرمہ کا اثر 24 گھنٹے تک رہتا ہے اور خوب چبھتا ہے مگر سفید موتیا، ککرے ناخونہ کا خاتمہ کر دیتا ہے جن لوگوں کو قرآن پاک کی تلاوت کرتے وقت دو دو تین تین حروف نظر آتے ہوں۔ ان کیلئے قدرت کا عجوبہ تحفہ ہے۔ تندرست آدمی ہفتہ میں صرف ایک دفعہ ڈالے۔

## بیان آواز کا بیٹھ جانا، گلے کا شدید درد اور خناق کا ہونا

### گلہڑ بوجہ تسکین گلہڑ بوجہ تحلیل گلے کی خشکی وکیرہ وغیرہ

یادرکھیں بحت الصوت یعنی آواز کا نہ نکلنا، اس کے دو ہی اسباب ہیں.

نمبر 1: تیزابیت (عضلاتی تحریک) اس میں غذائی اثرات بہت جلد اثر انداز ہوتے ہیں۔ مثلاً ترش اغذیہ، چرپری چیزیں، دہی بھلے، سموسے، پکوڑے، بکرے کا گوشت۔ بریلر گا گوشت، گوشت کڑاہی، شراب خوری، ضرورت سے زیادہ زور لگا کر بولنا، یا قدرتی طور پر غذائی قلت کے باعث مقامی طور پر خشکی کا غلبہ ہو جانا۔ گلے کے غدود ٹانسلز کا سوزشناک ہو جانا۔ گلے کا اندر سے متورم ہو جانا۔ بالآخیر گلے کی ڈوریاں بوجہ خشکی کھچاؤ و تناؤ میں مبتلا ہو جاتی ہیں اور مریض جتنا بھی زور لگا کر بولنے کی کوشش کرے مگر درست آواز نہیں نکلتی جو کہ دوسرے آدمی کی سمجھ میں نہیں آتی اور ایسا مریض ذہنی طور پر ڈیپریشن کا شکار ہو جاتا ہے۔ مندرجہ بالا جملہ علامات کی صورت میں پہلے مریض کو غدی اعصابی مسہل (بھل صفائی) کھلا کر مادہ تیزابیت کا اخراج کریں۔ اس کے بعد ملین نمبر 5 ایک ماشہ اصلاح کبد نصف ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر دن میں تین خوراک ہمراہ قہوہ۔ اجوائین دیسی، پودینہ، سونف، چینی حسب ضرورت ملا کر یا شہد خالص دو چمچہ نیم گرم پانی نصف گلاس میں حل

کر کے کھلا دیں۔

اس طریقہ علاج سے یقینی آرام ہوگا۔ انشاء اللہ، یہ طریقہ علاج بفضل خدا۔قدرتی وفطرتی ہے۔ڈھکوسلا بازی یا تکہ بازی والی تحریر اور علاج کا ہم نے پہلے ہی دن ورق پھاڑ دیا تھا۔ گلے سے آواز کا نہ نکلنا کی دوسری صورت یہ ہے کہ مریض نے گرم خشک اغذیہ بکثرت استعمال کی ہوں۔ یا کوئی گرم خشک کشتہ کھالیا ہو۔ یا اچانک گرم غذا کھانے کے بعد فوراً ٹھنڈا پانی پی لیا ہو یا غذائی قلت کے باعث یا کسی غلط علاج کی وجہ سے جگر متاثر ہوگیا ہو اور غدی عضلاتی تحریک کے سبب گلے غدد و مخاطی جھلیاں سکڑ گئی ہوں۔ گرمی خشکی (صفرا) کی وجہ سے گلے کی ڈوریوں میں تناؤ پیدا ہوگیا ہو ایسی صورت میں گلے کے اندر درد بھی بہت محسوس ہوتا ہے اور اگر مریض حرکت کرے یا بولنے کی کوشش کرے تو درد مزید ہونے لگتا ہے۔ گرم اغذیہ و اشیاء کھانے سے بھی بڑھ جاتا ہے۔ گلا بار بار خشک ہوتا ہے اور مریض بھی تھوڑے تھوڑے وقفہ سے گھونٹ گھونٹ پانی پیتا رہتا ہے۔ پیٹ خواہ پانی سے بھر جائے مگر گلے کی خشکی نہیں جاتی۔ جب تک گلا تر رہتا ہے مریض آرام محسوس کرتا ہے۔

**علاج**: سب سے پہلے مریض کو اعصابی جلاب دے کر مادہ صفرا کا اخراج کریں۔ اس کے بعد ملین نمبر 6 ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملین

نمبر 1 نصف ماشہ ملا کر دن میں تین مرتبہ ہمراہ شربت بزوری دیں۔ صبح کا ناشتہ مغز کدو بیس گرام الائچی سبز دو عدد کے دانے، مربہ گاجر 1/2 پاؤ ان تینوں کو دوری میں اچھی طرح کوٹ کر باریک کریں۔ بعد میں مکھن ایک چھٹانک ملا کر کھلا دیں۔ گلے کی خراش دور کرنے کیلئے حب کفسین گولیاں دن بھر میں 4 عدد چوسائیں علاوہ ازیں۔ لعوق معتدل بھی کھلا سکتے ہیں۔

**غذا**: تر گرم، تر سرد دیں. اگر موسم گرما کا ہو تو پھر گرمی سے بچنے کی کوشش کریں۔ زیادہ ٹھنڈا پانی بھی نہ پیویں۔ ہمہ وقت اعتدال کا خاص طور پر خیال رکھیں۔

## بیان، گلے کا شدید درد بمعہ خناق کا ہونا

طب اسلامی قانون مفرد اعضاء کے انقلابی حکماء اکثر کا یہ خیال ہے کہ یہ علامت محض تیزابیت عضلاتی تحریک کے سبب ظاہر ہوتی ہے جس سے گلے میں شدید خشکی پیدا ہونے سے غذا نہیں گزر سکتی۔ یہ بات بالکل بجا ہے مگر غدی عضلاتی تحریک میں بھی شدید خشکی کے پیدا ہونے سے غذا نہیں گزر سکتی۔ یہ بات بالکل بجا ہے۔ مگر غدی عضلاتی تحریک میں بھی شدید خشکی کے پیدا ہونے سے رکاوٹ پیدا ہو جاتی ہے۔ اب موجودہ صورت حال کے پیش نظر علامات کا فرق جاننا طبیب کے لیے اشد ضروری ہے۔ تا کہ درست علاج کیا

جا سکے۔ مثلاً علامت عسر البلاع میں کھانے کا لقمہ تو در کنار بعض دفعہ پانی کا قطرہ بھی نہیں گزر پاتا ۔ مگر درد نہیں ہوتا۔ لیکن جب غدی عضلاتی تحریک (گرمی خشکی ) کے سبب تکلیف کا آغاز ہوتا ہے۔ تو سب سے پہلے گلے کی غشائے مخاطی (غدی جھلی میں ) تناؤ و کھچاؤ پیدا ہوتا ہے۔

یوں سمجھ لیں کہ پہلے دن گلے کے اوپر والی جھلی جو کہ غدی ہے۔ متورم ہو جاتی ہے. گلے میں خراش ہوتی ہے۔ پھر درد ہونے لگتا ہے۔ شدید صورت میں گلے کی سرخی باہر تک نظر آتی ہے۔ مقام ماؤف پر ذرا سا بھی ہاتھ لگایا جائے تو درد ہونے لگتا ہے۔ کوئی بھی چیز نگلنا مشکل ہو جاتا ہے۔ مقام ماؤف گرم ہوتا ہے گاہے بگاہے شدید بخار بھی ہو جاتا ہے. اس علامت کو آپ سوزش ناقلہ بھی کہہ سکتے ہیں۔

ایسی صورت میں تھائیرائیڈ گلینڈز متورم ہو جاتے ہیں اور پھر تھائیرائیڈ کے جسم تک ورم پہنچ جاتا ہے۔ جو کہ اس کا مقام غدد جاذبہ ہے۔ پھر سرخی باہر بھی نظر آنے لگتی ہے۔ بعض حکماء کا کہنا ہے کہ تالو، حلق اور نرخرے کے اندر ورم ہو کر ایک کاذب جھلی پیدا ہو جاتی ہے۔ جس کے خراب ہونے سے بعض دفعہ پھوڑا بن جاتا ہے۔ یہ پھوڑا اس قدر سخت ہوتا ہے کہ مریض کو سانس لینا مشکل ہو جاتا ہے۔ نرخرے کے اندر شدید سوزش ہوتی ہے۔

**ابتدائی علامات**: ابتداء میں زکام ہوتا ہے۔ ناک بہتی ہے اور کھانسی آتی ہے۔ آواز بھاری ہو جاتی ہے۔ معمولی بخار بھی ہوتا ہے۔ اگر بروقت صحیح علاج نہ ہونے پائے تو مرض عام طور پر دو چار دن میں مہلک شکل اختیار کر لیتا ہے اور بعض دفعہ مریض مر بھی جاتا ہے۔

**علاج تجویز ادویہ**: چونکہ یہ علامت شدید خشکی گرمی کے باعث نمودار ہوتی ہے۔ اس لئے ایسی دوا کی ضرورت ہوتی ہے جو فوری طور پر رطوبت پیدا کر کے گلے کو تر کر دے۔ اس معاملہ میں ایک مفرد دوا۔ بندق (ریٹھا) کو بہت اہمیت حاصل ہے جو کہ خناق کیلئے تریاق کی حیثیت رکھتا ہے. ماہرین تجربہ کار حکماء اس کے افعال واثرات سے بخوبی واقف ہیں.

**طریقہ استعمال**: پوست ریٹھا ایک تولہ لے کر نصف کلو پانی میں ابال کر غرارے کرائیں اس کے بعد گودا املتاس 50 گرام لے کر ایک پاؤ پانی میں یا دودھ میں ابال کر چھان لیں پھر اس میں بادام روغن ایک تولہ شہد خالص 3 چمچے اگر شہد بروقت میسر نہ ہو تو کوزہ مصری 3 تولہ حل کر کے پلا دیں اور دن میں تین مرتبہ پلا دیں اور گلے پر مغز املتاس یا برگ شہتوت یا برگ توت ایک پاؤ بھر لے کر قدرے گیلے کر کے کوٹ کر تیل میں گرم کر کے گلے پر باندھیں۔ علاوہ ازیں شہتوت کے پتے پانی میں ڈال کر ابال کر غرارے کرانے سے بہت جلد

فائدہ ہوتا ہے۔ بار ہا تجربہ کیا گیا۔ نہایت مفید و مجرب پایا۔ انشاءاللہ

**نسخہ خاص**: اگر خناق بڑھ کر پک گیا ہو مگر پھوٹنے میں نہ آ رہا ہو تو پھر رائی ایک تولہ نیم کوفتہ ایک پاؤ پانی میں ابال کر رکھ لیں۔

**نمبر 2**: سرکہ انگوری ایک پاؤ، خوب گرم کر کے رکھ لیں۔ اب دونوں کے باری باری غرارے کرائیں۔ پس بفضل خدا اسی دوران خناق پھٹ کر بہہ جائے گا۔ اس کے بعد زخم کو درست کرنے کیلئے شہد خالص 2 تولہ پانی نصف پاؤ میں ابال کر بطور قہوہ پلا دیں۔ یہ عمل دن میں تین مرتبہ کریں۔ اس طرح کرنے سے چار پانچ روز میں زخم مکمل طور پر درست ہو جاتا ہے۔

اب ایک نسخہ ہومیوپیتھی کا بھی جو کہ تیر بہدف تجربہ شدہ ہے حاضر خدمت ہے: شروع مرض میں یعنی ابتداء میں دوا ایکونائٹ نمبر 30 کی دو خوراک ہر دو گھنٹے کے بعد اس کی پہلی خوراک سے کھانسی رک جاتی ہے۔ اور دوسری خوراک سے سانس لینا آسان ہو جاتا ہے۔ اس کے بعد سپونجیاں نمبر 200 کی دو خوراک حسب سابقہ وقفہ سے دیں۔ اس کے بعد ہیپر سلفر نمبر 200 کی دو خوراک ختم ہونے پر مریض بفضل خدا تندرست ہو جاتا ہے۔ اگر کچھ کسر باقی ہو تو حسب سابقہ اتنی ہی خوراکیں اور کھلا دیں مریض کو ایسے معلوم ہوگا کہ یہ علامت کبھی ہوئی ہی نہیں۔

خیال تھا کہ کسی ایک مرض یا علامت کیلئے صرف ایک ہی نسخہ تحریر کرونگا.قدرتی بات تو یہ ہے کہ جب کسی مرض سے متعلق لکھنے لگتا ہوں ۔تو نسخوں کا دریا خود بخود موجزن ہوجاتا ہے۔دل چاہتا ہے کہ ملک وقوم و دکھی انسانیت کی بھلائی کیلئے جتنے ہیرے وجواہرات قدرت نے مجھے ودیعت فرمائے ہیں۔وہ تمام کے تمام سینہ کھول کر پیش کردوں۔اگر کتاب میں ایک نسخہ کی بجائے دو یا تین تحریر کئے جائیں۔تو پھر طبیب حضرات یوں دریافت کرتے ہیں۔ان میں سے کون سانسخہ مجرب ہے۔نشان دہی فرمادیں۔جبکہ تمام نسخے ایک ہی حیثیت کے حامل ہوتے ہیں۔کتاب ہذا میں جو بھی نسخہ تحریر ہوگا وہ تیر بہدف و تجربہ شدہ ہوگا۔انشاءاللہ علامت خناق کیلئے آخر پر ایک نسخہ الیکٹروہومیو کا بھی پیش خدمت کرر ہا ہوں۔جو کہ میرا معمول مطب ہے۔آج تک کبھی بھی خطانہیں گیا۔قدرت نے ہمیشہ کامیابی سے ہمکنار فرمایا ہے۔

**نسخہ یہ ہے** :S5. S6. A2. C13-GE ایس 6،اے 2،سی 13 ہر ایک دوائی ایک ایک گولی اور سبز بجلی (GE) کی دو بوند لے کر دو سو ملی لیٹر پانی میں ڈال کر ایک سو بیس مرتبہ جھٹکادیں۔بس تیار ہے.

**طریقہ استعمال وفوائد** : جب مریض کا گلہ کسی بھی وجہ سے بند ہوگیا ہو۔غذا کے علاوہ خواہ پانی کا قطرہ بھی نہ گزرتا ہو تو ایسی صورت میں ہر پانچ

منٹ کے بعد دو دو قطرے مریض کے منہ میں ڈالیں۔ جب پانی آسانی سے گزرنے لگ جائے تو دوا کا ایک چمچہ بھر پلا دیں۔ اس کے بعد وقفہ وقفہ سے پلاتے جائیں۔ گلہ کسی بھی وجہ سے خراب ہو۔ اس کے استعمال سے فوراً درست ہو جاتا ہے۔ انشاءاللہ

## بیان گلے کی خشکی اور دماغی کیرا

اس علامت کا بھی آج کل بہت چرچا ہے۔ ہر تیسرا آدمی یہی کہتا ہے کہ مجھے کیرے کی شکایت ہے۔ گلے میں خراش رہتی ہے۔ منہ کا ذائقہ اکثر نمکین، گیس وتبخیر ہمہ وقت رہتی ہے جو کہ سر میں داخل ہو جاتا ہے۔ رات کو بے چینی صبح کو گلے میں لیس دار مواد نیم پختہ، ہلکا زردی مائل، کبھی زیادہ گاڑھا زرد رنگ کا نکلتا ہے۔ بعض کہتے ہیں۔ کہ محض لیس دار پانی سا خارج ہوتا ہے۔ ہر وقت تھوک نکلتا رہتا ہے۔ جس سے ذہنی پریشانی کا سامنا بھی ہوتا ہے۔ ساتھ نسیان کا بھی عارضہ ہو گیا ہے۔ قانون اربعہ والے حضرات ان علامات کا سبب تحریک اعصاب یا تسکین اعصاب تحریر فرماتے ہیں اور ساتھ غدی عضلاتی تحریک کا بھی حوالہ دیتے ہیں۔ گویا گرمی خشکی، حار یابس بھی ہے اور ردعمل کے طور پر رطوبات اخراج پاتی ہیں۔ جو کہ کیرا کا باعث بنتی ہیں۔ اگر ہم ضد برائے ضد ترک کر کے اس علامت کو نزلہ حار مزمنہ تسلیم کر لیں تو پھر مسئلہ حل

ہو جاتا ہے۔ جناب صابر مرحوم نے بھی کیرا کا سبب خشکی ہی تحریر فرمایا ہے۔ خشکی کو دور کرنے کیلئے قوت مدبرہ بدن بلغمی رطوبات کو بھیج کر بدن کا تحفظ کرتی ہے۔ میرے ذاتی تجربہ اور مشاہدے کے مطابق جب تک غدی عضلاتی تحریک غدی اعصابی میں نہ منتقل ہو جائے۔ رطوبات کے اخراج اور زرد لیس دار ہونے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

نمبر 2: صفراوی ورم یا زخم مزمنہ عضلاتی اعصابی ادویہ کے بغیر درست ہونا ناممکن ہے البتہ اعصابی ادویہ کے استعمال سے گاڑھی رطوبات پتلی ہو کر با آسانی اور جلد خارج ہو سکتی ہیں۔ سوزش اتر سکتی ہے۔ علامات میں تخفیف ہو سکتی ہے۔ مگر زخم مندمل نہیں ہو سکتا ہے لہذا روزمرہ کے معمول مطب تجربات و مشاہدات جو طریقہ علاج کامیاب ثابت ہوا وہ یہ ہے کہ اگر مریض کے کیرا کی رطوبت گاڑھی و غلیظ لیس دار زردی مائل خارج ہوتی ہو تو پھر آپ اسے تریاق نمبر 6 دو رتی بھر اور ملین نمبر 1 ایک ماشہ ملا کر دن میں چار خوراک روزانہ دیں۔ جب رطوبت مانند پانی کے خارج ہونے لگے تو یہ دوا بند کر دیں۔ پھر کوئی بھی عضلاتی اعصابی دوا دیں۔ کیرا سے نجات مل جائے گی۔ انشاءاللہ۔

لہذا کیرا کیلئے ایک تیر بہدف نسخہ پیش خدمت ہے۔ پوست آملہ، پوست ہلیلہ زرد پوست بہیڑہ ہر ایک نصف کلو لے لیں شیر گاؤ دو کلو میں رات کو

بھگو دیں۔ اور صبح اس قدر جوش دیں کہ دودھ خشک ہو جائے۔ پھر یہ حلوا سا جو تیار ہو گیا ہے اسے ململ کے کپڑا میں باندھ کر کہیں لٹکا دیں۔ جب پندرہ بیس دن میں خوب خشک ہو جائے تو اسے دوبارہ پیس لیں۔ بس تیار ہے۔

**مقدار خوراک**: 2 ماشہ صبح و شام ہمراہ پانی یا دودھ کھلاویں۔ کیرا سے نجات مل جائے گی۔ انشاءاللہ

ایک نسخہ اور بھی حاضر خدمت ہے جو کہ غذا بھی ہے اور دوا بھی ہے۔ مجرب و تیر بہدف بھی ہے۔

**نسخہ دمانی کیرا**: بیسن خالص نصف کلو، خشخاش نصف کلو، دیسی گھی 3 پاؤ، مغز بادام سنڈھ، اسطوخودوس ہر ایک 60 گرام پوست ہلیلہ سبز 50 گرام مرچ سیاہ دس گرام الائچی سبز 10 گرم کوزہ مصری سوا کلو۔

**ترکیب تیاری**: خشخاش اور پوست ہلیلہ کو خوب کوٹ کر باریک کر لیں۔ بعد ازاں بیسن، خشخاش اور پوست ہلیلہ کو گھی میں اس قدر بھونیں کہ وہ سرخ ہو جائیں مگر جلنے نہ پائیں۔ پھر دیگر ادویہ باریک کر کے اس میں ڈالیں۔ اب کوزہ مصری کی چاشنی تیار کر کے جملہ ادویہ ملا دیں۔ بس تیار ہے۔

مقدار خوراک ایک تولہ صبح اور ایک تولہ رات بعد از غذا۔

**نوٹ**: کیرا کیلئے دیا گیا پہلا نسخہ امراض معدہ کے نوے فیصد

امراض کیلئے تیر بہدف ہے۔گویا بدن ومعدہ کے جملہ صفراوی وبلغمی امراض کے خاتمہ کی حتمی دوا ہے۔

## بیان گلہڑ

اس کے متعلق تقریباً تمام مکتبہ فکر نمک آئیوڈین کی کمی بیان کرتے ہیں اور ہر مکتبہ فکر نے اپنی سوچ کے مطابق مریضوں کو مختلف انداز میں نمک آئیوڈین کھلایا۔مگر نتیجہ صفر ہی رہا۔ابھی تک کسی نے بھی یہ دعویٰ نہیں کیا کہ فلاں مریض آئیوڈین کھلانے سے تندرست ہوا ہے۔قانون ثلاثہ کے ماہرین اس کی دو اقسام بیان کرتے ہیں۔

نمبر 1: بوجہ تحریک گلہڑ کا ہونا جس میں سختی پائی جاتی ہے۔

نمبر 2: بوجہ تحلیل جو کہ نرم و پلپلا ہوتا ہے اور قانون اربعہ کے ماہرین بھی اس کی دو اقسام بیان فرماتے ہیں وہ یہ ہیں۔

نمبر 1: بوجہ تسکین نمبر 2: بوجہ تحلیل

دراصل یہ علامت جگر کی کیمیاوی تحریک غدی عضلاتی کے سبب رونما ہوتی ہے۔فرق صرف شدت وخفت کا ہے۔اگر مقام ماؤف سخت ہے تو آپ غدی اعصابی ادویہ اور اغذیہ استعمال کریں۔تاحال میرے پاس اس مرض کا مریض نہیں آیا۔اس لئے کوئی تیر بہدف نسخہ تحریر کرنے سے قاصر ہوں۔البتہ

قانون ثلاثہ کے مطابق طریقہ علاج تحریر کر رہا ہوں۔ یقیناً کامیابی ہوگی۔

انشاءاللہ

# بیان، منہ وزبان کے آبلے اور کثرت لعاب دہن

یہاں پر مختصر بیان برائے علاج درج ہوگا۔ مفصل تشریح دستور مطب میں ملاحظہ فرمائیں۔ منہ وزبان کے ابلے اور کثرت لعاب دہن بوجہ بلغمی رطوبات اور بوجہ صفرا دونوں حالات میں تکلیف پائی جاتی ہے۔ اگر بلغمی رطوبت کے سبب تکلیف ہے تو جوان مریض کو نیلا تھوتھا ایک ماشہ تین چھٹانک پانی میں حل کر کے کلی کرائیں۔ آخر پر صاف پانی کی کلی کرا کر مقام ماؤف پر دیسی گھی گرم کر کے لگا دیں اور کھانے کیلئے دیسی گھی کی چوری بھی دیں۔ علاوہ ازیں ترش اغذیہ و اشیاء خوب کھلاویں۔ فوری فائدہ ہوگا۔ انشاء اللہ۔ اگر مریض معصوم بچہ ہے تو پھٹکڑی کے محلول کو منہ میں دن بھر میں تین چار مرتبہ لگاویں شدید درد کرنے والے سرخ رنگ کے آبلے اکثر صفراوی ہوتے ہیں۔ جن کا رنگ نہایت سرخ زردی مائل ہوتا ہے۔ مریض کو کھانے و پینے میں بہت درد ہوتا ہے۔ مرچ دار چیز اور میٹھا بہت چبھتا ہے۔ رال بھی بہتی ہے۔ لعاب دہن بھی بکثرت ہوتا ہے۔ ایسی صورت میں مریض کو گلے کے اندر بھی شدید درد کا احساس ہوتا ہے۔ پانی پیتے وقت بھی درد ہوتا ہے قلاع صفراوی

کیلئے نہایت مفید و تیر بہدف نسخہ حاضر خدمت ہے۔

**نسخہ نمبر ۱:** سفید کتھ، الائچی سبز، طباشیر اصلی، کافور، قلمی شورہ، سنگ جراحت، تمام ادویہ برابر وزن لے کر نہایت باریک سفوف بناویں۔

**ترکیب استعمال:** بچوں کے منہ میں چھڑکیں اور رال بہنے دیں۔ اس کے استعمال سے منہ کا پکنا، چھالے نکلنا، زبان کا پھول جانا اور کثرت لعاب دہن کیلئے مجرب ہے۔

**نسخہ نمبر ۲:** کباب چینی زہر مہرہ خطائی، کافور، سفید کتھ، مغز کنول گٹہ، الائچی سبز طباشیر، گل ارمنی، جملہ برابر لے کر باریک سفوف تیار کریں۔ مریض کے منہ میں چھڑکیں۔ یہ دوا منہ کے زخموں اور چھالوں کیلئے بہت مفید ہے۔ ایسے مریض کو دو عدد بیضہ مرغ کی سفیدی دودھ میں پکا کر کھلاویں۔

## بیان امراض دانت، دانت درد، دانت ہلنا، مسوڑھوں کا پھولنا

ان علامات کیلئے دو نسخے پیش خدمت ہیں۔ پھٹکڑی سفید 200 گرام، کاتھی سپاری 100 گرام، مرچ سیاہ 50 گرام۔ نیلا تھوتھا۔ 25 گرام۔ آب لیموں نصف کلو۔ تمام ادویہ نیم کوفتہ کر کے بمعہ آب لیموں لوہا کی کڑاہی میں جلالیں بعدازاں پیس کر سفوف بنالیں۔ بوقت ضرورت مقام ماؤف پر ملیں.

**نسخہ نمبر ۲:** سپرٹ میتھی ایک بوتل ، روغن لونگ ، روغن دارچینی ،
یوکلپٹس آئل، آئل میتھائل آف سلی سلیٹ ، ہر ایک نصف اونس، کریا زوٹ
3 ماشہ ست اجوائن، ست پودینہ ہر ایک 5 گرام روغن تارپین، ایک اونس،

**ترکیب تیاری:** دونوں ست روغن تارپین میں ڈال کر شیشی دھوپ
میں رکھ دیں یہ تیل بن جائے گا۔اس کے بعد تمام ادویہ سپرٹ میتھی میں ڈال
کر خوب حل کریں۔آخر پر ٹنکچر آئیوڈین دو اونس ملا دیں.

**فوائد:** دانت درد، ماسخورہ، دانتوں سے خون بہنا کیلئے موثر ہے۔

اب دو نسخے ہومیو پیتھک کے بھی حاضر خدمت ہیں

نمبر1 Bovesta نمبر 200 کی دن میں تین خوراک دیں۔

**فوائد:** غریب بچوں کا منہ پکنا، ہونٹوں کا پھٹنا ،زبان کا شدید پک
جانا میں از مفید مجرب ہے۔

نمبر2 آرنیکا نمبر200 اس کی بھی دن میں تین خوراک روزانہ دیں.

**فوائد:** دانتوں میں کیڑا لگ جانا، دانتوں کا درد کرنا، جبکہ ساتھ سر بھی
درد کرتا ہو۔

اب ایک نسخہ بطور تحفہ من جانب انصاری ڈینٹل لیبارٹریز بورے والا برائے گلدستہ عزیز پیش خدمت ہے۔

زاج سفید ایک کلو، کیلشیم کاربونیٹ پرسپی پیٹڈ ڈیڑھ کلو، پوڈر سنگ جراح ایک کلو، میٹھا سوڈا نصف کلو، نمک سو گرام سوڈیم فلورائیڈ 50 گرام گلیسرین 2 اونس۔

**ترکیب**: جملہ ادویہ جدا جدا باریک کر کے بعد میں ملا کر کسی برتن میں بند کر کے رکھ دیں۔ 20 دن کے بعد خود بخود مرکب تیار ہو گا۔ آخر پر باریک پیس لیں، صبح و شام دانتوں پر ملیں اور ایک گھنٹہ تک کلی نہ کریں۔

## بیان دمہ قلبی، دمہ شعبی، دمہ خالص

انگریزی میں ایستھما کارڈک Asthama Cardic کہتے ہیں۔ یہ علامت عموماً غدی تحریک (خرابی جگر و گردے وغیرہ) کی خرابی کے سبب وارد ہوتی ہے۔ دراصل ہوتا یہ ہے کہ مریض کے دل کی غدی جھلی (صفراوی پردہ) میں سیکٹر وتناؤ پیدا ہونے لگتا ہے۔ تو کچھ عرصہ کے بعد دل کی جھلیوں میں سوزش پیدا ہونے سے پھیپھڑے اور سانس کی نالیاں متاثر ہوتی ہیں۔ جس وجہ سے اوپر اور نیچے والے سانس میں وقفہ پیدا ہو جاتا ہے یعنی درمیانی وقفہ کم ہو جانے سے سانس تیز تیز آتا ہے۔

مریض محسوس کرتا ہے کہ جیسے اس کا سانس رک رہا ہے۔ اس لئے سانس لینے میں جلدی کرتا ہے۔ مریض کو اٹھنے بیٹھنے، چلنے پھرنے اور بات کرنے میں بھی سانس چڑھتا ہے۔ گھبراہٹ ہوتی ہے۔ مریض کو غصہ بہت آتا ہے۔ رات کو بے چینی ہوتی ہے۔ نیند نہیں آتی۔ گاہے بگاہے خون کا دباؤ (بلڈ پریشر ہائی) بڑھ جاتا ہے۔ اکثر اطباء دمہ قلبی کو عضلاتی تحریک کا سبب خیال کرتے ہیں۔ جو کہ قطعاً غلط ہے۔ غدی ادویہ دینے سے تکلیف بڑھ جاتی ہے۔

ایلوپیتھی والے ڈیجاکسن گولیاں کھلا کر کنٹرول کرتے ہیں۔ ان کے

استعمال سے دل کا درمیانی وقفہ نارمل ہو جاتا ہے۔ اور قلب کی دونوں بیٹیں درست ہو جاتی ہیں۔ گاہے بگاہے انجکشن امینوفلاوین اور گلوکوز 20 سی سی ملا کر لگانے سے سکون ہو جاتا ہے۔

**علاج**: دورہ کی شدید حالت میں ملین نمبر 1 ڈیڑھ ماشہ اکسیر نمبر 2 چار رتی بھر ملا کر دیں۔ دو تین خوراک ہر دس منٹ کے بعد دیں۔ جب کنٹرول ہو جائے تو دوا کا وقفہ بڑھا دیں۔

**نسخہ**: اکسیر نمبر 2 مغز کول ڈوڈہ طباشیر اصلی۔ الائچی سبز ہر ایک 100 گرام، کشتہ قلعی، کشتہ مرجان، کشتہ صدف، زہر مہرہ صلابیہ، کشتہ یشب، کشتہ عقیق ہر ایک 20 گرام جملہ ادویہ کو روح گلاب اور روح بہار مشک ہر ایک نصف پاؤ میں کھرل کر کے آخر پر روغن صندل خالص 10 گرام کھرل کریں۔ بس تیار ہے۔ آخر پر گلوکوز ایک پاؤ کھرل کریں۔ بس تیار ہے۔

**مقدار خوراک**: دو تا چار رتی بھر دن میں دو تین مرتبہ حسب ضرورت استعمال کریں۔

**فوائد**: محرک قلب ہے، اعصابی و غدی تحریک سے جو عوارض لاحق ہوتے ہیں قلب کیلئے قدرت کا کرشمہ ہے۔ اور دمہ قلبی کیلئے باکمال اپنی مثال آپ ہے۔ سوکڑا اطفال کیلئے بھی مفید ہے۔ مکمل علاج کرنے کیلئے ملین

نمبر 1، ملین نمبر 6 اور تریاق نمبر 6 ملا کر دیں۔ اور کم از کم ڈیڑھ ماہ تک علاج جاری رکھیں۔

**اغذیہ**: اعصابی غدی، اعصابی عضلاتی، گاہے بگاہے عضلاتی اعصابی بھی دے سکتے ہیں۔ اگر کوئی غریب آدمی جواہر مہرہ والی قیمتی دوا سے علاج کروانے کا متحمل نہ ہو تو اسے یہ دوا تیار کر کے دیں۔ سفید زیرا، دھنیا، الائچی خورد، گل گاؤزبان، صندل سفید، تخم کاہو، سردچینی جملہ ادویہ برابر وزن پیس کر ان کے برابر گلوکوز یا چینی ملا لیں۔ مقدار خوراک 6 ماشہ دن میں 3 مرتبہ ہمراہ عرق گلاب یا عرق گاؤزبان دیں۔

اب آخر پر طب یونانی کا معجزانہ نسخہ جواہر مہرہ والا حاضر خدمت ہے۔

طباشیر اصلی، زہر مہرہ خطائی، نارجیل دریائی، الائچی خورد، صندل سفید، کشنیز گل گاؤزبان ہر ایک پچاس گرام کشتہ عقیق کشتہ مرجان، کشتہ قلعی ہر ایک 15 گرام، کشتہ سونا 2 گرام، کشتہ سنگ یشب 5 گرام، روح بید مشک ایک بوتل عرق گلاب سہ آتشہ ایک بوتل میں کھرل کریں۔

**مقدار خوراک**: ایک ماشہ ہمراہ شربت انار یا شربت صندل کے دیں۔ بچوں کو ہمراہ شیر والدہ سے دیں۔

**فوائد**: اعلیٰ درجہ کا مقوی قلب ہے۔ مسکن جگر و مفرح دماغ ہے اس

لئے ضعف قلب دل کی گرمی امراض صفراوی کیلئے مطب اسلامی کا ایک معجزہ ہے۔علاوہ ازیں نسیان، قے واسہال، مروڑ و پیچس کثرت پیاس بچگان کیلئے آب حیات ہے۔ دمہ قلبی کیلئے اگر اسبغول ثابت 6 ماشہ صبح و شام ہمراہ پانی کھایا جائے تو 21 روز میں مرض سے نجات مل جاتی ہے۔

## دمہ شعبی

دراصل دمہ قلبی اور دمہ شعبی دونوں کی بنیاد ایک ہی ہے یعنی جگر کی کیمیاوی تحریک غدی عضلاتی کا مظہر ہیں۔فرق یہ ہے کہ اگر کیمیاوی تحریک مسلسل قائم رہے تو قلب کی جھلی مین تناؤ پیدا ہونے کے بعد سوزش کا عارضہ ہوجاتا ہے جس سے سانس کی نالیاں اور پھیپھڑے متاثر ہوتے ہیں۔جس وجہ سے دونوں سانس یعنی اوپر اور نیچے والا میں بے قاعدگی پیدا ہوجاتی ہے۔ جو کہ رکاوٹ کا باعث بنتی ہے۔مریض کا یہ خیال ہوتا ہے کہ ابھی میرا سانس رکا اور میں گیا۔مریض انتہائی فکر مند ہونے لگتا ہے بلکہ مریض تڑپنے لگتا ہے اور دمہ شعبی میں مریض کی تحریک غدی اعصابی ہوتی ہے۔اس تکلیف کا نام ایلو پیتھی میں برنکائی ٹس ہے۔(ضیق النفس) اس میں پھیپھڑوں کی ہوائی نالیوں میں سوزش ہوتی ہے۔اس سوزش کو دور کرنے کیلئے قدرت بلغم پیدا کردیتی ہے اور وہ بلغم بوجہ حرارت لیس دار گاڑھی زرد مائل نالیوں میں رکاوٹ کا باعث بنتی

ہے۔جس سے نالیوں میں ہوانسیم (آکسیجن) کے گزرنے میں رکاوٹ پیدا ہوجاتی ہے۔جس وجہ سے دونوں سانسوں کا درمیانی وقفہ کم ہوجاتا ہے۔ پھیپھڑوں اور سینہ سے ساں ساں کی آواز آتی ہے۔سانس لینے میں دقت ہوتی ہے۔اگر بلغم کا کچھ اخراج ہوجائے تو مریض سکون محسوس کرتا ہے۔اگر مریض کچھ بد پرہیزی کرے تو بلغم گاڑھا ہونے کے بعد سانس لینا بہت دشوار ہوجاتا ہے۔

**علاج:** اگر بلغم گاڑھا زرد مائل ہوتو آپ ایسے مریض کو تریاق نمبر 6 نصف ماشہ، لیمن نمبر 1 ایک ماشہ اصلاح کبد 4 رتی بھر دن میں تین مرتبہ ہمراہ دودھ دیں۔یہی دوا صبح ورات ہمراہ شہد 2 تولہ ابلا ہوا گرم پانی ایک پیالی میں حل کر کے دیں۔جب بلغم کا مکمل اخراج ہوکر صرف پانی خارج ہورہا ہوتو پھر آپ سفوف جواہر مہرہ 2 رتی جھر لیمن نمبر 2 ایک ماشہ ملا کر دن میں تین خوراک ہمراہ قہوہ دارچینی لونگ والا جس میں نصف لیموں کا رس بھی ملایا گیا ہوں دیں۔دو تین ہفتے کے علاج سے بفضل خدا ہمیشہ کیلئے نجات نصیب ہوگا۔

## دمہ خالص، ضیق النفس بارد ایستھما

یہ دمہ خالص تحریک عضلاتی اعصابی کے تحت وارد ہوتا ہے۔دراصل یہ زیادہ تر غلط علاج کی وجہ سے ہوا کرتا ہے۔جب کسی مریض کو دمہ شعبی کی

شکایت ہونے سے سینہ اور پھیپھڑوں سے سیٹی نما آوازیں آتی ہیں۔ سینہ سائیں سائیں کرتا ہے۔ تو عطائی حضرات اسے اعصابی بلغمی دمہ سمجھ کر عضلاتی ادویہ کا بے دھڑک استعمال شروع کر دیتے ہیں۔ جن کے استعمال سے بلغم تو ختم نہیں ہوتی بلکہ مریض کو علامت دق (ٹی بی) میں مبتلا کر دیتے ہیں۔ جس وجہ سے مریض کا چلنا پھرنا مشکل ہو جاتا ہے۔ مریض دن بدن کمزور ہونے لگتا ہے بالآخر ہڈیوں کا ڈھانچہ بن جاتا ہے۔ بلغم جم جاتی ہے۔ سانس لینا مشکل ہو جاتا ہے۔ بلکہ سانس اکھڑ جاتا ہے۔ درست سانس لینے کیلئے مریض بہت زور لگا کر بلغم خارج کرنے کی کوشش کرتا ہے لیکن بے سود۔ بمشکل کچی سی بلغم کبھی سفید پتلی کبھی سبز اور کبھی گدلی و سیاہی مائل نکلتی ہے۔ جب ذرا بلغم نکل جائے تو مریض سانس لینے میں سکون محسوس کرتا ہے۔ ورنہ پھر وہی حال اگر کھانسی چھڑ جائے اور شدت اختیار کر لے تو خدا کی پناہ۔ مریض کھانس کھانس کر نڈھال ہو جاتا ہے۔ آنکھوں سے آنسو نکل آتے ہیں۔ چہرے کا رنگ سیاہی مائل ہو جاتا ہے۔ ایسے مریض کا بدن ویسے بھی کھردرہ ہو جاتا ہے۔

**علاج:** جب بلغم سفیدی مائل سبز یا سفیدی مائل سیاہ آ رہی ہو تو آپ ایسی دوا دیں جو ان بلغمی رطوبات کو مزید گاڑھا کر کے قابل اخراج بنا دے مثلاً لعاب بہیدانہ، ملٹھی، لعاب خطمی و خبازی، گل بنفشہ، لعاب اسبغول وغیرہ۔

ایک حکیم صاحب کا تجویز کردہ مرکب معجون مخرج بلغم تحریر کر رہا ہوں جو کہ از حد مفید ہے۔ بہدانہ 50، شکر تیغال 50 گرام، تنکار سفید 30 گرام، غدی اعصابی شدید 50 گرام ان ادویہ کو خوب باریک پیس کر بعد ازاں بادام روغن 100 گرام شہد خالص 100 گرام میں ملا لیں۔

**مقدار خوراک** :2 ماشہ صبح وشام ہمراہ نیم گرم دودھ سے دیں۔ خشک کھانسی میں نیم گرم شہد و پانی ملا کر دیں۔ معجون بہت عمدہ مخرج بلغم ہے۔

**اصل علاج** : ملین نمبر 5 ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر اصلاح کبد 4 رتی بھر ملا کر دن میں 3 خوراک دیں۔ ہمراہ مناسب بدرقہ دیں۔

## بیان علامت نمونیا وذات الجنب

**علامت نمونیا** : یہ سردی خشکی عضلاتی اعصابی تحریک کے نتیجہ میں ہوا کرتا ہے۔

**علاج** : مریض کو سردی سے بچائیں۔ مقام ماؤف پر یہ مالش لگا کر اوپر گرم روئی باندھیں لینیمنٹ ٹرپن ٹائن، لینیمنٹ کمفر، روغن دارچینی، روغن لونگ ہر ایک ایک اونس روغن زیتون ڈیڑھ پاؤ میں ملا لیں بس تیار ہے۔ کھانے کیلئے یہ دوا دیں۔ حب قوی باطنیہ دستور طب والا از حد تیر بہدف

نمبر 2: دارچینی 3 تولہ جوتری 2 تولہ لونگ ایک تولہ زعفران نصف تولہ، کچلہ مدبر 5 تولہ، کشتہ بارہ سنگاہ، 20 گرام حب بقدر نخود بذریعہ منقہ بنادیں۔

**مقدار خوراک**: دو گولی شدید حالت میں دو تین خوراک ہر پندرہ منٹ کے بعد دیں۔ جب کنٹرول ہو جائے تو دوا کا وقفہ بڑھا دیں۔ دوا ہمراہ قہوہ دارچینی لونگ، جوتری، پتی چا کے والا سے دیں۔ بچوں کو درج ذیل ہومیو پیتھک دوا دیں۔ فاسفورس 6x اور انٹم ٹارٹ 6x دونوں ملا کر آٹھ بوند پانی میں ملا کر دیں۔ دوسری تیسری خوراک سے آرام ہو جاتا ہے۔ یہ دوا شوگر آف ملک میں بھی ملا کر دے سکتے ہیں۔

## علامت ذات الجنب

یہ علامت گرمی، خشکی سینہ کے بائیں جانب پھیپھڑوں کی جھلی میں سوزش ہو کر درد ہونے لگتا ہے۔ جو کہ بعد میں سانس لینے کے ساتھ بھی ناقابل برداشت درد ہوا کرتا ہے۔ ایلوپیتھی اور ہومیو حضرات اسے نمونیا تصور کر کے گرم ادویہ سے علاج کرتے ہیں۔ جس سے تکلیف مزید بڑھ جاتی ہے۔ مرض بھی گرمی کا ہے اور علاج بھی گرم ادویہ سے کرتے ہیں۔ کامیاب و تیر بہدف علاج حاضر خدمت ہے۔ اکسیر ذات الجنب، قلمی شورہ، نوشادر ہر ایک 5 تولہ

لے کر شیر مدار 250 گرام میں حل کر کے کسی آہنی کڑاہی میں جلالیں بعد میں باریک پیس لیں۔ تیار ہے۔

مقدار خوراک: 2 تا 4 تی بھر ہمراہ شربت ہذا، گل بنفشہ 150 گرام، گل سرخ 25 گرام، گل نیلوفر 30 گرام، ملٹھی 20 گرام، چینی 3 پاؤ مشہور ومعروف طریقہ سے تیار کریں۔

مقدار خوراک: 3 تا 4 تولہ پانی ملا کر دن میں 3 تا 4 مرتبہ دیں۔

ابتدا میں درد پر فوری کنٹرول کرنے کیلئے تریاق نمبر 1 کی دو، خوراک دیں اور مقام ماؤف پر روغن نمبر 1 کی مالش کریں یا مرکب تیار کر کے مالش کریں۔ لیمنٹ ایکونائٹ، لیمنٹ کلوروفارم، لیمنٹ بیلاڈونا، تینوں برابر وزن ڈیڑھ اونس لے کر روغن زیتون 3 اونس میں ملا لیں۔ مقام ماؤف پر مالش کریں۔ فوری فائدہ ہوگا۔ انشاءاللہ. بوقت ضرورت انجکشن ہائیوسین ہائیڈرو برومائیڈ بھی بہت مفید ثابت ہوتا ہے۔ ناڑ میں لگائیں۔

# بیان دق وسل

اس کی مفصل تشریح دستور مطب میں ملاحظہ فرماویں۔ یہاں پر مختصر طور پر برائے علاج تحریر کیا جارہا ہے۔ دق کا لفظ دقیق، پتلا ہونا، تنگ ہونا ہے۔ اس علامت میں مریض سوکھ کر ہڈیوں کا ڈھانچہ بن جاتا ہے، چلنے پھرنے سے بھی قاصر ہوتا ہے۔ ہلکا ہلکا بخار ہمہ وقت، کھانسی متواتر، ریشہ بکثرت گاڑھا، اخراج مشکل، بھوک ختم، رنگت و بدن سیاہ، قارورہ سرسوں کے تیل کی طرح ہوتا ہے۔ گاہے گدھے کے قارورہ جیسا بھی آیا کرتا ہے۔ یہ عضلاتی تحریک کا پیش خیمہ ہوتا ہے۔ دوسری صورت میں غدی عضلاتی تحریک ہے۔ اس میں ناخن پھیل جاتے ہیں۔ رنگ سرخ ہوتا ہے۔ چہرہ، بدن، عضوں پر اکثر سوزش ہوتی ہے۔ سانس پھولتا ہے۔ گھبراہٹ ہوتی ہے۔ چلنے پھرنے میں تکلیف بڑھتی ہے۔ بلغم زردی مائل گاڑھی یا لیس دار پتلی ملی جلی آتی ہے۔ اس میں بایاں پھیپھڑہ متاثر ہوتا ہے۔ جس طرف کا پھیپھڑہ ماؤف ہو اس طرف کا رخسار سرخ ہوتا ہے۔ ایسی صورت میں مریض دائیں کروٹ نہیں سو سکتا۔ البتہ بائیں جانب لیٹ جائے تو قدرے نیند آجاتی ہے۔ بایاں پھیپھڑہ امتورم ہو جانے کی وجہ سے بلغم کا اخراج ہمہ وقت ہوتا رہتا ہے۔ جس سے مریض بے چین رہتا ہے۔

**علاج:** اگر علامت کا سبب عضلاتی تحریک ہے تو پہلے مریض کی بھل صفائی غدی مسہل سے کریں بعد میں ملین نمبر 5 ایک ماشہ اصلاح کبد نصف ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر دیں۔ ساتھ شربت اکسیر جگر دیں۔ 21 دن میں مریض کا بخار بھاگ جاتا ہے کم از کم دو ماہ تک علاج جاری رکھیں علاوہ ازیں ایک خاص اکسیر کا نسخہ جو کہ تیر بہدف ہے حاضر خدمت ہے۔

**نسخہ اکسیر خاص:** ہڑتال ورقیہ عمدہ قسم 5 تولہ لے کر شیر مدار ایک پاؤ میں کھرل کر کے اس کی تین چار چوڑی گول ٹکیاں بنا کر دھوپ میں خوب خشک ہونے دیں۔ تسلی کریں کہ ان میں نمی نہیں ہے۔

**ترکیب تیاری کشتہ:** راکھ ٹھکنڈہ ایک کلو یا کپڑے دھونے والی سجی کھار 2 کلو لے کر باریک پیس لیں۔ نمبر 2: سہاگہ خام ایک پاؤ بھر لے کر اسے باریک پیس لیں۔ اب ایک مٹی کی پختہ ہنڈیا لے کر اس میں پہلے نصف راکھ ٹھکنڈہ ڈال کر اوپر نصف حصہ سہاگہ باریک شدہ رکھیں پھر اس پر ہڑتال کی ٹکیہ جدا جدا اوپر سہاگہ ڈال کر ذرا دبا دیں۔ پھر بقیہ راکھ ٹھکنڈہ ڈال کر اچھی طرح دبا دیں۔ اب اس کے نیچے آٹھ گھنٹے تک متواتر درمیانی قسم کی آگ جلائیں۔ آٹھ گھنٹہ کے بعد آگ بند کر دیں۔ صبح احتیاط سے شگفتہ شدہ کشتہ بمعہ سہاگہ جو کہ ہڑتال سے لت پت ہو گیا ہو۔ جتنے سہاگہ میں ہڑتال

شامل نہ ہوئی ہو وہ چھوڑ دیں۔ بقیہ ہڑتال کے ساتھ ہی کھرل کر لیں۔ بس اکسیر تیار ہے۔

**مقدار خوراک**: 2 چاول ہمراہ مکھن یا بالائی دودھ سے دیں یا پھر کیپ سول میں بند کر کے شہد دو بڑے چمچے ابلا ہوا پانی نصف پاؤ میں حل کر کے کھلا دیں۔ صرف ایک خوراک ایک دن کا ناغہ کر کے دیں۔ بقیہ ادویہ ملین نمبر 5، اصلاح کبد اور تریاق نمبر 6 ملا کر روزانہ تین مرتبہ ہمراہ شربت اکسیر جگر یا شہد سے دیں۔ دوائی بی کے علاوہ جملہ تیزابیت کے مرض مثلاً دردیں، گنٹھیا، تحجر المفاصل، پراسٹیٹ گلینڈز، غدود کا بڑھ جانا، بواسیر، فالج، تپ دق وغیرہ میں تیر بہدف ہے۔

**علاج تپ دق بوجہ غدی عضلاتی تحریک**: سب سے پہلے اعصابی غدی مسہل دیکر صفائی کریں۔ اس کے بعد ملین نمبر 6 تریاق نمبر 6 ملین نمبر 1 با ترتیب ایک ماشہ دو رتی بھر اور نصف ماشہ ملا کر دن میں تین چار خوراک ہمراہ شربت بزوری، شربت گل بنفشہ یا شربت دینار یا بدرقہ شہد و پانی ملا کر دیں۔ صبح کا ناشتہ گلقند ایک پاؤ میں سونف 50 گرام ملا لیں اور مریض حسب تمنا کھاوے۔ اس کے بعد مکھن و شہد ملا کر ہمراہ روٹی کھائے۔ سبزیات بکثرت استعمال کرائیں۔ ایسے مریض کیلئے عرق شیر گاؤ نہایت مفید ثابت ہوتا ہے۔

جسمانی قوت بحال کرنے کیلئے یاقوتی مفرح یا خمیرہ گاؤزبان، سادہ، خمیرہ ابریشم، ساتھ 4 چاول جواہر مہرہ بھی دیں۔ اللہ تعالی شفاء دے گا۔ انشاءاللہ

## بیان پھیپھڑوں کے امراض، خشک کھانسی، بلغمی کھانسی، کالی کھانسی، صفراوی کھانسی

ان علامات کی مفصل تشریح دستور مطب میں ملاحظہ فرماویں۔ البتہ برائے علاج مختصر حوالہ حاضر خدمت ہے۔ خشک کھانسی، یہ تیزابیت کی وجہ سے پھیپھڑوں میں خراشی و دغدغہ پیدا ہو کر کھانسی آنے لگتی ہے۔

علاج کرنے کیلئے ملین نمبر 5 ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر ہمراہ شہد و پانی نیم گرم سے دن میں 3 خوراک دیں۔ گاہے بگاہے شدید خشک کھانسی کیلئے اجوائن دیسی 5 گرام کا قہوہ تیار کر کے چینی حسب ذائقہ ڈال کر اور دیسی گھی ایک چمچہ کا تڑکا لگا کر صبح و شام پلانا بھی تریاق کی حیثیت رکھتا ہے۔ اگر 25 گرام اجوائن دیسی گندم کا آٹا ڈیڑھ چھٹانک دیسی گھی 5 تولہ چینی 10 تولہ بطور پنجیری تیار کر لیں خوراک تین ماشہ صبح و شام لیں اور اوپر سے ٹھنڈا پانی نہ لیویں۔

**طریقہ**: آٹا کو گھی میں بھون لیں۔ اجوائن پیس کر ملا لیں۔ بعد میں چینی کا قوام تیار کر کے جملہ مرکب ملا لیں۔ بس تیار ہے۔

نمبر 2- بلغمی کھانسی وکالی کھانسی: دراصل بلغمی کھانسی غلط علاج کی وجہ سے بگڑ کر کالی کھانسی کی شکایت ہو جاتی ہے۔ جبکہ مختلف انقلابی طبیب اس کے متعلق کئی قسم کے جراثیم بیان فرماتے ہیں اور قانون اربعہ والے حضرات غدی عضلاتی تحریک سبب قرار دیتے ہیں۔ جبکہ دونوں باتیں قطعی غلط ہیں۔ زندگی میں بہت سے کالی کھانسی کے مریضوں سے واسطہ پڑا ہے۔ علاج میں ان کو اچار بکثرت کھلایا گیا۔ ہمہ قسم کی ترشی دی گئی اور دوا جب قوی باطنیہ دی گئی مریض بفضل خدا صحتیاب ہو گئے۔ کہتے ہیں کہ صداقت تجربہ کی محتاج ہوتی ہے۔

بے شمار کالی کھانسی کے مریضوں کا علاج کرنے کا موقع ملا۔ قدرت نے عضلاتی ادویہ اور اغذیہ سے مکمل طور پر تندرستی عطا فرمائی۔

بلغمی کھانسی کیلئے ایک تیر بہدف نسخہ: کاکڑا سنگی، دارچینی، تخم پیاز، کلونجی، لونگ تمام ادویہ برابر وزن لے کر سفوف بناویں۔

**مقدار خوراک**: 1/2 ماشہ تا ایک ماشہ ہمراہ قہوہ دارچینی لونگ، پتی والا سے دیں۔ اس سے کھانسی ایسے رہتی جاتی جیسے پہلے کبھی تھی ہی نہیں۔

## بیان صفراوی کھانسی

یہ علامت ابتداء میں غدی عضلاتی تحریک کے سبب ہوتی ہے بعد میں

یہی تکلیف غدی اعصابی تحریک میں بدل جاتی ہے۔ دراصل یہ پھیپھڑوں کی ہوائی نالیوں کی غدی سوزش کے باعث ظاہر ہوتی ہے اور اس غدی سوزش کو دور کرنے کیلئے، قوت مدبرہ بدن کے متوجہ ہونے کی بناء پر ردعمل کے طور پر بلغم پیدا ہو جاتی ہے۔ جو کہ اس سوزش کو دور کرنا چاہتی ہے۔ چونکہ بلغم کافی گاڑھی پیلی ہوتی ہے۔ جو بدقت خارج ہوتی ہے۔ اگر بلغم خارج ہو جائے تو عارضی طور پر سانس کی تنگی و رکاوٹ دور ہو جاتی ہے۔ ورنہ تکلیف بدستور قائم رہتی ہے۔ علاوہ ازیں گرم خشک اغذیہ و ادویہ اور عضلاتی ادویہ کے استعمال سے تکلیف مزید بڑھ جاتی ہے۔ ان کے استعمال سے بلغم جم جاتی ہے اور غوطہ دار کھانسی شروع ہو جاتی ہے۔ اور مریض کا بہت برا حال ہوتا ہے۔

**علاج:** اگر بلغم زرد اور گاڑھی ہو تو ایسی صورت میں تریاق نمبر 6 چار رتی بھر ملین نمبر 6 چار رتی بھر اور ملین نمبر 1 ایک ماشہ تینوں ملا کر دن میں تین خوراک دیں اور چوسنے کیلئے درج ذیل گولیاں دیں۔ **ست ملٹھی ۲ حصے، مغز بادام ۲ حصے گوند کیکر ایک حصہ، چینی چار گنا باریک شدہ ملا کر آخر** پر پسی ہوئی گوند ملا کر اوپر سے ذرا سا پانی کا چھینٹا لگا کر لکڑی کے ڈنڈا سے رگڑائی کریں۔ جب مانند حلوا بن جائے اور روغن باہر نکلنے لگے تو بڑی بڑی گولیاں بنالیں۔ مریض چوس کر استعمال کرے۔ جب گاڑھی بلغم ختم ہو کر صرف پانی سا نکلنے لگے تو مریض کو

عضلاتی اعصابی دوا دیں۔ غذا بھی عضلاتی دیں۔ دس بارہ دن کے استعمال سے مکمل نجات مل جاتی ہے۔ انشاءاللہ

## بیان، نفث الدم، نزف الدم

پہلے لفظ سے مراد خون بذریعہ تھوک تھوکنا، دوسرے لفظ سے مراد منہ کے راستے خون کا آنا قے وغیرہ کی صورت میں۔

نفس الدم کا ابتدائی سبب تو عضلاتی غدی تحریک ہوا کرتا ہے۔ مگر غلط علاج کی وجہ سے مرض غدی عضلاتی تحریک میں منتقل ہو جاتی ہے۔ تو یہ خون کے ساتھ زردی مائل بلغم یا پیپ بھی آنے لگتی ہے کبھی فقط خون کی قے آتی ہے۔ گاہے بگاہے شدید صورت میں پیپ وخون کی قے اس قدر آتی ہے کہ مریض موقع پر ہی اللہ کو پیارا ہو جاتا ہے۔ اگر خون پھیپھڑوں سے آئے تو اس کے ساتھ بلغم ضرور ہوگی۔ بلغم کبھی سفید، کبھی زرد مگر ساتھ کھانسی لازمی ہوگی۔

دوسری صورت نزف الدم کی ہے اس کے خاص اسباب بوجہ غدی عضلاتی تحریک ورم معدہ، ورم مری یا معدہ کے زخم وغیرہ ہیں۔

**علامات:** اس علامت میں بھی خون تو منہ سے ہی آتا ہے مگر فرق یہ ہوتا ہے کہ خون کا رنگ سیاہی مائل ہونے کے علاوہ ساتھ تھوک بھی آتا ہے۔ جس کے ساتھ درد معدہ یا مری میں ہوا کرتا ہے۔ دونوں صورتوں میں فرق

صرف مقام کا ہے یا فرق صرف شدت وخفت کا ہوتا ہے۔ علاج بھی تقریباً ایک ہی ہے۔

**علاج**: اگر بلغم گاڑھی زردی مائل ہو جو خارج نہ ہو رہی ہو کھانسی تنگ کر رہی ہو یا ساتھ پیپ آتی ہو۔ ایسی صورت میں تریاق نمبر 6 نصف ماشہ ملین نمبر 6 نصف ماشہ ملین نمبر 1 ایک ماشہ تینوں ملا کر ہمراہ جوشاندہ گل سرخ، سونف، ملٹھی، برگ بانسہ، ہر ایک 5 گرام ڈیڑھ پاؤ دودھ میں ابال کر چینی یا شہد حسب ضرورت ڈال کر دن میں تین مرتبہ پلاویں۔ جب بلغم خارج ہو کر تپلی ہو جائے اور صرف پانی خارج ہو رہا ہو تو پھر عضلاتی اعصابی دوا سے کامیابی ممکن ہوگی۔ کیونکہ غدی زخم، عضلاتی اعصابی دوا کے بغیر مندمل نہیں ہو سکتا لہذا نسخہ اکسیر الدم حاضر خدمت ہے۔

**نسخہ**: دم الاخوائن، گیرو، سنگ جراحت، پھٹکڑی سفید بریاں، سہاگہ بریاں، کیلشیم لکٹیٹ، کشتہ جڑھ مرجان، تمام ادویہ برابر وزن لے کر سفوف بناویں۔

**مقدار خوراک**: ایک تا ڈیڑھ ماشہ ہمراہ شربت انجبار، یا بزوری سے دیں۔

**غذا**: اعصابی وعضلاتی اعصابی دیں۔ صبح کا ناشتہ مکھن و شہد ملا کر ہمراہ روٹی دیں۔

# بیان امراض قلب

## اختلاج القب، خفقان القلب، دل کا درد، انجائنا

## دل پر ٹیس لگنا، دل کا بڑھ جانا، دل کا ڈوبنا.

ان امراض کی مفصل تشریح کتاب بیاض عزیز اور دستور مطب میں بیان ہو چکی ہے۔ مگر یہاں پر علاج معالجہ مختصر طور پر اندراج کیا جارہا ہے تاکہ ایک اناڑی نیا طبیب بھی کسی دکھی انسان کو فوری طور پر فائدہ پہنچا سکے۔ اختلاج کے معنی پھڑ کنے کے ہیں۔ جس کا سبب خشکی سردی ہے۔ یعنی عضلاتی اعصابی تحریک۔ یہ اختلاج بدن کے کسی بھی حصہ پر ہو۔ بدن کا کوئی بھی حصہ پھڑک رہا ہو اسے اختلاج ہی تصور کریں۔ سردی سے عضلات میں سکیڑ پیدا ہوتا ہے۔ جس وجہ سے وہ پھڑ کنے لگتا ہے۔

**علاج**: اصل علاج غدی اعصابی ہے ایک ہفتہ متواتر غدی اعصابی ملین دوائیں۔ اس کے بعد مقوی قلب دیں۔

**نسخہ مقوی قلب یہ ہے**: دارچینی 100 گرام، بالچھڑ 75 گرام، کشتہ فولاد 25 گرام سفوف بنا دیں۔

**مقدار خوراک**: ایک ماشہ دن میں تین مرتبہ دیں۔ اس کے بعد جب

قوئی باطنیہ 2 صبح 2 رات دیں۔ آٹھ دن تک کھلائیں۔

**خفقان القلب یعنی دل کا بڑھ جانا**: دراصل دل اس سے پھیل جاتا ہے۔ یہ علامت غدی عضلاتی تحریک کے سبب صفراء سے ہوتی ہے۔ اس میں قلب پھیل جاتا ہے۔ قلب میں ضعف پیدا ہو جاتا ہے۔ جس سے وہ اپنے طبعی افعال مفروضہ سرانجام نہیں دے سکتا۔ مریض کا سانس پھولتا ہے۔ گھبراہٹ اور بے چینی بہت ہوتی ہے۔ نیند اور بھوک کا فقدان ہوتا ہے۔

**علاج**: سفوف مفرح بارد، یاقوتی مفرح، خمیرہ گاؤزبان، جوارش شاہی، شربت بزوری، شربت صندل صبح کا ناشتہ مکھن و شہد ملا کر کھلائیں۔

**غذا**: تمام اعصابی اغذیہ دیں۔ جوشاندہ گل سرخ، سونف، صندل، سفید زیرہ کا مرکب دودھ میں ابال کر چینی حسب ضرورت ڈال کر پلائیں۔ خوردنی نمک بند کریں۔ نمک کی بجائے نوشادر استعمال کریں۔

## دردِ قلب، انجائنا اور دل پر درد کی ٹیسیں ہونا وغیرہ

**جملہ علامات**: دل کا دورہ پڑنا، دل کا درد کرنا دل پر درد کی ٹیسیں ہونا وغیرہ۔ یہ بھی علامات مادہ تیزابیت، عضلاتی تحریک کے سبب ہوتی ہیں۔ جس میں قلب بمعہ عضلات سکڑ جاتے ہیں۔ خون گاڑھا ہو جاتا ہے۔ جس سے دوران خون میں رکاوٹ پیدا ہو جاتی ہے۔ تو مریض اپنے بائیں پستان

کے نیچے مقام قلب پر کھچاؤ اور درد کی ٹیسیں محسوس کرنے لگتا ہے۔ مقام قلب پر چبھن ہوتی ہے۔ درد کی ٹیسیں کندھے سے اوپر کی طرف جانے لگتی ہیں۔ گاہے بگاہے نا قابل برداشت درد بھی ہوتا ہے۔

**علاج:** فوری طور پر مقام قلب پر غدی عضلاتی یا غدی اعصابی روغن کی مالش کریں۔ اندرونی طور پر مادہ تیزابیت خارج کرنے کیلئے غدی اعصابی مسہل دیں۔ جب درد رکنے کے بعد پیٹ صاف ہو جائے تو آپ حب انجائنا ورد دیں۔ بہتر یہ ہے کہ آپ شہد 2 تولہ گرم پانی 10 تولہ ملا کر اس سے دیں۔

**نسخہ حب انجائنا:** اجوائن دیسی 2 تولہ رائی ایک تولہ زعفران 6 ماشہ، گلیاں تھوم 5 تولہ، آب تھوم 10 تولہ، جملہ ادویہ باریک پیس کر پھر گھوٹ کر حب بقدر مرچ سیاہ بنا دیں۔

**فوائد:** درد قلب و انجائنا کیلئے تجربہ شدہ تیر بہدف دوا ہے۔

## بیان، دل کا ڈوبنا، علامت کنٹرول پڑنا

**دل کا ڈوبنا:** یہ اعصابی تحریک کا مظہر ہوتا ہے۔ کثرت رطوبات بلغمی سے عضلات و قلب بوجھل ہو جاتے ہیں۔ اس لیے کثرت رطوبات کا متحمل نہ ہونے کی وجہ سے دل ڈوبنے لگتا ہے۔ مریض کو دل پر بوجھ محسوس ہوتا ہے۔

تمام بدن سرد، نبض نہایت سست لو بلڈ پریشر کی شکایت بھی ہوتی ہے۔ گاہے بگاہے قارورہ بھی بکثرت آتا ہے۔

**علاج**: ابتداء میں مسہل نمبر 3 دے کر رطوبات فاضلہ کو خارج کریں۔ اس کے بعد حب قوی باطنیہ 2 عدد ہمراہ قہوہ دارچینی لونگ والے سے دن میں تین مرتبہ دیں۔ **غذا**: عضلاتی غدی وغدی عضلاتی دیں۔

**کڑل پڑنا**: یہ بھی اعصابی تحریک کا پیش خیمہ ہوتا ہے۔ خون میں بلغمی رطوبات بڑھ جاتی ہیں۔ پھر عضلات سردی تری و سردی خشکی کی وجہ سے سکڑنے لگتے ہیں۔ بدن میں حرارت کی کمی ہوتی ہے۔

**علاج**: جوارش املی کھلاویں۔ مزید حب قوی باطنیہ ہمراہ قہوہ دیں۔ زیادہ تکلیف کی صورت میں مقامی طور پر تیل گرم کر کے مالش کریں۔ پھر کسی کپڑے سے لپیٹ دیں۔ **غذا**: عضلاتی غدی وغدی عضلاتی دیں۔

## بیان، قولنج، پیٹ درد، متلی و قے وغیرہ

دراصل قولنج کا لفظ آنت قولون سے لیا گیا ہے۔ جب عضلاتی تحریک کی وجہ سے زیر ناف قولون آنت میں سدہ پڑ جائے جو کہ رکاوٹ کا باعث بنتا ہے۔ شدید قبض کا عارضہ ہو جاتا ہے۔ پیٹ ہوا سے تن جاتا ہے۔ درد بھی شدید بلکہ ناقابل برداشت ہوتا ہے۔ بعض دفعہ یہ سدہ انیمہ کرنے

سے بھی خارج نہیں ہوتا۔ بوجہ مادہ متعفنہ مریض قے کرنے لگتا ہے۔

گاہے قے نہیں آتی تو متلی کا عارضہ مسلسل رہنے لگتا ہے۔

**علاج:** سب سے پہلے درد کو کنٹرول کریں۔ تریاق نمبر 1، ہر 5 تا 10 منٹ کے بعد دیتے جائیں۔ جب درد رک جائے تو پھر یہ نسخہ استعمال میں لا کر مریض کو مستفید کریں۔ یقینی کامیابی ہوگی۔ انشاءاللہ

**نسخہ اکسیر قولنج:** گندھک آنولہ سار 20 گرام، پارہ، مرچ سیاہ، مگھ، مغز جمالگوٹہ مدبر ہر ایک 10 گرام۔

**ترکیب:** پہلے گندھک و پارہ کی کجلی تیار کریں۔ پھر دیگر ادویہ نہایت باریک پیس کر ملا لیں۔ پھر دوبارہ خوب کھرل کر کے حب نخودی بنا لیں۔

**مقدار خوراک:** 2 عدد گولی شدید تکلیف میں ہر دس منٹ کے بعد دے سکتے ہیں۔ جب درد رک جائے اور پخانہ آنا شروع ہو جائے تو دوا بند کر دیں۔

### ایضاً نسخہ نمبر 2

**نسخہ:** گندھک 20 گرام، پارہ 10 گرام، ہیرا ہینگ بریاں 10 گرام کچلہ مدبر 20 گرام، مغز جمالگوٹہ 5 گرام مذکورہ بالا حب نخودی بنا دیں۔

**فوائد:** کثرت ڈکار، تبخیر معدہ، قولنج، پیٹ میں سدے ہونا اور موٹاپا کیلئے از بس مفید ہے۔

# بیان معدہ کے جملہ امراض وعلامات

ناف ٹلنا، قبض، قلت بھوک، بدہضمی، ہیضہ، درد قسم معدہ، ورم معدہ و زخم معدہ وغیرہ ویسے نام تو معدہ کا لیا جا رہا ہے۔ جبکہ پیٹ بہت بڑی فیکٹری ہے جس میں کئی ایک نظام قدرتی طور پر آٹومیٹک بخوبی سرانجام پا رہے ہیں۔ پھر ایسی مشین جو دن رات رواں دواں ہے۔ اس میں قدرتی طور پر بھی اور ہماری کسی غلطی کی بناء پر بھی کوئی نقص پڑ سکتا ہے۔ جب تک صحیح نقص کی نشان دہی نہ ہوگی۔ علاج ناممکن ہے۔ اس لیے درست تشخیص کرنے کے ساتھ ساتھ اہم علامات کا جاننا اور ان کو اپنے ذہن میں رکھنا از حد ضروری ہے۔ کیونکہ علامات بھی ایک طبیب کی کافی حد تک علاج کیلئے راہنمائی کرتی ہیں۔

**ناف ٹلنا:** یہ مرض نہیں ہے بلکہ پیٹ کے اندر ایک علامت ہے حقیقت میں ناف ٹلنا سے مراد عورت کی بچہ دانی یا رحم کا آگے پیچھے ہو جانا یا دائیں بائیں ہو جانا مراد ہوتا ہے۔ جس کی کئی ایک وجوہات ہیں۔ مثلاً رحم کی کمزوری، کسی بلند مقام سے چھلانگ لگانا، بار بار اسقاطہ حمل کی شکایت ہونا، بدن میں خون کی کمی ہونا۔ شدت حرارت، خرابی جگر، چوٹ لگنا، بوجہ شدید قبض، سخت پاخانہ آنے سے رحم پر دباؤ پڑنا وغیرہ۔ درحقیقت علامات عضلاتی غدی تحریک کا مظہر ہوتی ہیں۔ اسی طرح مردوں میں بھی آج کے دور میں لڑ ناف

ن عام شکایت ہے۔ جس کا بڑا سبب خشکی گرمی یا گرمی خشکی ہے۔ خشکی سے پیٹ کے اندر کی بڑی شریان جو کہ نبض کی طرح حرکت کرتی ہے پیٹ کی دھنی کے دائیں یا بائیں جانب ہو جاتی ہے۔ یا پھر نیچے دب جاتی ہے۔ کبھی ایسے محسوس ہوتا ہے کہ کلیجہ (جگر) پر چڑ گئی ہے۔ حقیقتاً معدہ سکڑ جاتا ہے اور اوپر کی طرف اکٹھا ہو جاتا ہے اور ہوا سے تن جاتا ہے۔ جس سے مریض کی بھوک ختم ہو جاتی ہے۔ اکثر قبض کی شکایت ہونے لگتی ہے۔ تمام بدن میں کھچاؤ پیدا ہو جاتا ہے۔ مریض چلنے پھرنے میں تھکاوٹ محسوس کرتا ہے۔ اکثر مریض اپنا پیٹ تیل سے ملواتے ہیں۔ جس سے پیٹ میں مزید سوزش بڑھ جاتی ہے۔

**علاج:** اگر عورت کمزور ہے تو اسے مناسب اعصابی غدی مقویات اغذیہ اور ادویہ دیں۔ خشکی دور کرنے کیلئے مکھن و شہد ہمراہ روٹی کھلا دیں۔ دیسی گھی کی چوری بھی کھلا سکتے ہیں۔ قبض دور کرنے کیلئے گھی دودھ پلا دیں۔ سبزیات بکثرت کھلا دیں۔

بدن پر روغن سرسوں کی تین چار دن تک متواتر مالش کریں۔ زیادہ چلنے پھرنے اور مشقت والے کام سے احتیاط کریں۔ غذا نرم اور زود ہضم کھائیں۔

**پرہیز:** تمام عضلاتی اور غدی عضلاتی اغذیہ و اشیاء سے اجتناب

کریں۔ مستورات میں رحم ٹلنے کے بعد کی علامات جن سے عورت بہت پریشان ہوتی ہے۔ کمر درد، پیروں پر بوجھ محسوس ہونا، پشت درد، قبض، درد کے ساتھ بار بار پاخانہ آنا۔ آنتوں میں دباؤ، بھوک بند، پٹھوں میں تناؤ و کھچاؤ، جس وجہ سے جھکنا مشکل ہو جاتا ہے۔

**علاج**: غدی اعصابی ملین نمبر ایک ماشہ تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر دن میں تین مرتبہ ہمراہ قہوہ، اجوائن، پودینہ جس میں ایک چمچہ دیسی گھی ڈالا گیا ہو دیں۔ اگر بھوک نہ لگتی ہو تو پھر یہ سفوف ایک ماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ پانی دیں۔

**نسخہ یہ ہے**: نمک سیاہ، مرچ سیاہ، نوشادر، دھنیا، سونف، جملہ برابر وزن پیس کر سفوف بنالیں بس تیار ہے۔

مطب العزیز دواخانہ کا مایہ ناز نسخہ جو کہ امراض معدہ کیلئے تیر بہدف ہے۔ حاضر کر دیا ہے۔

## بیان قبض، بدہضمی، بھوک نہ لگنا

یہ علامت تینوں طریقوں میں ہو سکتی ہے۔ اس لیے علاج کرنے سے قبل تشخیص کرنا ضروری ہے۔ کہ ان کا سبب کون سی تحریک ہے۔ بدن میں رطوبات کی زیادتی ہے خشکی ہے گرمی ہے۔ اس کے مطابق دوا اور غذا دیں۔

درست علاج کرنے کیلئے تحریک کے مطابق پہلے مسہل دیکر پیٹ کی صفائی کریں۔ بعد میں ملینیات اور ہاضم ادویہ دیں اور غذا بھی تحریک کے مطابق تجویز کریں۔

**علامت ہیضہ** : اس کی مفصل تشریح تو بیاض عزیز میں ملاحظہ فرمائیں البتہ مختصر علامات اور علاج حاضر خدمت ہے۔

ہیضہ دو قسم کا ہوتا ہے۔ نمبر 1 بند ہیضہ نمبر 2 ہیضہ متعفنہ

**بند ہیضہ** : غدی اعصابی تحریک اور گاہے اعصابی غدی، صفرا کے رکنے سے تکلیف ہو جاتی ہے۔ مریض شدید گھبراہٹ محسوس کرتا ہے۔ جیسے اس کا دل بیٹھ رہا ہو یا نکل رہا ہو۔ شدید بے چینی کا عالم ہوتا ہے۔ مریض کا خیال ہوتا ہے کہ شاید موت کا وقت آ گیا ہے اور جان کنی ہونے والی ہے۔ ایسی صورت میں اگر مریض کو کھل کر قے آ جائے تو مریض کی حالت فوراً درست ہو جاتی ہے۔ قے میں صفراوی مادہ نہایت زرد رنگ کا نکلا کرتا ہے۔

**علاج** : ایسی صورت میں حتی الامکان قے کرانے کی کوشش کریں اور ترش چیزیں بھی مثلاً سرکہ انگوری قدرے میٹھا ڈال کر لیموں چٹانا، شربت شکنجبین دیں یا جوارش املی دیں۔

**ہیضہ متعفنہ** : یہ سڑی باسی اغذیہ کے کھانے سے یا پھل فروٹ، ککڑی

، پھیکا خربوزہ کھانے سے اکثر ہوتا ہے۔

**علامت**: پیٹ بوجھل محسوس ہونے لگتا ہے۔ جیسے بند ہو گیا ہو۔ کچھ دیر کے بعد ابکائی اور متلی شروع ہو جاتی ہے۔ اس کے بعد قے کا عارضہ ہو جاتا ہے۔ اس کے بعد پانی جیسے پتلے اسہال بکثرت آنے لگتے ہیں۔ کبھی پہلے اسہال آنے لگتے ہیں اور قے وغیرہ بعد میں آنے لگتی ہے۔ اگر اسہال بدبودار آرہے ہوں تو اسہال ہرگز بند نہ کریں۔ جب تعفن ختم ہو جائے تو بند کریں۔

**علاج**: ابتداء میں جوارش املی از حد مفید رہتی ہے۔ اس سے پیاس ختم ہو کر اسہال بھی رکنے لگتے ہیں اس کے بعد تریاق نمبر 3 اجوائن دیسی 4 حصے تیزاب گندھک ان سے تیار شدہ یا ترپھلہ ڈیڑھ پاؤ میں تیزاب گندھک ایک چھٹانک ڈال کر رکھ دیں۔ جب جل کر سیاہ ہو جائے تو پیس لیں۔ بس تیار ہے۔

**مقدار خوراک**: ایک ماشہ شدید حالت میں ہر دس منٹ کے بعد آپ دے سکتے ہیں۔

**دوائی علاج**: حب اوجاعی بیاض عزیز والہ، حب قوی باطنیہ دستور مطلب والی دوا یا حب مقوی خاص تجویز شدہ یسین دواخانہ از حد مفید و مجرب ہیں۔ یہ جملہ نسخے کتاب ہذا کے آخر پر ملاحظہ فرمادیں۔

## بیان دردِ فم معدہ علاہ ورم معدہ زخم معدہ

دردِ فم معدہ دراصل تیزابیت کی وجہ سے عضلاتی غدی تحریک میں ہوتا ہے۔ گاہے بگاہے اس کا سبب غدی عضلاتی تحریک (صفرا) بھی ہوا کرتا ہے۔ جب تکلیف صفرا کی وجہ سے ہوتی ہے۔ تو مریض درد کی تاب نہ لا کر غشی کھا کر گر بھی جاتا ہے۔ جس میں چہرہ کا رنگ زرد ہوتا ہے۔

**علاج:** دونوں صورتوں میں غدی اعصابی درست رہتا ہے۔

نسخہ: تریاق فم معدہ، شیرا وٹنی 4 کلو لے کر اس میں نمک شیشہ 8 تولہ زعفران ایک تولہ ڈال کر ہلکی آنچ پر پکاویں۔ جب گاڑھا ہونے لگے تو آنچ ہلکی کر دیں تاکہ جلنے نہ پائے۔ جب مانند حلوا کے تیار ہو جائے تو ٹھنڈا ہونے پر اخبار کا کاغذ پر پتلا پتلا کر کے بچھا کر دھوپ میں رکھ دیں۔ دو تین روز میں زرد رنگ کا پوڈر بن جائے گا۔ بس تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ صبح و شام ہمراہ پانی دیں۔ دوا اندر جاتے ہی بفضل خدا درد غائب ہو جاتا ہے۔

**نسخہ:** دار چینی، اجوائن دیسی، کشتہ بارہ سنگاہ، نمک خوردنی ہموزن خوراک دو ماشہ دیں۔

**نسخہ:** بلین نمبر 5 اور اکسیر نمبر 5 خاص سپیشل دونوں ملا کر دینا جادو اثر ہے۔

## بیان ورم معدہ، گیسٹرک السر، زخم معدہ، پپٹک السر

سوزش معدہ کے بعد ورم معدہ اور ورم معدہ کے بعد زخم معدہ بن جاتا ہے۔ان جملہ علامات کی بنیاد تو تیزابیت ہے جیسے جیسے مرض بڑھتا جاتا ہے۔ اس کے مطابق علامات سامنے آنے لگتی ہیں۔ جب یہ مرض عضلاتی غدی تحریک کے زمرے میں ہوتا ہے۔تو مریض کے منہ کا ذائقہ کڑوا ہوتا ہے۔ پیٹ گیس کی شکایت، گاہے قبض کی شکایت، پاخانہ سیاہ رنگ کا آتا ہے۔گاہے قے بھی آنے لگتی ہے۔کبھی یہ درد کھانے کے دو تین گھنٹہ بعد ہوتا ہے۔اگر درد تھوڑے تھوڑے وقفہ سے ہو اور مروڑ قسم کا ہو تو سمجھ لیں کہ مرض السر کا آغاز ہو چکا ہے۔جب غذا بارہ انگشتی سے دوسری آنتوں میں چلی جاتی ہے۔تو درد ختم ہو جاتا ہے۔گاہے معدہ میں زخم ہونے کی وجہ سے غذا کا نوالہ جاتے ہی درد ہونے لگتا ہے اور مریض ڈر کے مارے روٹی نہیں کھاتا۔ خاص کر ٹھوس غذا روٹی وغیرہ سے درد زیادہ ہوتا ہے۔بالآخر چلنے پھرنے اور بستر پر حرکت کرنے سے درد ہونے لگتا ہے۔یہ سبھی غدی تحریک کی علامات ہیں۔

**علاج**: وقتی طور پر کنٹرول کرنے کیلئے سفوف سنگجراح 4 رتی سفوف پھٹکڑی سفید دو رتی بھر ہمراہ دودھ صبح خالی پیٹ اور رات کے وقت ایک ایک خوراک دیں۔

**نوٹ**: السر معدہ عضلاتی اور السر معدہ غدی کی مفصل تشریح دستور مطب کے صفحہ 264 تا 277ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

## غدی السر کا حقیقی علاج

**غدائی علاج**: صبح کا ناشتہ مغز کدو 10 گرام مربہ گاجر 100 گرام الائچی سبز 2 عدد کے مکمل دانے اور مکھن ایک چھٹانک۔

**طریقہ**: سوائے مکھن کے دیگر چیزیں دوری میں باریک کر کے آخر پر مکھن ملا کر کھلاویں۔ دوپہر اور رات کے وقت یہ کھیر دیں۔

**نسخہ کھیر**: سا گودانہ 2 تولہ اسبغول ثابت ایک تولہ تخم ریحان ایک تولہ، سفیدی انڈے 2 عدد لیں۔

**ترکیب تیاری**: پہلے تین ثابت تخموں کو ایک پاؤ پانی میں ڈال کر پکاویں۔ جب یہ گل جائیں تو 3 پاؤ دودھ ڈال کر پکاویں۔ جب کھیر گاڑھی ہونے لگے تو سفیدی بھی ملادیں۔ چینی حسب ضرورت ڈال دیں۔ اب مریض جس قدر کھانا چاہے کھالے۔

**دوائی علاج**: ابتداء میں ملین نمبر 1 ایک ماشہ، اکسیر نمبر 1 نصف ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر ہمراہ شربت بزوری یا انجبار دیں۔ اور اعصابی اغذیہ دیں۔

**عضلاتی السر اور اس کا علاج** : دراصل حقیقی السر یہی ہوتا ہے جو کہ علاج سے بگڑ کر کینسر بن جاتا ہے۔

**غذائی علاج** : صبح کا ناشتہ، مغز بادام 20 عدد الائچی خورد 2 عدد کے دانے، مربہ گاجر 1/2 پاؤ ان کو کوٹ کر آخر پر مکھن ایک چھٹانک ملا کر کھلا دیں۔ سبزیات کا بکثرت استعمال مرچ سیاہ ڈال کر گھی دیسی استعمال کریں۔ تمام عضلاتی اغذیہ سے ہر ممکن پرہیز لازمی ہے۔

**دوائی علاج** : سب سے پہلے بھل صفائی غدی اعصابی دیکر مادہ تیزابیت کا اخراج کریں اس کے بعد ملین نمبر 5 ایک ماشہ اکسیر نمبر 5 سپیشل 4 رتی بھر تریاق نمبر 6 ایک رتی بھر ملا کر دیں۔ ان پڑیوں کے ساتھ شربت اکسیر جگر یا شربت دینار بھی استعمال کر سکتے ہیں۔ بلا شک وشبہ کامیاب علاج و دوا ہے۔ شدید درد کی صورت میں تریاق نمبر 1 دیں۔ اب آخر پر ایک تیر بہدف نسخہ پیش خدمت ہے جو کہ ہمہ قسم کے السر میں کامیاب دوا ہے۔

**نسخہ یہ ہے** : کشتہ سنگ پشت، سفوف سنگجراحت، سفوف ہلدی خالص، کشتہ یشب ہر ایک 25 گرام۔ ست پودینہ 10 گرام ست اجوائن 10 گرام، تمام ادویہ باریک پیس کر اخیر پر دونوں ست اچھی طرح ملالیں۔ پھر زیرو سائز کیپسول بھرلیں۔ ایک صبح ایک شام ہمراہ بدرقہ مناسبہ سے دیں۔

دیگر علامات معدہ کے پچھلی دیوار کا السر معدہ کے منہ کا السر

بارہ انگشتی کا السر، سوزش معدہ، سوزش وورم، قروح معدہ جلن معدہ، ترش ڈکار، تبخیر معدہ یہ سبھی تیزابیت کی علامات ہیں۔ ان سب کا کامیاب علاج پہلے مسہل بھل صفائی غدی اعصابی ذیکر صفائی کریں۔ اس کے بعد ملین نمبر 5 ایک ماشہ اصلاح کبد 4 رتی بھر اکسیر نمبر 5 دو رتی بھر ملا کر دیں۔ عضلاتی اغذیہ سے پرہیز کرائیں۔ ہر ممکن کامیابی ہوگی۔ انشاء اللہ۔ چونکہ ان علامات کا اصل سبب تیزابیت ہے اس لیے ہر علامت کی تشریح کرنا شیطان کی آنت کے مترادف ہوگا۔ اس لیے آپ کو لمبے چکر میں ڈالنا نہیں چاہتا ہوں۔ اس مختصر تحریر پر اعتماد کر کے اللہ تعالیٰ پر بھروسہ کر کے بے دھڑک علاج کریں۔ بفضل خدا کامیابی ہوگی۔

**نوٹ**: اندرونی کسی بھی قسم کے ورم سے خواہ کتنی بھی پیپ آرہی ہو نسخہ پیش خدمت ہے۔ سبب خواہ کچھ بھی ہو شہد کے چھتہ کا موم مصفٰی حسب ضرورت لے کر اور اس کے برابر گل روغن خود ساختہ ڈال کر کھرل کریں۔ جب اچھی طرح حل ہو جائے اور گولی نہ بنتیں ہوں تو اپ یہ کسی فریج میں رکھدیں۔ دو تین گھنٹے میں جم کر سخت ہو جائے گا۔ اور حب بقدر نخود ہلدی کی مدد سے بنالیں۔

**مقدار خوراک** :ایک گولی صبح ایک شام ہمراہ پانی دیں۔

**نوٹ**: مندرجہ علامات کو صحیح سمجھنے اور ان کا میاب علاج کرنے کیلئے چند اہم علامات کا اندراج کر رہا ہوں۔ تا کہ مریض کا صحیح و کامیاب علاج کیا جا سکے۔ اگر پیٹ میں غدی عضلاتی تحریک کے باعث تکلیف ہوگی تو یہ علامات موجود ہوں گی۔ مریض کو خالی پیٹ درد شروع ہو جاتا ہے اور غذا کھانے کے بعد رک جاتا ہے اور یہ درد تھوڑے تھوڑے وقفہ کے بعد فوراً ہوتا ہے اور فوراً ہی ختم ہو جاتا ہے۔ مریض گھبراہٹ محسوس کرتا ہے۔ اور اسے بے چینی کا عارضہ بھی ہو جاتا ہے۔ گاہے ٹٹی و مروڑ درد بھی ہوتا ہے۔ پیٹ بوجھل محسوس ہوتا ہے۔ بھوک مر جاتی ہے۔ کھانا کھانے کے بعد معدہ میں جلن ہوتی ہے۔ کھانا کھانے کے بعد کئی بار پاخانہ آتا ہے۔ (۱) اگر کھانا کھانے کے بعد ڈکار آئے اور ڈکار میں کھانے کا ذائقہ محسوس ہوتا ہو تو یہ ضعف معدہ کی علامت تصور کریں۔

(۲) اگر کھانا کھانے کے بعد ڈکار آئیں مگر ان میں غذا کا ذائقہ محسوس نہ ہو بلکہ معدہ میں جلن کا احساس ہو تو تیزابیت کی وجہ سے سوزش معدہ کا ابتدائی مرحلہ خیال کریں۔ اگر اسی کے ساتھ معدہ میں درد بھی ہوتا ہو تو پھر سوزش کے بعد ورم بن چکا ہے جس وجہ سے مریض کو بخار بھی لازمی ہوگا۔

جب پیٹ میں ورم یا پھوڑا پک جائے یعنی اس میں پیپ پڑ جائے تو درد میں کمی واقع ہو جاتی ہے۔ اگر پیپ براستہ پاخانہ آنے لگ جائے تو ایسی صورت میں زخم کو درست کرنے کیلئے ماءاعسل صبح وشام پلا دیں۔ اور حب موم مذکورہ دیں۔ اگر نامکمل ڈکار آئیں۔ کھانے کے بعد پیٹ بوجھل ہو جائے۔ گیس بڑھ جاتا ہو اور مریض ڈر کے مارے کھانا نہ کھائے تو ایسا مریض دن بدن کمزور ہونے لگتا ہے۔

**علاج**: ملین نمبر 5 ، اصلاح کبد ، اکسیر نمبر 5 سپیشل ملا کر دیں۔ اعصابی غدی ہاضم دوا دیں۔ نسخہ سفید زیرا، دھنیا، سونف، نمک سیاہ، مرچ سیاہ، ہر ایک 20 گرام الائچی سبز 10 گرام خوراک ایک ماشہ دن میں تین مرتبہ دیں۔

## بیان اونچی اور بلند آواز سے ڈکاروں کا آنا

ان کا اصل سبب معدہ کی تیزابیت عضلاتی غدی تحریک کا پیش خیمہ ہوتا ہے۔ پہلے معدہ میں سوزش پیدا ہوتی ہے۔ معدہ میں شدید خشکی بڑھنے لگتی ہے بالآخیر قبض رہنے لگتی ہے۔ حتی کہ کئی روز تک پاخانہ نہیں آتا اگر آتا ہے تو خشک معدہ سا مینگنوں کی شکل میں خارج ہوتا ہے۔ مریض اسے ڈکاروں کے ذریعے خارج کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ مگر بے سود۔ معدہ غلیظہ ریاح سے تنا

ہوا ہوتا ہے۔

**علاج**: سب سے پہلے مریض کی بھل صفائی بذریعہ مسہل نمبر 5 کریں۔ اس کے بعد ملین نمبر 5 ایک ماشہ ملین نمبر 6 ایک ماشہ اکسیر نمبر 5 نصف ماشہ، کی دن میں تین خوراک دیں اور یہ سفوف سالن میں ملا کر صبح وشام کھلائیں ۔ مرچ سیاہ ، نمک سیاہ، نوشادر ، دھنیا، سونف ، جملہ ادویہ برابر وزن سفوف بنا دیں۔ سالن کے بغیر بھی دن میں دو تین مرتبہ ہمراہ پانی کھلا دیں۔ قہوہ اجوائن پودینہ، کلونجی، انجیر کا دیں۔

## بیان عضلاتی قبض، غدی قبض، گیس کے مختلف روپ۔

عضلاتی قبض، اس کا اصل سبب تیزابیت (خشکی) ہے۔ جو کہ عضلاتی اعصابی تا عضلاتی غدی تک نوبت پہنچ جاتی ہے۔ بہر حال خشکی کی وجہ سے کئی کئی دن تک پاخانہ نہیں آتا۔ اگر آتا ہے تو سدوں کی شکل میں ہوتا ہے۔ جس کیلئے مریض کو کافی زور بھی لگانا پڑتا ہے۔ ہوا بڑے زور اور بلند آواز کے ساتھ خارج ہوتی ہے۔ بدن و چہرہ کھردرہ اور بے رونق ہوتا ہے۔ رخسار سکڑ جاتے ہیں اور رنگت سیاہ ہو جاتی ہے۔ آنکھیں اندر کو دھنس جاتی ہیں۔

**علاج**: شروع میں مسہل نمبر 5 کھلا کر صفائی کریں۔ اس کیلئے حب منقی فاسدہ بھی از حد مفید مجرب ہیں۔

**غذا**: مریض کو گھی و دودھ رات کو پلاویں۔ سبزیات بکثرت بغیر روٹی کے دیسی گھی ڈال کر پیٹ بھر کر کھلاویں۔ جوس گاجر اور دودھ دونوں ملا کر قدرے چینی میں ملا کر دن میں دو تین مرتبہ دو دو گلاس پلاویں۔ تاکہ پیٹ میں پریشر بنے اور پاخانہ آنے لگ جائے۔ تو تھوڑی تھوڑی روٹی بھی شروع کر دیں۔ اگر چار سبزیاں اکٹھی پکا کر بغیر روٹی کے مریض کو پیٹ بھر کر کھلاویں تو چار پاخانے روزانہ آتے ہیں۔

**دوائی علاج**: ملین نمبر 5 ایک ماشہ اکسیر نمبر 5 نصف ماشہ ملین نمبر 4 جس میں تیسرا حصہ نمک ملایا گیا ہو نصف ماشہ، ملا کر دن میں تین خوراک روزانہ دیں۔

اس کے بعد قہوہ، اجوائن دیسی، پودینہ سنا مکی، ملٹھی، ہر ایک دس گرام پکا کر چینی حسب ضرورت ڈال کر دیسی گھی کا بڑا چمچہ ڈال کر صبح شام پلاویں۔ بغیر بھوک غذا ہرگز نہ دیں۔

**پرہیز**: تمام عضلاتی وغدی عضلاتی اغذیہ کے نزدیک ہرگز نہ جاویں۔

## بیان غدی قبض

دراصل یہ قبض نہیں ہوتی بلکہ غدی سوزش کا عارضہ ہوتا ہے۔ جس سے کھانا کھانے کے بعد پتلا پخانہ دن میں کئی بار آتا ہے۔ مگر پھر بھی پخانہ

کرنے کی حاجت محسوس ہوتی ہے۔ پیٹ بوجھل اور بھرا ہوا محسوس ہوتا ہے۔ پیٹ کو دبانے سے درد ہوتا ہے۔ پخانہ بعض اوقات کچھ وقفہ کے بعد لگا تار درد اور مروڑ سے آتا ہے۔ مقعد پر جلن و سوزش بھی محسوس ہوتی ہے۔

**غذائی علاج**: گرم اغذیہ اور روٹی بند کر دیں۔ دودھ میں چاول اور گاجر کی کھیر بنا کر کھلا دیں۔ مکھن اور ڈبل روٹی دیں۔ سبزیات بکثرت دیں۔

**دوائی علاج**: ملین نمبر 5 ایک ماشہ اعصابی غدی قابض سفوف ایک ماشہ دونوں ملا کر دن میں تین تا چار خوراک دیں۔ ایک ہفتہ کے متواتر استعمال سے جب پخانے آنا رک جائیں تو پھر اعصابی غدی ملین ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 دورتی بھر ملا کر دن میں تین خوراک ہمراہ شربت بزوری دیں۔ کامیاب علاج ہے۔

## بیان گیس کے مختلف روپ یعنی اپھارہ وغیرہ

اس تکلیف کو ایلوپیتھی میں FLATULANCE کہتے ہیں۔ یعنی نفخ شکم وغیرہ، نفخ شکم (اپھارا) یہ تین طرح کا ہوتا ہے۔ (۱) عضلاتی (۲) غدی (۳) اعصابی۔

### علامات

1: **عضلاتی نفخ**: اس میں پیٹ ڈھول کی طرح تنا ہوا ہوتا ہے۔ اس

کی شدت حالت کو جب یہ مسلسل قائم رہنے لگے۔ استسقاء طبلی کہا جاتا ہے۔
جب ہوا خارج ہوتی ہے تو بڑے زور سے بلند آواز کے ساتھ نکلتی ہے اور
مریض کو پیٹ خالی بھی محسوس ہوتا ہے۔ نبض مشرف یعنی اوپر ہی محسوس ہوتی
ہے۔ قارورہ کا رنگ سرخ ہوتا ہے۔

**علاج**: پہلے بھل صفائی کریں۔ پھر ملین نمبر 5 ایک ماشہ ملین نمبر 4
نصف ماشہ اکسیر نمبر 5 چار رتی بھر ملا کر دیں۔ اوپر سے قہوہ، اجوائن، پودینہ،
کلونجی، انجیر کا پلا دیں۔ بعد میں چند روز معجون فلاسفہ اور عرق پودینہ دیں۔
غذا میں تر گرم و گرم تر دیں۔

2- **غدی نفخ**: اس میں پیٹ کے اندر اپھارہ ہونے کے ساتھ پیٹ
بوجھل محسوس ہوتا ہے۔ اس میں اول تو ہوا خارج نہیں ہوتی اگر کچھ خارج ہو تو
پیٹ میں مروڑ و درد ہو کر خارج ہوگی۔ ہوا خارج ہونے کے باوجود پیٹ
بھاری وزنی محسوس ہوگا۔ نبض پتلی تنی ہوئی ہوگی یا دائیں طرف کی موٹی اور
بائیں طرف کی پتلی یا برائے نام ہوگی۔ بلکہ بعض کی ملتی ہی نہیں۔ قارورہ زرد
رنگ کا مقدار میں کم آتا ہے۔ یا جل کر قطرہ قطرہ آتا ہے۔

**علاج**: یہ مرکب تیار کر کے دیں 1- اجوائن، پودینہ ہر ایک دو تولہ
الائچی کلاں، مرچ سیاہ، سنڈھ سیاہ ایک ایک تولہ نوشادر ڈنڈا نصف تولہ میٹھا

سوڈا چہار نمک ہر ایک چار تولہ ان کا سفوف بنالیں۔

**مرکب نمبر۲** - ہلدی، سفید زیرہ، میٹھا سوڈا ہر ایک دو سو گرام زنجبیل، نمک سیاہ ہر ایک 50 گرام مرچ سیاہ، 25 گرام سفوف بنادیں۔

**مرکب نمبر۳** - میٹھا سوڈا سفید زیرہ، تخم کاسنی، ہر ایک 200 گرام گل سرخ، گل نیلوفر ہر ایک 100 گرام، قلمی شورہ، کشنیز، جوکھار ہر ایک 50 گرام سفوف بنادیں۔ اب بالترتیب نمبر 1 دو ماشہ نمبر 3,2 ایک ایک ماشہ تینوں ملا کر دیں۔ یا نمبر 1 ایک مرکب کی خوراک 2 ماشہ کھلا کر نصف گھنٹہ کے بعد بقیہ دونوں مرکب برابر وزن ملا کر دو ماشہ بھر ہمراہ قہوہ، سفید زیرا، پودینہ سونف سے دیں۔

یا ان تینوں مرکبات کو اس طرح بھی ملا سکتے ہیں۔ نمبر 1 تین حصے نمبر 2 دو حصے اور نمبر 3 ایک حصہ، اکٹھا ملا کر رکھ لیں۔ مقدار خوراک 2 تا 3 ماشہ دن میں تین بار دیں۔ جملہ غدی امراض کیلئے تیر بہدف ہے۔

**نوٹ**: اگر صرف صفرا خارج کرنا مقصود ہو تو پھر نمبر 3 دو تا تین ماشہ ہمراہ شربت بزوری دیں۔

نمبر 3 **اعصابی تحریک کا اپھارہ**: اس میں پیٹ گم سا بند معلوم ہوتا ہے۔ جیسے پیٹ جکڑا گیا ہو۔ اس میں ہوا قطعاً خارج نہیں ہوتی بلکہ دھیما دھیما

سا درد کا احساس ہوتا ہے۔نبض گہری دبی ہوئی ہوتی ہے۔قارورہ کا رنگ سفید اور بکثرت آتا ہے۔منہ کا ذائقہ پھیکا کسیلا یا شریں ہوتا ہے۔ بدن وسر چپ چپا ہوتا ہے گاہے پیٹ بوجھل محسوس ہوتا ہے۔جیسے اس میں پتھر پڑا ہوا ہو۔ذرا سی حرکت کرنے پر بھی درد ہوتا ہے۔ ہوا خارج ہونے کا نام نہیں لیتی ۔ بلکہ گلے میں کوئی چیز اٹکی ہوئی محسوس ہوتی ہے۔

**علاج**: سب سے پہلے حب منقی چار عدد دیں۔یعنی غدی عضلاتی مسہل دیں۔اس کے بعد ملین نمبر 4 جس میں کھانے کا نمک چوتھا حصہ ملایا گیا ہو۔دن میں چار خوراک دیں۔اور قہوہ اجوائن دیسی، تیزپات، انجیر کا دیں.غذا گرم خشک وگرم تر دیں۔عضلاتی غدی بھی دے سکتے ہیں۔اس کے بعد چند یوم جوارش کمونی کھلا دیں۔اور قہوہ باقاعدہ صبح وشام دیں۔

## بیان آنتوں کے مختلف امراض اور ان میں پیدا ہونے والے کیڑے

نمبر 1: کیچوے ان کو ملپ بھی کہتے ہیں۔ یہ چھوٹی آنت میں پیدا ہوتے ہیں اور وہاں ان کا قیام ہوتا ہے۔ یہ لمبائی میں چار تا دس انچ تک ہوتے ہیں۔ مادہ کی لمبائی نر سے زیادہ ہوتی ہے۔یہ اعصابی تحریک کی پیداوار ہیں۔اس لیے عضلاتی غدی تریاق،اس کا بہترین علاج ہے۔البتہ کمیلہ تین

ماشہ آدھ پاؤ دہی میں ملا کر دن میں تین خوراک دیں اور تین دن تک کھلا کر بعد میں عضلاتی غدی مسہل دے کر معدہ صاف کر دیں۔ چند روز تک متواتر عضلاتی اغذیہ کا بکثرت استعمال کریں۔

نمبر 2: **کدو کیڑے**: یہ عضلاتی اعصابی تحریک کی پیداوار ہیں۔ ان کا قد کدو کے بیج کے برابر ہوتا ہے اور ان کا سر والا حصہ سیاہ ہوتا ہے۔ ان کا قیام بڑا معدہ میں ہوتا ہے۔

**علامات**: مریض جو غذا کھاتا ہے۔ فوراً ہضم ہو جاتی ہے۔ گویا وہ غذا کیڑے کھا جاتے ہیں جس وجہ سے مریض بار بار کھانا کھاتا ہے۔ کیونکہ اسے اپنا پیٹ خالی محسوس ہوتا ہے۔ جس وجہ سے بھوک کا احساس ہوتا ہے۔ اس لیے غذا بار بار اور زیادہ کھاتا ہے۔

**خاص علامات**: سر کے اوپر کے حصے میں درد رہتا ہے۔ منہ سے بدبو آتی ہے۔ بھوک زیادہ لگتی ہے۔ مریض دن بدن کمزور ہونے لگتا ہے۔

**علاج**: تمام عضلاتی اغذیہ سے پرہیز کرائیں۔ سب سے پہلے عضلاتی غدی یا غدی عضلاتی مسہل دے کر پیٹ کی صفائی کریں۔ اور ہر تین دن کے بعد جلاب دیں۔ اس کے بعد یہ مرکب تیار کر کے ایک ہفتہ متواتر کھلادیں۔ قلعی مصفی، پارہ مصفی، نوشادر، گندھک آنولہ سار تمام برابر وزن لیں

**ترکیب**: پہلے قلعی پگھلا کر پارہ ملا دیں۔ پھر اس میں گندھک ڈال کر خوب کھرل کریں۔ آخیر پر نوشادر ڈال کر خوب کھرل کریں۔ بس تیار ہے۔ مقدار خوراک حسب عمر دو رتی تا ایک ماشہ تک دن میں دو مرتبہ ہمراہ پانی دیں۔

**غذا**: گرم تر و تر گرم دیں۔ قہوہ، اجوائن، پودینہ دیں۔ ایک نسخہ یہ بھی ہے حاضر خدمت ہے۔ باؤ بڑنگ ایک پاؤ لے کر اس کے چار حصے کریں۔ ایک حصہ ایک سیر پانی میں بھگو دیں۔ پھر خوب ابال کر چھان لیں پھر اس پانی میں میٹھے چاول پکا کر کھلا دیں۔ چار دن کھلانے کے بعد عضلاتی غدی یا غدی مسہل دیں۔ ملپ سے نجات نصیب ہو گی۔

نمبر 3: **تھریڈ ورم، چنونے وغیرہ**: یہ اکثر زیادہ میٹھی چیزیں، گڑھ، شکر، چینی، مٹھائی وغیرہ کے کھانے سے پیدا ہوتے ہیں اور ان کا مقام بڑی آنت کا آخری حصہ (ریکٹم) مقعد میں قیام پذیر ہوتے ہیں۔ ان کی مادہ وہاں پر انڈے بھی دیتی ہے۔ اور وہاں ہی پیدا ہوتے ہیں۔

**علامات**: بچہ کے منہ سے رال نکلتی ہے۔ رات کے وقت بچہ دانت پیستا ہے۔ مقعد پر خارش ہوتی ہے۔ بچہ کھجلا کر مقعد سرخ کر لیتا ہے۔ اور روتا بھی ہے اور بار بار مقعد کو کھجلانے کی کوشش کرتا ہے۔ گو مریض غذا میں میٹھا

زیادہ استعمال کرتا ہے مگر ان کی پیدائش غدی تحریک میں ہوتی ہے۔اس لیے علاج کیلئے اعصابی غدی مسہل دیں۔ ترش غذا دیں۔ آڑو، ترش انار کھلائیں۔ ہرن کھری 6 ماشہ گھوٹ کر قدر چینی ملا کر تین دن پلادیں۔اس سے چھونے مرجاتے ہیں۔وقتی طور پر اگر مقعد پر سرسوں کا تیل لگا دیا جائے تو آرام سے سو جاتے ہیں۔

# بیان ورم زاہدہ اعور (اپنڈ یکس)

دراصل لفظ اپنڈ یکس سے مراد چھوٹی آنت اور بڑی آنت جہاں آپس میں ملتی ہیں اس جوڑ کو اپنڈیکس کہا جاتا ہے۔ اس جوڑ والے مقام پر بڑی آنت کا کچھ حصہ نچلی طرف فالتو خالی اور بند ہوتا ہے۔ اس حصہ کو طب میں ''زاہدہ اعور'' کہتے ہیں۔ جب کبھی تیزابیت عضلاتی غدی تحریک کی وجہ سے اس فالتو حصہ میں سوزش پیدا ہونے لگتی ہے۔ مریض کچھ دن تو لا پرواہی کرتا ہے۔ لیکن جب یہ آنت پھول جاتی ہے اور شدید درد ہونے لگتا ہے تو پھر علاج کی طرف رجوع کرتا ہے۔ ڈاکٹر حضرات تو فوراً اپریشن کا مشورہ دیتے ہیں۔ آنت پھٹنے والی ہے مگر اللہ تعالی کے فضل و کرم سے طب میں اس کا کامیاب علاج موجود ہے۔

**شناخت:** کنجران اور ناف کے بالکل درمیان دائیں طرف اچانک درد ہوتا ہے۔ اگر مقام ماؤف کو ٹٹول کر یا دبا کر دیکھیں تو ایک سخت قسم کی چھلی سی معلوم ہوتی ہے۔ کبھی اس کا شدید اور نا قابل برداشت درد بھی ہوا کرتا ہے۔

**علاج:** سب سے پہلے مریض کو غدی اعصابی مسہل ہر 5 منٹ کے بعد دیتے جائیں۔ جب درد رک جائے تو دوا بند کر دیں۔ اور مریض کو چلنے

پھرنے کی ہدایت کریں تا کہ پخانہ آ کرسدے خارج ہو جائیں۔ جب پیٹ صاف ہو جائے تو ملین نمبر 4 جس میں نمک چوتھا حصہ ملایا گیا ہو ایک ماشہ ملین نمبر 5 اکسیر نمبر 5 نصف ماشہ ملا کر دن میں تین تا چار مرتبہ دیں۔ اور اجوائن، پودینہ ادرک کا قہوہ پلا دیں۔ اب اس کیلئے معمول مطب علاج درج کر رہا ہوں۔ انشاءاللہ۔

**نسخہ راکٹ**: ملین نمبر 4 نمک والا دو تولہ اکسیر نمبر 5 دو تولہ اکسیر نمبر 4 ایک تولہ، مغز جمالگوٹہ ایک تولہ، ریوند، عصارہ ایک تولہ۔

**ترکیب**: تمام ادویہ ملا کر زیرو سائز کیپ سول بھرلیں۔

**مقدار خوراک**: ایک عدد کھلا کر ایک گھنٹہ تک انتظار کریں اگر درد رک جائے اور پخانہ نہیں آ رہا تو دوبارہ ایک عدد دیں۔ ہمراہ نیم گرم دودھ 1 پاؤ میں دیسی گھی یا بادام روغن نصف چھٹانک ملا کر چینی بھی ملائیں.

بعد میں مندرجہ بالا مرکب نمبر 4 نمبر 5 ملا کر ہمراہ قہوہ دیں۔ بفضل خدا کامیابی ہوگی۔ نیز مقام ماؤف پر روغن نمبر 4 کی مالش بھی کر سکتے ہیں۔ جس کا نسخہ یہ ہے ست اجوائن ایک تولہ، ست پودینہ نصف تولہ، روغن تارامیرا ایک پاؤ،

**ترکیب تیاری**: ست اجوائن وست پودینہ کو روغن تارپین ایک اونس

میں حل کریں۔ بعد میں تمام روغن ملالیں۔بس تیار ہے۔اب ایک نسخہ کمپریس الیکٹرو کا درج کر رہا ہوں۔اس سے کپڑا بھگو کر مقام ماؤف پر رکھیں۔موسم کے مطابق اوپر سے ٹکور بھی کر سکتے ہیں۔ جب کپڑا خشک ہو جایا کرے تو دوبارہ بھگو کر رکھیں۔

**نسخہ یہ ہے**: S5 S6 A2 C13 - GE ایس نمبر 5، ایس نمبر 6، اے نمبر 2 سی نمبر 13 ہر ایک کی تیس گولیاں GE یعنی سبز بجلی کے ساٹھ قطرے ایک پونڈ پانی میں حل کریں۔بس کمپریس دوا تیار ہے۔ بوقت ضرورت استعمال کریں۔

**پرہیز**: ایک ہفتہ کیلئے گندم کی روٹی بند کر دیں اور کوئی ٹھوس غذا ہرگز نہ دیں۔ بلکہ گندم کا دلیا، جو کا دلیا، کسٹرڈ، سویاں، سبزیات، بکثرت دیں۔ دودھ گھی پلا دیں۔مگر قہوہ صبح وشام پلانا نہ بھولیں۔

## بیان پیچش بلغمی، پیچش خونی، اسہال وغیرہ

دونوں پیچش کے متعلق جراثیم کی تھیوری کو چھوڑ کر یوں سمجھ لیں کہ بلغمی پیچش غدی عضلاتی تحریک (صفرا) کا پیش خیمہ ہوتا ہے۔ جب بلغمی پیچش غلط علاج کی وجہ سے یا علاج بروقت نہ ہونے کی وجہ سے بگڑ جاتی ہے تو پھر خونی پیچش کا روپ دھار لیتی ہے۔ لیکن نظریہ چار اربعہ والا خونی پیچش کا سبب

عضلاتی غدی تحریک بیان فرماتے ہیں۔مگر تجربہ و مشاہدہ روز مرہ زندگی کا معمول ہے اور عرصہ دراز سے مخلوق خدا سے واسطہ پڑا ہے۔عضلاتی تحریک کا خون فولاد کی مانند بہت تیزی سے اور بغیر درد کے آتا ہے۔اس تحریک میں شریانیں پھٹ کر خون آیا کرتا ہے۔لیکن پیچش کا خون انتڑیاں جب تک زخمی نہ ہو جائیں خون نہیں آتا اور انتڑیوں سے آنے والے خون کے ساتھ درد اور مروڑ لازمی ہوتا ہے۔ہم نے اکثر دیکھا ہے کہ جب بواسیر کے مریض کی مقعد کے مقام کی شریانوں کا منہ کھل جاتا ہے تو وہ خون بڑے بڑے ڈاکٹروں کے انجکشن سے بند نہیں ہوتا بلکہ مریض مرجاتا ہے۔اس خون کو بند کرنے کیلئے بھی ایک تیر بہدف نسخہ تحریر کر رہا ہوں۔تاکہ مخلوق خدا، اخراج خون کے سبب تو نہ مرے۔تندرست ہو کر بے شک مرجائیں کیونکہ زندگی کا ایک وقت اللہ کے ہاں مقرر ہے۔سب سے پہلے بلغمی پیچش کے لیے تیر بہدف نسخے، ہلیلہ سیاہ بریاں رگڑ کے سفوف بنالیں مقدار خوراک 2 تا 3 ماشہ ہمراہ میٹھی لسی سردیوں میں نیم گرم سے اور گرمیوں میں ٹھنڈی سے دیں۔

نسخہ نمبر 2: ملین نمبر 4 اور ملین نمبر 2 برابر وزن ملا کر خوراک 2 ماشہ دن میں 3 خوراک دیں۔بلغمی پیچش میں غذا، عضلاتی اعصابی، ترش دہی کی لسی، اوجھڑی، مچھلی، کلیجی وغیرہ دیں۔پتی کے قہوہ میں رس لیموں ملا کر پلادیں۔اس

سے فوری افاقہ ہوتا ہے۔ شدید درد میں تریاق نمبر 1 دیں۔

## خونی پیچش کیلئے مستند و تیر بہدف نسخے

نمبر 1: سفوف ٹھنڈک ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 چار رتی بھر ملین نمبر 1 ایک ماشہ تینوں ملا کر ہمراہ کچی لسی، شربت بزوری، شربت صندل یا شربت انجبار سے دن میں تین چار بار دیں۔

نمبر 2: سہاگہ 400 گرام بریاں، سفوف ملٹھی 500 گرام، چینی 500 گرام الائچی سبز 100 گرام، گوند کیکر تمام ادویہ کے برابر، موچرس 750 گرام۔ تمام ادویہ باریک پیس کر سفوف بنا دیں۔

**مقدار خوراک**: دو تا تین ماشہ دن میں تین مرتبہ دیں۔

نمبر 3: کہربا، سنگجراح، دم الاخوائن، طباشیر، الائچی سبز، گیرو گل ملتانی، سہاگہ بریاں، کافور ہر ایک 10 گرام گیرو اور دم الاخوائن ہر ایک 50 گرام اگر میسر ہو سکے تو افیون 10 گرام ملا لیں۔ سفوف بنا لیں۔

**مقدار خوراک**: ایک تا 2 ماشہ ہمراہ شربت انجبار دیں۔

**نسخہ شربت انجبار**: حب الآس، انجبار ہر ایک سو گرام الائچی خورد بیس گرام صندل سفید بیس گرام چینی تین پاؤ۔

**مقدار خوراک**: پانچ تولہ پانی ملا کر دیں۔

نمبر 3: **اسہال**: یہ خواہ کسی وجہ سے بھی آ رہے ہوں آپ اللہ کا نام لے کر حب اوجاعی بیاض عزیز والا نسخہ بے خوف وخطر دیں۔ سو فیصدی کامیابی ہوگی۔ انشاء اللہ۔ جو نسخے موقع پر درج نہیں کئے گئے اخیر پر فارما کوپیا میں ملاحظہ فرماویں۔ شاید آپ یہ بات ذہن میں نہ بٹھالیں کہ مرض کا ذکر یہیں موجود ہے اور نسخہ آخیر پر ہے۔ لہٰذا نسخہ حب اوجاعی بیش خدمت ہے۔

دارچینی تین تولہ جوتری دو تولہ، لونگ ایک تولہ، رائی چار تولہ سرخ مرچ دو تولہ کچلہ مدبر ایک تولہ، کشتہ فولاد ایک تولہ، سم الفار سفید چار ماشہ سفوف بنا کر زیرو سائز کیپسول بھرلیں۔ یا حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک**: دو عدد دن میں تین مرتبہ سفوف ایک تا ڈیڑھ ماشہ ہمراہ قہوہ دارچینی لونگ، پتی چائے سے دیں۔ شدید تکلیف مثلاً ہیضہ وغیرہ میں ہر 5 تا 10 منٹ کے بعد دیں۔ جب کنٹرول ہو جائے تو دوا کا وقفہ بڑھا دیں۔

**فوائد**: جملہ بلغمی امراض کے نوے فی صد امراض کیلئے تیر بہدف دوا ہے گویا بلغمی امراض کیلئے ایٹم بم ہے۔ بشرطیکہ مریض کی زندگی بقیہ ہو۔ اس کا نشانہ خطا نہیں جائے گا۔ انشاء اللہ۔

# بیان بواسیر بادی، بواسیر خونی

یاد رکھیں بواسیر بادی تیزابیت عضلاتی اعصابی تحریک کا مظہر ہوتا ہے اور بواسیر خونی عضلاتی غدی تحریک کی شدت صورت میں تکلیف کا باعث بنتی ہے۔ ان کی مفصل تشریح بیاض عزیز اور کتاب دستور مطب میں ملاحظہ فرمائیں۔ یہاں پر ان کا کامیاب و تیر بہدف علاج درج ہوگا۔ بادی بواسیر میں مقام مقعد پر خارش ہوتی ہے گاہے پانی بھی نکلتا ہے۔ اکثر قبض اور گیس کی شکایت ہوتی ہے۔

**نسخہ بواسیر بادی**: نمبر 1: بلین نمبر 4 ایک ماشہ سفوف کز از نصف ماشہ حب سلاطین ایک گولی اکسیر نمبر 5 دو رتی بھر ملا کر دن میں تین خوراک دیں۔ اور اوپر سے قہوہ اجوائن دیسی، پودینہ، انجیر کا دیں۔

نمبر 2: رسونت سو گرام لے کر آب مولی نصف کلو میں رات بھگو دیں صبح دو چار ابال دے کر رکھ دیں۔ دوسرے دن نتھار کر دوبارہ آگ پر گاڑھا کریں۔ جب مانند حلوہ گاڑھا تیار ہو جائے تو پھر یہ ادویہ سفید زیرا، مرچ سیاہ، مغز تخم نیم، تارامیرا، ہر ایک بیس گرام باریک کر کے ملا لیں۔ بعد میں حب بقدر نخود تیار کریں۔

**مقدار خوراک**: ایک صبح ایک شام بعد از غذا ہمراہ پانی دیں۔

نمبر 3: چہار مغز خالص برابر وزن 20 گرام منقہ 40 گرام۔

گوداتمہ تازہ 80 گرام

**ترکیب**: چہار مغز اور منقہ کو رگڑیں پھر گودہ حنظل ڈال کر کھرل کریں۔کھرل کرتے وقت یہ مرکب بہت پھولتا ہے۔دوسرے تیسرے دن حب بقدر تیار کریں۔

**مقدار خوراک**: ایک عدد ہمراہ دودھ بعد از غذا صرف رات کے وقت دیں۔

**نسخہ برائے بواسیر خونی**: پہلے مریض کو غدی اعصابی مسہل (جھل صفائی نمبر 5) دے کر معدہ وجگر و گردوں کی صفائی کریں۔اور کم از کم 15 دن ملین نمبر 5 ایک ماشہ،تریاق نمبر 6 دو رتی بھر اکسیر نمبر 5 دو رتی بھر ملا کر دن میں تین خوراک دیں۔روزانہ قہوہ،اجوائن نمبر 5 دیسی،پودینہ،انجیر چار عدد ابال کر چینی ڈال کر پیویں۔ اس کے بعد درج ذیل دوا پندرہ دن تک کھلاویں۔مقل ارزق عمدہ مصفی،بلیلہ سیاہ،پھل کتھ،موصلی سیاہ،چاکسو،جملہ ادویہ برابر وزن لے کر پیس لیں۔ بعد میں بذریعہ گودا گھیکوار حب بقدر نخود بناویں۔

**مقدار خوراک**: ایک صبح ایک شام بعد از غذا ہمراہ پانی۔کتاب دستور

مطب کا آخر پر تحریر شدہ نسخہ بھی کامیاب علاج ہے۔

## بیان نواسیر یعنی بھگندر، ایلوپیتھی فسچولا

یہ علامت ابتداء میں عضلاتی (بواسیر) زہر کے سبب اپنا آغاز کرتی ہے۔ جس کی علامات یہ ہیں۔ مرض کے آغاز ہوتے ہی مقعد میں جلن رہنے لگتی ہے۔ جو آہستہ آہستہ مزید بڑھ جاتی ہے۔ جس کا نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ مقعد کے اندر کی طرف ایک تیز منہ والا مہکا ظاہر ہوتا ہے جب وہ ذرا پختہ ہوجاتا ہے پھر اس سے زرد رنگ کی پیپ نکلنے لگتی ہے۔ اس وقت مریض کو شدید درد بھی ہوتا ہے۔ مگر جب یہ پھٹ جاتا ہے اور صرف کچلھو سا نکلتا ہے تو درد میں کمی واقع ہوجاتی ہے۔ گاہے وقتاً فوقتاً لیسدار پانی سا نکلتا رہتا ہے۔ جو مریض کیلئے پریشانی کا باعث بن جاتی ہے۔ اگر یہ تکلیف متواتر کافی عرصہ تک قائم رہے اور درست علاج نہ ہونے پائے یا غلط علاج کیا جائے۔ تو پھر یہی بواسیری زہر سوزاکی زہر میں منتقل ہوجاتی ہے۔ تو پھر ناسور کی شکل اختیار کرلیتی ہے۔ پھر یہ مرض غدی اعصابی تحریک میں بدل جاتا ہے۔ اکثر لیس دار زردی مائل مادہ خارج ہوتا رہتا ہے۔ کبھی اس پھوڑے کے زخم کے علاوہ ایک اور بھی سوراخ بن جایا کرتا ہے۔ پھر ان دونوں سوراخوں سے غلیظہ لیس دار ملا جلا فضلہ نکلتا رہتا ہے۔

**علاج:** اگر مقعد میں شدید سوزش ہونے کے ساتھ درد بھی ہوتا ہو تو ایسی صورت میں پوست بندق 25 گرام پانی نصف کلو میں ابال کر موسم کے مطابق گرم یا ٹھنڈے پانی سے آبدست کریں۔ کھانے کیلئے ملین نمبر 1 ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر دن میں تین مرتبہ ہمراہ شربت بزوری دیں۔ 15 دن تک علاج جاری رکھیں۔ اس طرح تمام سوزا کی زہر خارج ہو جاتا ہے اور خون مکمل طور پر صاف ہو جاتا ہے۔ اس کے بعد درج ذیل نسخوں میں سے کوئی ایک تیار کر کے ایک ماہ تک متواتر کھلاویں۔ جب یہ دوا شروع کریں تو زخم پر روزانہ صبح و شام یہ روغن بھی لگا دیا کریں۔

**نسخہ روغن:** پوست مدار بیس گرام نیم کوفتہ کر کے دس تولہ تیل سرسوں میں ملا کر چھان لیں بس تیار ہیں۔

**فوائد:** صفراوی زخموں کیلئے بہترین دوا ہے۔

نسخہ جات برائے بھگندر جو کہ تیر بہدف و مفید و مجرب ہیں

**نسخہ نمبر1:** سہاگہ، طوطیا، کشتہ فولاد، گیرو ہر ایک بیس گرام، ان کو باریک کر کے نصف کلو دودھ بھیڑ میں بھگو دیں۔ خشک ہونے پر حب بقدر نخود بنا دیں۔

**مقدار خوراک:** ایک گولی ہمراہ پانی بعد از غذا، مریض روزانہ مکھن

پانچ تولہ روٹی کے ساتھ کھائے۔

**نسخہ ۲:** مغز تخم نیم، تخم حنظل برابر وزن لے کر سفوف تیار کر کے زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

**خوراک:** ایک صبح اور ایک شام بعد از غذا دیں۔ 15 دن کھلائیں.

**نسخہ ۳:** پھٹکڑی سفید 250 گرام، سنگجراح 250 گرام، گیرو عمدہ قسم 25 گرام، سندھور 25 گرام، نیلا تھوتھا 25 گرام۔

**ترکیب:** تمام ادویہ نیم کوفتہ کر کے کسی مٹی کی ہنڈیا میں بند کر کے پانچ کلو اپلوں کی آگ دیں۔ صبح نکال کر باریک پیس کر کیپ سول بھر لیں.

**مقدار خوراک:** ایک صبح اور ایک شام ہمراہ پانی بعد از غذا۔

## بیان مقعد کی سوزش، کانچ کا نکلنا

اس معاملہ میں پہلے صحیح تشخیص کا ہونا ضروری ہے اس لیے مریض کا قارورہ بغور چیک کریں۔ پھر نبض دیکھیں۔ زبان کی رنگت، منہ کی ظاہری حالت، لمس جانچنے کے بعد درست فیصلہ کر کے اگر سبب تیزابیت ہے تو پھر زہر بواسیر کے تحت سوزش ہوگی تو قارورہ کا رنگ زرد ہوگا۔ یہ مرض قدرتی طور پر یا گرم خشک اغذیہ کھانے سے اور کثرت صفراغدی اعصابی تحریک کے نتیجہ میں پخانہ کرتے وقت کانچ باہر نکل آتی ہے۔ جو بعض دفعہ خود بخود نہیں چڑھتی

بلکہ مریض اپنے ہاتھ سے دبا کراوپر چڑھاتا ہے۔ چھوٹے بچوں کو یہ عارضہ ہوجائے تو پھر والدہ کانچ کو دبا کر چڑھا دیتی ہے۔ مریض دن بدن کمزور ہونے لگتا ہے۔

**علاج:** اگر سبب تیزابیت ہوتو بیان بواسیر دیئے گئے علاج کے مطابق دوا دیں۔ اگر سبب غدی تحریک (صفرا) ہے تو گرم خشک، گرم تر اور خشک گرم اغذیہ سے پرہیز کریں۔

**دوائی علاج:** سفوف ٹھنڈک نصف ماشہ ملین نمبر 1 ایک ماشہ تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر دن میں تین خوراک روزانہ ہمراہ شربت بزوری یا شربت صندل یا ہمراہ دودھ شیریں ٹھنڈا سے دیں۔

**غذا:** دلیا، کھیر، کسٹرڈ، سویاں، کھچڑی، سبزیات دیں۔ نمک بند کردیں۔ نمک کی جگہ پر جوکھار کا استعمال کریں۔ اس مرض کیلئے سفوف مسکن کتاب الیکٹروکرشمہ والا خوراک 1/2 تا ایک ماشہ دن میں تین خوراک دینے سے مکمل آرام ہو جاتا ہے۔ بارہا کا معمول مطب اور تجربہ شدہ دوا ہے۔

# بیان امراض جگر

سوزش جگر، ورم جگر، سدہ جگر، ضعف جگر، یرقان اصفر، یرقان اسود، سوزش مرارہ، درد مرارہ، قلت و کمی خون. یاد رکھیں مندرجہ بالا علامات میں سے سوزش جگر، ورم جگر، سدہ جگر، یرقان زرد، سوزش پتہ، درد پتہ، پتھری پتہ، سوء القینہ، استسقاء وزقی یہ تمام امراض نہیں ہیں۔ بلکہ جگر کی خرابی غدی عضلاتی تحریک کے سبب بگڑی ہوئی حالت کی مختلف شکلیں ہیں۔ فرق صرف مقام کا ہوتا ہے۔ یوں سمجھ لیں کہ جب جگر اپنے کیمیاوی فعل میں مسلسل مبتلا ہوجاتا ہے۔ جس میں مادہ صفرا کی پیدائش شروع رہتی ہے اور پتہ میں جمع ہونے لگتا ہے۔ پتہ میں اتنا کثیر صفرا پیدا ہونے لگتا ہے. کہ وہ اپنے حجم میں بڑھ جاتا ہے تو پتہ میں شدید تکلیف ہونے لگتی ہے۔ اگر پتہ صفرا کو برداشت کر لے تو پھر جگر متاثر ہوجاتا ہے اور اس میں سوزش کی ابتداء ہوجاتی ہے۔ اگر یہی سوزش متواتر قائم رہے اور کوئی درست علاج نہ ہونے پائے یا غلط علاج کیا گیا ہو تو پھر یہی سوزش ورم میں تبدیل ہو کر ورم جگر کا عارضہ ہوجاتا ہے۔ اس علامت میں بخار لازمی ہوا کرتا ہے۔ گاہے سردی لگ کر بخار ہوجاتا ہے۔ اگر روزمرہ غذا سے پیدا ہونے والا صفرا کسی وجہ سے پتہ میں شامل نہ ہونے پائے مثلاً پتہ کی نالی بند ہوجائے یا نالی میں سدہ پڑ جائے تو پھر غدد جاذبہ کا فعل تیز

ہو جاتا ہے اور وہ صفرا کو خون میں شامل کرنے کا فعل جاری رکھتے ہیں جس سے چہرہ اور تمام بدن زرد پیلا نظر آتا ہے۔ اس علامت کا نام یرقان ہے ان حالات میں گاہے جگر سکڑ جاتا ہے۔ یا پھر جگر میں سدہ پڑ جاتا ہے۔ پھر درد سوزش، ورم جگر کی صورت پیدا ہو جاتی ہے اور مسلسل سردی سے بخار رہنے لگتا ہے۔ صفراوی قے آنے لگتی ہے۔ دل کی گھبراہٹ ہوتی ہے۔ ان حالات میں غلط علاج کے بگاڑ سے علامت سوء القینہ کی شکایت ہو جاتی ہے اور غدد جاذبہ کا فعل مزید تیز ہو جاتا ہے۔ اب قارورہ مقدار میں کم آنے لگتا ہے۔ اب اگر سوء القینہ کا درست و صحیح علاج نہ ہوا تو مریض علامت استسقاء میں پھنس جاتا ہے جو کہ ایک نہایت خطرناک علامت ہے۔ ان جملہ علامات کی تشریح کتاب دستور مطب میں ملاحظہ فرماویں۔ یہاں پر صرف ان کا تیر بہدف علاج کا اندراج کیا جا رہا ہے تا کہ ایک کم تجربہ کار طبیب بھی کسی دکھی انسان کا بروقت درست علاج کر کے مستفید کر سکے۔ اب پہلے ایک نسخہ سوزش جگر، ورم جگر، یرقان، سوزش و اورام وغیرہ کیلئے پیش خدمت ہے۔

**نسخہ نمبر ۱:** قلمی شورہ، تیزپات، نوشادر تری، مرچ سیاہ، بالچھڑ ہر ایک 250 گرام، ریوند خطائی سوا کلو باریک پیس کر سفوف بناویں۔

**مقدار خوراک:** ایک تا ڈیڑھ ماشہ بعد از غذا ہمراہ شربت دینار پانچ

تولہ دن میں تین خوراک دیں۔ اگر ساتھ سوزش کا عارضہ ہو تو عرق مکو، عرق کاسنی، ہر ایک پانچ تولہ ملا کر شربت دینار شامل کر کے کھلاویں۔ اس کے علاوہ ناخونہ (اکلیل الملک) بابونہ بالچھڑ ہر ایک 250 گرام لے کر ان کا 12 بوتل عرق کشید کریں۔ اور دن میں 3 مرتبہ دس تولہ پلاویں اس عرق میں شہد 2 تولہ بھی ملا کر دے سکتے ہیں۔ اگر مریض کو یرقان ہو گیا ہو استسقاء کی شکایت ہو، درد پتہ ہو یا سوزش پتہ ہو مندرجہ بالا نسخہ از حد مفید و مجرب ہے البتہ قبض کی صورت میں فی خوراک ریوند عصارہ 1/2 تا ایک رتی بھر ملا کر دیں۔ جب قبض ختم ہو جائے عصارہ کی مقدار قلیل کر دیں صرف اس قدر دیں کہ مریض کو ایک دو پخانے بافراغت آجائیں۔

**نسخہ نمبر۲:** ملین نمبر 5 ایک ماشہ اصلاح کبد نصف ماشہ تریاق نمبر 6 دو رتی بھر سوزش وا ورام دو رتی بھر ملا کر دن میں تین بار ہمراہ شربت اکسیر جگر دیں۔ معمول مطب ہے اور کبھی سوزش اور ورم جگر کیلئے اکسیر نمبر 5 کا ایک کیپسول دن میں تین مرتبہ دیا جاتا ہے۔ جس سے بہت فائدہ ہوتا ہے۔

**نسخہ ملین نمبر۵:** زنجبیل 250 گرام، نوشادر 100 گرام، مرچ سیاہ پچاس گرام، سنا مکی، ریوند خطائی ہر ایک نصف کلو، میٹھا سوڈا تین پاؤ سفوف تیار کریں۔ اور ایک تا ڈیڑھ ماشہ دیں۔

**نسخہ اصلاح کبد**: قلمی شورہ تین پاؤ، گندھک آنولہ سار 250 گرام ریوند خطائی نصف کلو۔

**ترکیب تیاری**: لوہے کی کڑاہی میں دیسی گھی 5 تولہ ڈال کر گرم کریں جب یہ پگھل جائے تو گندھک جو کہ پہلے پیس کر رکھی ہوئی ہو ڈال دیں۔ نیچے دھیمی دھیمی آگ جلائیں جب گندھک پگھل کر محلول بن جائے تو آگ بند کر کے قلمی شورہ ڈال کر کسی لوہے کے کفگیر سے خوب حل کریں۔ اس کو جمنے نہ دیں۔ ٹھنڈا ہونے تک ہلاتے رہیں یہ بھرا بھرا سا مرکب بن جائے گا اب اس مرکب اور ریوند خطائی کو ملا کر باریک پیس لیں۔ بس تیار ہے۔

**نسخہ سوزش دادرام**: سیماب ایک تولہ، گندھک سات تولہ، قلعی مصفی ایک تولہ، بیش مدبر ایک تولہ زنجبیل، فلفل دراز، فلفل گرد ہر ایک پانچ تولہ۔

**ترکیب تیاری**: قلعی کو پگھلا کر پارہ ملا دیں۔ اس کے بعد اس میں گندھک کھرل کریں۔ اس کے بعد بیش مدبر کھرل کریں۔ اخیر پر تینوں ادویہ باریک شدہ ملا کر خوب کھرل کر کے محفوظ رکھیں بس تیار ہے۔

**نسخہ**: تریاق نمبر 6 شیر مدار ایک تولہ الائچی خورد پانچ تولہ ہلدی دس تولہ، گلوکوز یا چینی 10 تولہ ہڑتال ورقیہ مدبر دو تولہ، مشہور و معروف طریقہ سے سفوف بنا دیں۔

اجزا: ایک تین ماشہ بادیان تین ماشہ ایک رات شیشہ میں بھگو دیں۔ تمام ادویہ کو نصف کلو پانی میں اس قدر جوش دیں۔ کہ باقی نصف رہ جائے۔ اسے چھان کر اس میں سقمونیا نصف ماشہ اور ریوند تین ماشہ پیس کر ملا کر حل کریں۔ پھر اس کے تین حصے کریں۔ ہر ایک ایک گھنٹہ بعد پلادیں۔

**فوائد**: اس سے ایک ہی دن میں صفرا اور صفراوی مادہ خارج ہو جاتے ہیں۔ اور مریض صحتیاب ہو جاتا ہے۔

**علامت سوء القنیہ کیلئے ایک مجرب نسخہ** ریوند چینی، تخم شورہ، نوشادر، بالچھڑ، جوکھار، افسنتین، سورنجاں شیریں، میٹھا سوڈا، برابر وزن لے کر سفوف تیار کریں۔

**مقدار خوراک**: دو ماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ شربت بزوری دیں۔ اس سے قارورہ خوب کھل کر آتا ہے۔

**علامت استسقاء زقی کیلئے تیر بہدف دوا**: سیماب مصفیٰ ایک تولہ قلمی شورہ دس تولہ دونوں کی خوب رگڑائی کریں۔ جب پارہ حل ہو جائے اور مرکب سیاہی مائل ہو جائے تو تیار ہے۔

**طریقہ استعمال**: یہ مرکب ایک ماشہ ریوند عصارہ 1/2 ماشہ ملا کر

روزانہ ایک خوراک دیں۔ یہ علاج ایک ہفتہ تک جاری رکھیں اور دن تین بجے رات کے وقت ملین نمبر 5 ایک ماشہ اکسیر نمبر 5 نصف ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر ہمراہ شربت دینار یا اکسیر جگر سے دیں ساتھ عرق کاسنی و مکو ضرور پلا دیں۔

**علامت ضعف جگر سے قلت و کمی خون**: یہ اعصابی تحریک کی وجہ سے ہوا کرتا ہے۔ اس لیے تمام عضلاتی اغذیہ اور ترش پھل فروٹ، دہی بھلے، سکنجبین از حد مفید رہتے ہیں۔ شربت لیور ٹانک، بعد از غذا دو چمچے دیں۔ اکسیر نمبر 2 فولادوالی دیں۔ حب مقوی خاص حکیم شریف کا تجویز کردہ بھی از حد مفید مجرب ہے۔

**نسخہ برائے پتھری پتہ**: گندھک آنولہ سار ایک کلو بارک پیس لیں، چونا ان بجھا ایک کلو۔

**ترکیب و تیاری**: ایک صاف ستھرا کنستر لے کر اس میں دس بارہ کلو پانی ڈال کر اوپر سے چونا ڈال دیں اور ساتھ ہی اوپر سے گندھک بھی ڈال دیں۔ ایک گھنٹہ کے بعد اس کنستر کے نیچے آگ جلائیں۔ جب پانی تین کلو کے قریب رہ جائے تو آگ بند کر دیں۔ صبح نتھرا ہوا محلول جو کہ نہایت سرخ رنگ کا ہوگا۔ بوتلوں میں محفوظ کر لیں۔ بس تیار ہے۔

**طریقہ استعمال** : شہد دو تولہ، پانی نصف گلاس میں حل کر کے سرخ محلول کے آٹھ قطرے ملا کر صبح وشام بعد از غذا پلا دیں۔ 21 روز کے مسلسل استعمال سے پتھری خارج ہو جاتی ہے۔اس کے ساتھ تین خوراک روزانہ ملین نمبر 5 ایک ماشہ اصلاح کبد نصف ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر ہمراہ پانی یا شربت اکسیر جگر سے دیں۔

ایضاً: دیسی گائے کے کان کی میل ایک ماشہ کی چار گولیاں بنا دیں یہ چار حصے کر کے کیپ سول میں بند کر کے ہمراہ پانی صبح وشام ایک ایک دیں۔ چار دن کے متواتر کھلانے سے پتہ کی پتھری خارج ہو جاتی ہے۔اور اس طرح گردہ کی بھی نکل جاتی ہے۔

**نسخہ پتھری پتہ** : روغن زیتون سو گرام، رس لیموں 100 گرام دونوں ملا کر روزانہ مریض ایسی ایک خوراک کھا لیا کرے۔تو چار دن میں پتھری خارج ہو جاتی ہے۔البتہ یہ تھوڑا کر کے بھی دن میں تین چار مرتبہ کھا لیں ۔اس طرح کھانا آسان ہوگا۔

**نسخہ یرقان** : املی، آلو بخارہ، تخم کاہو، تخم خرفہ، تخم مکودانہ، گوکھڑو ہر ایک ایک تولہ بھر جملہ نیم کوفتہ کر کے ایک گلاس پانی میں بھگو دیں۔ یہ عمل صبح و شام کریں۔ ان کو ابال کر میٹھا ملا کر موسم کے مطابق گرم یا ٹھنڈا کر کے

پلادیں۔ ہفتہ عشرہ میں مرض کافور ہو جاتا ہے۔

**نسخہ نمبر۲:** کالی زیری کا سفوف ایک تا ڈیڑھ ماشہ صبح و شام ہمراہ پانی بعد از غذا دینا 21 دن میں یرقان کا عارضہ دور ہو جاتا ہے۔ انشاءاللہ

## جگری امراض و تیزابیت کے خاتمہ کیلئے تیر بہدف علاج

مریض خواہ عضلاتی تحریک (سودا و تیزابیت) میں مبتلا ہو یا غدی تحریک (صفرا) میں پھنسا ہوا ہو ان تمام حالات میں درج ذیل نسخہ جات کا بالترتیب استعمال کرنے سے ہر ممکن کامیابی ہوگی۔ انشاءاللہ

**نسخہ دواالکبد شفاء الکبد:** اس کا جو بھی نام تجویز کرلیں۔ یہ اپنی مثال آپ ہوگا۔ سالٹ یعنی میگنیشیا پندرہ کلو۔ عرق پودینہ، یا عرق سونف 48 کلو یعنی 60 بوتل اس میں سادہ پانی بھی استعمال کیا جاسکتا ہے۔ لیکن عرق کا استعمال زیادہ بہتر رہتا ہے۔ قلمی شورہ، نوشادر، جوکھار، پتری فولاد ہر ایک نصف کلو، ست لیموں 10 گرام۔ امرت دھارا دس تولہ، رنگ رس بھری 15 گرام خوشبو رس بھری 5 ڈرام تیزاب نمک و شورہ ڈائیلوٹ ایک پاؤ۔

**ترکیب و تیاری:** سب سے پہلے عرق گرم کر کے اس میں سالٹ حل کریں۔ اگر سادہ پانی استعمال کرنا ہو تو اسے اچھی طرح ابال دے کر سالٹ حل کریں۔ اس کے بعد تمام ادویہ باریک کر کے تھوڑا تھوڑا کر کے حل کریں۔

جب تمام ادویہ اچھی طرح حل ہو جائیں تو ٹنکچر نکس وامیکا ایک پونڈ ملا دیں۔ اس کے بعد رنگ، خوشبودار امرت دھارا ملالیں۔ بس تیار ہے۔ یہ نسخہ انسانی بدن کی ہمہ قسم کی بھل صفائی کرنے کیلئے از حد مفید و مجرب ہے۔ مقدار خوراک تقریباً نصف چھٹانک کھانا کھانے کے ایک گھنٹہ بعد دیں۔ اس سے ایک دو پتلے اسہال آ کر مادہ خارج ہو جاتا ہے۔ اگر ایک خوراک سے خاطر خواہ اجابت نہ ہوئی ہو تو دوسری خوراک رات کے وقت بھی لے سکتے ہیں۔ اگر مریض صفراوی ہو اور ساتھ بلڈ پریشر کی بھی شکایت رہتی ہو تو ایسی صورت میں مریض کا کھانے کا نمک بند کر دیں۔ اور نمک کی جگہ جوکھار استعمال کرائیں۔ دوا کھانے کے بعد منہ کا ذائقہ درست کرنے کیلئے مریض نمک یا جوکھار چاٹ لیا کرے۔

**نوٹ**: دوا کھانے کے بعد بعض مریضوں کو قے آ جاتی ہے۔ مریض کو بتلا دیں کہ گھبرانے کی ضرورت نہیں اگر ایک دفعہ آ جائے تو پھر دوبارہ نہیں آئے گی۔ چونکہ بعض دفعہ پیٹ میں فاسد مادے ہوتے ہیں جن کو قدرت بذریعہ قے خارج کرنا چاہتی ہے۔ دوبارہ نصف گھنٹہ بعد پینے سے قے نہیں آتی۔

نمبر 2: صبح خالی پیٹ مریض کو درج ذیل نسخوں میں سے کسی ایک کی

ایک ماشہ خوراک یا زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔ خوراک ایک عدد ہمراہ ادھ
کا شیریں سے کھلا دیں۔

**نسخہ نمبر ۱:** ہیرا کیسس سبز وعمدہ، پھٹکڑی سفید، **قلمی شورہ** تینوں برابر
وزن لے کر ان کا کشتہ کر لیں۔ بس تیار ہے۔

**نسخہ نمبر ۲:** کشتہ گاؤزنتی، کشتہ صدف برابر وزن ملا لیں۔ اس کے
کیپ سول بھر لیں۔ یہ دوا کھلانے کے ایک گھنٹہ بعد ایک کیپ سول اکسیر
نمبر 5 کا کھلا دیں۔ اکسیر نمبر 5 کا سپیشل نسخہ یہ ہے۔ ہڑتال ورقہ 60 گرام،
فلفل گرد، زنجبیل، کچور، ریوند خطائی، نوشادر تری ہر ایک اڑھائی سو گرام ست
پودینہ، ایک تولہ ست اجوائن دو تولہ کافور پانچ تولہ، چینی ایک کلو، حسب مشہور د
معروف طریقہ سے سفوف بنا لیں۔

**فوائد:** تمام سوداوی وصفراوی علامات کیلئے تریاق ہے۔ اس لیے
کثرت سودا یا صفرا، پیشاب میں جلن صفراوی کھانسی، تپ دق اور ہر قسم کی
اندرونی وبیرونی سوزش، ورم سل ودق سے پیٹ درد ومروڑ کا ہونا، ورم زائدہ
عور (درد اپنڈس) استسقاء زقی، ہاتھ و پاؤں کی سوزش کے علاوہ ریاح شکم
کیلئے ازحد مفید ہے۔

مندرجہ بالا علاج کرتے وقت اکسیر نمبر 5 کے علاوہ کشتہ ہڑتال

ورقیہ و پارہ والا مرکب بھی دے سکتے ہیں۔ایک عدد چھوٹا یا درمیانہ سائز کا کیپ سول بھر کر دیں۔اور ہمراہ دودھ نصف کلو سے دیں۔اگر یہ ادویہ کھلانے کے باوجود پیٹ میں ہوا بھری رہتی ہو تو ایسی صورت میں درج ذیل مرکب کا کیپ سول ایک تا دو عدد ہمراہ پانی دیں۔

**نسخہ مرکب یہ ہے:** میٹھا سوڈا، سورنجاں شیریں ہر ایک پاؤ بھر ریوند خطائی 100 گرام، ست اجوائن ایک تولہ ست پودینہ نصف تولہ، تمام ادویہ باریک کر کے زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

**فوائد:** پیٹ درد: درد گردہ اور پیٹ کی ہوا خارج کرنے میں زوراثر ہے۔اگر مریض صفراوی ہو۔قارورہ نہایت زرد رنگ کا اور قطرہ جل کر آتا ہو۔ یا سوزاک کا عارضہ ہو ایسی حالت میں ساتھ یہ مرکب دیں۔تخم کاسنی، سفید زیرا، میٹھا سوڈا ہر ایک نصف کلو، قلمی شورہ، جوکھار، گل سرخ ہر ایک 250 گرام، سفوف بنادیں۔

**مقدار خوراک:** ایک تا ڈیڑھ ماشہ ہمراہ شربت بزوری یا دودھ کی میٹھی لسی سے دیں۔

**نوٹ:** ایسے موقع پر آپ دوخوراک اکسیر نمبر 1 بھی دے سکتے ہیں۔جس کا نسخہ یہ ہے۔طباشیر اصلی، الائچی کلاں، زہر مہرہ، اصلی ہر ایک

250 گرام کشتہ قلعی، کشتہ چاندی ہر ایک سوگرام، ادویہ باریک پیس کر آخر پر کشتہ جات ملالیں۔ بس تیار ہے۔

**مقدار خوراک**: ایک ماشہ لیں۔

**فوائد**: جملہ صفراوی وسوداوی علامات میں از حد مفید ہے۔

## بیان امراض طحال، عظم طحال، تصلب طحال، ورم طحال

**مختصر تشریح**: عظم طحال یعنی تلی کا بڑھ جانا۔ یہ اعصابی غدی تحریک کا سبب ہوتا ہے۔

**صلابت طحال، سدہ طحال**: یہ عضلاتی اعصابی تحریک کا پیش خیمہ ہوا کرتا ہے۔

**ورم طحال**: یہ غدی عضلاتی تحریک کا مظہر ہوتا ہے اور اس میں مریض کو درد بھی ہوتا ہے۔

**علاج**: اگر عظم طحال اعصابی ہو تو آپ اس کا علاج عضلاتی غدی و غدی عضلاتی ادویہ سے کریں۔ اکثر علاج عضلاتی اعصابی اور عضلاتی غدی ادویہ واغذیہ سے کامیاب رہتا ہے۔

**نسخہ یہ ہے**: سم الفار سفید ایک تولہ، کشتہ فولاد آٹھ تولہ، مصبر خالص سولہ تولہ حب بقدر نخود بنا دیں۔ شدید قبض کی صورت میں دو دو گولی دن میں

تین مرتبہ دیں۔ جب قبض دور ہو جائے تو پھر ایک ایک گولی دن میں تین مرتبہ دیں۔

نمبر 2: مقوی طحال و مئولد خون، اگر کمی خون سے بدن میں ضعف پیدا ہو گیا ہو۔ دل ڈوبتا ہو تو اس کیلئے نسخہ ہذا تیر بہدف ثابت ہوتا ہے۔ کشتہ فولاد ایک تولہ افسنتین تین تولہ، رائی بارہ تولہ سم الفار پانچ گرام حب بقدر نخود بنادیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو گولی صبح و شام ہمراہ ترش لسی یا سکنجبین سے دیں۔

فوائد: عظم طحال مرض و کمی خون میں بہت مفید ہے۔

نسخہ اکسیر طحال: سرکہ انگوری خالص ایک کلو، انجیر ولائتی ایک پاؤ نوشادر پانچ تولہ یہ کسی برتن میں بند کر کے رکھ دیں 11 دن کے بعد یہ قابل استعمال ہے۔ دو عدد انجیر روزانہ صبح خالی پیٹ کھلادیں۔ علامت طحال کیلئے تیر بہدف دوا ہے۔

نمبر 2: علامت صلابت طحال و سدہ طحال اور اس کا علاج

اس علامت میں علاج کے شروع میں ہی غدی عضلاتی غدی اعصابی مسہل دیں۔

**نسخہ اکسیر طحال :** مغز جمالگوٹہ ایک تولہ ،شنگرف تین تولہ ہڑتال ورقیہ سات تولہ،کشتہ بارہ سنگاہ پانچ تولہ،حب بقدر نخود بنادیں۔

**مقدار خوراک:** ایک تا دو گولی دن میں تین مرتبہ دیں۔

**افعال و اثرات :** غدی عضلاتی مسہل کے ہیں اس لیے عضلاتی اعصابی تحریک کی علامات اورعظم طحال صلابت طحال میں کامیاب دوا ہے.

نسخہ نمبر2: عرصہ قدیم سے استعمال ہوتا چلا آ رہا ہے جو کہ عضلاتی اعصابی تحریک سے طحال اور جگر میں جو عوارضات پیدا ہوتے ہیں کیلئے نہایت مفید و مجرب ہے۔کونین سلفاس پانچ گرام پتری فولاد ایک تولہ،نوشادر ایک تولہ پھٹکڑی ایک تولہ قلمی شورہ ایک تولہ تیزاب گندھک ڈائیلوٹ 9 ماشہ ایک پاؤ عرق پودینہ یا عرق سونف ایک بوتل میں جملہ ادویہ حل کرلیں۔مقدار خوراک نصف چھٹانک صبح وشام بعد از غذا۔

نمبر3: ورم طحال اور درد کا ہونا وغیرہ

اس علامت کا علاج غدی اعصابی و اعصابی غدی ادویہ اور اغذیہ سے کریں۔

**نسخہ اکسیر طحال :** پوست بندق ، ہلدی خالص ،الا ئچی خورد، گل مدار، قلمی شورہ،نوشادر جملہ ہموزن لے کر سفوف بنادیں۔

**مقدار خوراک**: ایک تا ڈیڑھ ماشہ دن میں تین مرتبہ دیں۔ اگر عرق مکو وکاسنی سے دیں۔ تو بہت جلد فائدہ ہوتا ہے۔ افعال واثرات غدی اعصابی ہیں اگر ورم طحال کا عارضہ شدید ہونے کی وجہ سے درد ہو رہا ہو تو پھر ان ادویہ کا لیپ ضرور کریں۔ برگ کاسنی، برگ مکو ہر ایک 50 گرام مغز املتاس 15 گرام، ریوند چینی 25 گرام، جملہ ادویہ گھوٹ کر مقام ماؤف پر لیپ کریں۔ لیپ لگتے ہی درد رک جاتا ہے۔

**نوٹ**: طحال کی مفصل تشریح اور اس کا کامیاب علاج کرنے کیلئے دستور مطب میں ملاحظہ فرمائیں۔

# بیان گردہ ومثانہ کے امراض

سوزش گردہ، درد گردہ، ورم گردہ، درد گردہ ریاحی، پتھری گردہ، ریت وکنکریاں مثانہ، سوزش مثانہ، ورم مثانہ، کثرت پیشاب، قلت پیشاب، بندش پیشاب، مندرجہ بالا تمام علامات کو سمجھنے کیلئے قانون ثلاثہ پر غور کرنا لازمی ہے۔ ورنہ عام طبیب علاج کرنے میں الجھ کر رہ جاتا ہے۔ درست علاج کرنے کی تین ہی صورتیں ہیں۔ اگر مثانہ یا گردہ میں سوزش بوجہ اعصابی تحریک ہوگی تو قارورہ بکثرت آئے گا۔ اگر سوزش بوجہ غدی تحریک ہوگی تو پیشاب جل کر اور قطرہ قطرہ آئے گا۔ رنگ زرد ہوگا۔ اگر سوزش بوجہ عضلاتی تحریک ہوگی۔ تو پیشاب میں رکاوٹ پیدا ہو جائے گی۔ یا بالکل بند ہو جائے گا۔ یاد رکھیں۔ سوزش خواہ کسی بھی تحریک سے ہو۔ متواتر سوزش کے رہنے سے یا غلط علاج کی وجہ سے سوزش بگڑ کر ورم بن جاتا ہے۔ پھر ورم میں درد اور بخار لازمی چیز ہے۔ درست علاج کرنے کیلئے یقینی تحریک کا تعین کر کے اس کے مطابق ادویہ واغذیہ دیں یقینی کامیابی ہوگی۔ نسخہ جات فارماکوپیا میں ملاحظہ فرمائیں۔

**ترکیب علاج:** کثرت پیشاب میں عضلاتی ادویہ اور تقطیر البول میں اعصابی ادویہ یعنی صفراوی حالت میں مفید رہتی ہیں۔ بندش پیشاب بوجہ

تیزابیت، عارضہ دور کرنے کیلئے غدی اعصابی دیں۔ مزید تفصیل دستور مطب میں ملاحظہ فرمائیں۔

## پتھری گردہ مثانہ کیلئے چند تیر بہدف نسخہ جات

**نسخہ درد گردہ**: نوشادر، سہاگہ بریاں، مصر برابر وزن لے کر حب بقدر نخود بنائیں۔ صبح دوپہر ورات دو گولی دیں۔

**نسخہ پتھری توڑ**: قلمی شورہ دو کلو، جوکھار، سہاگہ، نوشادر، پھٹکڑی سفید لوٹا سجی ہر ایک ایک کلو ان سب کو پیس لیں۔

2- زلال سجی کھار، زلال راکھ گوکھرو زلال راکھ سنگترہ، گویا ہر راکھ دو کلو بھر لے کر بیس ۲ کلو پانی میں بھگو کر تین دن کے بعد زلال نتھار کر کسی کورے مٹکے میں ڈال کر پھر اس میں سابقہ ادویہ بھی ڈال دیں۔ منہ بند کر کے دھوپ میں پڑا رہنے دیں۔ مٹکہ کے نیچے کوئی پلاسٹک بچھا دیں۔ تاکہ جو جو ہر مٹکے سے باہر نکلے وہ ضائع نہ ہونے پائے۔ بیس یا تیس دن میں اندر سے تمام جوہر باہر نکل آتا ہے۔ وہ اکٹھا کر لیں بس تیار ہے۔

**مقدار خوراک**: نصف رتی صبح وشام دن میں تین مرتبہ بھی دے سکتے ہیں ہمراہ شربت بزوری دیں۔

نمبر 2: سفوف امروسیا بھی قابل تعریف اور نہایت مفید ثابت ہوتی

ہے۔

**نسخہ برائے غدی پتھری یعنی پتھری فاسفیٹ:** نمک گوکھرو حاصل کر کے اس کے زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

**مقدار خوراک:** ایک کیپ سول دن میں دو یا تین مرتبہ ہمراہ گھوٹا سونف، مغز خر بوزہ، مغز تر بوز، ہر ایک تولہ بھر سفید زیرا 5 گرام پانی ایک گلاس ،چینی یا شربت بزوری پانچ تولہ ملا کر دیں۔

**نسخہ برائے پتھری اوگزالیٹ:** اعصابی پتھری وریت وغیرہ ناخن لڑا کا مرغ آصیل۔ جو کہ ٹانگوں پر ہوتے ہیں۔ حسب ضرورت لیکر بولی چولائی کے نقدہ میں رکھ کر آٹھ کلو اپلوں کی آگ دیں۔ صبح نکال کر باریک پیس لیں۔

**مقدار خوراک:** دو چاول صبح وشام ہمراہ شہد ملا کر دیں۔ اگر درد ہوتا ہو تو ٹماٹر کھلا دیں۔

3: **نسخہ برائے عضلاتی پتھری:** حب منقی فاسدہ دستور مطب والا اور ملین نمبر 4 ملا کر دیں۔ قبض کی صورت میں مسہل نمبر 4 یا حب منقی کی چار گولیاں دیں۔

**نسخہ درد گردہ ریاحی:** ملین نمبر 4 میں نمک برابر وزن یا تیسرا حصہ ملا لیں۔ بس تیار ہے۔

**مقدار خوراک**: دو ماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ پانی یا قہوہ اجوائن،
پودینہ، انجیر سے دیں تو بہت جلد افاقہ ہوتا ہے۔

اب تین نسخے حکیم شاکر صاحب کے بھی پیش خدمت ہیں۔ اب
آپ ان تینوں نسخوں سے بھی فائدہ اٹھائیں۔

**نسخہ نمبر ۱**: امراض عضلاتی اعصابی و عضلاتی غدی جن میں سیاہ یرقان بھی
شامل ہے کیلئے مفید مرکب ہے۔

**اجزاء مرکب**: اجوائن دیسی سو گرام، نوشادر تری، پودینہ، گندھک
آنولہ سار، بابچی، میٹھا سوڈا، ہر ایک پچاس گرام سفوف بنا دیں۔

**مقدار خوراک**: ایک تا دو ماشہ لیں۔

**فوائد**: بدن کے سیاہ دھبے، سیاہ یرقان دور کرنے میں بے نظیر ہے۔
مگر پہلے بھل صفائی ضروری ہے۔

**نسخہ نمبر ۲**: یہ نسخہ عضلاتی تحریک کے خاتمہ کیلئے از حد موثر ہے۔ افعال
واثرات غدی اعصابی ہیں۔ نمک سیاہ، مرچ سیاہ، نوشادر، سہاگہ، زنجبیل، پپلا
مول ہر ایک سو گرام سہاگہ، سورنجاں شیریں، سورنجاں تلخ ہر ایک دو سو گرام۔
برگ مدار، میٹھا سوڈا، ہر ایک تین سو گرام۔ ہلدی ریوند خطائی، سنا مکی ہر ایک
چھ سو گرام کل 15 اجزاء ہیں سفوف بنا دیں۔ خوراک کی مقدار ایک تا دو ماشہ

دیں۔

اب آخیر پر غدی عضلاتی وغدی اعصابی امراض وعلامات کے خاتمہ کیلئے نسخہ حاضر خدمت ہے۔سفید زیرا،تخم کاسنی،میٹھا سوڈا ہر ایک ایک کلو۔گل نیلوفر،گل سرخ،گل گاؤزبان،ہر ایک نصف کلو،کشنیز،جوکھار،قلمی شورہ،ہر ایک 250 گرام۔نوشادر 100 گرام سفوف بنادیں۔خوراک ایک ماشہ۔ اگر کہیں سے خون آرہا ہوتو ساتھ پوست بندق سادہ کی گولیاں بنالیں اور ہر خوراک کے ساتھ ایک ملا کر دیں۔یا اسطرح کرلیں کہ سفوف بندق باریک شدہ کے برابر مذکورہ مرکب کا سفوف ملا کر حب بقدر نخود بنالیں۔یا بڑے کیپ سول بھرلیں۔

**مقدار خوراک** : دو عدد دن میں چار مرتبہ ہمراہ شربت بزوری یا شربت صندل دیں۔

**علامت بول بستری** :ایک سال سے چار سال تک کے بچے اعصابی تحریک کے سبب رات بستر میں پیشاب کرتے ہیں۔ان کا علاج عضلاتی اعصابی ادویہ ملین یا اکسیر دیں۔اور 5 تا 12 سال تک کے بچے عضلاتی اعصابی تحریک کے سبب خواب میں بستر پر پیشاب کردیتے ہیں۔چونکہ اس تحریک میں پیشاب کی پیدائش بکثرت ہوتی ہے۔

**نسخہ**: خولنجاں ، جوتری ،کندرسفید برابر وزن حب بقدر نخود بنادیں صبح وشام دیں۔ پہلے ہی دن آرام ہوجاتا ہے انشاء اللہ۔

## گردہ کی عضلاتی پتھری خارج کرنے کے لئے۔

سنگ یہود پانچ تولہ لے کر لفذہ جمالگوٹہ ایک پاؤ کے درمیان رکھ لیں کوزہ گلی میں اچھی طرح گل حکمت کر کے پانچ کلو اپلوں کی آگ دیں۔

**مقدار خوراک**: دورتی بھر ہمراہ قہوہ ہذا۔ پوست خربوزہ ،مغز خربوز، گوکھرو۔ تخم تربوز ہر ایک تولہ بھر لے کر نیم کوفتہ کر کے ڈیڑھ پاؤ پانی میں پکا کر چھان لیں بعد ازاں اس میں میٹھا سوڈا ایک ماشہ شہد دو تولہ شامل کر کے دن میں تین مرتبہ پلادیں۔اس سے درد فوراً غائب ہوگا۔اور پتھری بھی ریزہ ریزہ ہوکر نکل جاتی ہے۔

**نوٹ**: اگر مریض کو قبض ہوتو مسہل نمبر 5 ہر حالت دیں اور کشتہ سنگ یہود دورتی بھر ملین نمبر 5 میں ملا کر دیں جلد فائدہ ہوتا ہے۔بہتر یہی ہے کہ کشتہ ملین نمبر 5 میں ملا کر ہمراہ مذکورہ قہوہ دیں۔

# بیان علامات شوگر، عضلاتی شوگر
# غدی عضلاتی، غدی اعصابی شوگر

اس سلسلہ میں 2001ء کے ماہنامہ العزیز جریدہ طب میں کافی مفصل تشریح ہوچکی ہے۔ پھر یہی تفصیل مکمل طور پر ماہ اپریل 2002ء کے خاص نمبر میں شائع ہوچکی ہے۔

**علامت**: شوگر انسانی بدن میں تین حالتوں یا تین صورتوں میں یعنی بوجہ خرابی اعصابی نظام، خرابی غدی نظام، خرابی عضلاتی نظام کے مطابق پائی گئی اور پائی جاتی ہے۔ گو تمام نظام بدن جگر و غدد کے ماتحت ہے۔ کیونکہ ہمہ قسم کی رطوبات پیدا کرنے اور ان کے اخراج کا ذمہ دار غدی نظام ہے۔ یہ بات میں نے ایک تحقیقاتی ریسرچ کے مضامین میں کافی وضاحت کی ہے۔ مختصر یہ کہ اعصاب کسی قسم کی نہ کوئی رطوبت پیدا کرتے ہیں اور نا ہی خارج کرتے ہیں۔ اسی طرح عضلات بھی نا تو تیزابیت پیدا کرتے ہیں اور نہ ہی خارج کرتے ہیں۔ دماغ فقط انسانی مشین سے پیغام وصول کر کے حکم جاری کرتا ہے اور قلب و عضلات جن کا کام حرکت کرنا ہے۔ یہ بھی دماغ کے ماتحت کام سرانجام دیتے ہیں جب بھی کوئی کسی قسم کا خوف و خطرہ لاحق ہوتا ہے

تو دماغ اور قلب دونوں متاثر ہوتے ہیں۔ مگر جگر اپنی حالت پر قائم رہتا ہے۔ جگر کے متاثر ہونے یا کسی قسم کا نقص پڑنے پر دماغ اور قلب دونوں متاثر ہوتے ہیں۔ اگر ان دونوں میں سے کسی ایک میں یا دونوں میں نقص واقع ہو جائے تو جگر اپنی ڈیوٹی بخوبی سرانجام دے رہا ہوتا ہے۔ اگر بغور عمیق مطالعہ کیا جائے تو دنیا بھر کی تمام امراض و علامات جگر و غدد میں نقص پڑنے سے ظاہر ہوتی ہیں اس تھیوری کو سمجھنے کیلئے ایک نئی تحقیقاتی ریسرچ کا مضمون ماہنامہ خاص ماہ اپریل 2002ء میں ملاحظہ فرمائیں۔ البتہ اب شوگر سے متعلقہ سیر بحث کرنے کی جسارت کر رہا ہوں۔

دراصل حقیقی شوگر غدد ہی کی خرابی یعنی غدی عضلاتی یا غدی اعصابی تحریک کا سبب ہوا کرتا ہے۔ مگر زندگی میں چند مریض ایسے بھی ملے جن کا قارورہ سرخی مائل زرد تھا اور ان کے پیشاب میں میٹھا سوڈا تین ماشہ ڈالا گیا۔ جس سے قارورہ میں ابال آنے شروع ہو گئے اور یہ قانون قدرت ہے جب کھار اور ترشی آپس میں ملتے ہیں تو ردعمل کے طور پر ابلنے یا کھولنے لگتے ہیں۔ جس وجہ سے قارورہ پر جھاگ آ جاتی ہے۔ یہ ایک مصدقہ ٹیسٹ ہے کہ یہ مریض تیزابیت (Acidity) میں مبتلا ہے۔ ایسی صورت میں قارورہ مقدار میں کم رنگت سرخ زردی مائل دن میں کئی بار آتا ہے۔ مریض کے بدن گلے،

منہ، زبان پر بہت خشکی ہوتی ہے جس سے بار بار پیاس لگتی ہے۔ مریض کو اکثر قبض کی شکایت اور ساتھ گیس کی بھی شکایت ہوتی ہے۔ سر خالی معلوم ہوتا ہے۔ عصابی کمزوری سے روز بروز تھکاوٹ ہونے لگتی ہے۔ مریض دن بدن کمزور ہو کر سوکھنے لگتا ہے۔ بدن کا وزن کم ہونے لگتا ہے۔ ایسی صورت میں بعض مریضوں کا بلڈ پریشر ہائی ہوتا ہے۔ گھبراہٹ بھی ہوتی ہے۔ رات کو نیند بہت کم آتی ہے تو مریض ذہنی دباؤ کا شکار بھی ہو جاتا ہے۔

**علاج**: اگر مریض کا بلڈ پریشر نارمل ہو یا کم ہو تو میٹھا ہرگز بند نہ کریں۔ البتہ ہائی بلڈ پریشر میں ہرگز نہ دیں۔ صبح کا ناشتہ مکھن و شہد دو چمچ ملا کر کھلا دیں۔ دودھ سویاں کسٹرڈ، سبزیات بکثرت مرچ سیاہ ڈال کر دیں۔ کریلوں کا تازہ پانی نکال کر قدرے نمک ملا کر دن میں دو دفعہ پلانا از حد تیر بہدف ثابت ہوتا ہے۔ اس عمل سے تین چار دن میں خون میں جمع ہونے والی شوگر کنٹرول ہو جاتی ہے۔

**دوائی علاج**: ابتداء میں مسہل نمبر 5 دے کر جگر و گردوں کی صفائی کریں۔ تا کہ تیزابیت اچھی طرح خارج ہو جائے۔ اس کے بعد ملین نمبر 5 اصلاح کبد تریاق نمبر 6 کا مرکب ملا کر دن میں تین مرتبہ ہمراہ پانی دیں۔ یہ کھانا کھانے کے بعد دیں اور قہوہ اجوائن دیسی، پودینہ، انجیر کا پلا دیں۔

جب تیزابیت مکمل طور پر ختم ہو جائے اور صرف زرد رنگ کا صفراوی قارورہ آرہا ہو تو پھر اکسیر نمبر 1 ایک ماشہ اور اکسیر نمبر 2 نصف ماشہ ملا کر ہمراہ شربت بزوری دن میں تین دفعہ دیں۔ دونوں اکسیروں کے نسخہ جات خاص خدمت ہیں۔

**اکسیر نمبر ۱:** الائچی کلاں، طباشیر اصل، زہر مہرہ خطائی ہر ایک 200 گرام کشتہ چاندی 100 گرام کشتہ قلعی 100 گرام، جملہ ادویہ پیس کر آخر پر کشتہ جات ملالیں بس تیار ہیں۔

**اکسیر نمبر ۲:** ناگ کیسر، مرچ سیاہ، الائچی کلاں، جملہ ہموزن ان کو باریک پیس کر سفوف بنالیں بس تیار ہے۔

**نوٹ:** یہ کورس مکمل ہونے کے بعد مریض کو اعصابی غدی مقوی دوا وغذا دیں تاکہ یہ مرض دوبارہ نہ ہونے پائے۔ انشاءاللہ

ذیل میں علامت شوگر ہونے کی اصل بنیادی وجہ پیش خدمت ہے۔ ملاحظہ فرماویں۔ دراصل شوگر ہونے کا اصل بنیادی سبب تو لبلبہ کی خرابی ہوتی ہے۔ اس کے خراب ہونے کے تو کئی ایک اسباب بیان کئے جاتے ہیں۔ مگر حقیقت میں جب غدی عضلاتی تحریک کا آغاز ہوتا ہے اور یہ عمل لگاتار قائم رہتا ہے اور اس کا تدارک نہیں کیا جاتا یا علاج غلط کیا جاتا ہے تو پہلے لبلبہ میں

سوزش پیدا ہوتی ہے۔ کچھ عرصہ بعد شدید سوزش ہو جاتی ہے۔ تو پھر لبلبہ کے فعل میں رکاوٹ پیدا ہونے لگتی ہے۔ بلکہ وہ اپنی روز مرہ پیدا کرنے والی رطوبت بہت کم مقدار میں پیدا کرتا ہے۔ جبکہ یہی رطوبت غذا کو ہضم و جذب کرتی ہے۔ لبلبہ کی رطوبت کی کمی کی وجہ سے شوگر کی علامت شروع ہو جاتی ہے۔ لبلبہ میں جو الفا و بیٹا سیلز پائے جاتے ہیں۔ یہ غدد ناقلہ اور غدد جاذبہ ہی تو ہیں۔ جبکہ غدد جاذبہ انسولین پیدا کرنے کے ذمہ دار ہیں اور غدد ناقلہ اس کو بعد میں جہاں بھی ضرورت ہے۔ پہنچانے کے ذمہ دار ہیں اور غدد ناقلہ متاثر ہوتے ہیں۔ اور ان پر سوزش آ جاتی ہے۔ پھر اس سوزش کی وجہ سے وہ اپنا فعل صحیح سرانجام نہیں دیتے اور وہ تمام رطوبتیں جو غذا کے ہضم کرنے میں مددگار ثابت ہوتی ہیں۔ پورے طور پر نہیں پہنچتی گویا نظام بے ترتیب ہو جاتا ہے۔ یہ سلسلہ کچھ عرصہ قائم رہنے کی وجہ سے غدد جاذبہ میں تسکین پیدا ہو جاتی ہے۔ اور وہ پھر اپنا طبعی فعل درست سرانجام نہیں دیتے۔ جس وجہ سے انسولین کم مقدار میں پیدا ہونے لگتی ہے اور عارضہ شوگر بڑھنے لگتا ہے۔ ایسے موقع پر بجائے درست علاج کرنے کے بیرونی مصنوعی انسولین لگنی شروع ہو جاتی ہے اور ساتھ ہی میٹھی غذائیں بھی بند کر دیجاتی ہیں یہ کبھی سوچا ہی نہیں جاتا کہ انسانی مشین کو جو ایک خاص مقدار میں میٹھے کی ضرورت ہوتی ہے۔ وہ کیسے

پوری ہوگی ۔ ایسے موقع پر میٹھا بند کرنا مریض پر ظلم کرنے کے مترادف ہے۔ البتہ میٹھا کھانے کی اجازت دی جائے تو اس سے یہی کچھ ہوگا کہ بدن خون اور قارورہ میں شکر کی مقدار زیادہ ہو جائے گی۔ اگر اس موقع پر سمجھ سے کام لیا جائے ۔ اسباب کا علاج جاری رکھتے ہوئے غدد قلہ کی سوزش دور کرنے کی کوشش کی جائے تو پھر یہی شکر جذب ہونے لگتی ہے۔ جس سے مریض کی صحت بحال ہونے لگتی ہے۔ مگر میٹھے کا استعمال اس وقت تک جاری رکھیں جب تک خون کا دباؤ نارمل رہے۔ اگر ہائی بلڈ پریشر کی حالت میں میٹھا دیا گیا تو اس سے بدن میں فوراً گرمی بڑھنے سے شریانیں سوزشناک ہو کر تنگ ہو جائیں گی اور ان میں سکیٹر پیدا ہو جاتا ہے۔ کیونکہ چینی سے حدت وگرمی بڑھ جاتی ہے۔ دل کی رفتار پہلے ہی تیز ہوتی ہے۔ چینی کھانے سے رفتار مزید بڑھ جائے گی۔ جس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ دل فیل ہو کر مریض مر جاتا ہے۔ لہذا درست علاج کرنے کیلئے غدد جاذبہ میں تحریک پیدا کر کے غدد ناقلہ کی سوزش کو دور کرنے کی کوشش کریں۔ ایسے موقع پر عطائی طبیب و ڈاکٹر حضرات عضلاتی ادویہ و اغذیہ کھلا کر مریض کا بیڑا غرق کر دیتے ہیں۔ اس طرح وقتی طور پر دو چار دن مریض آرام محسوس کرتا ہے۔ مگر غدد جاذبہ جو تھوڑی بہت انسولین بناتے تھے۔ وہ بھی بند کر دیتے ہیں۔ یہی اناڑی لوگ قوم و ملک کیلئے وبال

جڑن بنے ہوئے ہیں۔ ملک میں ہر طرف مکر وفریب کا جال بچھا ہوا ہے۔ جب کوئی پھنس جائے تو فوراً شکار کر لیتے ہیں۔

**علاج:** ملین نمبر 6 ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 دورتی بھر عضلاتی اعصابی میں ایک ماشہ ملا کر دیں۔ گاہے ملین نمبر 1 ایک ماشہ ملین نمبر 6 یا اکسیر نمبر 2 دورتی بھر ملا کر دیں۔

**نوٹ:** یہاں پر ایک بات ذہن نشیں فرمالیں۔ قانون افعال ثلاثہ کے مطابق، بدن میں تحریک اعصابی ہو۔ تحریک غدی ہو یا تحریک عضلاتی ہو۔ ان تمام صورتوں میں غدد جاذبہ ہی کام سرانجام دیتے ہیں جو قدرت نے ان کے ذمہ ڈیوٹی لگا رکھی ہے۔ اس لیے یہ سیاہی چوس کا کام سرانجام دیتے ہیں۔ ان میں تسکین پیدا ہونے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ اس طرح اعصابی تحریک میں یہ پھول جاتے ہیں۔ اور عضلاتی تحریک میں رطوبت سودا جذب کر کے دوران خون میں شامل کر دیتے ہیں۔ جس سے بدن کی رنگت سیاہ ہو جاتی ہے اس طرح غدی تحریک میں صفراوی رطوبت جذب کر کے خون میں شامل کرنے کا کام جاری رکھتے ہیں۔ جس وجہ سے دوران خون میں خلل پیدا ہو جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ عضلاتی غدی تحریک میں خون کے اندر شوگر جمع ہونے لگتی ہے۔ جس کا نام بلڈ شوگر رکھا جاتا ہے۔ علاج کیلئے جس مفرد عضو کی

کیمیادی تحریک کے نتیجہ میں غدد جاذبہ، خون میں شوگر سٹور کرنے کا عمل
سرانجام دے رہے ہوں تو آپ درمیان والی تحریک چھوڑ کر تیسری تحریک کی
دوا دیں۔ مثلاً اگر عضلاتی تحریک ہے تو آپ غدی اعصابی دوا دیں گے بلکہ
ساتھ اعصابی دوا بھی ملا کر دی جائے تو زیادہ بہتر ہوگا۔ اس طرح اگر غدی
عضلاتی تحریک کے سبب بلڈ شوگر کا عارضہ ہوتا ہے۔ تو آپ اعصابی ادویہ ملین
نمبر 6 ملین نمبر 1 اور تریاق نمبر 6 ملا کر دیں۔ اگر بلڈ شوگر کا عارضہ اعصابی
تحریک ہو تو درست علاج کرنے کیلئے ملین نمبر 1 ڈیڑھ ماشہ میں اکسیر نمبر 2
نصف ماشہ ملا کر دینا از حد مفید ثابت ہوتا ہے۔

**جس کا نسخہ یہ ہے**: کشتہ صدف، کشتہ عقیق، کشتہ زمرد کشتہ بیضہ
مرغ برابر وزن ملا لیں یا یہ نسخہ بنالیں۔ مغز جامن چار تولہ گڑھ مار بوٹی دو تولہ
کشتہ جڑھ مرجان، کشتہ صدف، کشتہ یاقوت، کشتہ بیضہ مرغ ہر ایک تین
ماشہ کشتہ زمرد ایک ماشہ پہلی دونوں ادویہ باریک پیس کر کشتہ جات اچھی طرح
ملالیں۔

**مقدار خوراک**: ڈیڑھ ماشہ ہمراہ آب زلال دہی صبح کے وقت دیں
اور رات کو ہمراہ دودھ دیں اور بدن میں قوت پیدا کرنے اور دردوں سے
نجات دلانے کیلئے ست سلاجیت ایک تولہ کشتہ ابرک سیاہ ایک تولہ کچلہ مدبر

ایک ماشہ حب بقدر نخود بنا دیں۔

**مقدار خوراک**: ایک عدد بعد از غذا صبح و شام ہمراہ نیم گرم دودھ سے دیں۔ یہ بات روزمرہ کے مشاہدہ و تجربہ میں آئی ہے کہ غدی تحریک اگر مسلسل قائم رہے تو مریض اکثر ٹھنڈی اغذیہ و اشیاء استعمال کرتا رہتا ہے۔ چونکہ اسے اپنے بدن میں خود بھی گرمی کا احساس ہوتا ہے۔ اس لیے ایک طرف تو اعصاب میں تسکین ہوتی ہے اور ساتھ کچھ اعصابی اغذیہ کا استعمال جاری رہتا ہے۔ اس لیے بظاہر قارورہ سفید رنگ کا آیا کرتا ہے جو کہ مقدار میں کم اور دن میں کئی بار آتا ہے۔ بلکہ رات کو دو چار دفعہ ضرور آ جاتا ہے۔ جب یہ قارورہ عام طبیب دیکھتا ہے تو وہ اسے اعصابی خیال کرتا ہے۔ اس مغالطہ کو دور کرنے کیلئے آپ پی ایچ دس PH-10 یعنی انڈیکیٹر پیپر تھوڑا سا کاٹ کر اس کا ٹکڑا قارورہ میں ڈالیں تو اس کا رنگ زرد ملے گا اس کا رنگ اگر سرخ ہو جائے تو مریض تیزابیت میں مبتلا ہے۔ اگر رنگ سبز ہو جائے تو مرض اعصابی ہے اور اگر زرد ہو جائے تو مرض صفراوی ہے۔ اس سے شک دور ہو جاتا ہے۔ ایک بات یہ بھی ذہن نشیں فرما لیں کہ قانون ثلاثہ کے مطابق جہاں رطوبات جمع یا اکٹھی ہوتی ہیں وہاں پر تسکین تصور کی جاتی ہے۔ مثلاً غدی تحریک میں اعصاب کے اندر تسکین اور اعصابی تحریک میں عضلات کے اندر تسکین اور

عضلاتی تحریک سے غدد میں تسکین ہوتی ہے۔

مگر ان تمام صورتوں میں غدد جاذبہ نیوٹل رہ کر بھی اپنا منصبی فرض ادا کرنے میں مصروف کار رہتے ہیں۔ اگر نئی تحقیقاتی ریسرچ کے مطابق غور کیا جائے تو اس میں نہ تو اعصابی تحریک کا عمل دخل ہے اور نا ہی عضلاتی تحریک کا۔ بلکہ جملہ علامات جگر و غدد (محور بدن) کے تین افعال کے کسی ایک فعل کے نتیجہ میں مرض پیدا ہوتا ہے۔ خواہ مرض کچھ بھی ہو۔ وہ تین افعال تصغر جگر یا تصلب جگر، ضعف جگر، جن کا دوسرا نام آج کل ایلوپیتھی طب نے ہیپا ٹائیٹس A.B.C قرار دے رکھا ہے۔ ان کی مفصل تشریح ماہنامہ جریدہ طب خاص نمبر ماہ اپریل 2002ء میں ملاحظہ فرمائیں

اب آخر پر ایک تیر بہدف نسخہ ہر قسم کی شوگر کنٹرول کرنے کیلئے سفوف تمہ بمعہ بیج ایک حصہ، نخود بریاں ایک حصہ، ہلدی خالص دو حصے، جملہ ادویات پیس کر درمیانہ سائز کیپسول ایک عدد روزانہ دیں۔ اس کے استعمال سے ہفتہ عشرہ میں کنٹرول ہو جاتا ہے۔

ایضاً نسخہ:۔ مغز بادام، اندر جو تلخ برابر وزن، کوٹ کر سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک:۔ ایک چھوٹا چمچہ صبح و شام ہمراہ پانی۔

# بیان جوڑوں کے امراض وجع المفاصل، کنٹھیا، تحجر مفاصل، نقرس بوجہ تیزابیت

ان امراض یا علامات کی ابتداء، عضلاتی اغذیہ یا ادویہ مثلاً ترش چیزیں بکثرت کھانا، بڑا گوشت، انڈے، شراب پینا، دہی بھلے کھانا یا غذائی قلت وغیرہ۔

**مختصر وضاحت**: یہ جملہ علامات محض تیزابیت کی وجہ سے پیدا ہو کر بڑھتی چلی جاتی ہیں۔ مثلاً اگر تیزابیت کا آغاز بڑے جوڑوں سے ہو جائے اور ان میں درد رہنے لگے تو اسے وجع المفاصل کا نام دیا جاتا ہے۔ اگر اس علامت کا بروقت درست علاج نہ کیا جائے یا غلط علاج کیا گیا ہو تو پھر یہی تیزابیت مزید بگڑ کر ٹھوس شکل اختیار کر لیتی ہے۔ مقصد جوڑ سخت ہو کر پتھر نما بن جاتے ہیں۔ اسے جوڑوں کا پتھرا جانا بھی کہا جاتا ہے۔ اگر تیزابیت کا اثر چھوٹے جوڑوں پر پڑ جائے تو وہاں پر درد ہونے لگتا ہے جو کہ بعد میں تمام جوڑوں میں پھیل جاتا ہے۔ اس کو نقرس کہا جاتا ہے۔ دراصل یہ جملہ علامات عضلاتی اعصابی تحریک کی شدت صورت کے نتیجہ میں وقتاً فوقتاً ظاہر ہونے لگتی ہیں۔ سردی کے غلبہ سے خشکی بڑھنے لگتی ہے اور مقامی رطوبات خشک ہونے

سے درد ہونے لگتا ہے۔ زیادہ خشکی کی وجہ سے جوڑ کڑ کڑ کرنے لگتے ہیں۔
اٹھتے بیٹھتے وقت جوڑوں سے کڑ کڑ کی آواز سنائی دیتی ہے۔ بالآخر چلنے پھرنے
میں دقت پیدا ہو جاتی ہے۔

**اصول علاج اور قانون قدرت** : کثرت رطوبات کا نتیجہ سردی میں
ظاہر ہوتا ہے اور سردی کے عمل کے بعد ردِعمل کے طور پر خشکی پیدا ہو جاتی ہے۔
جس سے پہلے بدن یا مقامی رطوبات خشک ہونے لگتی ہیں اور بعد میں ان کی
پیدائش رک جاتی ہے۔ جس سے پہلے بدن یا مقامی رطوبات خشک ہونے لگتی
ہیں اور بعد میں ان کی پیدائش رک جاتی ہے۔ اور خشکی (تیزابیت) کا غلبہ
ہو جاتا ہے۔ یہ خشکی انسانی مشین کے کسی حصے میں واقع ہو جائے مقام کے لحاظ
سے امراض کا نام لیا جاتا ہے۔ مثلاً پھیپھڑوں پر غالب ہو جائے تو ٹی بی، تپ
دق، قرار دیا جاتا ہے۔ اگر دماغ پر غالب ہو جائے تو مالیخولیا۔ مقعد پر اثر انداز
ہو جائے تو بواسیر خونی، انتڑیوں پر اثر انداز ہو جائے تو سدے بن جاتے
ہیں۔ حرام مغز پر غالب ہو جائے تو فالج اسفل، اگر صرف بیرونی عضلات پر اثر
انداز ہو جائے مسل ڈسروفی کا عارضہ ہو جاتا ہے۔ یہ عارضہ اکثر بچوں کو ہوتا
ہے۔ جس سے ان کی پنڈلیوں کے مسل سکڑ کر گیند نما بن جاتے ہیں۔ جس وجہ
سے وہ دوڑ نہیں سکتا بلکہ چلتا ہوا اکثر گر جاتا ہے۔ اور جھک کر چلتا ہے وغیرہ۔

اب درست علاج کرنے مسئلہ بالکل عیاں ہو گیا ہے کہ جملہ علامات تیزابیت کی وجہ سے نمودار ہوتی ہیں۔ اس لیے ہمیں ایسی دوا و غذا تجویز کرنا ہوگی جس سے تیزابیت ختم ہو جائے۔ اِس مقصد کیلئے ابتداء میں بھل صفائی کے نسخے درج کئے گئے ہیں۔ ان کو استعمال میں لا دیں۔ اگر جوڑ خشک ہو گئے ہوں کڑکڑ کی آواز آتی ہو۔ مریض کا چلنا پھرنا مشکل ہو گیا ہو۔ لنگڑا کر چلتا ہو یا تجحر مفاصل کا عارضہ ہو گیا ہو تو مقام ماؤف جوڑوں پر غدی عضلاتی مسہل کا لیپ لگا دیں۔ تا کہ وہاں پر سوزش پیدا ہو جائے۔ کھانے کیلئے ملین نمبر 4، ملین نمبر 5 ایک ایک ماشہ اکسیر نمبر 5 دو رتی بھر پھر اس مرکب میں ایک عدد حب سلاطین ملا کر دن میں ایسی تین خوراک دیں۔ جب دو یا چار دن کے استعمال سے جوڑوں پر سوزش آ جائے تو پھر یہ لگانا ترک کر دیں۔ اور روغن نمبر 4 کی مالش صبح و شام کریں مگر رات کے وقت جوڑوں پر کپڑا لپیٹ دیا کریں۔

نمبر 2: کشتہ ہڑتال ورقہ، شیر مدار والا جو کہ راکھ ٹھکنڈہ یا راکھ پوست پیپل میں رکھ کر تیار کیا گیا ہو۔

**مقدار خوراک**: دو چاول ہمراہ مکھن، بالائی دودھ سے دیں۔

نمبر 3:۔ سنڈھ عمدہ حسب ضرورت لیکر اسے شیر مدار سے تین دفعہ تر و خشک کر کے بعد ازاں جڑھ مدار کے اندر سوراخ کر کے مذکورہ سنڈھ ڈال کر اوپر سے برادہ جڑھ مدار سے بند کر کے بیس کلو اُپلوں کی آگ دیں۔

بہترین کشتہ تیار ہوگا۔

مقدار خوراک: دو تا چار رتی بھر مکھن سے دیں۔

نمبر 4: پھٹکڑی سفید حسب ضرورت لیکر بریاں کریں۔ پھر اسمیں آک کا دودھ اس قدر ڈالیں کہ وہ اچھی طرح ڈوب جائیں۔ یہ عمل تین مرتبہ کر کے اچھی طرح خشک ہونے پر دس کلو اپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ سفید رنگ کا نکلنا چاہئے۔ اگر سیاہ رنگ نکلے تو پھر دوبارہ آگ دیں۔

مقدار خوراک: دو رتی بھر بلغمی مزاج ہمراہ منقہ، صفراوی و خشک مزاج ہمراہ مکھن دیں۔ مندرجہ بالا نسخہ جات معمول مطب ہیں۔

نمبر 5: نمک حرمل، نمک مدار، نمک کنڈیاری برابر وزن ملا لیں یا تینوں پورے برابر وزن ملا کر جلا لیں پھر ان کا نمک حاصل کریں۔

مقدار خوراک: بقدر سیاہ مرچ دیں۔ صرف ایک ہی خوراک کافی رہتی ہے۔

نمبر 6: کشتہ بارہ سنگا شیر مدار والا ایک تولہ سورنجاں تلخ ایک تولہ زعفران دو ماشہ، کشتہ سونا ایک رتی بھر اکسیر نمبر 4 چھ ماشہ سفوف بناویں۔

مقدار خوراک: چار چاول صبح و شام بعد از غذا ہمراہ دودھ دیں۔ اس کے ساتھ ماء العسل استعمال کیا جائے۔ تو جلد فائدہ ہوتا ہے۔

آخر پر ایک نسخہ حکیم فیض احمد جھنڈیر صاحب کا بھی حاضر خدمت ہے۔ سالٹ، سنڈھ، سورنجاں تلخ، سورنجاں شیریں، سوڈا میٹھا، جملہ ادویہ پیس کر سفوف بنالیں۔ پھر ٹنکچر نکسوامیکا خود ساختہ سے تر کر کے خشک کرلیں۔ بعد میں زیرو سائز کیپ سول بھرلیں۔

مقدار خوراک: دو صبح اور دو شام بعد از غذا دیں۔

نوٹ: اگر ان کیپ سولوں کے ساتھ حب سلاطین مجوزہ نسخہ حکیم شریف مرحوم دنیا پور والا کی ایک ایک گولی ساتھ دی جائے تو تحجر مفاصل بھی دو ماہ میں کافی حد تک درست ہو جاتا ہے۔ خشک جوڑوں پر دوران خون نظر آتا ہے۔ جوڑوں کی کڑک کڑک آواز آنا ختم ہو جاتی ہے۔ اسی طرح علامت نقرس میں بھی از حد مفید ثابت ہوتا ہے۔

اب ایک ایسا نسخہ پیش خدمت کیا جارہا ہے جو کہ عضلاتی غدی و غدی عضلاتی دردوں میں از حد موثر ثابت ہوتا ہے۔ مقصد محور (جگر) کے تصلب و تصغر ہونے کے باعث کسی قسم کی دردیں ہوتی ہوں یا دردیں ہونے لگیں۔ کے لئے فوری مؤثر دوا ہے۔

نسخہ یہ ہے: شنگرف پچاس گرام، مدبر در جائفل، ہڑتال ورقیہ مدبر در شیر مدار پچاس گرام سورنجاں شیریں، فلفل گرد، فلفل دراز، زنجبیل ہر ایک سو

گرام بیش مدبر درشیر گاؤ 25 گرام رائی چار سو گرام جملہ باریک پیس کر زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک صبح اور ایک شام ہمراہ دودھ دیں۔

بیان آرتھرائیٹس، جوڑوں کے سوزش درد، جوڑ بڑا ہو یا چھوٹا

دراصل یہ علامت خرابی جگر و گردہ کے تصغر ہونے، بدن میں خون کے اندر صفراوی رطوبات فاضلہ کے رکنے سے ہوتی ہے۔ گاہے یورک ایسڈ کے رکنے اور غلط علاج کی وجہ سے بھی تکلیف رونما ہو جاتی ہے۔ مقام ماؤف پر صفراوی رطوبت جمع ہونے لگتی ہے۔ بدن میں پہلے ہی حدت و گرمی زیادہ ہوتی ہے۔ اور اکثر طبیب گرم خشک دوا کے ساتھ گرم اغذیہ بھی کھلانا شروع کر دیتے ہیں۔ جس سے تکلیف مزید بڑھ جاتی ہے۔

اصول علاج: سب سے پہلے اعصابی، مسہل دیکر صفرا کا اخراج کریں۔

نسخہ یہ ہے: ہست ملٹھی تین تولہ، سفید زیرا چار تولہ، سقمونیا دو تولہ کالا دانہ چار تولہ تمام ادویہ باریک پیس کر حب بقدر نخود بنا دیں۔

مقدار خوراک: دو عدد دن میں تین مرتبہ ہمراہ دودھ نیم گرم سے دیں۔

دوائی علاج: ملین نمبر 1 ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر، سفوف 5

ملین نصف ماشہ، یہ تینوں ملا کر دن میں تین خوراک دیں۔

**نوٹ:** سوڈا بائیکارب میڈیکل ہال سے خرید لیں۔ اور بازار والا میٹھا سوڈا نہ لیں۔ کیونکہ اس میں آج کل خوردنی نمک کافی مقدار میں شامل کر رہے ہیں۔ ملاوٹ کرنے والوں کو اللہ ہدایت دے۔

نمبر 2: سورنجاں شیریں، سوڈا بائی کارب دونوں ایک ایک ماشہ ملا کر دن میں تین خوراک دیں۔ اس سے اسہال بھی آتے ہیں اور درد میں بھی آفاقہ ہو جاتا ہے۔

نمبر 3: اگر مریض کا بلڈ پریشر لو یعنی کم نہ ہوتا ہو بلکہ ہائی ہوتا ہو تو پھر یہ نسخہ تیر بہدف ثابت ہوتا ہے۔ کچلہ مدبر آب ادرک و گھیکوار دو حصے میٹھا تیلیہ مدبر در شیر گاؤ تین حصے۔ خوراک: حب بقدر باجرہ بنائیں۔ حسب ضرورت احتیاط سے دیں۔

یاد رکھیں ان دونوں کا مدبر ہونا ضروری ہے کیونکہ بعض نظریہ کے طبیب حضرات کہتے ہیں کہ کسی چیز کو مدبر کرنے کی ضرورت نہیں ہے یہ بات ان کی کم علمی اور نا تجربہ کاری تک محدود ہے ورنہ صدیوں پہلے اہل م و اہل بصیرت با قاعدہ ادویہ کا کشتہ بنانا، اس کی اصلاح کرنا، تصفیہ کرنا اور بر کرنا، پہلی شرط تھی۔ ورنہ نقصان دہ ثابت ہوگا۔ اب ایک نسخہ اور بھی پیش

خدمت ہے۔اس کا نام ہم نے حب اربعہ رکھا ہوا ہے۔

نسخہ یہ ہے: مرچ سیاہ، اجوائن خراسانی ہر ایک پانچ تولہ، ست مصبر، سہاگہ بریاں ہر ایک دس تولہ۔ جملہ باریک پیس کر زیرو سائز کیپ سول بھریں اس نسخہ میں مزید اضافہ کیا گیا جو کہ یہ ہے۔ سورنجاں شیریں، میٹھا سوڈا، ہر ایک پانچ تولہ، سقمونیا خالص دو تولہ، حب انیل پانچ تولہ، پیس کر حب بقدر نخود بناویں۔ یا زیرو سائز کیپ سول بھرلیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو عدد صبح وشام ہمراہ شیر گاؤ یا ماء العسل سے دیں۔

**نوٹ**: میٹھا تیلیہ مدبر ایک تولہ ضرور شامل کریں۔ سوزش و دردوں کیلئے تیر بہدف دوا ہے۔

## بیان جوڑوں کی اینٹھن، بوجہ بائی و بادی، سردی اور بلغمی رطوبت کے سبب ہونے والا درد

علامات: مریض کا بدن سرد ہوتا ہے، پیشاب سفید رنگ کا اور بکثرت آتا ہے۔ یہ درد آرام کی حالت میں زیادہ ہوتا ہے۔ چلنے پھرنے حرکت کرنے اور گرمی سے کم ہوجاتا ہے۔ اکثر نماز پڑھتے وقت جوڑوں میں درد زیادہ ہوتا

ہے۔ گوبھی، آلو، چاول کھانے سے تکلیف مزید بڑھ جاتی ہے۔ اس کیلئے ایک تیر بہدف ہے۔

نسخہ پیش خدمت ہے: زعفران اصلی، جند بیدستر، عاقر قرحا، عود صلیب، ہیرا ہینگ، جدوار خطائی، تمام ادویہ برابر وزن لیکر پیس لیں اور حب بقدر نخود بناویں۔ صبح شام دیں۔

جملہ بلغمی امراض کیلئے تیر بہدف دوا ہے۔

## بیان درد رینگن، عرق النسآء، ایلوپیتھی نام شیاٹیکا

یہ علامت اکثر کبھی دائیں طرف کی ٹانگ میں اور کبھی بائیں طرف کی ٹانگ میں کولہا سے لے کر پاؤں کی آخری چھوٹی انگلی تک درد ہوا کرتا ہے۔ مریض لنگڑا کر چلتا ہے۔ گاہے چل پھر بھی نہیں سکتا۔ قانون اربعہ کے مطابق یہ علامت غدی عضلاتی تحریک میں حرارت کے باعث پیدا ہوتی ہے۔ دونوں طرف کی تکلیف کو ایک ہی دوا کے استعمال سے فائدہ ہونا غلط ہے۔ دوسرا یہ علامت قشری عضلاتی تحریک سے بھی نہیں ہوتی بلکہ دائیں جانب کا درد عضلاتی قشری (تیزابیت) کی وجہ سے ہوتا ہے۔ اس ٹانگ میں جو ایک بہت بڑا عصب (پٹھہ) ہے۔ اس کی رطوبت خشک ہونے کے بعد اس میں شدید سوزش پیدا ہو جاتی ہے۔ ایسے مریض کو اکثر قبض رہتی ہے۔ پیٹ میں

گیس بھی بنتا ہے بدن میں خشکی کا غلبہ ہوتا ہے۔

غذائی علاج: تمام گرم تر اور تر گرم و تر سرد اغذیہ دیں۔ صبح کے ناشتہ میں مغز بادام الائچی سبز، مربہ گاجر اور مکھن ملا کر دیں اور تمام خشک سرد، خشک گرم و گرم خشک اغذیہ سے پرہیز کریں۔

دوائی علاج: ابتداء میں مسہل نمبر 5 دیکر صفائی کریں اس کے بعد ملین نمبر 5 ایک ماشہ اصلاح کبد نصف ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر دن میں تین خوراک ہمراہ شربت اکسیر جگر دیں۔ مقام ماؤف پر روغن نمبر 1 کی مالش صبح و شام کریں۔ مگر شام کے وقت ٹانگ پر گرم کپڑا ضرور لپیٹ دیا کریں۔ بفضل خدا یقینی آرام ہوگا۔ مگر آج کل کے دور میں مریض بہت جلد باز ہیں اس لیے فوری کنٹرول کرنے کیلئے یہ نسخہ دیں۔ کچلہ مدبر دو حصے تیلیہ مدبر تین حصے باریک پیس کر حب بقدر ماجرہ تیار کریں۔

مقدار خوراک: دو صبح دو شام بعد از غذا ہمراہ دودھ دیں۔

نوٹ: اگر مریض نے مقدار خوراک زیادہ کھالی تو بلڈ پریشر لو اس قدر ہو جاتا ہے کہ جان بچانا مشکل ہو جاتا ہے۔ اس لیے احتیاط کی ضرورت ہے۔ کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ ان کے استعمال سے ذرہ بھر فائدہ نہ ہوا۔ جبکہ ان کے استعمال سے پہلے ہی دن آرام ہو جاتا ہے۔ ایسی صورت میں جوڑوں کی

اینٹھن والا نسخہ دیا گیا اور مریض نے فوری آرام محسوس کیا۔

نمبر 2: اب رہی بات بائیں طرف کے رینگن کی۔ یہ علامت اعصابی تحریک کے نتیجہ میں ظاہر ہوتی ہے۔ بائیں ٹانگ کا عصب کثرت رطوبات بلغمی سے سوز شناک ہو جاتا ہے۔ جس وجہ سے درد ہونے لگتا ہے۔ اس علامت کو دور کرنے کیلئے مسہل نمبر 3 سے صفائی کریں۔ پھر یہی اینٹھن والا نسخہ دیں۔ یا حب ا. وجاعی بیاض عزیز والا نسخہ دیں۔ یہ نسخہ تیر بہدف ثابت ہوگا۔ انشاءاللہ

## بیان ٹانگیں یا بازو سن ہونا، پنڈلیوں کا درد کرنا، پٹھے درد کرنا

مندرجہ بالا علامات تصغر جگر یعنی غدی عضلاتی وغدی اعصابی تحریک کے نتیجہ میں ظاہر ہوتی ہے۔ اگر دماغ و اعصاب میں تسکین کا غلبہ ہو جائے تو ٹانگیں و بازو سن ہونے لگتے ہیں۔ یہ کبھی رات سوتے وقت کروٹ لیتے ہوئے مریض اپنے کسی اعضاء کو سن یا سویا ہوا محسوس کرتا ہے کبھی چلتے چلتے ٹانگیں و پاؤں اور بازو سن ہونے لگتے ہیں۔ یہ سب کثرت صفرا گرمی کی علامات ہیں۔

علاج: ابتداء میں اعصابی مسہل دے کر صفرا کا اخراج کریں۔ اس کے بعد اعصابی غدی مقوی اغذیہ وادویہ دیں۔

دوائی علاج: اصلاح کبد ایک ماشہ تریاق

نمبر 6 دورتی بھر ملین نمبر 1 نصف ماشہ تینوں ادویہ ملا کر ہمراہ شربت بزوری یا دودھ سے دیں۔ صبح کا ناشتہ مکھن ایک چھٹانک، شہد دو چمچہ ملا کر ہمراہ روٹی کھلا دیں۔ اغذیہ اعصابی دیں۔ رہی بات پنڈلیوں کا درد کرنا۔ اگر غدی تحریک کی وجہ سے عضلات میں تحلیل کا عمل شدت اختیار کر جائے تو پھر پنڈلیوں میں درد ہونے لگتا ہے اور مریض ہر وقت دبواتا رہتا ہے۔

علاج: تحلیل کے مقام پر تحریک پیدا کر دیں فوری طور پر آرام ہوگا۔

نسخہ: اکسیر نمبر 4 ایک سو گرام، لونگ 150 گرام، کشتہ شنگرف 10 گرام، تمام ادویہ پیس کر زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک صبح ایک شام ہمراہ قہوہ دارچینی لونگ پتی سے دیں یا شدید نمبر 3 پانچ تولہ اکسیر نمبر 4 دو تولہ ملا کر خوراک نصف ماشہ صبح و شام دیں۔

# بیان پولیو

یہ بات ذہن نشیں فرمالیں کہ دنیا کی ہر ابتدائی مرض کا آغاز اعصابی تحریک سے ہوتا ہے۔ پھر وہ مرض غلط علاج کی وجہ سے غدد میں منتقل ہو جاتا ہے۔ اگر یہاں پر بھی درست علاج نہ ہو سکا تو مرض عضلات میں منتقل ہو جاتا ہے۔ مقصد پہلے اعصابی مرض (بلغمی) کی ابتدا ہوتی ہے۔ غلط علاج سے حرارت وگرمی میں بدل جاتا ہے۔ جس میں پہلے پتلی رقیق رطوبات کا اخراج ہوتا ہے اوران کا رنگ سفید ہوتا ہے۔ قارورہ بھی بکثرت اور سفید رنگ کا آتا ہے۔ مگر غلط علاج کی وجہ سے جب یہی رطوبات غدد میں منتقل ہوتی ہیں تو یہ حرارت سے گاڑھی لیس دار زرد رنگ میں تبدیل ہو جاتی ہیں۔ گاہے زردی مائل لیس دار سفید رنگ کا مادہ اخراج پاتا ہے۔ تیسرے نمبر پر جب یہی صفراوی رطوبات بروقت درست علاج نہ ہونے پائے یا غلط علاج کی وجہ سے عضلات میں منتقل ہوتی ہیں اور عضلات بذات خود خشک ہیں اور بدن میں سیاہی چوس کا کام کرتے ہیں۔ لہٰذا صفراوی رطوبات مکمل طور پر خشک ہو جاتی ہے۔ اور مریض سوکھ کر کانٹا بن جاتا ہے۔ دراصل پولیو غدی تحریک کی شدت سے ٹائی فائیڈ بن کر تحلیل عضلات کی وجہ سے ہوا کرتا ہے۔ چونکہ اس دوران اعصاب

میں تسکین ہوتی ہے۔ لہذا رطوبات صالح کی کمی کی وجہ سے جسم کے بعض اعضاء ناکارہ اور ڈھیلے ہو جاتے ہیں۔ اسی ضمن میں قانون اربعہ والوں نے اس کی وجہ عضلات میں سردی وتخدیر بیان کی ہے۔ جبکہ سردی وتخدیر والے مقام پر رطوبات موجود ہوتی ہیں۔ وہ مقام ساکن تو ہو سکتا ہے مگر سوکھ نہیں سکتا۔ اس سے ثابت ہوا کہ رطوبات تحلیل کی وجہ سے ختم ہوتی ہیں۔ مثلاً ٹی بی میں اعصابی تحلیل کی وجہ سے پہلے موجودہ رطوبات خشک ہوتی ہے۔ اور بعد میں ان کی پیدائش ہی بند ہو جاتی ہے۔ جس وجہ سے مریض ہڈیوں کا ڈھانچہ بن جاتا ہے۔ لہذا اس پیچیدہ علامت کیلئے ایسا مرکب دیا جائے جس میں تینوں تحریکوں کے اجزاء شامل ہوں۔ اس کیلئے تیر بہدف نسخہ پیش خدمت ہے۔ پارہ ایک تولہ، قلعی ایک تولہ، قلعی پگھلا کر پارہ ملا دیں۔ پھر اس مرکب کو نمک خوردنی میں چار پانچ گھنٹہ تک خوب بار بار کھرل کر کے پانی سے دھوتے جائیں حتی کہ ان کی سیاہی ختم ہو جائے۔

نمبر 2: ہڑتال ورقیہ مدبر شدہ ایک تولہ، میٹھا تیلیہ مدبر در شیر گاؤ ایک تولہ ان دونوں کو خوب کھرل کر کے سابقہ مرکب ملا کر دوبارہ دو گھنٹہ تک کھرل کریں۔

نمبر 3: فلفل گرد، فلفل دراز، زنجبیل، ہر ایک پانچ تولہ کا نہایت

باریک سفوف تیار کر کے سابقہ مرکب میں ایک گھنٹہ تک کھرل کریں۔ بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: ایک تا۲ رتی بھر حسب عمر ہمراہ پانی سے دیں۔

نسخہ نمبر 2: عضلاتی اعصابی ملین، عضلاتی غدی شدید، اکسیر نمبر 4، کشتہ بارہ سنگاہ، کشتہ سنگ پشت، تمام ادویہ برابر وزن ملا کر رکھ لیں۔ بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: حسب عمر دو تا چار رتی بھر دن میں تین مرتبہ ہمراہ پانی دیں۔ جب تک دوبارہ بخار نہ چڑھے جاری رکھیں جب بخار چڑھ جائے تو پھر یہ دوا بند کر کے ٹائی فائیڈ بخار کے مطابق علاج کریں۔ اب ہومیو پیتھی نسخہ بھی پیش خدمت ہے۔ یہ کم از کم تین ماہ تک دیں۔ دو تین خوراک روزانہ دیتے جائیں۔ اللہ تعالیٰ ضرور شفاء دینگے۔

نمبر 3: ہومیو پیتھی نسخہ حاضر خدمت ہے۔ کاسٹیکم، رسٹاکس، لیتھائی رس ہر ایک نمبر 30 میں برابر وزن لیکر شوگر آف ملک تر کریں۔ خشک ہونے پر پانچ پانچ گرین کی پڑیہ بنائیں روزانہ دن میں تین خوراک ہمراہ پانی ڈیڑھ ماہ تک دیں۔ اس کے بعد پہلی دونوں دواؤں میں لتھارس 1M ملا لیں۔ پھر سابقہ طریقہ کیمطابق ڈیڑھ ماہ تک دیں۔ یقیناً کامیابی ہوگی۔

# امراض مستورات

## اختناق الرحم (باؤ گولہ) ٹیومر ورسولی رحم

علامت باؤ گولہ اس لیے کہا جاتا ہے کہ مریضہ ایسے محسوس کرتی ہے جیسے کہ اس کے پیٹ سے ایک ہوا کا گولہ اٹھ کر اس کے گلے میں پھنس گیا ہو۔ اور دم گھٹتا محسوس ہوتا ہے۔ تو عورت فوراً نیم بے ہوش ہو جاتی ہے۔ اس بیہوشی میں عورت دوسروں کی باتیں سن رہی ہوتی ہے مگر خود بول نہیں سکتی۔ اختناق کا لفظ خناق سے لیا گیا ہے۔ مرض خناق میں گلا گھٹتا ہے۔ دوسرے لفظوں میں سکڑ کر بند ہونے لگتا ہے تو مریض کو سانس لینا مشکل ہو جاتا ہے۔ اس طرح جب عورت کا رحم غدی تحریک سے گھٹتا یا سکڑتا ہے۔ اس وقت عورت کے رحم میں شہوانی جذبات کی لہر پیدا ہو جاتی ہے اور رحم شہوانی رطوبات کو خارج کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ مگر یہ کوشش ناکام رہتی ہے تو مریضہ مغلوب شہوت ہو کر بیہوش ہو جاتی ہے۔

<u>علاج:</u> بہتر علاج تو شادی کرنا ہے۔ وقتی طور پر دورہ کی صورت میں اگر مریضہ کی ناف پر انگلی رکھ کر دغدغہ کیا جائے تو عورت فوراً اُٹھ کھڑی ہو جاتی

ہے۔ دورہ فوراً ختم ہو جاتا ہے۔ علاوہ ازیں وقتی طور پر ہینگ سنگھانا اور نصف رتی بھر کھلانا تیر بہدف ثابت ہوتا ہے۔ مستقل علاج کرنے کیلئے مریضہ کو ملین نمبر 5 اور ملین نمبر 1 و تریاق نمبر 6 کا مرکب کھلانا کارگر ثابت ہوتا ہے۔ مگر یہ تین ہفتہ تک متواتر استعمال کرانا چاہیے۔

اسی طرح ٹیومر ورسولی کا سبب بھی غدی تحریک ہوا کرتی ہے۔ جس وجہ سے خون بکثرت خارج ہونے لگتا ہے۔ ایسی مریضہ کے رحم میں سوزش بھی ہوا کرتی ہے۔ کبھی صرف داغ ہی لگتا ہے۔ ایسی صورت میں ملین نمبر 5 ایک ماشہ ملین نمبر 1 نصف ماشہ تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر ہمراہ دودھ یا شربت بزوری تین چار ہفتے متواتر دیں۔ یقینی شفاء ہوگی۔

## بیان علامت سیلان الرحم، للکوریا وغیرہ

دراصل یہ دو ہی قسم کا ہوا کرتا ہے۔ 1 اعصابی بلغمی (ضعف جگر) سے 2- حدت و گرمی (تصغر جگر) کثرت صفرا سے۔ اب ان کی حقیقت اگر بلغمی رطوبات بدن میں بکثرت پیدا ہو کر خون کا قوام پتلا ہو جائے تو غدد نا قلہ کا منہ فراخ ہو جاتا ہے۔ جس وجہ سے قارورہ بھی بکثرت سفید رنگ میں آتا ہے اور رحم کی مخاطی جھلی بھی سوزشناک ہونے کی وجہ سے رطوبات کا اخراج شروع کر دیتی ہے۔ یہ سیلان پانی کی مانند ہوا کرتا ہے۔

نمبر2: اگر ان رطوبات پر کچھ گرمی اثر انداز ہو جائے تو پھر یہی رطوبات گاڑھی و غلیظ ہو جاتی ہیں۔ اس میں قارورہ کا رنگ سفید ہلکا زردی مائل ہوتا ہے۔ اس میں بدبو آتی ہے۔ رحم میں جلن اور مواد میں لیس کی زیادتی ہوتی ہے۔ بعض اوقات پھٹکیاں سی خارج ہوتی ہیں۔

علاج: اگر رطوبات لکوریا مانند پانی خارج ہوں تو پھر بر حالت عضلاتی اعصابی ادویہ و اغذیہ دیں۔ جن میں ضرورت کے مطابق ملین اکسیر اور تریاق بھی دے سکتے ہیں۔

نمبر2: اگر رطوبات گاڑھی متعفنہ ہوگئی ہوں۔ جن میں لیس بھی ہو تو پھر اعصابی عضلاتی اغذیہ وادویہ دیں۔ مثلاً ملین نمبر 1 اکسیر نمبر 1، تریاق نمبر 6 ملا کر ہمراہ شربت بزوری، شربت صندل یا دودھ سے دیں۔ جب رطوبات کا اخراج ہو کر صرف پانی آنے لگے تو پھر عضلاتی اعصابی اکسیر و مقوی ادویہ دیکر مرض سے مریضہ کو نجات دلائیں۔

نمبر3: تیسری صورت غدی اعصابی لکوریا ہے۔ جو کہ آج کل بکثرت دیکھنے میں آئی ہے۔ اس میں قارورہ کا رنگ زردی مائل ہوتا ہے۔ کبھی رنگ مانند سونا بھی ہوتا ہے۔ قارورہ میں جلن بھی ہوتی ہے۔ رطوبات گاڑھی لیس دار ملی جلی ہوتی ہیں۔ یہ کبھی سفید اور کبھی زرد ہوتی ہیں۔ رحم کے

اندر شدید سوزش ہوتی ہے۔ اور عضلاتی تحلیل کی وجہ سے رطوبات خارج ہوتی رہتی ہیں۔

**علاج:** سب سے پہلے اعصابی غدی مسہل دیکر صفرا کا اخراج کریں۔ غذا ہر حالت اعصابی دیں۔

**دوا:** ملین نمبر 1 ڈیڑھ ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر ہمراہ دودھ شیریں شربت بزوری یا شربت صندل سے دیں۔ جب غلیظ رطوبات خارج ہونے کے بعد صرف پانی آنے لگے تو پھر عضلاتی اعصابی اکسیر اور ملین دوا دیں تاکہ یہ علامت دوبارہ نہ ہونے پائے۔ مزید نسخہ جات تینوں اقسام لیکوریا کیلئے آخر پر فارما کوپیا میں ملاحظہ فرمائیں۔ جملہ نسخہ جات بفضل خدا تیر بہدف ہوں گے۔ انشاءاللہ

## قلت حیض، عسر طمث، کثرت حیض

قلت حیض یعنی ایام حیض میں کمی ہونا، یہ علامت اکثر خون کے اندر بلغمی رطوبات کی کثرت ہونے کی وجہ سے قلب و عضلات میں تسکین پیدا ہو جاتی ہے۔ جس سے دوران خون سست ہو جاتا ہے۔ بدن میں حرارت کم ہو جاتی ہے۔ ایسی مستورات اکثر اعصابی و ٹھنڈی اغذیہ جو کہ بلغمی رطوبات

بکثرت پیدا کرتی ہے۔ کھاتی ہیں۔ اس وجہ سے خون مکمل طور پہ بند ہو جاتا ہے۔ یا صرف ایک دن معمولی سا داغ لگ جاتا ہے۔

علامات: ایسی مستورات موٹی تازہ، رنگ سفید گورا، قارورہ بکثرت آتا ہے۔ مریضہ دن بدن موٹی ہونے لگتی ہے۔ کاروبار کرنے میں سست ہونے لگتی ہے۔

ایسی مریضہ کیلئے تیر بہدف نسخہ پیش خدمت ہے۔ بندال ڈوڈہ پچاس گرام ست مصبر 15 گرام، پرانا گڑ 30 گرام، مرکی دس گرام، زعفران 10 گرام، نوشادر 20 گرام سفوف داڑھی پیپل 20 گرام، کچور 10 گرام۔ جملہ ادویہ باریک پیس کر حب بقدر نخود بنا دیں۔

مقدار خوراک: صبح کھانے کے بعد ہمراہ نیم گرم دودھ شیریں ایک پاؤ سے دیں جس میں گھی دیسی دو تولہ ڈالا گیا ہو اس کے استعمال سے برسوں کا رکا ہوا خون جاری ہو جاتا ہے۔

نسخہ نمبر 2: کشتہ فولاد، زعفران، ست مصبر، تخم حنظل، بندال ڈوڈہ، جملہ برابر وزن حب بقدر نخود بذریعہ شہد تیار کریں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو گولی دن میں تین مرتبہ ہمراہ نیم گرم دودھ دیں۔

نسخہ نمبر 2: عسر طمث، تنگی حیض: یہ علامت غدی تحریک، گرمی خشکی کے نتیجہ میں درپیش آتی ہے۔

اسباب: سوزش رحم، ورم رحم، ورم خصیۃ الرحم، قازف نالیوں کی سوزش، گرم اغذیہ وادویہ کا بکثرت استعمال، دوران ایام اچانک بارش میں بھیگ جانا یا ٹھنڈے پانی سے نہانا۔

علامات: ماہواری آنے سے ایک دن قبل پہلے پیٹ میں ناف کے نیچے دائیں جانب زیادہ اور بائیں جانب درد کم ہوتا ہے۔ جب ماہواری شروع ہوتی ہے تو وقفہ وقفہ سے مروڑ جیسا درد ہوتا ہے ساتھ درد کمر کا بھی عارضہ شروع ہو جاتا ہے۔ ایام ماہواری گزرنے کے ساتھ ساتھ درد کم ہونے لگتا ہے۔ ماہواری زیادہ سے زیادہ دو دن رہتی ہے۔ خون بہت کم مقدار میں آتا ہے۔ کبھی صرف داغ لگ کر رک جاتا ہے۔ مریضہ گھبراہٹ و بے چینی محسوس کرتی ہے۔ گاہے بلڈ پریشر بھی بڑھنے لگتا ہے۔ بعض مستورات کو موٹاپا کا عارضہ ہو جاتا ہے اور بدن میں دردیں رہنے لگتی ہیں۔

غذائی علاج: اعصابی غدی و اعصابی عضلاتی اغذیہ دیں۔ صبح کا ناشتہ مکھن پانچ تولہ شہد دو تولہ ہمراہ روٹی کھلا دیں۔

علاج دوائی: اعصابی غدی ملین ایک ماشہ اعصابی عضلاتی ملین نصف

ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر دن میں تین خوراک ہمراہ دودھ، شربت بزوری، یا شربت صندل سے دیں۔ نسخہ ملین نمبر 6 سفوف ملٹھی سات تولہ سہاگہ بریاں سات تولہ ریوند چینی دس تولہ قلمی شورہ پانچ تولہ، شیر مدار ایک تولہ جملہ ادویہ باریک پیس کر آخر پر شیر مدار اچھی طرح کھرل کر لیں۔

نسخہ: ملین نمبر 1 تخم کاسنی، سفید زیرا، سوڈا بائیکارب ہر ایک کلو بھر گل نیلوفر گل سرخ گل گاؤزبان ہر ایک نصف کلو دھنیا، جوکھار، قلمی شورہ، مغز کدو ہر ایک 250 گرام چینی تمام ادویہ کے برابر ملا کر سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک: تین ماشہ دن میں تین مرتبہ دیں۔

نسخہ تریاق نمبر 6: شیر مدار ایک تولہ، الائچی خورد پانچ تولہ، ہلدی خالص دس تولہ ہڑتال ورقیہ دو تولہ، قلمی شورہ دو تولہ، سہاگہ بریاں دو تولہ، گلوکوز یا چینی 15 تولہ۔ تمام ادویہ پیس کر سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک: دو تا چار رتی بھر دن میں تین مرتبہ دیں۔

فوائد: تمام سوداوی و صفراوی امراض کیلئے اکسیر صفت ہونے کے ساتھ ساتھ تریاق بھی ہے۔

نوٹ: اسقاط حمل بھی غدی عضلاتی تحریک کے نتیجہ میں ہوا کرتا ہے۔ لہٰذا اس کیلئے مندرجہ بالا ادویہ بہت مفید ہیں۔ یہ ادویہ چار ہفتے کھلانے کے

بعد اکسیر نمبر 2 عضلاتی اعصابی دو ہفتے کھلا دیں۔ بس کافی ہے۔

## بیان مستورات کی قاذف نالیوں کی سوزش

یہ علامت تیزابیت کی وجہ سے ہوا کرتی ہے

علامات: ماہواری آنے سے چند دن قبل پیڑو سے ذرا اوپر پیٹ کے دونوں طرف درد ہونے لگتا ہے۔ ایام کا وقت جوں جوں نزدیک آنے لگتا ہے۔ درد بھی شدت اختیار کرنے لگتا ہے۔ کمر اور پیڑو پر بوجھ و گرانی کا احساس گھبراہٹ اور ٹانگوں میں درد اور شدید درد کے ساتھ ایام شروع ہو جاتے ہیں۔ خون بدبودار جو کہ مقدار میں کم آتا ہے سر درد کے ساتھ کندھے بھی درد کرتے ہیں۔ بوجہ تیزابیت خون کی نالیاں سکڑ کر تنگ ہو جاتی ہیں۔ جس وجہ سے خون کا دباؤ بڑھ جاتا ہے۔ پھر دل دھڑ کنے لگتا ہے۔ سانس بھی اکھڑنے لگتا ہے۔ غذا و علاج مندرجہ بالا ادویہ عسر طمث والی دیں۔

## علامت کثرت حیض، ماہواری خون کا زیادہ آنا وغیرہ

یہ علامت دو صورتوں میں درپیش آتی ہے۔ عضلاتی غدی تحریک، خشکی و گرمی کے سبب۔

اسباب: خشک گرم اغذیہ کا بکثرت استعمال، یا بلا ضرورت خشک

گرم ادویہ کا استعمال

علامات: ایسی مریضہ کو ماہواری مقررہ دنوں کے اندر ہی آیا کرتی ہے۔ خون کا رنگ نہایت سرخ ہوتا ہے۔ جو کہ مقدار میں زیادہ آتا ہے۔ اخراج خون سے مریضہ بہت کمزور ہو جاتی ہے۔ یہ تکلیف عموماً دس دن تک رہا کرتی ہے۔

علاج: صبح مکھن پانچ تولہ ہمراہ شہد دو تولہ ملا کر کھلاویں یا خمیرہ گاؤزبان کھلاویں یا کسٹرڈ و سویاں کھلاویں بعد ازاں جوشاندہ گل سرخ، سونف، سفید زیرا، دودھ میں اُبال کر پلاویں۔

دوا: ابتداء میں ملٹھی ایک تولہ نیم کوفتہ دودھ ڈیڑھ پاؤ میں ابال کر چینی حسب ذائقہ ڈال کر دن میں تین مرتبہ پلاویں نسخہ نمبر 1۔ ملین نمبر 5 ایک ماشہ اصلاح کبد نصف ماشہ تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر دن میں تین مرتبہ ہمراہ دودھ، شربت بزوری سے دیں۔

نمبر 2: استحاضہ: یہ علامت غدی عضلاتی تحریک، بوجہ گرمی خشکی (صفرا) کے سبب رونما ہوا کرتی ہے۔ اسی تحریک میں علامت اٹھرا۔ اسقاط حمل، کا عارضہ ہوا کرتا ہے۔

اسباب: اس کے اسباب تو بے شمار ہیں۔ بحر حال سوزش رحم، ورم رحم، سوزش خصیۃ الرحم وغیرہ۔

علامات: یہ کبھی تو اچانک درد ہو کر خون بکثرت خارج ہونے لگتا ہے اور حمل ضائع ہو جاتا ہے۔ کبھی مقررہ دنوں کے علاوہ مہینہ میں دو تین مرتبہ بھی ماہواری آ جاتی ہے۔

پس یاد رکھیں بے قاعدگی حیض کثرت صفرا، گرمی خشکی، غدی عضلاتی تحریک کے سبب ہوا کرتی ہے۔

غذائی علاج: صبح مکھن ایک چھٹانک، شہد دو تولہ ملا کر ہمراہ روٹی کھلاویں۔ اعصابی وعضلاتی اعصابی اغذیہ دیں۔

علاج دوائی: ابتداء میں ملین نمبر 6 ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 چار رتی بھر ملین نمبر 1 ایک ماشہ تینوں ملا کر ہمراہ شربت انجبار دیں۔ گاہے اس مرکب سے خاطر خواہ فائدہ نہیں ہوا کرتا۔ تو ایسی صورت میں درج ذیل نسخہ دیں۔ تیر بہدف ثابت ہوگا۔ انشاءاللہ

الائچی خورد، گیرو، گل ارمنی، دم الاخوائن، کہربا، قلمی شورہ، سفید کتھ، کشتہ صدف جملہ ادویہ برابر وزن لے کر سفوف بناویں۔

مقدار خوراک: ڈیڑھ ماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ شربت انجبار دیں۔ ایضاً: پرانا جوتا چمڑے والا جلا کر راکھ بنالیں۔ پھر راکھ کے برابر سفید سرمہ پیس کر ملالیں۔ بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: ایک ماشہ ہمراہ شربت انجبار یا دودھ سے دیں۔

مستورات کی مختلف علامات، حکۃ الرحم، رحم کی خارش، کثرت شہوت، انقلاب رحم، رحم کا باہر نکلنا

نمبر 1: خارش رحم: یہ دو صورتوں میں اکثر ہوا کرتی ہے۔ خشک خارش بوجہ تیزابیت جلن کیساتھ درد بھی ہے۔ خارش کرتے کرتے خون نکل آتا ہے۔ مگر پانی یا رطوبت وغیرہ نہیں نکلتی۔ خارش کرتے کرتے رحم کا منہ سیاہ ہو جاتا ہے۔ مریضہ کو اکثر قبض اور گیس کی شکایت ہوتی ہے۔

علاج: مریضہ کو تمام عضلاتی اغذیہ سے پرہیز کرائیں۔ صبح کھانے کیلئے مکھن و شہد ملا کر دیں۔ غدی اعصابی مسہل سے صفائی کریں۔ اس کے بعد ملین نمبر 5 ایک ماشہ اصلاح کبد نصف ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر دن میں تین خوراک ہمراہ دودھ دیں۔ اجوائن، پودینہ ٦۔ ماشہ۔ کا قہوہ دیں۔ مقامی طور پر یہ مرہم لگا دیں۔ ست اجوائن تین ماشہ، ست پودینہ ٦ گرام، کافور ۱۲ گرام باریک کر کے آدھ پاؤ ویزلین میں ملالیں۔

نوٹ: کاربالک ایسڈ کے دس قطرے بھی ساتھ ملالیں۔

نمبر 2 دیگر علامات: کثرت شہوت، انقلاب رحم، خارش رحم وغیرہ یہ غدی اعصابی تحریک خالص صفرا کے غلبہ سے ظاہر ہوتی ہیں۔ فرق صرف

علامت کا ہے۔ ورنہ سبب ان کا ایک ہی ہے۔

غذائی علاج: صبح کا ناشتہ مکھن ایک چھٹانک شہد دو تولہ ملا کر ہمراہ روٹی کھلا دیں۔ قہوہ، گل سرخ دس گرام سونف دس گرام، سفید زیرا پانچ گرام، دودھ نصف کلو میں ابال کر صبح و شام پلا دیں۔

دوائی علاج: ملین نمبر 1 ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 نصف ماشہ، ملین نمبر 6 ایک ماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ دودھ دیں۔ یا شربت بزوری متعدل سے دیں۔

مخصوص نسخہ خارش: پوست ریٹھا، سہاگہ سفید بریاں، میٹھا سوڈا، جملہ برابر وزن ملا لیں پھر زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔ یا بذریعہ شہد حب بقدر نخود بنا لیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو عدد ہمراہ دودھ یا شربت بزوری سے دیں مقام ماؤف پر مندرجہ بالا مرہم لگا دیں۔ یقینی کامیابی ہوگی۔ انشاءاللہ

نوٹ: تمام صفراوی و سوداوی اغذیہ سے پرہیز کرنا اشد ضروری ہے ورنہ فائدہ نہ ہوگا۔

## بیان حاملہ کی قے و ابکائیاں آنا

جب عورت حاملہ ہوتی ہے تو اس کا مزاج اور طبیعت قدرت غدی

تحریک سے عضلات میں تبدیل کرنے لگتی ہے۔ فی الحال یہ تحریک نامکمل ہونے کی وجہ سے طبیعت عضلاتی اغذیہ طلب کرنے لگتی ہے۔ جس کے نتیجہ میں قے یا ابکائی شروع ہو جاتی ہے۔ ایسے موقع پر تمام ترش اغذیہ، دہی لسی، دہی بھلے، جوارش املی، جوارش انارین، تریاق نمبر 3۔ اجوائن دیسی تیزاب گندھک والا بہت کارآمد و مفید ثابت ہوتا ہے۔

# امراض اطفال

**نمبر 1: علامت مٹی کھانا:** دراصل یہ علامت چونا و کیلشیم کی کمی کی وجہ سے ہوا کرتی ہے۔ اس لیے درست علاج کرنے کیلئے ایسی اغذیہ دیں۔ جن میں کیلشیم بکثرت پایا جاتا ہو۔ لہذا دودھ انڈے، مچھلی، تمام ترش پھل، دہی و دیگر تمام عضلاتی اعصابی اغذیہ بہت مفید ثابت ہوتی ہیں۔ آج کل میڈیکل ہال سے گلیکسو کمپنی کی بڑی اور چوڑی چوڑی کیلشیم کی ٹکیاں ملتی ہیں۔ آدھی گولی صبح۔ آدھی گولی شام حسب عمر چند روز کھلائی جائیں تو بچہ مٹی کھانا چھوڑ دیتا ہے۔ ہم اپنے طور پر شربت لیورٹانک کتاب مجربات عزیز؛ اا دن میں تین مرتبہ بعد از غذا حسب عمر ایک تا دو چمچہ دیتے ہیں۔ جس سے بچہ مٹی کھانا ترک کر دیتا ہے اور صحت مند ہو جاتا ہے۔ اس کے علاوہ اگر کشتہ مرجان، کشتہ مروارید جواہر مہرہ صلایہ برابر وزن ملا کر خوراک دو تا چار چاول دی جائے تو از حد تیر بہدف ثابت ہوتا ہے۔

**نمبر 3: سوکڑا اطفال:** اس علامت کے اسباب تو بے شمار ہیں۔ لہذا درست علاج کرنے کیلئے اس کی چند خاص علامات پیش خدمت

ہیں۔ بچہ کو معمولی بخار ہر وقت رہتا ہے۔ کھانسی کا عارضہ لازمی ہوتا ہے اور مختلف قسم کے دست آتے ہیں۔ تالو کی حرکت جاتی رہتی ہے۔ چوتڑوں پر سلوٹ پڑ جاتے ہیں۔ گردن اور ٹانگیں سوکھ جاتی ہیں۔ مگر چہرہ خوش نما وتر و تازہ نظر آتا ہے جیسے یہ بیمار نہیں ہے۔

نسخہ تیر بہدف جو اطباء قدیم سے مستعمل ہے اور ہمارا بھی معمول مطب ہے۔ مغز کنول گٹہ، الائچی سبز، طباشیر اصلی، نارجیل دریائی، زہر مہرہ خطائی، زیرا سفید بریاں، گل سرخ، ہلیلہ سیاہ بریاں ہر ایک پچاس گرام کشتہ صدف، کشتہ عقیق، کشتہ مرجان ہر ایک پچیس گرام، کوزہ مصری 150 گرام۔ سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک: دو تا چار رتی بھر عرق بید مشک و عرق گلاب میں پڑیہ حل کر کے دن میں تین مرتبہ پلا دیں۔ ایک ہفتہ کے بعد بچہ کا وزن کریں۔ بفضل خدا وزن ضرور بڑھا ہوا ہوگا۔

نوٹ: یہی نسخہ دودا بچوں کے ہرے پیلے اسہال کیلئے بھی از حد مفید و مجرب ہے۔

مزید نسخہ جات آخر پر فارما کو پیا میں ملاحظہ فرمائیں

علامت پیدائشی یرقان: یہ علامت والدہ کے جگر کی خرابی

دوران حمل بوجہ غدی عضلاتی تحریک کے مسلسل بچہ کی پیدائش تک رہنے کی وجہ سے یا اس علامت کا غلط علاج کرنے سے بذریعہ دوران حمل یہ علامت بچہ میں منتقل ہو جاتی ہے۔ چونکہ ماں کی وجہ سے بچہ کا جگر بھی متاثر ہو چکا ہوتا ہے۔ جس وجہ سے پیدا ہوتے ہی بچہ کی آنکھیں زرد دکھائی دیتی ہیں اور بچہ کا بدن بھی پیلا ہو جاتا ہے۔

میرے پاس ملتان سے ایسا ایک کیس آیا تھا۔ بچہ تین دن کا تھا، بچہ نشتر ہسپتال لے گئے ڈاکٹروں نے کہا کہ اتنے کم عمر کے بچے کا ہمارے پاس کوئی علاج نہیں ہے۔ وہاں سے کسی نے ان کو بتلایا کہ آپ خانیوال حکیم عبدالعزیز تبسم، مالک العزیز دواخانہ کالونی نمبر 3 لے جاؤ۔ آپ کا بچہ بفضل خدا بہت جلد تندرست ہو جائے گا۔ بحرحال بچہ ہمارے پاس خانیوال لایا گیا۔ دوا صرف والدہ کیلئے اور ایک ہفتہ بھر کیلئے دی گئی۔ جب وہ آٹھ دن کے بعد دوبارہ آئے تو بچہ بالکل تندرست ولال سرخ تھا۔ علامت یرقان غائب تھی۔ ہم نے صاف کہہ دیا کہ اب مزید دوا کی ضرورت نہیں ہے۔ اب بچہ پانچ چھ سال کا ہو چکا ہے۔ مگر تا حال صحت مند ہے۔ انشاءاللہ

غذائی علاج: صبح مکھن پانچ تولہ شہد دو چمچہ ملا کر ہمراہ روٹی کھانے کی ہدایت کریں۔ گوشت انڈے، تمام گرم خشک اغذیہ بند کردیں۔ نمک

خوردنی روک دیا جائے اور نمک کی جگہ جوکھار کا استعمال بتلایا جائے۔ سبزیات بکثرت مرچ سیاہ ڈال کر کھلاویں۔ رس گنا دودھ ملا کر جوس گاجر اور مک شیک کیلا، سیون اپ وددودھ ملا کر پلاویں۔

دوائی علاج: ملین نمبر 5 ایک ماشہ، اصلاح کبد نصف ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ہمراہ شربت بزوری معتدل صبح و دوپہر دیا جائے۔ رات دوا ہمراہ دودھ کھانے کی ہدایت کریں۔

**نوٹ:** علامت یرقان میں زیادہ ٹھنڈی ادویہ دینا، مضر صحت ثابت ہوتا ہے۔ لہذا معتدل دوا زیادہ مفید ثابت ہوتی ہے۔ مزید نسخہ جات فارما کوپیا میں دیکھیں۔

## علامت قد نہ بڑھنا اور باتیں دیر سے کرنا

یہ دونوں علامات غدی عضلاتی تحریک کے سبب پیدا ہوتی ہیں۔ چونکہ اس تحریک میں بدنی بلغمی صالح رطوبات بوجہ تسکین اعصاب رک جاتی ہیں جس وجہ سے بدن کی نشو ونما ہونا معطل ہو جاتا ہے۔ دوسری طرف تحلیل عضلات کی وجہ سے زبان صحیح طور پر تلفظ ادا نہیں کر سکتی وغیرہ۔

تدابیر علاج: سب سے پہلے معدہ وانتڑیوں کی سوزش دور کریں۔ تا کہ جگر کی بھی اصلاح ہو جائے۔ لہذا درست علاج کرنے کیلئے ملین نمبر 5

ملین نمبر 1 تریاق نمبر 6 تینوں ملا کر ہمراہ شربت بزوری دیں۔

مقدار خوراک: عمر کے لحاظ سے متعین کریں۔ دو تین ہفتے یہ دوا کھلانے کے بعد کشتہ مرجان ہمراہ دودھ مکھن سے دیں۔ ابتدائی علاج میں غذا دودھ چاول دیں۔ تا کہ بدنی رطوبات بکثرت پیدا ہو جائیں۔ اس کے علاوہ دودھ دلیا۔ دودھ سویاں کھلا دیں۔ تین ہفتے کورس مکمل ہونے کے بعد عضلاتی اعصابی اغذیہ اور ادویہ دیں۔ اگر کند ذہنی کا عارضہ ہو۔ یادداشت درست نہ ہو تو پھر یہ نسخہ بنا کر دیں۔

## نسخہ اکسیر نسیان:

کشتہ چاندی در آب بوٹی کھٹکل تیار شدہ، کشتہ مرجان، کھار برہمی بوٹی، کھار ترپھلہ، جلاپہ، کل پانچ اجزاء۔ جملہ برابر وزن لیکر اچھی طرح کھرل کرلیں۔ بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: نصف رتی بھر صبح و شام ہمراہ مکھن و بالائی۔ دودھ۔

فوائد: اس کے متواتر استعمال سے برسوں کی بھولی ہوئی باتیں بھی از سر نو یاد آنے لگتی ہیں اور حافظہ ہمیشہ کیلئے قائم ہو جاتا ہے۔

# علامت نمونیا و کھانسی

اس معاملہ میں شدید نمبر 3 و کشتہ باراسنگاہ ملا کر ہمراہ شہد دیں۔ شیر خوار بچوں کیلئے ہومیوپیتھی دوا۔ فاسفورس چھ ایکس اور انٹم ٹارٹ چھ ایکس دونوں ملا کر پانچ تا چھ قطرے نیم گرم پانی میں ملا کر دیں۔ دو تین خوراک پندرہ پندرہ منٹ کے بعد دیں۔ جب کنٹرول ہو جائے تو دوا کا وقفہ بڑھا دیں۔ کھانسی کیلئے شربت صدوری اطفال بہت مفید ثابت ہوتا ہے۔

مقدار خوراک: ایک تا دو بڑا چمچہ گرم پانی دگنا ملا کر دن میں دو تین خوراک دیں۔ اگر قبض کا عارضہ ہو تو کسٹرائیل عمر کے مطابق نیم گرم دودھ میں ملا کر دیں۔ اسہال یا پیچش کی صورتوں میں نسخہ طلسمی پوڈر حسب عمر دیں۔ مزید نسخہ جات فارما کوپیا میں ملاحظہ فرمادیں۔

# جلدی امراض

یہ دو قسم کی ہوتی ہے۔

نمبر 1 خشک خارش اور نمبر 2 تر خارش

مختصر تشریح: خشک خارش بدن میں تیزابیت کی وجہ سے ہوا کرتی ہے۔ درست علاج کرنے کیلئے غدی عضلاتی یا غدی اعصابی مسہل دیکر معدہ کی صفائی کریں۔ اگر قبض شدید رہتی ہو تو پھر تر جلاب دیں۔ مثلاً کسٹرائیل تین حصے روغن بادام ایک حصہ۔

مقدار خوراک: عمر کے مطابق نیم گرم شیریں دودھ میں ملا کر دیں تا کہ معدہ و انتڑیوں کا لبریکیشن ہو جائے۔ بدن پر روغن نمبر 4 کی مالش کریں۔

نسخہ یہ ہے: ست پودینہ نصف تولہ، ست اجوائن ایک تولہ روغن تارپین تین تولہ، ان تینوں کو کسی شیشی میں بند کر کے دھوپ میں رکھ دیں۔

تھوڑی دیر میں یہ حل ہو جائیں گے بعد ازاں یہ مرکب روغن تارامیرا ایک پاؤ میں ملا دیں۔بس تیار ہے۔

علاوہ ازیں مسہل نمبر 4 پچاس گرام روغن تارامیرا ڈیڑھ پاؤ میں جلا کر چھان لیں۔ پھر اس کی بدن پر مالش کریں۔ ننھے بچوں کو میٹھا سوڈا دو تولہ پانی پانچ کلو میں حل کر کے نہلا دیں۔اور کھانے کیلئے یہ نسخہ دیں۔ پوست ریٹھہ ،سہاگہ بریاں، میٹھا سوڈا، تینوں برابر وزن لے کر حب بقدر مونگ بذریعہ شہد تیار کریں۔

مقدار خوراک: شیر خوار بچہ ایک عدد، دو تا تین سال دو صبح دو دوپہر اور دو رات ہمراہ پانی یا دودھ دیں۔ جوانوں کو حب بقدر نخود دو دو گولی دن میں تین مرتبہ دیں۔فوری موثر ہے۔

نمبر 2 تر خارش: یہ خارش کثرت صفراغدی اعصابی تحریک کے نتیجہ میں ہوا کرتی ہے۔ خاص کر یہ کنجران کے اطراف جائے مخصوصہ کے بالوں والی جگہ اور بغلوں میں عورتوں و بچوں کے سروں میں بالوں کے اندر باریک باریک پھنسیاں نکلتی ہیں۔جن میں شدید خارش ہوتی ہے۔اور لیس دار مادہ نکلتا ہے جس سے بال جڑ جاتے ہیں۔

# بیان داد، خشک چنبل، تر چنبل

یہ بھی مندرجہ بالا خارش کی طرح کے اسباب کے مطابق یعنی دھدر، خشک چنبل یہ دونوں علامات مادہ تیزابیت کی وجہ سے نمودار ہوتی ہیں۔ دھدر عموماً چہرہ اور بازوؤں پر اکثر ہوا کرتا ہے۔ جس کا سبب تیزابیت کے علاوہ عدم صفائی ہے۔ اور چنبل عموماً دونوں ہاتھوں، پنڈلیوں اور بعض کے دونوں ہاتھوں پر بھی ہوتی ہے۔ گاہے یہ تمام بدن پر بھی پھیل جاتی ہے۔ علاج کیلئے فارماکوپیا نسخہ جات ملاحظہ فرمائیں۔

**تر چنبل**: یہ کثرت صفرا غدی اعصابی تحریک کے نتیجہ میں ہوا کرتی ہے۔ یہ گرمیوں میں تر ہو کر پھیلنے لگتی ہے اور سردیوں میں خشک ہو جاتی ہے۔

علاج: خشک چنبل میں افسنتین پانچ تولہ میں نوشادر دو تولہ ملالیں اور کیپ سول بھر لیں۔ صبح دوپہر رات ایک عدد دیں۔ اور تر چنبل کیلئے پانچ تولہ افسنتین میں مغز نیم دو تولہ ملالیں۔ بس تیار ہے۔ دن میں تین خوراک دیں۔ علاوہ ازیں ہومیوپیتھی کی دوا۔ مزریم نمبر 200 کی دن میں تین خوراک چار چار بوند پانی میں ملا کر دیں۔ اب ایک نظریہ کا نسخہ بھی حاضر خدمت ہے۔

نرکچور، سنڈھ، بابچی، چاکسو، ہر ایک تین تولہ، سیماب ایک تولہ،

گندھک سات تولہ۔

ترکیب تیاری: پارہ اور گندھک کو مصفی کر کے ان کی کجلی بنا دیں۔ پھر دیگر ادویہ نہایت باریک کر کے کجلی میں اچھی طرح ملا لیں بس تیار ہے۔ زیرو سائز کیپسول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک عدد دن میں تین مرتبہ استعمال کریں۔

نوٹ: اگر مریض بدن میں خشکی محسوس کرے تو اسے مکھن ایک چھٹانک شہد دو چمچہ ملا کر روزانہ کھلا دیں۔

مزید نسخہ جات فارماکوپیا میں ملاحظہ فرمائیں

## بیان، چھپاکی، دھپڑی نکلنا، الرجی، خونی دھبے ہونا، برص

الرجی یا چھپاکی یہ تین قسم کی ہوتی ہیں۔

نمبر 1: اعصابی و بلغمی: تر سرد چیزوں کے کھانے، ٹھنڈی ہوا لگنے اور ٹھنڈے پانی سے نہانے کے بعد بدن پر دھپڑی نکل آتی ہے۔ جوں جوں ہوا لگتی ہے شدید خارش ہونے لگتی ہے۔

علاج: ایسے مریض کو تمام اعصابی غذاؤں، ٹھنڈے مشروبات اور سردی سے پرہیز کرائیں۔

دوا: کوئی بھی عضلاتی غدی دوا دیں فوری فائدہ ہوگا۔

نمبر 2: ترش چیزیں، بڑا گوشت، انڈے، کریلے، کباب، پکوڑے کھانے سے الرجی ہوتی ہو تو یہ بدن میں تیزابیت کی وجہ ہوا کرتا ہے۔ اس لیے تمام عضلاتی اغذیہ وادویہ سے دور رہیں۔

علاج: مریض کی پہلے بھل صفائی کر کے تیزابیت خارج کریں۔ بعد میں ملین نمبر 5 ایک ماشہ اصلاح کبد نصف ماشہ اور تریاق نمبر 6 دورتی بھر ملا کر دن میں تین خوراک ہمراہ پانی دیں۔

غذا: غدی اعصابی واعصابی غدی دیں۔ نیز خشکی دور کرنے کیلئے صبح مکھن ایک چھٹانک شہد دو تولہ ملا کر ہمراہ روٹی کھلاویں۔

نمبر 3: کسی قسم کا خاکہ پڑنے مٹی کی گرد سے کسی قسم کی خوشبو یا بدبو سے چھینکیں آنا یا الرجی ہو کر دھپری نکل آنا یہ جملہ علامات غدی اعصابی تحریک (شدت صفرا) سے ہوا کرتا ہے۔

علاج: صبح کے ناشتہ میں مکھن و شہد دیں۔ کسٹرڈ، سویاں، چاول کی کھچڑی، رس گنا، گاجر کا جوس، کیلے کا ملک شیک۔

دوائی علاج: پہلے اعصابی مسہل دیکر صفرا کو خارج کریں۔ بعد میں ملین نمبر 1 ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 دورتی بھر سفوف ٹھنڈک نصف ماشہ ملا کر

دن میں تین مرتبہ ہمراہ شربت بزوری، شربت صندل، دودھ کی کچی لسی شیریں سے دیں۔تمام گرم خشک گرم تر اغذیہ سے پرہیز کرنا اشد ضروری ہے۔

## بیان خونی دھبے ہونا

یہ دھبے دو قسم کے ہوتے ہیں نیلے یا جامنی رنگ کے، گاہے سیاہ دھبے کبھی بچے کی پیدائش ہوتے ہی بدن پر مختلف قسم کے دھبے موجود ہوتے ہیں۔

اب مختصر تشریح. عام مستورات کے رانوں کے پنڈلیوں پر اندر کی طرف نیلے، جامنی رنگ یا سیاہ رنگ کے دھبے پائے جاتے ہیں، جن کو دیکھ کر مریضہ خوف زدہ ہونے لگتی ہے، ان کا اصل سبب تیزابیت، عضلاتی اعصابی تحریک ہوا کرتا ہے۔علاج کیلئے پہلے مسہل نمبر 4 دے کر تیزابیت کا اخراج کریں اور بعد میں ملین نمبر 4 وملین نمبر 5 ملا کر دن میں تین تا چار خوراک ہمراہ پانی دیں۔

پرہیز: تمام عضلاتی اغذیہ بند کر دیں، اور کھانے کیلئے غدی واعصابی اغذیہ ملا کر دیں۔

رہی بات پیدائش کے بعد بچے کے جسم پر مختلف قسم کے دھبے ہونا، یہ غدی عضلاتی تحریک علامت اٹھرا کا پیش خیمہ ہوا کرتا ہے، اسی علامت کا پیدائش کے فوراً بعد دائی یا نرس بخوبی کام سرانجام دے سکتی ہے۔اس کا طریقہ کتاب مجربات عزیز میں مستورات کے پیدائش کے باب میں درج ہے۔

وہاں ملاحظہ فرمادیں۔آئندہ کیلئے اس عورت کا حمل ہونے کے دوران علامت اٹھرا کے مطابق 9 ماہ تک دوائی کھلادیں تاکہ یہ عارضہ دوبارہ نہ ہو۔

# علامت برص

اس علامت کے متعلق کوئی حتمی فیصلہ تاحال نہیں ہوسکا۔ ہر طبیب کی جدارائے ہے۔کوئی کہتا ہے کہ مچھلی کھانے کے بعد دودھ پینے سے ہوتی ہے۔ بعض اعصابی تحریک یعنی مادہ بلغمی کیوجہ سے بیان فرماتے ہیں۔ بعض اسے عسیر العلاج کہتے ہیں۔

علاج: علاج کیلئے اکثر اطباء نے کتب کے اندر غدی ادویہ مثل بابچی وغیرہ تحریر کی ہیں مگر ان کے استعمال سے فائدہ ذرہ بھر نہیں ہوتا کوئی گندھک مصفی کھلا رہا ہے لیکن یہ تمام تدابیر قطعی غلط ثابت ہوئی ہیں۔ابھی تک اس کی تحقیق میں ابہام موجود ہے۔چونکہ غدی ادویہ مثلاً بابچی گندھک، تخم پنواڑ کے استعمال سے مقام ماؤف پر چھالے نکل آتے ہیں، چھالے دیکھ کر مریض مزید خوف زدہ ہوجاتا ہے۔مقام ماؤف پر جلن و درد بھی ہوتا ہے۔اس لیے مریض علاج کروانا چھوڑ دیتا ہے۔فی الحال اکثر اطباء یا ڈاکٹر تکہ بازی سے کام لے رہے ہیں۔زندگی بھر کے تجربہ و مشاہدہ کے مطابق یہ علامت غدی عضلاتی تحریک (صفرا) کے سبب پیدا ہوتی ہے اور گرم خشک یا گرم تر ادویہ کے کھانے

سے صفرا مزید خون میں بڑھ جاتا ہے۔ جس وجہ سے غدی ادویہ کے کھانے یا لگانے سے چھالے نکل آتے ہیں۔ اس تحقیق کا بین ثبوت یہ ہے کہ میری ایک نئی تحقیقاتی ریسرچ کے مطابق جگر (محور) اپنے جس فعل (تصغر جگر، تصلب جگر، ضعف جگر) میں مبتلا ہو۔ اس کو اس طرح بھی سمجھ لیں کہ تین مفرد اعضاء دل، دماغ جگر میں جس عضو میں تحریک ہو اور اسی تحریک کے مطابق دوا دی جائے تو مرض میں فوراً اضافہ ہو جاتا ہے،

مقصد: اعصابی کو اعصابی دوا اور عضلاتی کو عضلاتی دوا، اور غدی کو غدی دوا دی جائے تو مرض فوراً بڑھ جاتا ہے۔ بلکہ مریض گھبرا جاتا ہے، چونکہ برص غدی تحریک کا مظہر ہے اس لیے ایسی ادویہ سے تکلیف بڑھ جاتی ہے لیکن فائدہ ہونا یا شفاء کی امید رکھنا قطعاً غلط ہو گا۔

چونکہ اس علامت میں غدد نا قلہ بند ہوتے ہیں۔ مقامی طور پر مقام ماؤف والی جگہ کے جلد والے غدد صفرا کے رکنے سے متاثر ہو جاتے ہیں اور وہاں پر دوران خون کی گزرگاہ کم ہو جاتی ہے اور وہ جگہ غدد کے مسدود ہونے کی وجہ سے سفید سرخی مائل نظر آتی ہے۔ اب رہی بات صحیح و درست علاج کی۔ اس کے لیے مندرجہ بالا بیان سے صاف عیاں ہو گیا ہے کہ غدد نا قلہ بند ہیں۔ ان کو متحرک کر کے چالو کیا جائے تا کہ فالتو صفراوی اخلاط بدن و خون سے خارج

ہو جائیں۔ اس کے بعد دوران خون کو تیز کریں۔ اس مقصد کیلئے عضلاتی اعصابی ملین، اکسیر اور مقوی دوا کا استعمال ناگزیر ہے۔

ذیل میں بالترتیب بذریعہ غذا و دوا علاج کرنے کا کامیاب طریقہ پیش خدمت ہے۔

**علاج:** ابتداء میں ملین نمبر 1 ایک ماشہ اصلاح کبد نصف ماشہ، تریاق 6 دورتی بھر ملا کر دن میں تین مرتبہ ہمراہ شربت بزوری، موسم کے لحاظ سے کچی لسی شیریں سے دیں۔ لیکن سب سے پہلے اعصابی مسہل دے کر صفرا کا اخراج کرنا ضروری ہے۔

غذا: اعصابی غدی و اعصابی عضلاتی دیں۔ یہ کورس تین ہفتے کریں۔ جب یہ تین ہفتے کا کورس اخراج صفرا والا مکمل ہو جائے تو پھر عضلاتی اعصابی ملین، اکسیر، تریاق قسم کی ادویہ کو استعمال میں لاویں اور غذا بھی خصوصی طور پر عضلاتی اعصابی جاری رکھیں۔

اب اس علامت کے خاتمہ کیلئے بالترتیب تین نسخے پیش خدمت ہیں۔

نسخہ نمبر 1: تخم حنظل، نمک سیاہ، نوشادر، پھٹکڑی سرخ، ہر ایک پانچ تولہ شیر مدار دس تولہ، جملہ ادویہ نیم کوفتہ کر کے شیر مدار شامل کر کے کسی کوزہ گلی میں بند کر کے دس کلو اپلوں کے بیچ رکھ کر آگ لگائیں، صبح نکال کر پیس لیں۔

مقدار خوراک: دو چاول ہمراہ مکھن پانچ تولہ روزانہ دو ماہ تک دیں.

نسخہ نمبر 2: کشتہ سم الفار یا جوہر سم الفار ایک حصہ، کشتہ بیضہ مرغ ایک حصہ، سہاگہ بریاں ایک حصہ، چینی چالیس حصے، ان کی چار گھنٹہ تک متواتر رگڑائی کریں۔ بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: نصف ماشہ صبح اور نصف ماشہ شام ہمراہ پانی دیں۔ یہ دوا برص کیلئے از حد مفید ہے۔ برص خواہ نیا ہو یا پرانا یا جسم پر چھوٹے چھوٹے بے شمار سفید گلابی رنگ کے داغ ہوں۔ اس دوا کے استعمال سے وہاں کے مقامی غدد خون کو جذب کر کے اپنی سفیدی کو دور کر دیتے ہیں اور جلد ہی اصل رنگ آ جاتا ہے۔ چونکہ عام طور پر یہ مرض عصبی مادہ کی خرابی، معدہ کی خرابی، بوجہ غدی تحریک ہوتا ہے۔ اس لیے علاج کرتے وقت ہاضمہ کا خیال رکھنا بھی ضروری ہے۔

نسخہ نمبر 3: جوہر یازدہ: رسکپور چار تولہ دار چکنا تین تولہ، شنگرف دو تولہ، سم الفار سفید ایک تولہ، ہڑتال ورقیہ، پارہ، نیلا تھوتھا، زنگار، مردہ سنگ، سونا مکھی، نوشادر تری ہر ایک چھ ماشہ کل 11 اجزاء کل وزن ساڑھے بارہ تولہ.

ترکیب و تیاری: تمام ادویہ باریک پیس کر چار گھنٹہ تک آب تمہ میں خوب کھرل کر کے دھوپ میں اچھی طرح خشک کر لیں۔ مقصد ان میں نمی

نہ ہونے پائے۔ بعدازاں مشہور ومعروف طریقہ سے جوہر حاصل کریں۔بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: اخس یا نصف چاول تا ایک چاول کھانے کے بعد ہمراہ مکھن وبالائی سے دیں۔

فوائد: آتشک ،سوزاک ، جذام ، ناسور، بھگندر، خنازیر، برص اور خرابی خون کیلئے بہت مفید ہے۔

طریقہ استعمال دوا: تین ہفتے کورس مکمل کرنے کے بعد نسخہ نمبر 1 کی دوخوراک روزانہ اور ایک خوراک جوہر یازدہ کی روزانہ دیں۔دوسرے ہفتے نسخہ نمبر 2 کی دو خوراک روزانہ اور ایک خوراک جوہر یا زدہ کی دیں۔دوسرے ہفتے نسخہ نمبر 2 کی دوخوراک روزانہ اور ایک خوراک جوہر یازدہ کی دیں۔ اسی طرح بالترتیب علاج جاری رکھیں۔ مزمن صورت میں تقریباً دو ماہ یا اس سے کچھ زائد وقت لگ سکتا ہے۔مگر تازہ اور کم عرصہ سے ہونے والی علامت برص ایک ماہ کے اندر ختم ہوجاتی ہے..........انشاءاللہ

........ پرہیز اور غذا کا خیال رکھنا بہت مقدم ہے ورنہ فائدہ نہ ہوگا۔

# بیان بدن میں جلد کے اندر سخت گلٹیاں نکلنا

## گلٹیاں نرم اور درد والی نکلنا

بدن میں سخت قسم کی گلٹیاں بوجہ تیزابیت ظاہر ہوتی ہیں۔ بدن کے غدد تسکین کی وجہ سے پھول جاتے ہیں یعنی اپنے حجم میں مقامی طور پر بڑھ جاتے ہیں۔

**اسباب:** ترش اغذیہ کا کثرت سے استعمال بڑا گوشت کھانا، شراب پینا، خشک سرد یا خشک گرم اغذیہ وادویہ کا بکثرت استعمال کرنا وغیرہ۔

**علاج:** تمام عضلاتی اغذیہ سے پرہیز کریں۔ کھانے کیلئے گرم خشک ،گرم تر، اغذیہ دیں۔

**دوائی علاج:** سب سے پہلے غدی عضلاتی مسہل دے کر تیزابیت کو خارج کریں۔ اس کے بعد ملین نمبر 4 تین ہفتے تک کھلاویں اور ساتھ اکسیر کینسر کی دو خوراک روزانہ صبح و شام ہمراہ پانی یا دودھ پہلی دوا کے ایک گھنٹہ کے بعد دیں۔ شدید صورت میں دو تا تین ماہ تک علاج جاری رکھنا پڑتا ہے۔ قدرت چاہے تو ایک ماہ میں بھی مریض صحتیاب ہو جاتا ہے۔

نمبر 2: گلٹیاں نرم مگر پردرد ہونا: یہ گلٹیاں غدی عضلاتی تحریک (کثرت صفرا) کے سبب ظاہر ہوتی ہیں۔ غدد نا قلہ بند ہوتے ہیں اور صفرا کا اخراج نہیں ہو رہا ہوتا۔ اس لیے ملین نمبر 5 ملین نمبر 1 دونوں ایک ایک ماشہ ملا کر دن میں تین مرتبہ ہمراہ شربت بزوری دیں۔ دو تین ہفتے یہ دوا کھلانے کے بعد عضلاتی اعصابی ملین اور اکسیر ملا کر دو تین ہفتے کھلا دیں۔ غذا دوا کے مزاج کے مطابق دیں۔

# مردانہ امراض

نمبر1: **آتشک**: یہ ایک مشہور و معروف علامت ہے جس کو عام لوگ بھی بخوبی جانتے ہیں۔ ابتداء میں عضو خاص پر چھالے نکلتے ہیں بعد میں اس کے چاروں طرف پھیل جاتے ہیں۔ یہ ایک بلغمی زہر ہوتا ہے۔ یہ بدن میں کسی بھی طریقہ سے داخل ہو جائے یا پیدا ہو جائے۔ اس کی ابتدا چھالوں سے ہوتی ہے چاہے یہ تمام بدن پر پھیل جائیں۔

اس کا کامیاب علاج کرنے کیلئے بے شمار ادویہ ہیں مثلاً جوہر منقی، جوہر یازدہ، کشتہ رسکپور، حب خاص، حب اوجائی خاص، بیاض عزیز والی تیر بہدف ہیں۔

نمبر2: **سوزاک**: یہ صفراوی زہر ہوتی ہے اور کثرت صفرا کے سبب ہی رونما ہوتی ہے۔ یہ علامت بدفعلی کرنے سے ہو یا گرم خشک اغذیہ و ادویہ کے کثرت استعمال سے ہو۔ ابتداء میں مریض کو پیشاب کی نالی میں جلن وچبھن معلوم ہوتی ہے بعد ازاں قارورہ جل کر شدید درد کے ساتھ آتا ہے۔ کبھی قطرہ قطرہ آتا ہے۔ مریض جلن و درد کے ڈر و خوف سے پیشاب کرنے

سے بھی گھبراتا ہے اس لیے کہ درد و جلن نا قابل برداشت ہوگی۔

اگر بروقت درست علاج نہ کیا جائے یا لا پرواہی کی جائے تو چند روز کے بعد پیپ خارج ہونے لگتی ہے۔ بالآخر پیشاب کی نالی میں قرحہ (زخم) بن جاتا ہے۔ یہ قرحہ بعض دفعہ کئی سالوں تک رہتا ہے۔ جس وجہ سے یہی مرض اولاد میں منتقل ہو جاتی ہے۔

علاج: غذا ہر حالت اعصابی غدی و اعصابی عضلاتی دیں یعنی تر گرم و تر سرد وغیرہ۔

دوائی علاج: جوہر منقی، جوہر یازدہ، از حد مفید و مجرب ہے۔

مقدار خوراک: نصف چاول ہمراہ مکھن۔

ابتدا میں پیشاب آور دوا دیں تا کہ زہر خارج ہو کر نالی صاف ہو جائے۔ اس کیلئے ملین نمبر 1 ایک ماشہ سفوف ٹھنڈک ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر ہمراہ شربت صندل یا شربت بزوری سے دیں. یا الائچی کلاں، قلمی شورہ، سرد چینی تینوں برابر وزن ملا کر خوراک دو ماشہ ہمراہ کچی لسی دیں۔

نمبر 3: ذکاوت حس و سرعت انزال: ان دونوں علامتوں کا سبب غدی تحریک (کثرت صفرا) ہے۔ ذکاوت حس غدی عضلاتی تحریک میں اور

سرعت انزال غدی اعصابی تحریک میں ہوتی ہے۔ ان دونوں کے علاج میں کچھ تھوڑا سا فرق ہے۔ ذکاوت حس کا علاج کرنے کیلئے غدد میں تحلیل پیدا کرنا پڑتی ہے۔ جبکہ سرعت انزال کے مستقل علاج کیلئے غدد میں تسکین پیدا کرنا پڑتی ہے ورنہ کامیابی عارضی اور نامکمل ہوگی وغیرہ۔

جیسا کہ اعصابی عضلاتی اکسیر کے فوائد میں سرعت انزال کیلئے مفید لکھا ہوا ہے۔ لہذا تمام اعصابی ادویہ واغذیہ کا استعمال صفرا کے اخراج اور خاتمہ کی حد تک تو درست ہے مگر ان سے مکمل طور پر سرعت انزال کا خاتمہ ہونا ناممکن ہے۔ اکثر طبیب ان ادویہ کے افعال و اثرات اور فوائد کو پڑھ کر مریضوں کو دیتے ہیں مگر ان سے خاطر خواہ نتیجہ نہیں ملتا۔ اس لیے درست علاج کرنے کیلئے عضلاتی اعصابی ادویہ اور اغذیہ سو فیصدی درست علاج اور ہمیشہ کیلئے کارگر ثابت ہوتی ہیں۔ لہذا پہلے ذکاوت حس کیلئے نسخہ جات پیش خدمت ہیں۔ تمام نسخہ جات کے فوائد واثرات برابر کے ہیں اس لیے شبہات یا وہم میں پڑنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے. تیر بہدف ہیں۔

نسخہ نمبر 1: تمر ہندی ایک کلو کا مکمل مغز، کافور سولہ تولہ، کشتہ قلعی سولہ تولہ، کشتہ مرجان آٹھ تولہ، کشتہ سہ دھاتہ آٹھ تولہ، پٹاسیم برومائیڈ 200 گرام جملہ ادویہ باریک پیس کر زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک صبح ایک شام ہمراہ دودھ دیں۔ جب اس سے مکمل طور پر کنٹرول ہو جائے تو یہ دوا بند کر دیں اور عضلاتی اعصابی اکسیر و عضلاتی اعصابی مقوی دونوں ملا کر دن میں تین خوراک دیں تا کہ یہ مرض دوبارہ نہ ہونے پائے۔

نسخہ: کشتہ چاندی، کشتہ صدف، کشتہ سونا مکھی برابر وزن ملالیں۔

مقدار خوراک: نصف رتی ہمراہ مکھن رات ہمراہ بالائی دیں۔

نسخہ نمبر 2: کشتہ فولاد بارہ تولہ، ہلیلہ سیاہ سوختہ بارہ تولہ، سم الفار ایک تولہ حب بقدر نخود بناویں۔

مقدار خوراک: ایک گولی صبح و شام بعد از غذا ہمراہ دودھ دیں۔

علامت سرعت انزال کے لیے تیر بہدف نسخے

نسخہ نمبر 1: تخم حرمل، تج ہر ایک پچاس گرام، کشتہ چاندی ایک تولہ، دونوں ادویہ باریک پیس کر کشتہ چاندی ملالیں بس تیار ہے،

مقدار خوراک: ایک تا ڈیڑھ ماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ دودھ بعد از غذا کم از کم تین ہفتے متواتر کھلاویں۔

نسخہ نمبر 2: قلمی شورہ 25 گرام، کافور 20 گرام، افیون 15 گرام تیلیہ مدبر اڑھائی گرام۔ جملہ ادویات پیس کر حب بقدر دانہ مونگ بناویں. یہ

مقدار خوراک نزلہ حار، درد شقیقہ کیلئے فوری موثر ہے اور سرعت انزال کیلئے درمیانہ سائز کیپسول بھر لیں۔ دو گھنٹہ قبل از وقت کھا کر قدرت کا کرشمہ دیکھئے۔

نسخہ نمبر 3: سم الفار ایک حصہ، چینی 24 حصے دونوں کو چار گھنٹہ متواتر کھرل کریں. بس تیار ہے۔ ہڑتال ورقیہ ایک حصہ، شنگرف ایک حصہ، مرکب مندرجہ بالا سم الفار والا دو حصے اکسیر نمبر 4 چار حصے جملہ ادویہ پیس کر حب بقدر نخود بنا دیں یا درمیانہ سائز کیپسول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک صبح ایک شام دیں. نصف کلو دودھ آٹھ دن متواتر کھا کر قوت وامساک کا ملاحظہ کریں۔

نسخہ 4: کافور دو تولہ، اجوائن خراسانی چار تولہ، جائفل آٹھ تولہ، تخم ریحان یا تخم لاجونتی سولہ تولہ، افیون دو تولہ۔ جملہ ادویہ پیس کر حب بقدر نخود بنا دیں ایک عدد دو گھنٹہ قبل از وقت ہمراہ دودھ دیں۔

بغیر افیون امساکی دوا: شنگرف مدبر در پھٹکڑی ایک تولہ، سلاجیت 1 تولہ، ست لوبان 1 تولہ، بذر البنج ایک تولہ، کافور ایک تولہ، شیر برگد چھ تولہ حب نخودی بنائیں۔ ایک عدد روزانہ ہمراہ دودھ۔

نسخہ نمبر 5: نمک خولنجان، نمک دھتورہ، نمک سفیدہ، نمک حرمل، نمک

کریلہ، یہ سب برابر وزن ملالیں پھر درمیانہ سائز کیپ سول بھرلیں پھر صبح دوپہر اور رات ایک عدد ہمراہ دودھ کھلادیں۔ ایک دن کے استعمال سے چار پانچ دن تک اثر قائم رہتا ہے۔ لاجواب تحفہ ہے۔ اب آخر پر جناب حکیم صوفی عبدالرحمٰن صاحب حاصلپوری کا تیر بہدف نسخہ پیش خدمت ہے' جو کہ گلدستہ کیلئے دیا گیا ہے۔

**نسخہ مقوی باہ و ممسک:** 1- شنگرف ایک تولہ لے کر آب پیاز دو بوتل میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر خشک ہونے کے بعد روغن گاؤ نصف کلو میں براؤن کریں۔

2- افیون نصف تولہ، سم الفار سفید، سفوف خراطین، بیر بہوٹی ہر ایک نصف تولہ، خصیہ بکرا تین عدد۔ آب برگ پان 25 عدد، لونگ چھ ماشہ، تخم حرمل، رتج، سمندر سوکھ ہر ایک دو تولہ۔

3- خصیہ بکرا کا رُب نکال کر ہلکی آنچ پر خوب گاڑھا کریں۔

4- دیگر تمام ادویہ پیس کر آب پان میں کھرل کریں۔

5- رُب خصیہ میں شنگرف و افیون اچھی طرح کھرل کریں۔ اس کے بعد آب پان والا مرکب اور شنگرف و افیون والا مرکب ملا کر خوب کھرل کر کے حب بقدر مونگ تیا کریں۔

طریقہ استعمال: دیسی گھی کی چوری بنا کر ایک عدد ہمراہ دودھ نصف کلو نیم گرم۔ دوسری خوراک شام بعد از غذا ہمراہ دودھ کھاویں۔ قوت باہ ملاحظہ کریں۔ برائے امساک دو گھنٹہ قبل از وقت کھا کر شمہ قدرت دیکھئے۔

## بیان جریان ودی وجریان مذی اور قطرہ کا نکل جانا وغیرہ

یہ دونوں علامات دراصل حدت خون وصفرا غدی عضلاتی تحریک مقامی غدد کی سوزش کے نتیجہ میں ہوتی ہیں۔ جن میں لیس دار رطوبت کے قطرے پیشاب کرنے سے پہلے یا بعد میں خارج ہوتے ہیں اور مریض ان کو جریان منی سمجھ کر خوف زدہ ہونے لگتا ہے۔

علاج: تمام گرم خشک وخشک گرم اغذیہ وادویہ سے پرہیز کریں اور اعصابی اغذیہ دیں۔

دوائی علاج: ملین نمبر 1 ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر دن میں تین خوراک ہمراہ شربت بزوری دیں۔ دس بارہ دن کے بعد کوئی بھی سفوف مغلظہ آٹھ دن کھلاویں۔ اس کے بعد عضلاتی اعصابی ملین واکسیر ملا کردیں۔ البتہ قطرہ نکل جانے کیلئے ایک نسخہ پیش خدمت ہے۔ کشتہ سنگ جراح 250 گرام، طباشیر اصلی، زہر مہرہ خالص ہر ایک 125 گرام، سفوف

مقدار خوراک: دو تا تین ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ دیں۔

نسخہ نمبر 2: مغز تمر ہندی 100 گرام، کشتہ بیضہ مرغ 50 گرام، کچلہ مدبر 20 گرام، کندر 20 گرام، حب بقدر نخود بنا دیں۔

ایضاً: کشتہ سنکھ ہمراہ مکھن کھلانا بھی نہایت مفید ثابت ہوتا ہے۔ پیشاب کے بعد قطرہ کا نکل جانا میں تیر بہدف دوا ہے۔

## بیان احتلام صفراوی، احتلام سوداوی

مختصر تشریح: صفراوی احتلام گرم اغذیہ و ادویہ کے کثرت استعمال سے ہوا کرتا ہے جبکہ ایسا مریض سرعت انزال میں بری طرح مبتلا ہوتا ہے۔ رات خواب کے اندر اور کبھی بغیر خواب کے انزال ہو جاتا ہے۔ مگر انزال ہوتے وقت پتہ نہیں چلتا۔ بلکہ صبح جب اٹھتا ہے تو کپڑے گیلے اور چپکے ہوئے دیکھتا ہے۔ لیکن کپڑوں پر مادہ منویہ نظر نہیں آتا گویا کپڑا ایسے معلوم ہوتا ہے جیسے اسے مائع لگائی گئی ہو وغیرہ۔

علاج: پہلے اعصابی مسہل دے کر صفرا کا اخراج کریں۔ صبح کا ناشتہ مکھن و شہد ملا کر دیں۔ تمام اعصابی اغذیہ دیں۔

دوا: ملین نمبر 1 ایک ماشہ، سفوف ٹھنڈک ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر ہمراہ دودھ شربت صندل یا شربت بزوری سے دیں۔ ایک ہفتہ یہ

دوا کھانے کے بعد سفوف مغلظ صبح و شام دو ہفتے کھلاویں۔ آخر پر عضلاتی اعصابی اکسیر ایک ہفتہ کھلا کر دوا بند کریں۔

نسخہ اکسیر نمبر 2: سمندر پھل، مغز کونچ، تخم پیاز، تخم اٹنگن، عاقر قرحا، ریوند چینی ہر ایک 15 گرام، جملہ ادویہ پیس کر اس کی 24 پڑیہ بناویں اور ایک صبح ایک شام ہمراہ دودھ دیں۔ اب ایک نسخہ حاضر خدمت ہے جو ہر لحاظ سے سرعت انزال، جریان، واحتلام کا عارضہ گرمی سے ہو یا سردی سے بحر حال ہر حالت میں تیر بہدف ہے۔

نسخہ یہ ہے: کشتہ قلعی پانچ تولہ، کشتہ مرجان خالص، مغز املی کلاں، پھلی کیکر خام خشک شدہ ہر ایک دس تولہ سلاجیت خالص پانچ تولہ، رب برگد یا دودھ برگد پچاس تولہ۔

ترکیب وتیاری: ادویہ پیس کر آخر پر دودھ یا رب برگد ملا کر حب بقدر نخود بناویں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو عدد صبح و شام ہمراہ دودھ لیں۔

ترکیب استعمال: اگر مریض کا مزاج صفراوی ہو تو خوراک ایک گولی ہمراہ چھلکا اسبغول چھ ماشہ بمعہ شربت نیلوفر یا شربت صندل پانچ تولہ سے دیں۔ اگر مریض کا مزاج سرد ہو یعنی اعصابی ہو تو پھر یہ مرکب تیار کریں۔

لونگ، جائفل، جوتری، زعفران، عاقر قرحا، تج، دارچینی، سم الفار مدبر، کشتہ شنگرف، کچلہ مدبر، تمام ادویہ ہموزن لے کر پیس لیں۔

مقدار خوراک: 1/4 تا 1/2 رتی ہمراہ مذکورہ گولی ایک عدد کھلا دیں۔

ہمراہ دودھ نصف کلو شیریں نیم گرم اگر مریض کو خشکی کا عارضہ ہو تو پھر دودھ میں دو تولہ گھی بھی ملا لیں۔

فوائد: جریان، احتلام، سرعت انزال اور امساک کیلئے مفید ہے۔

نمبر 2: احتلام عضلاتی: اس میں مریض کو اکثر قبض رہتی ہے. گیس کی شکایت بھی ہوتی ہے ایسی صورت میں جو احتلام ہوتا ہے اس میں مادہ کافی گاڑھا ہوتا ہے۔ کپڑے پر بھی نظر آتا ہے۔

نسخہ نمبر 1: نمک خوردنی ایک کلو، مغز جمالگوٹہ ایک تولہ، سنا مکی نصف کلو، اجوائن دیسی 250 گرام۔

ترکیب پہلے نمک اور جمالگوٹہ کو کٹر مشین میں خوب پیس لیں پھر دیگر ادویہ پیس کر ملا لیں پھر دوبارہ ان کو کٹر میں اچھی طرح پیس کر ملا دیں بس تیار ہے۔ اس کی ایک تا ڈیڑھ ماشہ دن میں تین مرتبہ خوراک دیں۔

نسخہ 2: گل سپاری، طباشیر، کتیرا، گل انار، پوست انار، گوند کیکر ہر ایک تولہ بھر کشتہ قلعی چھ ماشہ۔ سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک: نصف چائے کا چمچہ ہمراہ دودھ شیریں صبح خالی پیٹ روزانہ دیں۔

نسخہ نمبر 3: شنگرف ایک تولہ، مغز بادام پانچ تولہ پوست کھجور یا شوبارا پانچ تولہ، افیون نصف تولہ ادویہ پیس کر حب بقدر نخود بناویں اور ایک خوراک صبح اور ایک شام ہمراہ دودھ دیں۔ معمول مطب دوا تیر بہدف ہے۔

## بیان جلق

اس کی مفصل تفصیل و تشریح مجربات عزیز اور دستور مطب میں ملاحظہ فرمادیں۔ بحر حال علاج درج کیا جاتا ہے۔ مریض کی عادت دور کرنے کیلئے آبلہ انگیز طلاء لگادیں۔ مثلاً شیر مدار اور شیر تھوہر ڈنڈا برابر وزن تولہ تولہ اور ایک تولہ روغن گاؤ ملا کر کھرل کریں لئی سی بن جائے گی۔

2: شیر مدار ایک تولہ، شہد ایک تولہ، روغن گاؤ ایک تولہ، مغز جمالگوٹہ پانچ گرام، ان کی رگڑائی کریں مرہم سی بن جائے گی۔

3: مغز جمالگوٹہ چار عدد لگی تھوم چار عدد دونوں پیس کر مقام ماؤف یعنی خم والے حصہ پر لگادیں اور چار گھنٹہ کے بعد اتار دیں۔ بعد میں دیسی گھی میں پیاز جلا کر زخم پر لگادیں۔ دو تین دن میں زخم درست ہو جاتا ہے۔ کھانے کیلئے اکسیر نمبر 1، بلین نمبر 1 ایک ایک ماشہ ملا کر دن میں تین خوراک ہمراہ دودھ دیں.

## بیان وقت خاص پر رابطہ کا ٹوٹنا، مباشرت میں بے لذتی

اس علامت کے دو اسباب ہیں جس کی اول صورت یہ ہے کہ مریض کو سوتے میں انتشار بڑا اثاٹ ہوتا ہے مگر جاگنے پر اور پیشاب کرنے کے بعد ختم ہو جاتا ہے۔ گاہے کوئی مباشرت کا پروگرام بن جائے تو موقع پر ڈھیلا پن پیدا ہو جاتا ہے۔ کبھی دخول ہوتا ہے اور کبھی دخول بالکل نہیں ہوتا جو کہ شرمندگی کا باعث بنتا ہے۔ دوسری صورت غدی عضلاتی بلکہ خاص کر غدی اعصابی تحریک کی وجہ سے ضعف قلب وضعف عضلات ہونے کے علاوہ اعصاب میں تسکین ہوتی ہے۔ لہذا دماغ واعصاب کی طرف سے احکامات جاری نہیں ہوتے اگر حکم جاری بھی ہوتا ہے تو عضلات ضعف کی وجہ سے اپنا طبعی فعل سرانجام نہیں دے سکتے ہوتا یہ ہے کہ ایسا مریض جب عورت کے ساتھ لیٹتا ہے تو انتشار تو آجاتا ہے مگر ڈھیلا ہوتا ہے اور وہ بھی موقع پر جواب دے دیتا ہے۔ دخول نہیں ہوسکتا جو تھوڑا بہت مادہ ہوتا ہے وہ ساتھ لگتے ہی خارج ہو جاتا ہے۔

**علاج:** سب سے پہلے جلاب صفائی نمبر 6۔ دے کر مادہ تیز ابیت یا مادہ صفرا کا اخراج کریں۔ بعد میں ملین نمبر 5 ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر ہمراہ شربت بزوری دیں۔ ایسی دن میں تین خوراکیں دیں اور رات کے

وقت درج ذیل ایک گولی روزانہ ہمراہ دودھ دیں۔ کچلہ مدبر 25 گرام، مرچ سیاہ دس گرام مغز بادام شیریں تیس گرام، جملہ ادویہ پیس کر حب بقدر نخود بذریعہ شہد بنا دیں۔

نسخہ 2: نمک چھکنی، سنڈھ، ثعلب مصری، پھلی کیکر، سردچینی، سفوف ملٹھی، بہوپھلی، سفید موصلی، تمام ادویہ برابر وزن چینی تمام ادویہ کے برابر خوراک ایک تولہ صبح وشام ہمراہ دودھ نصف کلو دیں۔

نسخہ نمبر 3: سفوف ملٹھی دو حصے، سردچینی ایک حصہ دونوں کا سفوف بنا دیں۔ اور تین تین ماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ دودھ یا شربت بزوری دیں اور اس سفوف میں سے پچاس گرام لے کر اس میں شہد سو گرام ملا کر معجون بنالیں۔ اس کی 9 ماشہ کی ایک خوراک روزانہ رات کے وقت ہمراہ دودھ کھا دیں. بوجہ صفرا رابطہ ٹوٹ جانے کیلئے مفید مجرب ہے۔

نسخہ نمبر 4: **غدی تحریک سے نامردی کا علاج** سفوف ملٹھی، پھلی کیکر ہر ایک دو سو گرام تخم لاجونتی، سفید موصلی ہر ایک 100 گرام، چینی ہموزن ملا لیں۔ ۶ ماشہ صبح وشام ہمراہ دودھ،

ایضاً: سفوف ملٹھی دو حصے، نمک چھکنی، سردچینی، تخم بھنگ، تخم کونچ ہر ایک ایک حصہ یعنی تمام برابر وزن اور ادویہ کے برابر چینی ملا کر پیس لیں بس

تیار ہے

**مقدار خوراک:** ایک تولہ صبح ایک تولہ شام ہمراہ دودھ دیں۔

**نوٹ:** مباشرت میں بے لذتی محض اعصاب میں تسکین کی وجہ سے ہوا کرتی ہے۔ لہذا رابطہ ٹوٹنے اور بے لذتی ختم کرنے کیلئے مندرجہ بالا نسخہ جات از حد تیر بہدف ہیں بشرطیکہ ان کو ایک دو ماہ تک مسلسل استعمال کیا جائے ورنہ جلد بازی سے خاطر خواہ فائدہ نہ ہوگا۔

# بیان فالج

اس علامت کے ہونے کے کئی اسباب ہیں اور مختلف اقسام مثلاً دایاں فالج، بایاں فالج، نچلے دھڑ کا فالج، کبھی دونوں طرف کا فالج اور کبھی مکمل اعضاء میں فالج اور ساتھ ہی لقوہ بھی دیکھنے میں آیا۔ ایک مریض ایسا بھی آیا جس کو بایاں فالج بھی تھا۔ ساتھ سرسام بھی تھا۔ زبان بالکل بند، منہ اور آنکھیں کھلی تھیں منہ بند نہیں ہوتا تھا اور آنکھیں بھی جھپکتا نہیں تھا۔ فالج کبھی بلڈ پریشر ہائی ہونے کی وجہ سے ہوتا ہے اور کبھی بلڈ پریشر لو یعنی کم ہونے کی وجہ سے ہوتا ہے۔ مقصد موجودہ صورت حال کے پیش نظر غور کرنا ضروری ہے اس کا اصل سبب کیا ہے؟ آیا بلغمی غلیظہ رطوبات کی رکاوٹ سے ہوا ہے۔ یا کہیں خون رکنے سے سدہ (کلاٹ) بن کر رکاوٹ کا باعث ہوگیا ہے کبھی سر میں چوٹ لگنے سے فالج ہو جاتا ہے اور ایسا فالج فوری ہو جایا کرتا ہے مگر دماغ میں

سوزش یا ورم سے ہونے والا فالج آہستہ آہستہ ہوا کرتا ہے۔ اگر حرام مغز یا ریڑھ کی ہڈی پر چوٹ لگ جائے تو نچلے دھڑ کا فالج ہو جاتا ہے فالج کے متعلق کتاب دستور مطب میں کافی مفصل تشریح ہو چکی ہے وہاں ملاحظہ فرماویں۔

طریقہ علاج: قانون ثلاثہ کے مطابق ہر طرف کے فالج کیلئے طریقہ علاج اور ادویہ مختلف اور جدا جدا ہیں اور کسی حد تک ان سے مریض صحتیاب بھی ہوئے ہیں۔ مزید تحقیقاتی ریسرچ کے مطابق مریض کی تشخیص کرتے وقت دو باتوں کو مدنظر رکھنا بہت ضروری ہے۔

نمبر 1: مریض کا بلڈ پریشر ہائی ہے یا لو ہے یا نارمل ہے۔ اگر بلڈ پریشر زیادہ ہے تو بالخاصہ دوا کے ساتھ ایسی غذا اور مزید دوا بھی دیں جس سے دوران خون نارمل حالت پر رہے۔

مثلاً نسخہ سوزش و اورام کی روزانہ دو تین خوراک دی جائیں۔ جس کا نسخہ یہ ہے۔ قلعی مصفی ایک تولہ، سیماب مصفی ایک تولہ، ہڑتال ورقیہ مدبر ایک تولہ، تیلیہ مدبر ایک تولہ، فلفل دراز، فلفل گرد، زنجبیل ہر ایک پانچ تولہ لیں۔

ترکیب و تیاری: قلعی پگھلا کر پارہ ملاویں۔ پھر ان کو کھرل کریں۔ پھر اس میں ہڑتال ورقیہ اور تیلیہ ڈال کر خوب ایک گھنٹہ تک کھرل کریں پھر دیگر ادویہ علیحدہ باریک پیس کر سابقہ مرکب میں ملا کر ایک گھنٹہ تک کھرل

کریں۔

مقدار خوراک: دو تا چار رتی بھر بعد از غذا استعمال کریں۔

فوائد: سوداوی وصفراوی بلڈ پریشر سے پیدا ہونے والی علامات کیلئے تیر بہدف ہے۔

**بلڈ پریشر کیلئے نسخہ نمبر 2** سفید زیرہ دو حصے 100 گرام صندل سفید ایک حصہ 50 گرام، چندن ایک حصہ 50 گرام، الائچی سبز 1/2 حصہ 25 گرام، بیش مدبر 10 گرام سفوف بناویں۔ خوراک نصف ماشہ حسب ضرورت وموقع دن میں دو یا تین مرتبہ دیں۔

**ایضاً** سفید زیرہ نصف کلو صندل سفید 250 گرام، اسرول 200 گرام، الائچی خورد 50 گرام، بیش مدبر 15 گرام سفوف تیار کریں۔

مقدار خوراک: دو تا چار رتی بھر شدید تکلیف میں ہر پندرہ منٹ کے بعد دیں۔ جب کنٹرول ہو جائے تو دوا کا وقفہ بڑھادیں۔ جب مکمل کنٹرول ہو جائے تو پھر ایک خوراک روزانہ کھلاویں۔ بلڈ پریشر سے نجات مل جاتی ہے دراصل ذکر تو فالج کا ہو رہا تھا۔ مگر بعض دفعہ فالج کا سبب بلڈ پریشر ہائی یا لو بلڈ پریشر کی وجہ سے ہوتا ہے مگر زندگی میں دو تین ایسے مریضوں سے بھی واسطہ پڑا جن کو بایاں فالج غدی تحریک کی وجہ سے تھا۔ حقیقت میں فالج کا مقصد کسی بھی

وجہ سے غلیظ بلغم کے کسی بھی مقام پر رک جانے سے اعصابی نظام بگڑ جاتا ہے۔ اس کا اثر مخالف سمت پر پڑتا ہے اگر بلغمی رطوبات کے باعث اور بلڈ پریشر کم ہونے کی وجہ سے فالج ہوگیا ہو تو ایسی صورت میں درج ذیل نسخہ تریاق کی حیثیت رکھتا ہے خواہ زبان بھی بند ہوگئی ہو۔ بیشک مریض بے ہوش ہو۔ ساتھ سرسام کا بھی عارضہ ہو۔ سر درد شدید ہو رہا ہو۔ آنکھیں کھلی ہوں مریض آنکھ نہ جھپکتا ہو۔ بایاں بازو اور ٹانگ بے حس ہو گئے ہوں۔ حرکت ختم ہو۔ خون کا دباؤ کم ہو گیا ہو۔ ان علامات کے خاتمہ کیلئے تیر بہدف نسخہ پیش خدمت ہے۔

نسخہ: زعفران، جند بیدستر، ہیرا ہینگ بریاں در روغن گاؤ، عاقر قرحا، عود صلیب جدوار خطائی، جملہ ادویہ برابر وزن حب بقدر نخود بناویں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو گولی دن میں تین مرتبہ ہمراہ قہوہ، دارچینی ایک ماشہ، لونگ دو عدد، جوتری نصف ماشہ، پتی چائے پانچ گرام ان کی ایک پیالی تیار کر کے شہد دو تولہ ملا کر دیسی گھی دو چمچہ شامل کر کے دیں۔ مزید کشتہ شنگرف، در مدبر، جائفل پھٹکڑی یا حب رسائن، حب مقوی خاص بھی مفید مجرب ہیں۔ اب آخر پر نسخہ بالخاصہ حاضر خدمت ہے جو کہ ہمہ قسم کے فالج لقوہ کیلئے تیر بہدف ہے۔ درخت پیپل کی چھال اتار کر سوکھ جانے پر جلا کر راکھ بنا لیں جو کہ کم از کم دو کلو ہونی چاہیے۔ اب یہ نصف راکھ لوہے کی کڑاہی میں ڈال

کر ذرا ہاتھ سے دبا دیں۔ پھر اس پر ہڑتال ورقیہ دس تولہ کی ڈلیاں تھوڑے تھوڑے فاصلہ پر رکھ کر بقیہ راکھ اوپر ڈال کر اچھی طرح دبا دیں۔ اس کے بعد اس کے نیچے آٹھ گھنٹہ تک متواتر آگ جلائیں۔ پہلے آگ درمیانی آخری گھنٹہ ذرا تیز آگ کر دیں۔ پھر آگ بند کر دیں۔ ٹھنڈا ہونے پر شگفتہ کشتہ نکال کر شیشی میں محفوظ رکھیں۔

مقدار خوراک: دو چاول ہمراہ مکھن بعد از غذا یا یہی دوا چھوٹے کیپ سول میں بند کر کے ہمراہ ماء العسل یعنی گرم پانی ابلا ہوا آدھ پاؤ شہد دو تولہ ملا کر دیں۔ اس دوا کے ساتھ بدرقہ ماء العسل ہی زیادہ بہتر رہتا ہے۔ البتہ غذا مریض کے مزاج اور موجودہ صورت حال کے پیش نظر دیں۔ یہ بالخاصہ دوا دیتے وقت مریض کو دیسی گھی کی چوری اور مرغن غذا کھلانا ضروری ہے۔ مگر بلڈ پریشر ہائی کی صورت میں سبزیات کو استعمال میں لا دیں اور دوا کی ایک خوراک روزانہ دیں۔

کبھی ایک دن کھلا کر ایک دن کا ناغہ بھی کرایا جاتا ہے یہ عمل مریض کی حالت کے پیش نظر اور قوت برداشت کو مدنظر رکھتے ہوئے کیا جاتا ہے۔

غذا کا تعین تحریک کے مطابق کریں۔ تحریک کے مطابق بدرقہ بھی تجویز کر کے دیں۔ تو پھر ہر قسم کے فالج میں جادو اثر دوا ہے۔

# بیان علامت کینسر ( سرطان )

اس علامت کی کافی وسیع تشریح دستور مطب میں کی گئی ہے۔مگر اسے میں نے تسلی بخش قرار نہیں دیا چونکہ نئی تحقیقاتی ریسرچ کے مطابق کچھ نئے حقائق سامنے آئے ہیں جن کی وضاحت کرنا ضروری خیال کرتا ہوں۔ دراصل فرمان خداوندی کے مطابق ہر چیز کا بیج پانی ہے دوسرے لفظوں میں ہر چیز کی بنیاد پانی (بلغم) ہے یہ انسانی مشین میں ایک ایسی رطوبت صالح ہے جو حقیقت میں قوت مدافعت کا کام سرانجام دیتی ہے اگر ہم بغور خیال کریں تو روزمرہ کی زندگی میں اکثر ننھے منھے بچوں کو گرمی وسردی میں ننگے ہاتھ و پاؤں کھیلتے ،کودتے ، بھاگتے دیکھتے ہیں' اللہ تعالی کی قدرت دیکھئے انہیں نہ تو گرمی کی پرواہ اور نہ ہی سردی کا اندیشہ ، بے خوف وخطر بھاگے پھر رہے ہوتے ہیں۔ یہ کمال وطاقت ان کو صرف رطوبت صالح کی بدولت میسر ہے جو کہ بدن میں قوت مدافعت کا کام سرانجام دے رہی ہوتی ہے۔ انسانی بدن میں جوں جوں رطوبات کی کمی ہوتی جاتی ہے۔خون گاڑھا ہونے لگتا ہے اور قوت

برداشت وقوت مدافعت بھی کم ہو جاتی ہے۔ بالآخر بڑھاپے میں نہ تو سردی برداشت ہوتی ہے اور نہ ہی گرمی برداشت ہوتی ہے۔ یاد رکھیں رطوبت سردی اور گرمی دونوں سے ضرور اثر انداز ہونے لگتی ہے کبھی گاڑھی ہو کر کسی مقام پر منجمد بھی ہو جاتی ہے۔ جس مقام پر یہ رکتی ہے وہاں پر انسان کو اس کا احساس ضرور ہوتا ہے۔ کبھی کبھار ٹٹول کر دیکھ لیتا ہے۔ کچھ عرصہ بعد جب وہاں پر حرارت اثر انداز ہوتی ہے تو وہی رطوبت جب قدرتی طور پر وہاں پر مزید جم جاتی ہے کچھ عرصہ بعد وہاں پر معمولی سا درد رہنے لگتا ہے جو آہستہ آہستہ بڑھنے لگتا ہے اب قوت مدبرہ بدن اسکی طرف خون کو مزید روانہ کر دیتی ہے تاکہ اس کا آزالہ ہو جائے' لیکن خون کی حرارت سے وہاں پر خمیر پیدا ہونے لگتا ہے تو تکلیف میں اضافہ ہونے لگتا ہے' اسی دوران مریض کو بخار کی بھی شکایت ہونے لگتی ہے۔ جب خمیر کے بعد مقام ماؤف پر مزید حرارت اثر انداز ہوتی ہے تو پھر وہاں پر تعفن پیدا ہو جاتا ہے۔ اگر مقام ماؤف پر حرارت کی شدت ہو جائے تو وہاں پر جلن وساڑ، چبھن دار درد، کبھی شدید اور کبھی کم ہوگا۔ ایسی صورت میں مقام ماؤف جلد ہی پک جاتا ہے۔ جب تک اس میں ریشہ نہ پڑ جائے درد شدید ہوا کرتا ہے۔ ایسے مریض کا قارورہ ٹیسٹ کیا جائے تو اس میں غدی سیلز Epi Thal Cells کافی مقدار میں خارج ہو رہے ہوتے

ہیں۔ پیپ بھی کافی خارج ہوتی ہے۔ خون میں E.S.R بھی کافی بڑھا ہوا ہوتا ہے جبکہ تندرست انسان کا نقطہ 11 ہوتا ہے۔ ساتھ ہی خون کی بھی کافی کمی ہوتی ہے ایسے مریض کا خون کم از کم 12 پوائنٹ ہونا ضروری ہے۔ اگر اس سے کم ہو تو خون کا گروپ معلوم کر کے ضرور پورا کرنا چاہیے ورنہ مریض جلد تندرست نہ ہوگا۔

2: اگر ایسے موقع پر علاج کرنے میں کوتاہی کی جائے یا غلط علاج کیا گیا تو پھر یہی صفراوی علامت مزید تعفن کی وجہ سے گل سڑ کر عضلات میں منتقل ہو جاتی ہے۔ اس وقت تمام رطوبت خشک ہو جاتی ہے۔ تیزابیت کا غلبہ ہو جاتا ہے۔ مقام ماؤف سخت ہو جاتا ہے۔ جو جلد پھٹنے کا نام نہیں لیتا۔ مقام ماؤف پر شدید جوش پیدا ہوتا ہے جیسے کوئی چیز باہر آ رہی ہو۔ کچھ عرصہ بعد مقام ماؤف پر چبھن کا احساس ہونے لگتا ہے۔ اس کے بعد درد بھی ہونے لگتا ہے۔ جوں جوں وقت گزرتا جاتا ہے۔ درد شدت اختیار کرتا جاتا ہے۔ حتیٰ کہ ناقابل برداشت درد ہونے لگتا ہے۔ پھر جب تک کوئی شدید مسکن ٹیکہ نہ لگایا جائے مریض کو آرام نہیں آتا۔ ایسے موقع پر مریض دم درود کی طرف دوڑنے لگتا ہے اور درست علاج کرانے میں کوتاہی کرتا ہے تو دوسری طرف زہر بھی مزید بڑھتا جاتا ہے ایک وقت آتا ہے کہ مقام ماؤف سے پانی نکلنے لگتا ہے۔ جس سے

بدبو بھی آتی ہے۔ بس اس بدبودار پانی کے نکلنے کی دیر ہے کہ مکھیاں بھی اپنا تانتا باندھنے لگتی ہیں۔ اور مریض کی جان نہیں چھوڑتیں۔ کبھی ایسے بھی ہوتا ہے کہ پیپ تو نہیں پڑتی مگر زہر سے گوشت گلنے سڑنے لگتا ہے۔ جس سے ایک خطرناک زخم بن جاتا ہے۔ پھر اس میں ناخوشگوار بدبو و تعفن پیدا ہو جاتا ہے جس سے عام لوگ اور اس کے لواحقین اس سے کراہت و نفرت کرنے لگتے ہیں اور مریض بھی اپنی زندگی اور تندرستی سے مایوس ہونے لگتا ہے۔ یہ مرض کی تیسری اسٹیج ہوتی ہے ایسے موقع پر جب یہ مریض کسی طبیب کے پاس اپنا علاج کروانے کیلئے جاتا ہے۔ سب سے پہلا سوال یہ ہوتا ہے کہ جناب آپ کو مرض کی سمجھ آگئی ہے؟ کیا تندرست ہو جاؤں گا؟ کتنی دیر لگے گی؟ اپنا درد روکنے کیلئے اکثر ٹیکہ لگواتا ہوں۔ کیا ٹیکے کے بغیر درد رک جائے گا۔ زخم کتنے دنوں میں مدمل ہو جائے گا؟ اب تو گھر کی پونجی بھی ختم ہوگئی ہے. غربت نے ڈیرا ڈال لیا ہے. دوا قیمتی تو نہیں ہے۔ براہ مہربانی ذرا سستا علاج کرنا۔ اگر یہی مریض کسی بڑے ہسپتال میں چلا جائے اور وہ جس قدر فیس مانگ لیں۔ یہ غریب آدمی دینے کیلئے فوراً تیار ہو جاتا ہے۔ مگر غربت صرف طبیب کے مقدر میں لکھی ہے یہاں پر ایک بات مجھے یاد آگئی ہے کہ بعض دفعہ عطائی طبیب یا عطائی ڈاکٹر کا لفظ لکھتا ہوں تو ان لوگوں کو بہت تکلیف ہوتی ہے بلکہ بعض نے

مجھے خط بھی لکھا کہ آپ اپنے آپ کو بہت بڑا طبیب خیال کرتے ہیں۔ اس کے جواب میں بندہ ناچیز نے اپنے آپ کو علم طب کا طالب علم کہا ہے۔ اور مجھے اس طالب علمی پر بہت فخر ہے۔ خدا کرے مجھے مخلوق خدا کی صحیح خدمت کرنے کی سمجھ آجائے۔ وارث شاہ نے پنجابی میں ایک شعر یوں رقم کیا ہے

دل دریا سمندروں ڈونگے        تے کون دلاں دیاں جانے

انہوں نے فرمایا ہے کہ دل کی گہرائی سمندر سے بھی زیادہ ہے پھر دل کی نبض (پلس) پر انگلی رکھ کر مرض جانچنا ہر کسی کے بس کا روگ نہیں ہے مگر آج کل ایک محاورہ بنا ہوا ہے کہ ہر طبیب مریض کو چند الفاظ بتا دیتا ہے کہ آپ کا جگر و معدہ خراب ہے۔ گیس کی شکایت ہے، قبض ہے کھایا پیا ہضم نہیں ہوتا۔ اعصابی کمزوری ہوگئی ہے۔ تھکاوٹ ہو جاتی ہے، رات کو نیند کم آتی ہے وغیرہ۔

اس طرح اکثر طبیب ڈھکوسلا بازی سے کام لیتے ہوئے اپنا دھندہ چلا رہے ہیں۔ اسلئے یقینی تشخیص کے ساتھ یقینی تجویز غذا اور دوا ایک ماہر تجربہ کار طبیب جو کہ طب کی فنی مہارت اور علم طب پر مکمل دسترس بھی رکھتا ہو وہی صحیح علاج کرنیکے قابل ہو سکتا ہے۔ اب ہم علاج کی طرف آتے ہیں۔ مذکورہ بالا تحریر سے صاف ظاہر ہے کہ کینسر کی علامت میں خواہ وہ غدی (حرارت صفرا) کے سبب ہو یا عضلاتی (تیزابیت) کے سبب آخری درجہ پر ہوان دو ہر صورتوں

ہیں بدن میں خون کے اندر رطوبت صالح اور طبعی حرارت کی کمی ہوتی ہے۔ اس لیے درست علاج کرنے کیلئے صحیح تجویز غذا اور دوا کا ہونا ضروری ہے اگر سبب غدی عضلاتی تحریک ہے تو صبح کا ناشتہ مکھن ایک چھٹانک شہد دو چمچ کھلا دیں، خوردنی نمک بند کردیں، اس کی جگہ پر جوکھار استعمال کریں۔ تمام گرم خشک وخشک گرم اغذیہ بند کریں اور تر گرم وتر سرد اغذیہ ملا کر کھلا دیں۔

**دوائی علاج:** سب سے پہلے اعصابی مسہل دے کر صفرا کا اخراج کریں۔ جس کا نسخہ یہ ہے: سقمونیا عمدہ واعلیٰ قسم دو تولہ، ست ملٹھی تین تولہ سفید زیرا چار تولہ جلاپہ دو تولہ، جملہ ادویہ پیس کر حب بقدر نخود بنا دیں۔

مقدار خوراک: دو عدد دن میں تین مرتبہ ہمراہ نیم دودھ دیں۔ اس کے بعد ملین نمبر 5 نصف ماشہ، ملین نمبر 1 ایک ماشہ، تریاق نمبر 6 نصف ماشہ دن میں تین خوراک ہمراہ شربت بزوری۔ صندل دودھ کی کچی لسی شیریں سے دیں۔

نسخہ نمبر 2: پھل صفائی: پارہ دو ماشہ، قلمی شورہ بیس گرام، ان کی کجلی بنا دیں پھر اس میں ریوند عصارہ بیس گرام اچھی طرح ملا لیں۔ زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: دو عدد ہمراہ دودھ بکری دیں اس سے بذریعہ اسہال

سوزا کی زہر خوب خارج ہوتی ہے۔ یہ عمل ہر تین دن کے بعد کریں۔ مگر ملین نمبر 1، ملین نمبر 6 اور تریاق نمبر 6 والا مرکب ہر حالت جاری رکھیں جب زہر مکمل طور پر ختم ہو جائے یعنی E.S.R نارمل نمبر 11 ہو جائے تو پھر درج ذیل دوا دیں تا کہ زخم وغیرہ مدمل ہو جائیں۔ نسخہ یہ ہے۔ رسکپور۔ دار چکنا، سم الفار سفید، ہڑتال ورقیہ طوطیا ہر ایک پچاس گرام لے کر عرق گلاب خالص ایک بوتل میں کھرل کر کے خشک ہونے پر ان کا جوہر حاصل کریں۔ بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: ایک تا دو چاول بعد از غذا ہمراہ مکھن یا بالائی میں لپیٹ کر دیں یا کیپ سول میں بند کر کے ہمراہ دودھ نصف کلو قدرے پتی چائے میں ابال کر چینی حسب ضرورت وذائقہ ڈال کر کھلاویں۔

ہفتہ عشرہ کے استعمال سے کسی قسم کا زخم نہیں رہے گا انشاء اللہ اس کے بعد تمام ملی جلی اغذیہ کھلانا شروع کرا دیں۔

نمبر 2: **علامت کینسر بوجہ تیزابیت** : حسب سابقہ خون و قارورہ کا مکمل ٹیسٹ کرائیں۔ اگر خون کی کمی ہے تو گروپ معلوم کر کے اسے پورا کریں۔ کم از کم 12 پوائنٹ تک ہونا چاہیے۔

**غذائی علاج:** صبح کا ناشتہ مغز بادام بیس عدد، الائچی سبز دو عدد کے دانے اور مربہ گاجر نصف پاؤ، مکھن ایک چھٹانک۔

**ترکیب تیاری:** مغز بادام رات پانی میں بھگو دیں صبح چھلکا اتار کر دوری میں پیس لیں پھر الا ئچی کے دانے اور مربہ گاجر کوٹ کر آخر پر مکھن ملا کر کھلا دیں۔

**دوائی علاج:** سب سے پہلے بھل صفائی بذریعہ حب منقی مادہ فاسدہ یا غدی اعصابی سپیشل بھل صفائی والی دوا کے دو عدد زیرو سائز کیپ سول دیں۔ یا حب راکٹ دیں جس کا نسخہ یہ ہے مغز جمالگوٹہ مدبر، ریوند عصارہ، دونوں ایک ایک تولہ اکسیر نمبر 5 دو تولہ ملین نمبر 4 چار تولہ ان کو کھرل کر کے کیپ سول بھر لیں اور ایک تا دو عدد دیں جب کافی اسہال آ کر معدہ صاف ہو جائے تو گندم کا دلیا دیسی گھی سے تر بہ تر یا دودھ ملا کر کھلا دیں۔ اس کے بعد ملین نمبر 5 ایک ماشہ اصلاح کبد نصف ماشہ اکسیر نمبر 5 نصف ماشہ، تریاق نمبر 6 دو رتی بھر ملا کر دن میں تین خوراک ہمراہ شربت اکسیر جگر دیں۔ بھل صفائی ہر چار دن کے بعد ضرور کریں اور یہ قہوہ صبح و شام ضرور پلا دیں۔ اجوائن، انجیر، ادرک کا قہوہ تیار کر کے چینی حسب ذائقہ دیسی گھی کا چمچہ ملا کر پلا دیں۔

**نسخہ اکسیر کینسر:** سیماب مصفی ایک تولہ، گندھک مصفی سات تولہ، اجوائن دیسی پانچ تولہ، نمک خوردنی پانچ تولہ، گلی تھوم پانچ تولہ، آب ادرک ایک پاؤ،

**ترکیب وتیاری:** پہلے پارہ اور گندھک کی کجلی بنادیں۔نمبر 2 اجوائن ،نمک دونوں کو پیس کر گلی تھوم کھرل کریں۔اس کے بعد آب ادرک کھرل کریں جب یہ خشک ہو جائے تو تیار شدہ کجلی ملا کر ایک گھنٹہ تک کھرل کریں بس تیار ہے۔حب بقدر نخود بنالیں۔

**مقدار خوراک:** ایک گولی دن میں تین مرتبہ اگر درد شدید ہو رہا ہو تو پھر ہر پندرہ منٹ کے بعد بھی دے سکتے ہیں۔جب کنٹرول ہو جائے تو دوا کا وقفہ بڑھا دیں۔یہ دوا دل کی بند نالیوں کو کھولنے کیلئے بھی تیر بہدف ہے۔ کولیسٹرول پر بھی کنٹرول کرتی ہے۔اگر مریض صفراوی ہو پھر اس نسخہ میں نمک کی جگہ نوشادر ڈالیں۔

نمبر 2:نسخہ: **اکسیر کینسر**،مرکب اکسیر نمبر 4 ایک تولہ،زعفران ایک تولہ،نوشادر ایک تولہ، رائی ایک تولہ، اجوائن دیسی دو تولہ،گلی تھوم پانچ تولہ،آب تھوم دس تولہ،حب بقدر مٹر تیار کریں۔خوراک: صبح دوپہر شام،ایک ایک گولی،فوائد مندرجہ بالا۔

نسخہ نمبر 3 اجوائن دیسی دو تولہ، رائی ایک تولہ،زعفران نصف تولہ، گلیاں تھوم پانچ تولہ،آب تھوم دس تولہ۔

**ترکیب وتیاری:** پہلے پہلی تین ادویہ باریک کریں پھر گلیاں تھوم تھوڑی تھوڑی ڈال کر کھرل کریں۔ اس کے بعد آب تھوم کھرل کر کے حب بقدر موٹھ تیار کریں۔

خوراک: ایک صبح ایک شام ہمراہ پانی۔

یہ مرکب مطب العزیز دواخانہ میں حب انجائنا کے نام سے مشہور اور معمول مطب ہے۔ تیزابیت سے ہونے والی جملہ علامات کیلئے کرشمہ قدرت اور نعمت خداوندی ہے۔ درد قلب کیلئے تریاق ہے کھاتے ہی درد رک جاتا ہے۔ اسی طرح درد کینسر عضلاتی میں بھی فوری موثر ثابت ہوتی ہے۔

اب آخر پر نسخہ حب کینسر یسین دواخانہ کا مجوزہ پیش خدمت کر رہا ہوں۔ اس میں کچھ ردوبدل کیا ہے جس سے یہ کافی موثر ترین ثابت ہوا ہے۔

نسخہ یہ ہے: رسکپور، دار چکنا، ہر ایک پچاس گرام گندھک آملہ سار نصف کلو، نمک خوردنی باریک شدہ تین کلو۔

**ترکیب وتیاری:** ایک لوہے کی کڑاہی میں باریک شدہ نمک بچھا کر اس پر باریک شدہ گندھک نصف حصہ بچھا کر اوپر رسکپور اور دار چکنا کی ڈلیاں رکھ کر ان پر بقیہ گندھک کا سفوف ڈال کر اچھی طرح دبا کر اس پر بقیہ نمک

ڈال کر ہاتھوں سے اچھی طرح دبا کر یہ کڑاہی چولہے پر رکھ کر نیچے آگ جلائیں، آگ متواتر 14 گھنٹہ تک جاری رکھیں، اس کے بعد ٹھنڈا ہونے پر نکال کر پیس لیں۔

نمبر 2: ہڑتال ورقیہ 50 گرام لیکر شیر مدار ایک پاؤ میں کھرل کر کے چوڑی سی گول ٹکیہ بناویں پھر راکھ ٹھکنڈہ ایک کلو کے درمیان رکھ کر کسی بڑے کوزہ گلی میں بند کر کے اس کے نیچے 6 گھنٹہ تک تیز آگ جلائیں۔ اس کے بعد ٹھنڈا ہونے پر پیس کر رکھ لیں۔

3: بابچی، دیسی اجوائن ہر ایک 250 گرام، جدوار خطائی 50 گرام رائی 100 گرام، آب مولی ایک کلو۔

ترکیب وتیاری: نمبر 3: کی تمام ادویہ کو نہایت باریک کر کے اس میں آب مولی کھرل کریں۔ جب یہ خشک ہو جائے تو دوبارہ پیس کر پھر اس میں مرکب رسکپور اور دار چکنا والا ایک تولہ کشتہ ہڑتال ورقیہ ایک تولہ ملا کر خوب کھرل کریں بعد ازاں حب بقدر نخود بناویں یا درمیانہ سائز کیپ سول بھر لیں۔

**مقدار خوراک:** ایک تا دو عدد بعد از غذا ہمراہ دودھ دیں۔

فوائد: تمام عضلاتی امراض جو کہ خرابی خون سے پیدا ہوتے ہیں مثلاً پھوڑے، گھمبیر، سرطان، بواسیری زہر و دیگر اس سے متعلقہ تمام امراض کیلئے

تیر بہدف دوا ہے۔ ایسے مریض کو یہ قہوہ ضرور دیں اجوائن دیسی پانچ گرام، پودینہ چار گرام، انجیر چار عدد ان کی ایک پیالی تیار کر کے شہد دو تولہ ملا کر بعد از غذا دن میں تین مرتبہ دیں۔ اگر مریض خشکی کا شکار ہو تو ایسی صورت میں قہوہ کے اندر دو تولہ دیسی گھی یا بادام روغن تین ماشہ ملا کر پلا دیں۔ مذکورہ بالا نسخہ ذرا محنت طلب ہے مگر بفضل خدا علامت کینسر کیلئے بے مثال تحفہ ہے۔ مزید اس سے متعلقہ نسخہ جات فارما کوپیا میں ملاحظہ فرمادیں۔

# بیان استسقاء زقی، لحمی، طبلی

استسقاء کی تینوں اقسام پر کتاب مجربات عزیز اور دستور مطب میں کافی مفصل روشنی ڈالی گئی ہے۔ جو احباب ان کتب کا بغور مطالعہ کریں گے یا جنہوں نے پوری توجہ سے مطالعہ کیا ہوگا۔ انہیں ان کا علاج کرنے میں یقینی طور پر کامیابی ہوئی ہوگی۔ انشاء اللہ۔ لہٰذا ان کی مکمل تشریح وہاں پر ملاحظہ فرمانے کے بعد درج ذیل میں دیئے گئے تیر بہدف نسخہ جات کو استعمال میں لا کر دکھی انسانیت کو خلوص نیت کے ساتھ مستفید کریں۔

**نسخہ نمبر ۱: العزیز راکٹ:** یہ ایک ایسی مجرب و تیر بہدف دوا ہے کہ جس کے استعمال سے مواد فاسدہ صفراوی بذریعہ اسہال خوب خارج ہوتا ہے. دوسری اس میں خوبی یہ ہے کہ قارورہ خارج کرنے کیلئے لاسکس کی گولی یا کوئی مدرات دوا مثلاً قلمی شورہ، جوکھار، لوٹا سجی، نوشادر وغیرہ کے مرکب دینے کی ضرورت نہیں پڑتی بلکہ بعض دفعہ ایک ہی دن میں بدن کا تمام پانی

خارج ہو کر۔پیٹ بالکل نیچے بیٹھ جاتا ہے۔جس سے مریض اور مریض کے لواحقین وہم میں مبتلا ہونے لگتے ہیں کہ یک لخت پانی خارج ہونے سے موت نہ واقع ہو جائے۔کئی دفعہ ایسا ہوا کہ مریض کا صبح سے شام تک پیٹ کا پانی خارج ہو گیا مریض خوب گپ شپ لگانے لگا۔اچانک کوئی رشتہ دار یا محلے دار آدمی مریض کی خیر و عافیت دریافت کرنے آیا۔مریض خوش نظر آیا۔دریافت کرنے پر پتہ چلا کہ پانی حکیم صاحب نے ایک ہی دن میں نکال دیا ہے۔ آرام تو کافی ہے مگر اس سے نقاہت ہو گئی ہے۔یہ سنتے ہی جواب ملتا ہے کہ پیٹ کا ایک ہی دن میں پانی نکالنا درست نہیں ہے۔ہوسکتا ہے کہ پانی کی کمی سے موت واقع ہو جائے۔یہ الفاظ سنتے ہی مریض اور مریض کے لواحقین کے اوسان خطا ہونے لگتے ہیں۔بغیر سوچے سمجھے ڈاکٹر صاحب سے گلوکوز بوتل لگوالی اور اسی دن مریض اللہ تعالیٰ کو پیارا ہو گیا۔

نسخہ یہ ہے: پارہ مصفی ایک ماشہ، قلمی شورہ دیسی دس گرام، ان کو دو گھنٹہ تک مسلسل کھرل کریں حتیٰ کہ پارہ کے ذرات معدوم ہو جائیں اور سورج کے سامنے کرنے پر پارہ کی چمک یا اس کے ذرات نظر نہ آئیں۔پھر اس میں ریوند عصارہ دس گرام ملا کر نصف گھنٹہ تک خوب کھرل کر کے زیرو سائز کیپ سول بھر لیں بس تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** یک تا دو عدد دن میں تین مرتبہ ہمراہ دودھ بکری یا شیر شتر نیم گرم سے دیں۔ جب اسہال آنا شروع ہو جائیں دوا بند کر دیں۔ اس دوا کے استعمال سے پیٹ کا پانی ایک ہی دان میں خارج ہو جاتا ہے۔ انشاء اللہ۔ اس کے بعد چنے کا شوربہ، یخنی ہمراہ روٹی دیں۔ کشتہ فولاد ہمراہ دہی دیں۔ گویا عضلاتی اعصابی اغذیہ دیں۔

نسخہ نمبر 2: گندھک آنولہ سار 4 تولہ، سیماب 4 تولہ، ان کی کجلی بناویں، کمیلہ، بیخ تمہ یا گوداتمہ، پوست ہلیلہ زرد، زنجبیل، نمک نلی، ہر ایک تین ماشہ مغز جمالگوٹہ مدبر سوا تولہ۔

ترکیب و تیاری: جملہ ادویہ نہایت باریک پیس کر بعد ازاں دودھ تھوہر ڈنڈا سے اچھی طرح گوندھ کر حب بقدر نخود بناویں۔

**مقدار خوراک:** یک گولی روزانہ لیں۔

نسخہ نمبر 3: سیماب، گندھک، بیخ حنظل، تربد سفید، جوکھار، سنڈھ، نمک نلی، پوست ہلیلہ زرد جملہ ادویہ ہموزن لے کر ان کا باریک سفوف بناویں پھر ادویہ کے برابر مغز جمالگوٹہ مدبر ملا کر خوب کھرل کر لیں۔ آخر پر شیر زقوم سے خوب تر دکھرل کر کے حب بقدر نخود بناویں۔

**مقدار خوراک:** ایک گولی بعد از غذا ہمراہ پانی دیں اگر دوا دینے کے

دو گھنٹہ تک اسہال نہ آئیں تو پھر ایک گولی مزید کھلا دیں۔ان گولیوں کے ساتھ دودھ بکری یا دودھ اونٹی کا استعمال سونے پر سہاگے کا کام کرتا ہے۔ مندرجہ بالا دونوں نسخے عرصہ قدیم سے متقدمین قابل حکما کے خاندانی سینہ کا راز ہیں۔جو کہ عام کتب یا اطباء سے نہیں ملتے۔لہذا میں نے یہ عوام کی بھلائی کیلئے بلا بخل تحریر کر دیئے ہیں اس مرض کیلئے کئی نسخے انڈیا کی مختلف کتب میں سامنے آئے جن کے بڑے بلند بانگ دعوے تھے۔مگر سبھی بے کار ثابت ہوئے۔

**نوٹ:** طریقہ گندھک مصفی کرنا۔دو تولہ روغن گاؤ میں گندھک پانچ تولہ ڈال کر کسی روغنی ہانڈی میں رکھ کر نیچے ہلکی آنچ جلائیں جب گندھک اچھی طرح پگھل جائے تو دودھ گاؤ ایک پاؤ میں انڈیل دیں۔ٹھنڈا ہونے پر دوبارہ یہی عمل کریں۔مگر ہر دفعہ دودھ نیا استعمال کرنا ہوگا اور گھی بھی ہر دفعہ ڈالنا ہوگا۔ یہ عمل سات مرتبہ کریں بس گندھک مصفی تیار ہے۔

**2:** پارہ دو تولہ میں ہائیڈروجن پر آکسائیڈ دس تولہ ملا کر کسی شیشی میں بند کر کے دس منٹ تک خوب ہلائیں۔اس کے بعد ہائیڈروجن سیاہ ہو جائے گی۔اسے نکال کر پانی سے دھولیں۔پھر کسی موٹے کپڑا سے ایک دو دفعہ چھان لیں بس مصفی سیماب تیار ہے۔

صفائی نصف ایمان ہے۔لہذ اغلیظ ادویہ کی صفائی ضروری ہے۔ ورنہ حسب منشاء خاطر خواہ فائدہ مند یا مفید ثابت نہیں ہوگی۔

# استقاء لحمی کا بیان

اس کی مفصل تشریح دستور مطب میں موجود ہے۔ یہاں پر مختصر طور پر روشناس کرایا جاتا ہے۔قانون ثلاثہ کے مطابق اعصابی تحریک کو سبب قرار دیا جاتا ہے۔ درحقیقت یہ تین قسم کے استقاء محض جگر کی خرابی کے نتیجہ میں مختلف روپ میں ظاہر ہوتے ہیں۔ جبکہ جگر (محور) اپنی تین حالتوں نمبر 1 تصغر جگر، نمبر 2 تصلب جگر، نمبر 3 ضعف جگر۔ ان میں سے کسی ایک حالت یا پوزیشن میں شدت یا خفت پیدا ہوتی ہے۔ مقصد جگر اپنے ذاتی طبعی فعل کو سرانجام دینے کی بجائے اپنے جسم میں سکڑنا شروع کردے۔

2: یا بعض اغذیہ یا ادویہ کے اثرات سے اپنے طبعی فعل میں سست ہوجائے اور ردی فضلات خارج کرنے کی بجائے اپنے اندر ہی جمع کرنے لگ جائے تو یہ اپنے جسم میں ٹھوس شکل میں بڑھ جاتا ہے جیسے اس بات کا اس وقت پتہ چلتا ہے جب کوئی طبیب جگر کو دبا کر دیکھتا ہے تو ایسے محسوس ہوتا ہے کہ جیسے کوئی تربوز پڑا ہو۔

نمبر 3: ضعف جگر: دراصل یہ معاملہ ایسی اغذیہ وادویہ کے استعمال

کے نتیجہ میں ظاہر ہوتا ہے جو اپنے مزاج میں انتہائی تر سرد یا تر گرم ہوتی ہیں۔ ان سے بلغمی رطوبات بکثرت پیدا ہونے کے سبب خون کا قوام بہت رقیق ہو جاتا ہے جس وجہ سے جگر بمعہ غدود نا قلہ کمزور ہو جاتے ہیں۔ غدد نا قلہ پھیل جاتے ہیں۔ ان کا منہ فراخ ہو جاتا ہے۔ جس وجہ سے قارورہ بھی بکثرت آنے لگتا ہے۔ بعض دفعہ بلا ارادہ بھی نکل جاتا ہے۔ خون کی پیدائش رک جاتی ہے اور مریض نقاہت کا شکار ہو جاتا ہے، دل ڈوبتا ہے، خوف طاری ہوتا ہے، ایسا مریض ذہنی ڈیپریشن میں بھی مبتلا ہوتا ہے۔ ایسی صورت میں جگر اپنے حجم میں لمبائی کی صورت میں بڑھ جاتا ہے۔ بعض طبی کتب میں اکثر عظم جگر کا تلفظ تحریر ہوتا ہے اس سے مراد تصلب جگر ہوتا ہے جو کہ ٹٹولنے پر ٹھوس حالت میں پایا جاتا ہے۔

اب جگر کے دو فعل جگر کا بڑھ جانا، یہ دو صورتوں میں بغور دیکھنا چاہیے اگر ٹھوس حالت میں ہے تو یہ عظم جگر ہے۔ اگر جگر لمبائی کی حالت میں بڑھا ہوا محسوس ہو اور پلپلا ہو تو یہ عظم ضعف جگر کی وجہ سے ہوگا۔ اس لیے دونوں کا علاج جدا جدا ہوگا۔

## نمبر 2: استسقاء لحمی کی مختصر و عام معروف علامات

ضعف جگر کیوجہ سے اس کی ابتدا اکثر پاؤں پنڈلیوں جوڑوں اور آنکھ

کے پپوٹوں سے ہوتی ہے یعنی مقام غلیظ بلغمی رطوبت سے پھول جاتے ہیں۔ بظاہرا سے سوزش کہا جاتا ہے، بعد میں تمام بدن خمیرے آٹے کی طرح پھول جاتا ہے۔ بدن کا رنگ سفید اور پھیکا ہوتا ہے۔ منہ کا ذائقہ شیریں۔ اکثر نزلہ و زکام کی شکایت، کھانسی وغیرہ ریشہ گاڑھا خارج ہوتا ہے۔ جب یہ بلغمی رطوبات گوشت وعضلات میں رکنے لگتی ہیں اور صفرا کی پیدائش رک کر ریشہ و بلغم اور ماہیت بدن میں بڑھنے لگتی ہے۔ اس وقت کھانسی کے ساتھ گاڑھا ریشہ بھی نکلنے لگتا ہے اور قارورہ زیادہ آنے کی بجائے مقدار میں کم آتا ہے جس کا رنگ سفید یا سفید زردی مائل ہوتا ہے۔

مندرجہ بالا علامات کے مطابق صاف ظاہر ہے کہ جگر ضعف میں مبتلا ہے اور یہ ضعف گرمی کی وجہ سے ہوتا ہے. چونکہ سائنسی اصول کے مطابق ہر چیز گرمی سے پھیلتی ہے اور سردی سے سکڑتی ہے۔

لہذا درست علاج کرنے کیلئے ہم ایسی اغذیہ اور ادویہ دیں گے۔ جن سے جگر کے اندر سردی پہنچ جائے اور سردی سے سکڑ کر اپنے مفروضہ حجم مین آجائے تاکہ درست کام کرنے لگ جائے۔

<u>غذائی علاج:</u> صبح کا ناشتہ مربہ آملہ کھلادیں. بعد میں بیسنی روٹی جس میں پیاز اور ٹماٹر کتر کر ملائے گئے ہوں ساتھ ایک عدد دیسی مرغی کا انڈہ بھی

لگالیں اور ہمراہ دہی یا لسی سے کھلاویں اور تمام سرد خشک و خشک گرم اغذیہ دیں۔

دوائی علاج: شروع میں عضلاتی اعصابی مسہل دیکر رطوبات فاسدہ کا اخراج کریں. اس کے بعد ملین نمبر 2 کی دن میں تین چار خوراک ہمراہ شربت سکنجبین سے دیں۔ اگر بھوک نہ لگتی ہو تو ترپھلہ کا نقوع نمک ملا کر پلاویں اگر اس سے اسہال زیادہ آئیں تو میٹھا ملا کر پلاویں۔ ایک ہفتہ کے بعد اکسیر نمبر 2 مقوی عضلات کی دن میں تین خوراک دیں۔ مریض یقینی طور پر صحتیاب ہوگا۔ انشاءاللہ۔

# بیان استسقاء طبلی

یہ علامت تصلب جگر کی وجہ سے بدن و پیٹ میں غلیظ ریح کے پیدا ہونے سے پیٹ ڈھول کی طرح ہو جاتا ہے۔ پیٹ پر تھپکی لگائی جائے تو ڈھول کی طرح آواز آتی ہے۔ اکثر قبض کی شکایت ہوتی ہے اور بعض مریضوں کے پیٹ میں سدے بھی ہوتے ہیں۔

علاج: سب سے پہلے مسہل نمبر 5 سے صفائی کریں۔ اس کے بعد ملین نمبر 4 ایک ماشہ، ملین نمبر 5 ایک ماشہ، اکسیر نمبر 5 دو رتی بھر کا مرکب دیں۔ تمام بادی اعصابی، عضلاتی اغذیہ سے پرہیز کرائیں۔ کھانے کیلئے غدی عضلاتی، غدی اعصابی اغذیہ دیسی گھی سے تیار کر کے کھلاویں۔ صبح و شام

جوارش کمونی 9 ماشہ دیں۔ اس کے علاوہ معجون فلاسفہ بھی نہایت مفید ثابت ہوتی ہے۔ بعد از غذا تین ماشہ دن میں تین مرتبہ دیں۔ اس کے بعد یہ قہوہ دیں۔ اجوائن دیسی 5 گرام، تیز پات 3 گرام، ادرک تازہ 5 گرام یا انجیر 4 عدد ان کو ابال کر میٹھا حسب ضرورت ڈال کر ساتھ دو چمچے دیسی گھی ڈال کر پلا دیں۔ مزید برآں سفوف ہاضم سالن میں ملا کر کھلا دیں۔

نسخہ یہ ہے: نمک سیاہ، مرچ سیاہ، نوشادر، سونف، دھنیا جملہ برابر وزن لے کر پیس لیں۔ بس تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** ایک ماشہ ہمراہ پانی سالن میں ملا کر دیں۔

اس علامت میں یہ مرکب بھی بہت مفید ثابت ہوتا ہے۔ ملین نمبر 4 ایک ماشہ، ملین نمبر 5 ایک ماشہ سفوف کزاز نصف ماشہ اور حب سلاطین ایک عدد ملا کر دن میں تین مرتبہ ہمراہ پانی دیں۔ اس سے قبض بھی نہیں رہتی۔

## غذائی چارٹ

### مزاج خشک سرد عضلاتی اعصابی غذائیں

ان کے استعمال سے بدن میں یعنی خون کے اندر خشکی سردی پیدا ہوتی ہے جس سے پتلا رقیق خون گاڑھا ہو کر طاقت ور بن جاتا ہے اور بلغمی امراض پر کنٹرول ہونے لگتا ہے۔ صبح کا ناشتہ: بیسنی روٹی ساتھ دیسی مرغی کا انڈہ ملا کر

کھلا دیں یا مربہ آملہ، مربہ ہلیلہ، مربہ ہی دانہ ساتھ کشتہ چاندی ایک چاول ملا کر دیں۔ شوربہ سیاہ چنے، سادہ پتی کا قہوہ، آب لیموں نصف عدد کا ڈال کر سکنجبین، سرکہ، شربت انجبار، دہی بھلے، ناریل، نخود بریاں کھا کر لیموں والا قہوہ پلا دیں۔

دوپہر: گوشت ہمہ قسم مچھلی، سری پائے، آلو چھولے، دہی بھلے، مٹر چنے، بند گوبھی، لوبیا، ارہر، موٹھ، کچنار، سبز چھولیا، اچار ہر قسم، باجرا کی روٹی، سموسے، پکوڑے، کباب، چٹنی ہمہ قسم، جوارش املی، جوارش انارین۔

رات: دوپہر والا سالن اور ساتھ دیگر اغذیہ بھی دے سکتے ہیں۔

پھل: جامن، فالسہ، سیب، کنوں، بیر، ترش انار، آم، انناس، الوچہ، املی، لوکاٹ، آلو بخارا، جاپانی پھل، آڑو وغیرہ۔

عضلاتی غدی غذا (مزاج خشک گرم): ان کے استعمال سے بدن میں خشکی گرمی بڑھتی ہے۔ یہاں پر صفرا کی پیدائش شروع ہو جاتی ہے۔ مقصد خلط سودا و تیزابیت خوب پیدا ہوتی ہے۔ جس سے تری سردی اور خشکی سردی کے امراض ختم ہونے لگتے ہیں۔ بدن میں حرارت پیدا ہونے سے خون کا دباؤ بڑھ جاتا ہے۔ بدن میں چستی پیدا ہو جاتی ہے۔ صبح کا ناشتہ مغز اخروٹ مغز پستہ، کشمش، بھنے ہوئے چنے ملا کر دیں۔ یا کشمش، مغز بادام اور بھنے ہوئے

چنے ملا کر دیں اور دار چینی لونگ پتی کا قہوہ دیں۔

دو پہر: چنے و مسور کی دال، مچھلی، انڈے، آملیٹ، میتھی، پالک کا ساگ، کریلے، کباب، پکوڑے، کبوتر، اوجھڑی، مٹر، پیاز بھنی ہوئی کلیجی، ٹماٹر، گرم مصالحہ، سرخ مرچ۔

رات: دو پہر والا سالن کھلا دیں یا کوئی پھل انجیر، آڑو، چھوہارے، کھجور، جاپانی پھل، منقہ، انگور، کشمش، آم، ناریل، کافی، یخنی، قہوہ، لونگ دار چینی دیں۔

غدی عضلاتی غذائیں (مزاج گرم خشک): ان کے استعمال سے بدن کی تیزابیت ختم ہونے لگتی ہے اور طبعی حرارت (صفرا) خالص پیدا ہونے لگتی ہے جس سے تیزابیت کے خشکی والے اثرات ختم ہونے لگتے ہیں اور خون صالح پیدا ہونے لگتا ہے۔ صبح کا ناشتہ، دیسی انڈے کا حلوا، آملیٹ، مغز چلغوزہ مغز اخروٹ، مغز پستہ، دیسی گھی میں بریاں کر کے شہد و گھی ملا کر کھا دیں۔ ان خشک پھلوں کے ساتھ منقہ ملا کر کھلا دیں۔ لونگ اجوائین یا اجوائن، پودینہ، انجیر ان تینوں کا قہوہ پلا دیں۔

دو پہر: مرغی دیسی کا گوشت، تیتر، بٹیر، مرغابی، چڑیا کا گوشت، بٹیر کا گوشت، انڈے میتھی کا سالن، ادرک، سرخ مرچ پکا کر دیں۔

رات: دوپہر والا سالن کھا کر اجوائن پودینہ کا قہوہ پی لیں۔

پھل، خوبانی، شہتوت، پپیتہ، چلغوزے، پستہ، اخروٹ۔

مشروبات: اجوائن پودینہ، تیزپات کا شربت بنا کر دیں۔

**غذا غدی اعصابی** (مزاج گرم تر): ان ادویہ کے استعمال سے صفرا پیدا ہونے کے ساتھ خارج بھی ہونے لگتا ہے اور ساتھ ہی بلغمی رطوبت بھی پیدا ہونے لگتی ہے۔ اس لیے ان کے استعمال سے خشکی گرمی و گرمی خشکی یعنی سوداوی و صفراوی ختم ہونے لگتے ہیں۔ بلکہ عضلاتی امراض مکمل طور پر ختم ہو جاتے ہیں۔ صبح کا ناشتہ مکھن و شہد ملا کر دیں۔ حلوا بادام۔ حلوا ادرک۔ پستہ دلیا کالی مرچ ڈال کر دیں۔ انڈے کی سفیدی کا حلوا، گلقند و مغز بادام ملا کر ڈبل روٹی کھا کر دودھ بکری یا گائے یا اونٹنی کا پلا دیں۔ سونف و پودینہ کا قہوہ دیں۔

دوپہر: کوئی سالن، بکری کا گوشت، پرندوں کا گوشت سبزی ٹینڈے، کدو، گھیا توری، شلغم، گاجر، مولی، مونگرے ملا کر دیں۔ چنے کا شوربہ، دال مونگ چھلکے والی، تھوم و کالی مرچ ڈال کر کھلا دیں، مکئی کی روٹی دیں۔

رات: دوپہر والا سالن کھلا کر دودھ گائے، بکری یا اونٹنی کا پلا دیں یا

شہد کا شربت پلادیں۔ پھل: انگور پختہ شیریں، امرود، خربوزا شیریں، گرما، پپیتہ، سردا، شہتوت، خوبانی، میٹھے دیسی آم، مشروبات، شہد کا شربت، سیون اپ دودھ ملا کر مالٹا مسمی کا جوس، شربت بزوری، چاول کی کھیر، گجریلا، مغزیات کا حریرہ، کھچڑی، کسٹرڈ، دلیا۔

اعصابی غدی غذا (اشیاء مزاج تر گرم): ان کے استعمال سے بدن میں بلغمی رطوبات پیدا ہو کر جمع ہونے لگتی ہیں۔ مگر ان کا اخراج بند ہوتا ہے۔ جس سے سوداوی وصفراوی علامات ختم ہو جاتی ہیں۔ صبح کا ناشتہ: ساگودانہ، اسبغول اور تخم ریحان کی کھیر، انڈوں کی سفیدی کی کھیر، مغزیات کا حریرہ، مربہ گاجر، حلوا کدو یا پیٹھا کدو، ڈبل روٹی، ہمراہ مکھن، سویاں دودھ، سونف الائچی کا قہوہ،

دوپہر: کدو، توری، ٹنڈے، مولی، گاجر، شلغم، مونگرے، دال ماش، مونگ، بھنڈی توری، اروی، گندم یا مکئی کی روٹی۔

رات: دوپہر والا سالن یا صبح کے ناشتہ سے کوئی چیز کھالیں۔ پھل: امرود شیریں، گرما، سردا، میٹھے، انار کا جوس، کیلے کا ملک شیک، مشروبات، آب جو، دودھ سیون اپ ملا کر دیں۔ دودھ کی لسی، شربت بزوری وغیرہ۔

اعصابی عضلاتی غذا (مزاج تر سرد): ان کے استعمال سے بلغمی

رطوبات بہت جلد پیدا ہونے کے ساتھ جلدی جلدی خارج بھی ہونے لگتی ہے خون کے اندر سردی پیدا ہونے لگتی ہے۔ اس لیے صفراوی امراض کا حتمی علاج ہے۔ صبح کا ناشتہ: ساگودانہ کی کھیر، چاول کی کھیر، کسٹرڈ، سویاں، مکھن و مربہ گاجر ملا کر دیں۔

زیرا سفید، سبز الائچی کا قہوہ یا گلسرخ الائچی صندل سفید کا قہوہ دیں۔

دوپہر: کھیرے، چقندر، مولی، شلغم، ککڑی، گھیا توری، کدو، مغزیات کا حریرہ، انڈوں کی سفیدی کی کھیر نمک کی جگہ جوکھار ڈالیں، روٹی مکئی، جوار، جو، چاول ابلے ہوئے دودھ ملا کر کھاویں۔

پھل: تربوز، انار شیریں، کھیرا، ککڑی، لوکاٹ، لسوڑہ، مشروبات، شربت صندل، شربت بزوری، بار، دودھ کی لسی، آب جو، سیون اپ دودھ ملا کر پلاویں۔

# فارماکوپیا

میری ذاتی تحقیق وریسرچ کے مطابق ہر مرض کا ابتدائی حملہ اعصاب ودماغ پر ہوتا ہے۔ گویا دماغ بدن کی ایک ایکسچینج ہے۔ جس میں پیغامات آتے ہیں اور حکم بھی جاری ہوتا ہے۔ دماغ کے حکم کی تعمیل قلب وجگر دونوں سرانجام دیتے ہیں۔ عضلات کا کام حرکت کرنا ہے۔ ان کا ذاتی مزاج خشک ہے۔

**نمبر 2: جگر وغدد اوران سے متعلقہ غشائے مخاطی:** ان کا کام انسانی مشین کی ضرورت کے مطابق ہمہ قسم کی رطوبات پیدا کرنا پھران کو خارج کرنا، بدن میں رطوبات صالح کا ترشح کرنا اور بدن کو غذائیت مہیا کرنا اور دیگر بہت سے اموران کے ذمہ ہیں۔ جنہیں یہ سرانجام دیتے ہیں۔ جس وقت ابتدائی

مرض کا حملہ ہوتا ہے۔اس وقت جگر میں ضعف ہوتا ہے یا اس طرح سمجھ لیں کسی بھی مرض کا جب دماغ و اعصاب پر حملہ ہوتا ہے تو اس کے ردعمل کے نتیجہ میں جگر میں ضعف بوجہ تحلیل پیدا ہو جاتا ہے۔تو قوت مدافعت کی کمی کی وجہ سے مرض سے جلد نجات نہیں ملتی یا کوئی طبیب غلط علاج کرتا ہے تو پھر یہی مرض غدد میں منتقل ہو جاتا ہے جگر و غدد کا مزاج گرم خشک ہے۔اس وجہ سے بلغمی رطوبت گاڑھی ہو کر لیس دار بن جاتی ہے۔اس کے بعد اگر یہاں پر درست علاج نہ ہوا یا مریض لاپرواہی کر جائے تو قوت مدافعت اپنا زور لگا کر تھک جاتی ہے اور پھر یہ عضلات میں منتقل ہو جاتی ہے۔اب عضلات خشک ہیں۔ یہاں پر آ کر جو تھوڑی بہت لیس دار بلغمی رطوبت ہوتی ہے وہ بھی خشک ہو جاتی ہے اور آئندہ رطوبات صالح بلغمی کی پیدائش بھی بند ہو جاتی ہے جس وجہ سے مریض سوکھ کر ہڈیوں کا ڈھانچہ بن جاتا ہے۔

اب ہمارے سامنے تین امراض آ گئے ہیں۔1 اعصابی امراض 2 عضلاتی امراض 3 غدی امراض اب اس کو اس طرح بھی سمجھ لیں۔ضعف جگر۔تصلب جگر، تصغر جگر یا اس طرح سمجھ لیں۔ہیپا ٹائیٹس A نمبر۲ B نمبر۳ C۔اے۔بی۔سی آپ چارپائی پر سو جائیں۔زمین کے فرش پر لیٹ جائیں۔آپ کہیں بھی لیٹ جائیں آپ کی کمر سینٹر میں آئے گی۔انسان کو دنیا

بھر کی خواہ کوئی بھی مرض لاحق ہو جائے وہ جگر کے دائرہ سے باہر ہرگز نہیں ہو سکتی۔ یہ ہمارا خصوصی مشاہدہ ہے اسی طرح زہروں کے متعلق بھی سمجھ لیں۔ جب جگر ضعف میں مبتلا ہوتا ہے تو زہر آتشک پیدا ہوتی ہے۔ یہ ضروری نہیں کہ اسے آتشک کے چھالے نکل آئیں بلکہ خون میں کھاری پن پیدا ہو جاتا ہے۔ جس سے خون کا قوام پتلا ہو جاتا ہے۔ جس وجہ سے بدن کے مختلف مقامات پر مختلف قسم کی علامات رونما ہونے لگتی ہیں۔

نمبر 2: جب یہی علامت کافی دیر تک قائم رہے اور درست علاج نہ ہونے پائے تو پھر جگر میں تصغر پیدا ہونے لگتا ہے اور صفراوی زہر (سوزاکی) پیدا ہونے لگتی ہے پھر تمام بدن میں اور خون کے اندر حدت و جلن کا احساس ہونے لگتا ہے۔ یہ ضروری نہیں کہ مریض کو فوری طور پر سوزاک کا عارضہ ہو جائے۔ ابتداء میں بہت سی صفراوی علامات پیدا ہونے لگتی ہیں۔ اس لیے یہ زہر بدن کے جس حصہ پر اثر انداز ہوگی وہی حصہ متاثر ہوگا اور اس کے مطابق علامات موجود ہوں گی۔ مثلاً کئی قسم کے سوزشی امراض، دردیں، سوء القنیہ، یرقان، تقطیر البول، پیچش، اسقاط حمل، اٹھرا، اختناق الرحم، سرعت انزال کا عارضہ، ذکاوت حس، عسر طمث، گھبراہٹ، بے چینی وغیرہ اول تو مریض ان میں سے کسی ایک عارضہ میں پھنس کر مثلاً استسقاء زقی، کینسر وغیرہ، کی تاب نہ

لاکر مر جاتا ہے۔ اگر ایسی خطرناک علامت پیدا نہ ہوگئی ہو۔ پھر اس زہر سے جگر میں تصلب پیدا ہو جاتا ہے۔ اب یہاں پر بلغمی رطوبت وصفراوی رطوبت دونوں کا خاتمہ ہو جاتا ہے اور سوداوی زہر (بواسیری زہر) کا آغاز ہو جاتا ہے۔ جس سے بدن میں مختلف قسم کے تیزابیت کے امراض اور مختلف علامات دکھائی دینے لگتی ہیں۔ بدن میں ہر طرف خشکی کا دور دورہ ہوتا ہے۔ مثلاً قبض، گیس، قلت بھوک، بدن کھردرہ، تھکاوٹ، دبلا پن، خونی امراض وعلامات، دھدر، چنبل، تپ دق، ٹی بی، کالا یرقان، بواسیر بادی وخونی، کینسر، مالیخولیا علاوہ ازیں دیگر بہت سی سوداوی علامات پائی جاتی ہیں۔ اب آخر پر جگر کی تینوں حالتوں کو اس طرح بھی سمجھ لیں۔ نمبر 1 ضعف جگر سے استقاء لحمی۔ نمبر 2 تصغر جگر سے استقاء زقی۔ نمبر 3 تصلب جگر سے استقاء طبلی پیدا ہوتا ہے۔ ایسے ہی ہیپا ٹائیٹس وغیرہ جگر کے نمبر 1 فعل سے A ہوتا ہے اور نمبر 2 فعل سے C ہوتا ہے اور جگر کے نمبر 3 فعل سے B پیدا ہوتا ہے۔ اب دنیا کی ہر مرض کا خاکہ آپ کے سامنے ہے۔ اس پر غور وفکر کر کے علاج کرنا آپ کا ذمہ ہے۔ شفاء اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں ہے۔

# فارماکوپیا

اس فارماکوپیا میں جناب حکیم فیض احمد جھنڈیر صاحب، حکیم غلام

رسول بھٹہ صاحب و دیگر بہت سے اطباء اکرام کے مختصر و جامع تیر بہدف نسخے پیش خدمت ہیں۔

نمبر 1: ضعف جگر سے پیدا ہونے والی امراض و علامات کیلئے تیر بہدف نسخے پیش خدمت ہیں۔ جن حضرات کو ضعف جگر سے پیدا ہونے والی امراض نئی بات محسوس ہوتی ہو وہ اسے اعصابی و بلغمی امراض تصور کریں۔ ذیل میں دیئے گئے تمام نسخہ جات کا مزاج خشک سرد ہوگا۔ ان کو نظریہ میں نمبر 2 سے پکارا جاتا ہے۔

یہ ضعف جگر کی ابتدائی حادہ علامات بلغمی کیلئے تیر بہدف ثابت ہوں گے۔ انشاء اللہ۔ ابتدائی سردرد، زکام کیلئے، تخم خشخاش، اجوائن خراسانی برابر وزن سفوف بناویں خوراک دو رتی بھر،

2: پھٹکڑی بریاں، تخم حرمل برابر وزن خوراک۔ ۲ تا ۴ رتی۔

3: تخم حرمل پانچ تولہ کچلہ مدبر ایک تولہ حب بقدر نخود بناویں ایک تا دو عدد دیں،

4: تخم حرمل تج برابر وزن، سفوف بناویں یا تخم حرمل پانچ تولہ تج پانچ تولہ کشتہ چاندی ایک تولہ دونوں ادویہ باریک پیس کر آخر میں کشتہ ملالیں۔

مقدار خوراک: ایک تا ڈیڑھ ماشہ دن میں تین مرتبہ دیں۔

فوائد: تمام رطوبتی امراض، جریان، سرعت انزال، لیکوریا، زکام، اسہال کیلئے مایہ ناز دوا ہے۔ اگر زکام کہنہ ہو گیا ہو اور بدن میں حرارت کی کمی ہو تو شدید نمبر 3 اور کشتہ بارہ سنگاہ برابر وزن ملا کر دیں۔ اگر مرض کا سبب پرانا لیکوریا ہو تو کشتہ فولاد اور کشتہ بیضہ مرغ برابر وزن ملا کر دیں۔

مقدار خوراک: ایک ماشہ بھر دن میں تین مرتبہ دیں۔

## ایک مفرد دوا سماق دانہ سے علاج

سماق دانہ اور اس کے برابر چینی ملا کر پیس لیں بس تیار ہے۔

فوائد: الٹی، قے، دست، شوگر، مردانہ کمزوری، جریان، سیلان الرحم، میں بہت مفید اور کارآمد ہے۔

مقدار خوراک: 6 ماشہ دن میں تین مرتبہ

لودھ پٹھانی: حسب ضرورت لیکر اس کے برابر چینی ملا کر پیس لیں۔

مقدار خوراک: چھ ماشہ دن میں تین مرتبہ دیں۔

**فوائد**: انقلاب رحم، بوجھ پڑنا، تقطیر البول، پیشاب کا قطرہ نکل جانا میں مفید ہے۔

## نسخہ برائے سرعت انزال، جریان و لیکوریا

نسخہ: پھلی کیکر، پھل برگد پختہ، دونوں ایک ایک پاؤ پوست انار نصف پاؤ، ان کو باریک پیس کر دودھ بھیڑ ایک کلو میں پکا کر خشک کر لیں، جب

خوب خشک ہو جائے تو چینی برابر وزن ملا کر دوبارہ پیس لیں تیار ہے۔
مقدار خوراک: ۶ ماشہ ہمراہ دودھ، صبح و شام دیں۔

فوائد جریان، لیکوریا، سرعت انزال کے لیے مفید و موثر ہے۔

نزلہ وزکام کے نئے منتخب نسخے نئی ریسرچ

نسخہ نمبر 1: سیماب مصفی ڈیڑھ پاؤ، گندھک مصفی ڈیڑھ پاؤ، لونگ ڈیڑھ پاؤ، ترکیب تیاری، پارہ و گندھک کی کجلی بنا دیں پھر لونگ پیس کر ملالیں۔
خوراک: ایک عدد زیرو سائز کیپ سول ہمراہ پانی دیں۔

نسخہ نمبر 2: تخم دھتورہ، اجوائن خراسانی، ریوند چینی، گوند کیکر، اکسیر نمبر 4 تمام برابر وزن کیپ سول بھر لیں یا حب بقدر نخود بنالیں. زکام، جریان، سرعت انزال، لیکوریا کیلئے مفید دوا ہے۔
طریقہ استعمال: صبح شام ایک۔ایک عدد۔

نسخہ عضلاتی اعصابی ملین یعنی ملین نمبر 2: پوست آملہ، مغز کر بخوہ ہر ایک 250 گرام، پھٹکڑی سفید نصف کلو، ہلیلہ سیاہ ایک کلو، ہیرا کسیس 100 گرام، سم الفار سفید ایک تولہ۔سفوف بنا دیں، خوراک: ایک ماشہ دن میں ۳ مرتبہ ہمراہ پانی

افعال و اثرات: خشک سرد، جملہ ضعف جگر کی جملہ علامات میں تیر بہدف دوا ہے۔

نمبر 3: ایضاً اجوائن دیسی، پوست ہلیلہ سبز، پوست ہلیلہ کابلی، ہلیلہ سیاہ، جلاپہ، ہر یڑ ہر ایک 250 گرام ان کو باریک پیس کر پھر اس میں چینی دو کلو ملا کر دوبارہ پیس لیں بس تیار ہے۔ یہ سفوف شیریں ہے۔

**فوائد:** بدہضمی، بھوک کا نہ لگنا، معدہ و سینہ کی جلن، پیٹ کی خرابی کیلئے خوراک چھ ماشہ رات کے وقت ہمراہ نیم گرم پانی سے۔ اگر اکثر قبض کی شکایت رہتی ہو تو پھر خوراک ایک تولہ صبح خالی پیٹ ہمراہ دودھ دیں۔ مقصد یہ کہ ضعف جگر سے پیدا ہونے والی بلغمی امراض کیلئے ایک بہترین قابل قدر تیر بہدف دوا ہے جس کا ہر دواخانہ میں تیار رہنا بہت ضروری ہے۔

## مردوں کے امراض کیلئے منتخب نسخے

**نمبر 1:** بعض مٹاپا کے مریض اپنی ٹانگوں میں درد ہونے کا اس قدر شور کرتے ہیں کہ دوسرا آدمی اسے ساری رات دباتا رہے اور وہ مزے سے سویا رہے۔ اس کیلئے مٹھیاں بھرنے والا نسخہ Pressing، اکسیر نمبر 4 ایک پاؤ، لونگ ایک پاؤ۔ دونوں کو پیس کر ملا لیں۔ پھر اس میں کشتہ شنگرف، پھٹکڑی و جائفل میں تیار شدہ ایک تولہ، نمک پانچ تولہ ملا کر خوب کھرل کریں بس تیار ہے۔ زیرو سائز کیپسول بھر لیں۔

**مقدار خوراک:** ایک عدد ہمراہ پانی یا دار چینی لونگ پتی کا قہوہ سے

دیں۔

فوائد: لو بلڈ پریشر، جسمانی دردوں کیلئے تیر بہدف دوا ہے۔

بنائیں اور مٹھیاں بھرنے سے نجات دلائیں۔

**انسخہ عضلاتی اعصابی اکسیر: تج تخم حرمل ہر ایک 1 کلو، کچلہ** مدبر پانچ تولہ، سفوف خولنجاں پانچ تولہ، کشتہ چاندی پانچ تولہ، سم الفار سفید ایک تولہ، کشتہ فولاد پانچ تولہ۔

**ترکیب:** تمام ادویہ پیس کر آخر پر کشتہ جات ملا کر اچھی طرح کھرل کریں بس تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** نصف تا ایک ماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ دودھ۔

**افعال و اثرات:** خشک سرد مقوی واکسیر ہے۔

**ضعف جگر سے پیدا ہونے والی جملہ علامات:** ہیپاٹائیٹس A کی خون ونقاہت دور کرنے کے علاوہ ریاح معدہ، ذکاوت حس، سرعت انزال، مردانہ کمزوری، موٹاپا، جسمانی دردیں، بوڑھے حضرت کی مردانہ کمزوری، رقت منی، قلت انتشار دور کرنے میں سریع الاثر دوا ہے۔

نسخہ مسہل نمبر 2: ملین نمبر 2 پانچ تولہ میں جلاپہ پانچ تولہ ملا لیں۔

مقدار خوراک: تین ماشہ دن میں تین مرتبہ دیں۔

## موٹاپا و گیس دور کرنے کیلئے تیر بہدف دوا

موٹاپا و گیس دور کرنے کیلئے تیر بہدف دوا: ہوالشافی، تخم حرمل ایک کلو، ثمر خشک ایک کلو، خراطین مصفی ایک پاؤ، کچلہ مدبر ایک پاؤ، سورنجاں تلخ ایک پاؤ، صبر خالص سو گرام تمام ادویہ باریک پیس کر حب بقدر نخود بنا دیں یا زیرو سائز کیپسول بھر لیں۔

مقدار خوراک ایک صبح ایک شام بعد از غذا ہمراہ پانی سے دیں۔

## پیشاب کرنے کے بعد قطروں کا نکلنا

کشتہ سنگجراح ایک پاؤ، طباشیر، زہر مہرہ خطائی ہر ایک نصف پاؤ پیس کر سفوف بنا لیں۔

مقدار خوراک: دو تا تین ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ دیں۔

# اکسیر نمبر 2 کے نسخہ جات:

افعال و اثرات: عضلاتی اعصابی

## نسخہ جواہر مہرہ - برائے قلبی امراض

شاخ مرجان بیس گرام، یاقوت، زمرد، عقیق ہر ایک دس گرام، ان سب کو عرق گلاب خالص میں 21 بجھاؤ دے کر پھر روح کیوڑہ کی ایک شیشی سے کھرل کر کے 10 کلو اپلوں کی آگ میں کشتہ بنالیں۔ یہ عمل تین مرتبہ کریں۔ بس کشتہ تیار ہے۔ پھر اس میں کشتہ چاندی چھ گرام، کشتہ سونا تین گرام ملا کر روح گلاب دس تولہ اور روح بید مشک دس تولہ میں خوب کھرل کریں، جب یہ اچھی طرح خشک ہو جائے تو پھر روغن صندل دس گرام ملا کر کھرل کریں بس تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** دو تا چار چاول ہمراہ شہد یا مکھن، بالائی، مربہ آملہ سے دیں۔ قلبی امراض کیلئے تریاق ہے۔

**نمبر 2 ایضاً:** کشتہ قلعی، کشتہ چاندی، کشتہ صدف، زہر مہرہ، کشتہ یاقوت، کشتہ زمرد، ہر ایک تولہ بھر طباشیر اصلی پانچ تولہ، الائچی سبز بیس گرام

جملہ ادویہ پیس کر کشتہ جات ملالیں پھر روح گلاب ، روح بید مشک دس دس تولہ میں کھرل کر کے محفوظ رکھیں بس تیار ہے۔

**فوائد**: محرک قلب ، مسکن جگر ، مفرح دماغ ہے۔ اس لیے ضعف جگر ، تصغر جگر کی گرم امراض رقت جریان ، سرعت انزال ، ذکاوت حس ، خفقان ، دمہ قلبی ، لیکوریا ، جریان ، عام جسمانی کمزوری بوجہ بلغمی امراض یا صفراوی امراض کیلئے تیر بہدف ہے۔

**مقدار خوراک**: دو تا چار رتی بھر دیں ہمراہ مکھن یا شہد صبح و شام۔

نسخہ نمبر 3 ایضاً: مغز کنول گٹہ ، الائچی سبز ، طباشیر اصلی ہر ایک سو گرام ان کو پیس کر سفوف بنالیں پھر اس میں کشتہ مرجان ، کشتہ یشب ، زہر مہرہ خطائی ، کشتہ یاقوت ، کشتہ قلعی ہر ایک بیس گرام چینی نصف کلو ڈال کر خوب کھرل کریں آخر میں عرق گلاب ، روح بید مشک ایک بوتل سے کھرل کریں ، جب یہ اچھی طرح خشک ہو جائے تو روغن صندل دس گرام بھی ملالیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: نصف تا ایک ماشہ حسب ضرورت دن میں دو تا تین مرتبہ دے سکتے ہیں۔

فوائد: محرک قلب ہے. جگر کیلئے مفرح و مسکن ہے. جب ضعف جگر سے کوئی کمزوری واقع ہو جائے کیلئے تیر بہدف ہے۔ جب غدی تحریک

(تصغر جگر) سے دمہ قلبی کی شکایت ہو جائے. سانس لینے میں تنگی ہو رہی ہو۔
مریض لیٹ نہ سکتا ہو۔ اس وقت یہ کرشمہ قدرت بن جاتی ہے۔

نسخہ جات تریاق نمبر 2: اثمد (سرخ سرمہ)، پوست ریٹھا دونوں
ہموزن حب بقدر نخود بنا دیں۔

خوراک: ایک صبح ایک شام۔ ہمراہ پانی یا مناسب بدرقہ سے دیں۔

ایضاً: تخم حرمل ایک کلو بریاں، کشتہ رسکپور گندھک میں تیار شدہ دو تولہ
ترکیب: تخم حرمل باریک پیس کر کشتہ اچھی طرح ملا لیں بس تیار ہے
پھر زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک صبح ایک شام بعد از غذا ہمراہ دودھ یا پانی سے
دیں۔ غدی تحریک سے جب چہرہ زرد ہو گیا ہو۔ بچے مر جاتے ہوں، لیکوریا کی
شکایت رہتی ہو، عام جسمانی کمزوری ہو گئی ہو کیلئے تیر بہدف دوا ہے۔

اب ذیل میں ایسے تیر بہدف نسخہ جات کا اندراج کیا جا رہا ہے۔ جن
کو قانون ثلاثہ میں نمبر 3 کی ادویہ کہا جاتا ہے مثلاً شدید نمبر 3۔ ملین نمبر 3
مسہل نمبر 3 گویا ہر دوا کو نمبر 3 کہتے ہیں ان ادویہ کا مزاج خشک گرم ہوتا ہے
ان سے خام سودا ختم ہو کر پختہ سودا پیدا ہو جاتا ہے اور ساتھ ہی صفرا کی پیدائش
شروع ہو جاتی ہے مقصد یہ خلط سودا و صفرا دونوں کا مرکب ہوتا ہے۔ اسی کا دوسرا

نام مرکب مزاج ہے۔

نسخہ شدید نمبر 3: دار چینی تین تولہ، جاوتری دو تولہ، لونگ ایک تولہ، کچلہ مدبر پانچ تولہ، زعفران تین ماشہ، تمام ادویہ پیس کر حب بقدر نخود بنا دیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو گولی دن میں تین مرتبہ ہمراہ قہوہ دار چینی لونگ پتی سے دیں۔

فوائد: ضعف جگر کے سبب پیدا ہونے والی تمام بلغمی علامات وامراض جبکہ مزمن ہوگئی ہوں یا شدت اختیار کر جائیں کیلئے مجرب دوا ہے۔

نوٹ: مذکورہ بالا دوا کے چھ تولہ وزن میں پانچ تولہ مصبر ملا لیں۔ تو ملین بن جاتا ہے اور مسہل بنانا ہو تو اسی نسخہ میں گوداتمہ تین تولہ ملا لیں۔ بس تیار ہے۔ پس ملین نمبر 3 و مسہل 3 کا نسخہ تیار ہے۔

نسخہ اکسیر نمبر 3: شنگرف ایک تولہ، کچلہ مدبر پانچ تولہ، مرکی پانچ تولہ، لونگ تین تولہ حب بقدر نخود بنا دیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو گولی ہمراہ قہوہ، دار چینی، لونگ پتی سے دیں۔

ایضاً نسخہ اکسیر نمبر 3 سپیشل: پارہ مصفی ایک تولہ، گندھک مصفی چار تولہ، اجوائن دیسی تین تولہ، مرکی تین تولہ، حب بقدر نخود بنا دیں۔

فوائد: ضعف جگر کی وجہ سے فالج، آتشک، ہیضہ کے اسہال وقے،

سنگرہنی، جذام، خارش تر کیلئے بے حد مفید ہے۔ اعلیٰ درجہ کی مقوی باہ دوا ہے اور انتہائی ہاضم ہے۔ اس کے ساتھ گھی دودھ بکثرت استعمال کریں۔ دائمی نزلہ و زکام کیلئے دو ہفتے کھلا دیں۔

ایضاً اکسیر نمبر 3: کشتہ شنگرف ایک تولہ، مرکی مصفٰی تین تولہ، لونگ تین تولہ، جائفل ایک تولہ حب بقدر نخود بنا دیں۔

فوائد: مندرجہ بالا اکسیرات کے مطابق ہیں۔

نسخہ تریاق نمبر 3: سرخ مرچ، رائی برابر وزن حب بقدر نخود بنا دیں۔

ایضاً: سرخ مرچ، رائی ہر ایک 120 گرام کچلہ مدبر، کشتہ فولاد ہر ایک 50 گرام سم الفار مدبر دس گرام حب بقدر نخود بنا دیں یا زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔ خوراک: ۲۔ گولی صبح، شام۔

فوائد: ضعف جگر کی شدید و خطرناک علامت ہیضہ، نامردی کیلئے جادو اثر دوا ہے۔

ایضاً: ترپھلہ ایک پاؤ، بھر میں تیزاب گندھک دو اونس ملا لیں، سیاہ ہونے پر پیس لیں بس تیار ہے۔

فوائد: آخری دونوں تریاق کے نسخے علامت ہیضہ، الٹی، قے، اسہال اور دوران سفر قے والٹی آنے کیلئے جادو اثر ہیں۔

مقدار خوراک: دو تا چار رتی بھر ہمراہ قہوہ دارچینی لونگ۔

خون کے دباؤ کو بڑھانے کیلئے یعنی

# لو بلڈ پریشر

کیلئے تیر بہدف دوا

پارہ مصفی بیس گرام، گندھک مصفی 150 گرام ان کی کجلی بنادیں۔ پھر لونگ 150 گرام باریک پیس کر کجلی میں ڈال کر اچھی طرح کھرل کریں۔ اس کے بعد کشتہ شنگرف دس گرام ڈال کر ایک گھنٹہ تک کھرل کریں۔ بس تیار ہے۔ زیرو سائز کیپسول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک عدد شدید تکلیف میں ایک تا دو عدد اور ہر 15 منٹ کے بعد دے سکتے ہیں۔ جب کنٹرول ہو جائے تو دوا کا وقفہ بڑھا دیں۔ بلڈ پریشر کسی وجہ سے لو ہو گیا ہو۔ ہیضہ سے نمونیا سے یا سردی لگنے سے جسم سن ہو گیا ہو، خون کا دباؤ بہت کم ہو گیا ہو اس وقت یہ دوا مددگار ثابت ہوتی ہے۔

نسخہ نمبر 2: زعفران، ہیرا ہینگ، عود صلیب، جدوار خطائی، جند بیدستر، عاقر قرحا، کشتہ شنگرف تمام ادویہ برابر وزن لیکر پیس لیں۔ حب بقدر نخود بنادیں

مقدار خوراک: ایک گولی دن میں تین بار، شدید حالت اور فوری اثر کیلئے دو گولیاں ہر 20 منٹ کے بعد دیں۔

فوائد: جسمانی طبعی حرارت بحال کرنے اور لو بلڈ پریشر کو بڑھانے کیلئے مثل بجلی ہے۔ بدن کی مختلف دردیں۔ بایاں فالج، مردانہ کمزوری، دم کشی کا دورہ دور کرنے اور کسی بھی قسم کا انجکشن ری ایکشن کر جائے یا بجلی کا جھٹکا لگ جانے کیلئے جادو اثر دوا ہے۔

نسخہ نمبر 3: لونگ 125 گرام، جوتری 250 گرام، دار چینی 500 گرام، کشتہ سنکھ 125 گرام، کچلہ 500 گرام، اکسیر نمبر 4 کجلی 125 گرام، کشتہ بارہ سنگاہ 250 گرام، حب بقدر نخود بنادیں یا زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

خوراک: ایک تا دو عدد صبح و شام۔

افعال و اثرات: تینوں نسخے عضلاتی غدی، خشک گرم ہیں اس لیے ضعف (اعصابی غدی، اعصابی عضلاتی اور عضلاتی امراض) کے خاتمہ کیلئے تیر بہدف ہیں۔

نسخہ اکسیر زریں از حکیم فیض احمد جھنڈیر صاحب: برادہ سونا ایک تولہ، برادہ چاندی دو تولہ، برادہ تانبہ ہڑتال ورقیہ سے تیار شدہ چار تولہ، کشتہ فولاد یا

ہیراکیسس آٹھ تولہ، قلعی مصفی خام سولہ تولہ، پارہ مصفی پانچ تولہ،

ترکیب: پہلے قلعی و پارہ صاف کر کے قلعی کو پگھلا کر چولہے سے نیچے اتار کر پارہ ملا دیں۔ ٹھنڈا ہونے پر پیس لیں پھر اس میں ایک ایک چیز ملاتے جائیں اور گودا گھیکوار سے کھرل کرتے جائیں۔ جب تمام ادویہ اچھی طرح کھرل ہو جائیں تو چوڑی سی ٹکیہ بنا کر دھوپ میں خشک کر لیں۔ پھر کسی کوزہ گلی میں بند کر کے دس کلو اپلوں کی آگ دیں۔

پھر یہی مرکب آب پان بیس تولہ میں کھرل کر کے ۱۰ کلو کی آگ دیں۔

تیسری مرتبہ آب ادرک 250 گرام سے کھرل کر کے خشک ہونے پر ۱۰ کلو کی آگ دیں۔ بس دوا تیار ہے۔

مقدار خوراک: ایک چاول ہمراہ بدرقہ مناسبہ سے دیں۔

فوائد: معدہ کی ناقص رطوبتیں زائل کرتا ہے۔ تمام اعضائے رئیسہ و شریفہ کو طاقت دیتا ہے۔ قوت باہ مردانہ کیلئے ایک مخصوص دوا ہے۔ اس کے استعمال سے سوئی ہوئی ذائل شدہ طاقتیں جاگ اٹھتیں ہیں۔ ایک مایوس مریض عطائی طبیبوں کا ٹھگا ہوا اس کے استعمال سے ازسرنو مسرت و شادمانی کی زندگی بسر کرنے لگتا ہے۔ انشاء اللہ۔

# بیان غدی عضلاتی نسخہ جات

## ان کو نظریہ میں نمبر 4 کی ادویہ کہا جاتا ہے

افعال و اثرات (گرم خشک): ان کے استعمال سے کیمیاوی طور پر صفرا پیدا ہوتا رہتا ہے مگر اخراج بند ہوتا ہے۔ جس سے بدن میں حدت پیدا ہونے لگتی ہے اور خشکی سردی، خشکی گرمی کے امراض دور ہونے لگتے ہیں۔ اور یہ محرک جگر ادویہ ہوتی ہیں۔

نسخہ غدی عضلاتی ملین نمبر 4: تیزپات، رائی، اجوائن دیسی ہر ایک پچاس گرام گندھک 150 گرام،

ایضاً: اجوائن دیسی، باپچی، رائی ہر ایک پچاس گرام، گندھک آنولہ سار 150 گرام ان کو پیس کر سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک: ایک تا ڈیڑھ ماشہ دن میں تین تا چار مرتبہ دیں۔ اگر مسہل نمبر 4 بنانا ہو تو 24 تولہ سفوف میں مغز جمالگوٹہ ایک تولہ ملا لیں۔ مقدار خوراک: ایک ماشہ دن میں ۳ مرتبہ دیں۔

**نسخہ حب سلاطین** تجویز شدہ حکیم یٰسین صاحب: مغز جمالگوٹہ ایک تولہ، شنگرف دو تولہ، کچلہ مدبر چار تولہ، باپچی آٹھ تولہ، رائی سولہ

تولہ، حب بقدر باجرہ بنادیں۔

ایضاً نسخہ حب منقی فاسدہ: پارہ مصفی 75 گرام، گندھک مصفی نصف کلو، رائی یا تارامیرا تین پاؤ، مغز جمالگوٹہ مدبر در روغن گاؤ 150 گرام حب بقدر مونگ تیار کریں۔

مقدار خوراک: دو تا چار گولی ہمراہ پانی دیں۔

ایضاً: مغز جمالگوٹہ مدبر ایک تولہ رسکپور مدبر ایک تولہ گوگل مصفی دس تولہ زردی بیضہ مرغ دو عدد۔

ترکیب وتیاری: جملہ ادویہ کوٹ کر گوگل میں اچھی طرح ملا کر گول ٹکیہ بنا کر پھر آٹا کے پیڑہ میں بند کر کے رات آگ کی بھوبھل میں دبادیں۔ صبح نکال کر حب بقدر نخود بنادیں۔

طریقہ استعمال: پہلے دن دو گولیاں کھلاویں پھر روزانہ ایک عدد اور ۱۲؍دن تک کھلاویں۔

فوائد: مزمن امراض مثل کینسر خشک چنبل، دھدر اور بدن سے چھلکے اترنے کیلئے تیر بہدف ہے۔

ایضاً نسخہ راکٹ: مغز جمالگوٹہ مدبر ایک تولہ، ریوند عصارہ ایک تولہ، ملین نمبر 4 چار تولہ، اکسیر نمبر 5 دو تولہ جملہ ادویہ اچھی طرح پیس کر ملالیں اور

بعدازاں زیرو سائز کیپ سول بھرلیں۔ اوراس کی ایک عدد خوراک دیں۔

ایضاً: شنگرف تین تولہ، ہڑتال ورقیہ مدبر 7 تولہ، کشتہ پارہ سنگاہ 5 تولہ، مغز جمالگوٹہ ایک تولہ، حب بقدر نخود بنادیں۔

مقدار خوراک: حسب عمر ایک تا دوعدد دن میں تین مرتبہ دیں۔

نسخہ جات اکسیر نمبر 4: پارہ مصفی ایک تولہ گندھک مصفی سات تولہ، دونوں کی کجلی بنالیں بس تیار ہے۔

نمبر 2 ایضاً: سیماب ایک تولہ، گندھک سات تولہ، اجوائن دیسی پانچ تولہ، حب بقدر نخود بنادیں۔

نمبر 3: ایضاً: اکسیر خاص ، زعفران ، نوشادر، رائی، اکسیر نمبر 4 ، 1.7 والی سفوف، چاروں ادویہ برابر وزن حب بقدر نخود بنادیں۔

مقدار خوراک: ایک گولی دن میں تین بار دیں۔

نمبر 4 ایضاً: چاروں اجوائن ،نمک سیاہ، ہر ایک پچاس گرام ، ہیرا ہینگ بیس گرام، زعفران تین ماشہ، گلیاں تھوم دوسو گرام میں کھرل کرکے حب بقدر نخود بنادیں۔

مقدار خوراک: ایک گولی دن میں تین مرتبہ دیں۔

فوائد: دردقلب، انجائنا بوجہ تیزابیت، درد یں اور کولسٹرول کو کنٹرول

کرتی ہے اور دل کی بند نالیوں کو کھولنے میں بہت اہم کردار ادا کرتی ہے۔

نمبر 5 ایضاً: حب انجائنا، اجوائن دیسی چار تولہ، زعفران ایک تولہ، رائی ایک تولہ، اکسیر نمبر 4 دو تولہ تمام ادویہ کو پہلے دس تولہ گلیاں تھوم میں کھرل کریں پھر اس مرکب کو آب تھوم دس تولہ میں کھرل کر کے حب بقدر مٹر تیار کریں۔ اور ایک گولی صبح اور ایک شام دیں۔ جادو اثر ہے۔

مندرجہ بالا نسخہ جات معمول مطب ہیں اور تیر بہدف ہیں۔

نسخہ جات: تریاق نمبر 4، سرخ مرچ، رائی برابر وزن لے کر پیس لیں اور حب بقدر نخود بنا دیں۔

نمبر 2 ایضاً: سرخ مرچ بارہ تولہ، رائی بارہ تولہ، کچلہ مدبر پانچ تولہ، کشتہ فولاد چار تولہ، سم الفار سفید ایک تولہ، زعفران ایک تولہ، حب بقدر نخود بنا دیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو گولی بعد از غذا ہمراہ پانی یا قہوہ دار چینی لونگ پتا سے دیں۔ یہ گولیاں حب کرشمہ کے نام سے مشہور ہیں۔ جادو اثر ہے۔

نمبر 3 ایضاً: بالچھڑ، عاقر قرحا، سرخ مرچ، خولنجاں، رائی، لونگ، جملہ ہموزن لے کر پیس لیں بعد ازاں کیپسول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو عدد ہمراہ پانی۔

فوائد: مریض کو کچے پخانے آنا یادست آنے کے باوجود پیٹ سے ہوا کا خارج نہ ہونا یہ اکثر پیٹ کے مرض استسقاء میں دیکھنے میں آیا ہے۔ اسہال آنے کے باوجود اس کا پیٹ ہوا سے تنا ہوا ہوتا ہے۔ اس سے اسہال بھی بند ہو جاتے ہیں اور ہوا بھی خارج ہو جاتی ہے۔

نمبر 4 ایضاً نسخہ کزاز: جائفل، جوتری، عاقرقرحا ہر ایک پچاس گرام فلفل دراز، بالچھڑ ہر ایک سو گرام ہیرا ہینگ 130 گرام حب بقدر نخود بنادیں۔

نسخہ تریاق تبخیر: شنگرف، جائفل، دارچینی، عاقرقرحا ہر ایک پچاس گرام، لونگ، مگھ، سنڈھ ہر ایک 100 گرام کوٹ کر حب بقدر نخود بنادیں۔

افعال و اثرات: عضلاتی غدی مقوی ہیں اس لیے کمزوری بدن، بدہضمی موٹاپا، نفخ شکم، کثرت پیشاب، بے قاعدگی حیض فالج لقوہ اور ضعف باہ میں از حد مفید ہے۔

نسخہ سنگدانہ مرغ: پوست ہلیلہ زرد 100 گرام زہر مہرہ سو گرام سنگدانہ مرغ سو گرام سفید زیرا بریاں دو سو گرام کشتہ فولاد پچاس گرام، کوکنار پچاس گرام برگ قنب (بھنگ) پچیس گرام۔ جملہ ادویہ پیس کر سفوف بنادیں۔

مقدار خوراک: ایک ماشہ دن میں تین مرتبہ دیں۔

فوائد: علامت زلق الامعاء، دن میں کئی دفعہ کچے پخانے آنا میں تیر بہدف ہے۔

نوٹ: مندرجہ بالا دونوں نسخے عضلاتی ہیں۔ یہاں پر ایک خاص مقصد کیلئے تحریر کیے ہیں۔ بعض دفعہ عضلاتی اعصابی تحریک کے مریض کو کھانا کھانے کے بعد دن میں کئی پخانے آتے ہیں ان کا درست علاج ہر طبیب کے پاس نہیں ہے لہٰذا طالب علم طب اپنی تجربہ شدہ تجویز پیش خدمت کر رہا ہے تا کہ دکھی انسانیت کی مخلصانہ خدمت کی جاسکے اور میرے دوست بھی کامیاب ہوں۔ پس اس مقصد کیلئے نسخہ کز از۔ نسخہ تریاق تبخیر اور نسخہ سنگدانہ مرغ برابر وزن ملا کر کیپسول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو عدد دن میں تین مرتبہ ہمراہ پانی۔ یقینی کامیابی ہوگی۔ انشاءاللہ

نسخہ مقوی جگر: کشتہ فولاد دو تولہ، نوشادر چار تولہ، سنڈھ دس تولہ حب بقدر نخود بنائیں۔

فوائد: ضعف جگر بوجہ تسکین، عظم جگر، عظم طحال، کمی خون، خرابی ہضم، امراض جگر کے بعد کی کمزوری دور کرنے میں سریع الاثر دوا ہے دن میں تین مرتبہ بعد از غذا دیں۔

نمبر 2: ایضاً نسخہ حب مقوی جگر: افعال واثرات: غدی عضلاتی مقوی کے ہوں گے نسخہ یہ ہے، اجوائن، جائفل، جاوتری، عاقرقرحا، لونگ، مگھ ہر ایک بیس گرام، رائی سوگرام، زعفران بیس گرام، کشتہ شنگرف بیس گرام، آب تھوم بیس تولہ، آب ادرک دس تولہ، کشتہ شنگرف بیس گرام،

ترکیب و تیاری: جملہ ادویہ باریک پیس کر کشتہ شنگرف ملالیں بعد ازاں مذکورہ بالا دونوں پانیوں سے کھرل کریں، پھر حب بقدر نخود بناویں۔

مقدار خوراک: ایک گولی حسب برداشت صبح وشام یا دن میں تین مرتبہ بھی دے سکتے ہیں۔

فوائد: اس سے بدن میں حرارت غریزی فوری پیدا ہوتی ہے۔ کھاتے ہی بدن میں طاقت کی لہر دوڑ جاتی ہے۔ بھوک نہ لگنا، مردانہ کمزوری بوجہ تسکین جگر، سنگرہنی، تبخیر معدہ، بدہضمی کیلئے بے حد مفید ہے۔ اگر قبض ہو تو مسہل نمبر 4 کی دو گولی دیں۔ تاکہ معدہ صاف ہو جائے۔

درج ذیل میں غدی اعصابی (گرم تر مزاج) کے نسخے درج کئے جارہے ہیں۔ قانون ثلاثہ کے مطابق اس کے ہر نسخہ کو نمبر 5 سے پکارا جاتا ہے۔

1: نسخہ ملین نمبر 5 زنجبیل، نوشادر، ٹھیکری ہر ایک دوسو گرام مرچ سیاہ

سوگرام، سنا مکی، ریوند خطائی ہر ایک چار سو گرام، سوڈا میٹھا چھ سو گرام قلمی شورہ 200 گرام۔

2: ایضاً نسخہ ملین نمبر 5 تیز پات: باؤچھڑ، مرچ سیاہ، نوشادر، قلمی شورہ ہر ایک 250 گرام ریوند خطائی سوا کلو جملہ ادویہ پیس کر سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک: ایک تا ڈیڑھ ماشہ بعد از غذا۔

نمبر 3: ایضاً نسخہ ملین نمبر 5: زنجبیل، ریوند چینی، تخم کاسنی، نوشادر، ٹھیکری، قلمی شورہ، ہر ایک نصف کلو سہاگہ، مرچ سیاہ، پوست ہلیلہ زرد، ملٹھی، ہلدی ہر ایک 250 گرام، سفوف بنا دیں۔

نمبر 4: ایضاً نسخہ سوزش واورام: پارہ مصفی، قلعی مصفی، ہڑتال ورقیہ مدبر، میٹھا تیلیہ مدبر ہر ایک پچاس گرام، فلفل گرد، فلفل دراز، زنجبیل ہر ایک 250 گرام، تمام ادویہ پیس کر سفوف بنا دیں۔

نوٹ: قلعی کو 11 مرتبہ سرسوں کے تیل میں بجھاؤ دیں۔ پارہ کو ہائیڈروجن سے صاف کریں۔ پھر قلعی پگھلا کر پارہ ملا دیں۔ پھر اس مرکب کو نمک ایک پاؤ میں کھرل کریں۔ جب نمک سیاہ رنگ کا ہو جائے تو پانی ڈال کر حل کر کے نکال لیں۔ اسی طرح دو تین دفعہ کے عمل سے دونوں کی سیاہی دور ہو جاتی ہے۔ پھر اسمیں ہڑتال ورقیہ مدبر کھرل کریں۔ اسکے بعد مدبر تیلیہ

خوب ایک گھنٹہ تک کھرل کریں آخر پر دیگر ادویہ باریک شدہ ملا کر مزید ایک گھنٹہ بھر کھرل کریں۔ بس بہترین رنگ کی دوا تیار ہوگی۔ جو کہ انسانی مشین کی جملہ امراض کیلئے تیر بہدف ہے۔

مگر شرط یہ ہے کہ دوران علاج مریض کا بلڈ پریشر لو نہ ہو، خواہ تحریک کوئی بھی ہو دنیا بھر کی ہر مرض کا واحد علاج ہے۔

مقدار خوراک: ایک تا دو رتی بھر دن میں تین مرتبہ ہمراہ پانی دیں۔

نسخہ جات اکسیر نمبر 5: افعال واثرات گرم تر

1: نسخہ اکسیر نمبر 5: سنڈھ چار تولہ، نوشادر، مرچ سیاہ ہر ایک تین تولہ ہڑتال ورقیہ ایک تولہ۔

2: ایضاً اکسیر نمبر 5 سپیشل: ہڑتال ورقیہ مدبر پچاس گرام، سنڈھ، کچور، مرچ سیاہ، نوشادر، ریوند خطائی، ہر ایک 250 گرام چینی ایک کلو، ست پودینہ بارہ گرام، ست اجوائن 25 گرام، کافور 50 گرام،

ترکیب: دونوں ست اور کافور کسی شیشی میں بند کر کے دھوپ میں رکھ دیں، تیل سا بن جائے گا۔ پھر دیگر تمام ادویہ بمعہ چینی نہایت باریک پیس کر آخر پر امرت دھارا اچھی طرح ملا کر کیپسو بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو عدد دن میں تین مرتبہ دیں۔

فوائد: کثرت صفرا سے قارورہ کا زرد ہونا، جلن، پیٹ میں درد و مروڑ کا ہونا، خون بند کرنے کیلئے ہمراہ شربت انجبار دیں۔ کھانسی و دم کشی کیلئے شربت بنفشہ سے دیں۔ بگڑا ہوا بخار محرقہ کیلئے شربت بزوری سے دیں۔ صفراوی کھانسی اور ہمہ قسم کے اخراج خون میں از حد مفید و مجرب ہے سل و دق کیلئے نعمت خداوندی ہے اور سوداوی بخار و تپ محرقہ کیلئے بھی مجرب دوا ہے۔ درد اپینڈس اور استسقاء زقی، یرقان، سوء القینہ، صفراوی خارش، ریاح شکم، بدن کی سوزش اور تھوتھر کو دور کرنے میں سریع الاثر دوا ہے۔

نسخہ تریاق نمبر 5: شیر مدار دو تولہ سہاگہ سات تولہ سنڈھ پانچ تولہ پپلا مول تین تولہ۔

ترکیب: سوائے شیر مدار کے دیگر تمام ادویہ کو نہایت باریک پیس کر آخر پر شیر مدار کھرل کریں۔ اس کے بعد اس میں کشتہ ہڑتال ورقیہ شیر مدار والا ایک تولہ ملا کر حب بقدر نخود بنا دیں۔ بس تیار ہے۔

افعال و اثرات: گرم تر کے ہیں اس لیے مادہ تیزابیت و سودا سے پیدا ہونے والے تمام امراض مثلاً وجع المفاصل و گنٹھیا کی وجہ سے جو مریض چلنے پھرنے سے معذور ہو چکے ہوں ان کیلئے یہ دوا قدرت کا بہت بڑا عطیہ ہے۔ علاوہ ازیں خشک دمہ، تپ دق، فالج اسفل، بواسیر خونی، خشک خارش، و چنبل

وغیرہ میں بھی مفید مجرب ہے اگر قبض ہو تو پھر مسہل نمبر 5 ضرور دیں۔

نسخہ مسہل نمبر 5 یہ ہے: ست ملٹھی، سنڈھ، نوشادر، سقمونیا، ریوند عصارہ، مرچ سیاہ، سورنجاں شیریں، تمام ادویہ برابر وزن حب بقدر نخود بنائیں.

مقدار خوراک: دو تا چار گولی، قلب کے شدید درد میں ہر 15 منٹ بعد بھی دے سکتے ہیں۔ سوزشی دردوں میں بھی دے سکتے ہیں۔

## نسخہ غدی اعصابی مقوی لبوب: افعال واثرات گرم تر ہے:

مغز بادام، مغز اخروٹ، مغز پستہ، مغز فندق، مغز چلغوزہ، مغز خربوزہ مغز خیارین، مغز پنبہ دانہ، تل سفید، ثعلب مصری، ہر ایک بیس گرام، تخم گزر، تخم پیاز ہر ایک چار تولہ۔

ترکیب: تمام ادویہ اچھی طرح پیس کر تین گنا شہد ڈال کر رکھ دیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: چھ ماشہ تا نو ماشہ دن میں تین مرتبہ دیں۔

فوائد: جب جگر وگردے تسکین کی وجہ سے اپنا طبعی فعل صحیح طور پر سرانجام نہ دے رہے ہوں تو اس وقت یہ دوا گردوں کو خوب طاقت دیتا ہے۔ اس لیے بے حد مقوی باہ ہے۔ ایضاً معجون مقوی باہ کا نسخہ بھی پیش خدمت ہے:

نسخہ معجون شفاء: مغز بادام نصف کلو ناریل 250 گرام، سنا مکی سو

گرام ،کلونجی دوسو گرام، قسطہ شیریں تین سو گرام ، زہر مہرہ صلایہ ۵۰ گرام ،زعفران ۵ گرام ، مغز چلغوزہ ۱۰۰ گرام ،مغز پستہ ۱۰۰ گرام، الائچی سبز ۲۰ گرام،لونگ ۱۰ گرام، کھجور عمدہ قسم ایک کلو، مویز منقہ ۲۰۰ گرام ، مربہ سیب نصف کلو، شہد دو گنا ملا لیں۔ بس تیار ہے۔

افعال واثرات: گرم تر

فوائد: جسمانی قوت بحال کرنے کیلئے از حد مفید مجرب دوا ہے۔

مقدار خوراک: حسب برداشت ایک تولہ دن میں تین مرتبہ دیں۔ یہ معجون عورتوں اور مردوں کیلئے یکساں طور پر مفید ہے جبکہ مردوں کی علامت جریان، احتلام، سرعت انزال ، سوزاک، خارش اور نامردی کیلئے خاص تحفہ ہے۔

# بیان اعصابی غدی نسخہ جات

ان کو قانون ثلاثہ میں نمبر 6 کہا جاتا ہے۔

1: نسخہ ملین نمبر 6، ست ملٹھی 2 حصے، سہاگہ 3 حصے، گندھک 3 حصے

2: ایضاً: سہاگہ ساتولہ، گندھک سات تولہ شیر مدار ایک تولہ ریوند چینی دس تولہ، حب بقدر نخود تیار کریں۔

افعال واثرات: تر گرم، اس سے بلغمی رطوبت صالح پیدا ہو کر بدن میں جمع ہونے لگتی ہے، جسمانی کھچاؤ دور ہو کر صحت مثل کندن بن جاتی ہے۔

فوائد: جملہ سوداوی وصفراوی علامات کیلئے تیر بہدف ہے۔ مثلاً سوزاک، تقطیر البول، اور کثرت حیض، عسر طمث وتنگی حیض، پٹھوں میں کھچاؤ ہونا، صفراوی کھانسی ونزلہ، تپ دق، سرعت انزال، سیلان الرحم، الرجی و چھپاکی کیلئے از حد مفید ہے علاوہ ازیں گردہ ومثانہ، معدہ اور آنتوں کی سوزش

دور کرتی ہے، ہمہ قسم کا خون بند کرتی ہے۔

نسخہ مسہل نمبر 6: سفوف اسگندھ، نوشادر، سورنجاں شیریں، سقمونیا، کالا دانہ تمام برابر وزن حب بقدر نخود بناویں۔ ایضاً: جلاپہ، سورنجاں شیریں، میٹھا سوڈا ہر ایک چار تولہ سقمونیا دو تولہ، جملہ ادویہ پیس کر زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: دو عدد دیں۔

فوائد: مادہ تیزابیت وصفرا کو فوری خارج کرتا ہے اس لیے علامت یرقان اور درد رینگن دا یاں جو کہ تیزابیت کی وجہ سے ہوا کرتا ہے کیلئے تیر بہدف ہے۔

علامت: استسقاء میں بھی بہت موثر ثابت ہوتا ہے۔

نسخہ محرک خاص نمبر 6: سہاگہ چار سو گرام، سفوف ملٹھی پانچ سو گرام، چینی نصف کلو، الائچی سبز سو گرام، گوند کیکر خالص، تمام ادویہ کے برابر ڈال کر سفوف بناویں۔

افعال واثرات: اعصابی غدی ہیں۔

فوائد: جملہ صفراوی امراض وعلامات کی کامیاب دوا ہے اس لیے ہمہ قسم کی پیچش کا حتمی علاج ہے۔ درد الٹی و مروڑ پڑنے میں بہت جلد آرام دیتی

ہے۔ اسی طرح قارورہ میں جلن ہونا۔ سوزاک یا کثرت حیض، صفراوی لیکوریا کیلئے تیر بہدف ہے۔

مقدار خوراک: ایک تا دو ماشہ دن میں تین تا چار مرتبہ دیں۔

ایضاً: نسخہ حبس الدم برائے اسقاط حمل۔ طباشیر اصلی پندرہ تولہ الائچی سبز دس تولہ، سفید موصلی دس تولہ، تخم لاجونتی پانچ تولہ، تخم تالمکھانہ پانچ تولہ، کوزہ مصری پچیس تولہ۔

ترکیب: تمام ادویہ باریک پیس کر سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک: ایک تولہ ہمراہ شربت بزوری دیں۔

نوٹ: دوا شربت میں حل کر کے پلا دیں۔ ورنہ ایک تولہ دوا پھانک کر کھانا مشکل ہے۔

ایضاً نسخہ اعصابی غدی ٹھنڈک: قلمی شورہ، جوکھار، نوشادر ہر ایک دو کلو سنا مکی ایک کلو مرچ سیاہ، سفید زیرا، تخم کاہو ہر ایک نصف کلو تمام ادویہ پیس کر سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک: دو ماشہ ہمراہ شربت بزوری یا دودھ کی کچی لسی سے دیں۔

فوائد: جملہ سوداوی وصفراوی علامات کیلئے جادو اثر دوا ہے۔

ایضا: جوکھار تین حصے، قلمی شورہ دو حصے، میٹھا سوڈا پانچ حصے، سفوف بنالیں، اگراس دوا کا اثر تیز کرنا ہوتو اس کے برابر گلوکوز یا چینی ملالیں۔

مقدار خوراک: دو ماشہ ہمراہ شربت بزوری دیں۔

## نسخہ غدی تحریک (صفرا) کی وجہ سے نامردی کا ہوجانا

علامت: سوئے ہوئے اور جاگنے پر انتشار مکمل ہوتا ہے مگر قریب جانے پر ڈھیلا ہوجاتا ہے۔ گاہے دخول بھی مشکل ہوجاتا ہے جس سے شرمندگی کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ سفوف ملٹھی دو حصے پھلی کیکر خام سوختہ، تخم لاجونتی، سفید موصلی، نک چھکنی، سردچینی، تخم بھنگ ہر ایک ایک حصہ، چینی تمام ادویہ کے برابر سفوف بنادیں۔

مقدار خوراک: نصف تولہ صبح و شام ہمراہ دودھ دیں۔ ایک ماہ کا کورس کریں مگر اس دوران مباشرت اور گرم اغذیہ سے پرہیز بہت ضروری ہے۔

نسخہ جات اعصابی وعضلاتی، افعال واثرات (ترسرد) ان کو قانون ثلاثہ میں نمبر 1 کے نام سے پکارا جاتا ہے۔ مثلاً ملین نمبر 1، اکسیر نمبر 1، تریاق نمبر 1، مسہل نمبر 1 وغیرہ۔

نسخہ ملین نمبر 1: قلمی شورہ، جوکھار، صندل سفید، تخم کاسنی ہر ایک پچاس

گرام، گل سرخ سو گرام،

ایضاً نسخہ ملین نمبر ۱ تخم کاسنی، سفید زیرا، تخم کاہو، میٹھا سوڈا ہر ایک ایک کلو بھر، گل سرخ، گل نیلوفر، ہر ایک نصف کلو، دھنیا، صندل سفید، قلمی شورہ، بنو کھار ہر ایک اڑھائی سو گرام۔

ترکیب وتیاری: تمام ادویہ پیس کر سفوف بنالیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: ایک تا ڈیڑھ ماشہ دن میں تین مرتبہ دیں۔

فوائد: جملہ صفراوی مرض وشدید علامت میں تیر بہدف دوا ہے۔

نسخہ مسہل نمبر 1: مندرجہ بالا سفوف پانچ تولہ میں کالا دانہ پانچ تولہ ملالیں۔

مقدار خوراک: دو ماشہ دیں۔

نسخہ اکسیر نمبر 1: طباشیر، الائچی کلاں، ہر ایک پچاس گرام، کشتہ قلعی، کشتہ چاندی ہر ایک پچیس گرام پہلے دونوں پیس کر کشتہ جات ملالیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: ایک ماشہ دن میں تین مرتبہ دیں۔

فوائد: جب غدی تحریک سے نامردی ہوگئی ہو، عورت کے قریب جانے پر انتشار ڈھیلا پڑ جاتا ہو بلڈ شوگر کا عارضہ ہو یا صفراوی لیکوریا جلن درد ہو

یا سوزاک کا عارضہ ہو کیلئے بہت مفید ہے۔

نسخہ تریاق نمبر 1: افیون ایک تولہ ،لوبان کوڑیا، بارہ تولہ ،چینی بارہ تولہ،سفوف بنادیں۔

مقدار خوراک: دو تا چار رتی بھر دیں۔

فوائد: سوداوی وصفراوی ہمہ قسم کی دردوں میں تیر بہدف دوا ہے۔

نسخہ اعصابی عضلاتی خمیرہ مقوی دماغ و اعصاب: گاؤ زبان، گل گاؤ زبان، صندل سفید، دھنیا، گل سرخ ہر ایک چار تولہ الائچی خورد، بہمن سفید، بہمن سرخ، بہدانہ، تخم بلنگو ہر ایک بیس گرام، چینی تین کلو، مشہور و معروف طریقے سے خمیرہ تیار کریں۔

مقدار خوراک: چھ تا نو ماشہ۔

فوائد: تمام صفراوی امراض کی کامیاب دوا ہے۔

نسخہ روغن نمبر 1: شیر مدار دو تولہ، میٹھا تیلیہ نیم کوفتہ ایک تولہ روغن کسٹرائیل ایک پاؤ، کافور دو تولہ، روغن تارپین دو تولہ۔

ترکیب: پہلے تیلیہ و شیر مدار کو کسٹرائیل میں ڈال کر جلالیں بعد میں چھان لیں۔ نمبر 2 کافور کو روغن تارپین میں حل کر کے چھانے ہوئے تیل میں ملالیں۔ بس تیار ہے۔

فوائد: مقامی طور پر لگادیں۔ تمام خشکی و گرمی خشکی کے امراض جلن وغیرہ ہونا یا کسی جگہ کا جل جانا، دردشقیقہ، دردرینگن صفراوی دایاں میں تیر بہدف ہے۔ اگر ٹوٹی ہوئی ہڈی پر چندروز مالش کی جائے تو وہ جڑ جاتی ہے۔ تجربہ شدہ ہے۔

نسخہ جات اعصابی غدی اکسیرات: ان کو قانون ثلاثہ میں چھ نمبر کی ادویہ کہا جاتا ہے۔

نسخہ اکسیر نمبر 6: سنگ یہود، نوشادر پھٹکڑی، الائچی خورد، قلمی شورہ، کہربا شمعی تمام ادویہ برابر وزن لے کر سفوف بنالیں پھر اس مرکب کے ہموزن چینی پیس کر ملالیں۔ بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: ایک تا ڈیڑھ ماشہ دن میں تین تا چار دفعہ ہمراہ شربت بزوری دیں۔

ایضاً: نسخہ اکسیر نمبر 6: کشتہ مرجان پانچ تولہ، کشتہ قلعی دس تولہ دونوں ملاکر روح گلاب ایک پاؤ میں کھرل کریں۔ بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: دو تا چار رتی بھر ہمراہ مکھن یا بالائی دودھ سے دیں۔

فوائد: جب شدت حرارت صفراء سے ہاتھ و پاؤں جلتے ہوں۔ دل دھڑکتا ہو۔ گھبراہٹ ہوتی ہو۔ جسم کے پٹھے سن ہوتے ہوں۔ رات کو پسینہ

بکثرت آتا ہو۔ بے چینی ہوتی ہو اور نیند نہ آتی ہو۔ نسیان کا عارضہ ہو گیا ہو۔ حرارت سے دبلا پن پیدا ہو گیا ہو اور بھوک مرگئی ہو۔ اس وقت یہ دوا تیر بہدف ثابت ہوتی ہے۔

ایضاً اکسیر نمبر 6: طباشیر اصلی، الائچی کلاں، صندل سفید، ہر ایک پانچ تولہ پیس کر سفوف بنا دیں۔ بعد ازاں کافور تیس گرام ملا لیں۔ بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: ایک تا ڈیڑھ ماشہ لیں۔

فوائد: مندرجہ بالا کے مطابق ہیں۔

نسخہ تریاق نمبر ٦: شیر مدار ایک تولہ الائچی خورد پانچ تولہ، ہلدی خالص دس تولہ، ہڑتال ور قیہ دو تولہ، چینی تمام ادویہ کے برابر وزن، سفوف بنا دیں،

مقدار خوراک: دو تا چار رتی بھر دن میں تین مرتبہ دیں۔

فوائد: جملہ سوداوی و صفراوی مزمن علامات سے نجات دلانے کیلئے تیر بہدف دوا ہے۔ خاص طور پر مرض تپ دق، ٹی بی کیلئے نہایت مفید و مجرب ہے۔

ایضاً نسخہ اکسیر نمبر ٦: شیر مدار ایک تولہ، پوست ریٹھا چار تولہ، ہلدی

دس تولہ، حب بقدر نخود بناویں۔

نسخہ بدرقہ نمبر ۶: ملٹھی، ابریشم، گل سرخ ہر ایک چھ ماشہ گاؤزبان خطمی ہر ایک چار ماشہ، برگ بانسہ ایک تولہ، پانی میں ابال کر چھان لیں اور شہد ملا کر دن میں تین مرتبہ پلاویں۔

نسخہ روغن نمبر ۶: شیر مدار پانچ تولہ لے کر روغن کنجد ایک پاؤ میں جلا کر چھان لیں بعد ازاں کافور ایک تولہ کو روغن تارپین دو تولہ میں حل کر کے ملا دیں۔ بس تیار ہے۔

فوائد: سوداوی وصفراوی خارش، داد چنبل کیلئے مفید ہے۔

# امراض کھانسی

کے مستند و تیر بہدف نسخے

نسخہ فیض صحت: تخم دھتورہ مدبر دس تولہ، میٹھا سوڈا خالص بیس تولہ، نوشادر نصف کلو، سنڈھ نصف کلو، ریوند چینی نصف کلو جملہ ادویہ پیس کر سفوف بنائیں۔

مقدار خوراک: نصف تا ایک ماشہ دن میں تین مرتبہ دیں۔

افعال واثرات: غدی اعصابی، سوداوی کھانسی، ٹی بی کیلئے عمدہ دوا

نسخہ نمبر۲: سنڈھ، ریوند چینی، کباب چینی برابر وزن لے کر پیس لیں بعد میں بذریعہ شہد گولیاں تیار کریں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو عدد کھلا دیں۔

یہ دونوں نسخے کھانسی بوجہ تیزابیت کیلئے تیر بہدف ہیں۔

نمبر۳: ہمہ قسم کی کھانسی کیلئے تیر بہدف نسخہ: شنگرف خام نہایت باریک شدہ نصف تولہ، ست ملٹھی خالص چائنا اڑھائی تولہ، شیر گائے چار کلو، دیسی کھنڈ نصف کلو۔

ترکیب و تیاری: جملہ چیزیں دودھ گاؤ کے اندر ڈال کر کسی سٹیل کے برتن میں پکانا شروع کریں جب دودھ خشک ہو کر کھویا سا بن جائے اور پک کر بھورے رنگ کا بن جائے تو تیار ہے۔ ٹھنڈا ہونے پر حب بقدر نخود بنا دیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو گولی صبح و شام دیں۔

نمبر۴ مزمن کھانسی: ست ملٹھی، مرچ سیاہ، الائچی سفید، تینوں برابر وزن لے کر پیس لیں بعد ازاں بذریعہ شہد حب بقدر نخود بنا دیں۔ صبح خالی پیٹ دیں، دوسری خوراک دن تین بجے پھر شام کو بعد از غذا ہمراہ پانی یا مناسب بلاتقہ سے دیں۔

نمبر۵ روز مرہ کی نئی تازہ کھانسی سے نجات حاصل کرنے کیلئے تیر بہدف نسخہ: پھٹکڑی سفید ایک پاؤ، لے کر اسے بریاں کرلیں۔ پھر اس میں دیسی کھنڈ ایک پاؤ ملا کر خوب باریک پیس لیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: ایک تا تین گرام تک دے سکتے ہیں۔

اگر کھانسی بگڑ گئی ہو علامت صفراوی بن گئی ہو بلغم کچی پکی یا ملی جلی آتی ہو زردی مائل لیس دار خارج ہوتی ہو۔ خارج ہونے میں دقت ہوتی ہو تو دودھ پتی سے دیں۔

اگر بلغم بہت زیادہ آرہی ہو، مریض کھانس کھانس کا بلغم کا ڈھیر لگا دے تو پھر آپ اسے ہمراہ چائے دیں۔ مگر خالص دودھ کی چائے نہ دیں۔

نوٹ: خشک کھانسی والے مریض کو یہی دوا ہمراہ مکھن یا بالائی میں لپیٹ کر بھی دے سکتے ہیں۔

نسخہ۶: مغز بادام دوسو گرام، ست ملٹھی ایک سو پچاس گرام، گوند کیکر اصلی سو گرام مرچ سیاہ دس گرام، کوزہ مصری تین پاؤ۔

ترکیب تیاری: تمام چیزیں جدا جدا باریک پیس لیں بعد ازاں سب ملا کر کسی بڑی کونڈی میں ڈال کر اوپر پانی کا چھینٹا لگاویں تا کہ قدرے تر ہو جائے اگر بے احتیاطی سے پانی زیادہ پڑ گیا پھر گولیاں ہر گز نہیں بنیں گی۔

اس لیے پانی بذریعہ معمولی چھینٹا سے ڈال کر ڈنڈا سے رگڑائی کریں۔ یاد رکھیں پانی ڈلتے ہی چینی یا مصری خود بخود ڈھیلا ہونے لگ جاتی ہے۔ قوام درمیانہ بنا چاہیے تا کہ رگڑائی کریں۔ گولیاں بقدر مکھانہ تیار کریں۔

طریقہ استعمال: حسب ضرورت دن میں تین چار دفعہ چوس کر استعمال کریں۔

فوائد: جملہ اقسام کی کھانسی میں نہایت زوداثر اور معمول مطب ہے۔

نمبر ۷: کاکڑ سنگی، دارچینی، تخم پیاز، لونگ، جملہ برابر وزن لے کر سفوف بناویں۔ حب بقدر نخود یا کیپ سول بھر لیں۔ دن میں تین مرتبہ ہمراہ قہوہ دارچینی لونگ پتی سے دیں۔

فوائد: ایسی کھانسی جس میں پتلی سی لیس یا جھاگ آتی ہو، کھانسی بہت تنگ کرتی ہو مگر باہر کچھ بھی نہ نکلتا ہو حتی کہ بات قے تک آجاتی ہے۔ اس وقت یہ جادو اثر ثابت ہوتی ہے۔ البتہ تشنجی خشک کھانسی کیلئے اجوائن دیسی کا قہوہ یا تازہ ادرک کا قہوہ یا بادام روغن دودھ نیم گرم میں ملا کر دینا تیر بہدف ثابت ہوتا ہے۔ حسب حالات وموقع ان میں سے کوئی ایک تجویز کریں۔ یقینی کامیابی ہوگی انشاءاللہ

نمبر ۸: حاملہ مستورات کی کھانسی کیلئے مجرب نسخہ: تخم بھنگ، جدوار

خطائی، کشتہ جڑھ مرجان ہرایک تولہ بھرافیون نصف تولہ گوند کیکر چھ ماشہ۔ جملہ ادویہ باریک پیس کر آخر پر گوند ملا کر قدرے پانی کا چھینٹا لگا کر کھرل کریں۔ حب بقدر دانہ مسور بناویں۔

افعال واثرات: خشک سرد ہے۔اس لیے بلغمی کھانسی ،صفراوی کھانسی کا فوری علاج ہے اور حاملہ عورت کی کھانسی کیلئے بہتر ہے۔ علاوہ ازیں اسہال، پیچش، پیٹ درد، میں بھی بہت مفید ہے اور ممسک بھی اعلیٰ درجہ کی دوا ہے۔

نسخہ۹: نسخہ بلغمی کھانسی: گوند کیکر پانچ تولہ، مرچ سیاہ چار تولہ، اجوائن خراسانی، ست ملٹھی ، پوست ہلیلہ زرد، مصبر ،سورنجاں شریں، ہرایک ڈیڑھ تولہ چینی پانچ تولہ تمام ادویہ پیس کر بذریعہ گودا گھیکوار حب بقدر نخود بناویں۔

مقدار خوراک: دو گولی رات کے وقت۔

فوائد: بلغمی کھانسی اور جسمانی دردوں کیلئے بہت مفید ہے۔

نسخہ۱۰: کفسین گولیاں، ست ملٹھی خالص چائنا نصف کلو، کاکڑسنگی ایک پاؤ نشاستہ 375 گرام شکر تیغال دوسو گرام، مگھ پچاس گرام، خشخاش، گوند کیکر اصلی، کتیرا، مغز کدو شیریں، مغز بادام ہرایک اڑھائی سو گرام، چینی چھ کلو، ست پودینہ پندرہ گرام، ست اجوائن پندرہ گرام۔

ترکیب: سوائے نشاستہ کے دیگر تمام ادویہ بمعہ چینی پیس کر سفوف بنادیں۔ دونوں ست کسی شیشی میں بند کردیں اور دھوپ میں رکھدیں تیل بن جائے گا۔ نشاستہ میں ایک کلو پانی ڈال کر لئی سی بنادیں پھر یہ پسی ہوئی دوا میں ملا کرلیں۔ پھر اسے خشک کر کے دانہ تیار کر کے بذریعہ مشین گولیاں بنالیں۔ بس تیار ہے۔

نوٹ: گولیاں بناتے وقت مرکب میں دونوں ست تیل شدہ اچھی طرح ملالیں۔ اب آخر پر ایک نسخہ شربت کا بھی حاضر خدمت ہے۔

برگ بانسہ ایک کلو، زوفہ، گاؤزبان، برگ سفیدہ ہر ایک نصف کلو، ملٹھی، کوکنار ہر ایک نصف کلو۔

ترکیب و تیاری: پہلی چاروں ادویہ کا عرق بیس بوتل کشید کریں پھر اس میں ملٹھی نیم کوفتہ اور کوکنار رات بھگو کر صبح ابال دے کر چھان لیں بعد ازاں چینی بیس کلو ڈال کر شربت تیار کریں۔ اگر بلغمی کھانسی کیلئے تیار کرنا ہو تو پھر اس میں ایفڈرین پوڈر دو اونس ملالیں۔ اگر خشک کھانسی کیلئے بنانا ہو تو پھر اس میں امینو فائلین پوڈر دو اونس ملالیں۔ بس آپ کا بہترین شربت تیار ہے۔ بوقت ضرورت استعمال کریں۔

نمبر ۱۱: نسخہ دمہ ہمہ اقسام: جس کے ایک ہفتہ کے استعمال سے بفضل

خدا مکمل آرام ہو جاتا ہے۔ پیاز سرخ نیم کوفتہ ایک پاؤ تمبا کو دیسی ڈیڑھ پاؤ، چرچٹہ دو تولہ، جڑھ مدار ڈیڑھ تولہ، جڑھ دھتورہ نصف تولہ، سرکہ تین پاؤ، شہد نصف کلو۔

ترکیب: تمام ادویہ باریک کر کے بمعہ سرکہ ملا کر کسی بڑی بوتل میں بند کر دیں۔ پھر زمین میں گہرا کھڈا نکال کر اس میں ان بجھ چونا ایک کلو رکھیں۔ پھر اس چونا کے اندر بوتل ڈھانپ کر اوپر سے تھوڑا سا پانی ڈال دیں پھر مٹی سے فوراً بند کر دیں۔ آٹھ دن کے بعد نکال کر دوبارہ کسی کھلے برتن میں پکاویں جب نصف رہ جائے تو چھان کر شہد ملا کر دوبارہ پکاویں۔ جب قوام درست ہو جائے تو پکانا بند کر دیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: نصف چمچی دن میں تین مرتبہ دیں۔

اب ایک نسخہ پیش خدمت ہے جب سینہ کھڑ کھڑاہٹ کرتا ہو اور سینہ سے ساں ساں کی آوازیں آتی ہوں۔ بلغم چیدہ نہ نکلتی ہو پھیپھڑوں کی نالیوں کے ساتھ چمٹی ہوئی ہو۔ یہ علامات غدی اعصابی تحریک میں ہوا کرتی ہے۔

نسخہ یہ ہے: پوست آملہ، مغز کرنجوہ ہر ایک دس گرام، پھٹکڑی سفید، مرچ سیاہ ہر ایک بیس گرام، سنڈھ، نوشادر ہر ایک تیس گرام، ہلیلہ سیاہ چالیس گرام۔

ترکیب و تیاری: پھٹکوی اور ہلیلہ سیاہ کو بریاں کرلیں۔ بعد ازاں تمام ادویہ پیس کر سفوف بنالیں بس تیار ہے۔ پھر اس کے کیپ سول بھرلیں یا حب بقدر نخود بنالیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو عدد دن میں تین مرتبہ اگر قبض ہو تو مسہل نمبر۲ ضرور دیں۔

# علامات و مرض تپ دق، ٹی بی

## کیلئے تیر بہدف نسخے

چٹکلہ، جڑھ اٹ سٹ تازہ لے کر پانی سے صاف کر کے دھوپ میں خشک کرلیں بعد میں پیس کر سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک: تین ماشہ ہمراہ شیر بکری یا تندرست گائے دن میں تین مرتبہ دیں۔

چٹکلہ نمبر۲: پھول دھریک ایک عدد لے کر اس کے دونوں حصے علیحدہ کریں۔ اس کا سفید حصہ صبح کے وقت دیں اور سیاہ حصہ رات کو ہمراہ شیر بکری یا پانی سے دیں۔ اب ایک سید خاندان کا جدی پشتی خاندانی تیر بہدف نسخہ پیش کر رہا ہوں۔ تا کہ میرے دیگر احباب بھی مستفید ہو کر دکھی انسانیت کی

نسخہ یہ ہے: ان کا کہنا ہے کہ یہ نسخہ امراض وعلامت تیزابیت خاص کر تپ دق، ٹی بی کیلئے انتہائی تیر بہدف ہے۔ گو شفاء اللہ تعالی کے ہاتھ میں ہے۔ بحر حال کافی لوگ اس سے فیضیاب ہوئے ہیں۔ چونکہ نسخہ ابھی تازہ ہی بطور تحفہ برائے گلدستہ عزیز ملا ہے۔ اس لیے فی الحال تیار کر کے تجربہ کرنے کا موقع نہیں ملا البتہ نسخہ واقعی بہت اچھا ہے اور یقینی فائدہ مند ثابت ہوگا۔ انشاء اللہ اجزاء نسخہ: عقیق، سنکھ، سنگ یشب، مرجان، سنگجراح، ابرک سیاہ، ابرک سفید، خرمہرہ بڑا ہر ایک پچاس گرام مروارید پچیس گرام۔

ترکیب وتیاری: پہلے تمام ادویہ کا سادہ کشتہ کریں۔ بعد میں درج ذیل پانی ڈیڑھ چھٹانک سے باری باری کھرل کر کے خشک ہونے پر دس کلو اپلوں کی آگ دیں۔ کل دس آنچ دینا ہوگی آب یہ ہیں نمبر 1 شیر مدار، زلال اجوائن دیسی، آب گلو، آب کیلا، زلال برگ بانسہ، زلال کرنجوہ، زلال زرشک، زلال نیم، دودھ گدھی، دودھ، بکری جب تیار ہو جائے تو مقدار خوراک ایک رتی بھر ہمراہ گلقند دیں۔ اگر مریض کو بھوک نہ لگتی ہو تو یہ مرکب تیار کر کے دیں۔ فلفل گرد، فلفل دراز، زنجبیل اجوائن دیسی، پودینہ، نوشادر، میٹھا سوڈا، ریوند خطائی، تمام ادویہ برابر وزن لے کر سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک: ایک تا ڈیڑھ ماشہ بعد از غذا دیں۔ یہ قہوہ صبح وشام

ضرور پلادیں۔گل سرخ، سونف، ملٹھی، سناءمکی، برگ بانسہ، ہرایک دس گرام لے کررات ڈیڑھ پاؤ پانی میں بھگودیں۔صبح جوش دیں جب پانی دوچھٹانک رہ جائے تو دودھ ڈیڑھ پاؤ ڈال کر پکادیں۔جب صرف دودھ ہی رہ جائے تو چھان کرشہد دوتولہ ملا کرپلادیں۔اس سے کھانسی، ریشہ وخون کا آنا رک جاتا ہے۔

ایضاً نسخہ اکسیر خاص برائے ٹی بی، اور جملہ تیزابیت کے امراض میں تیر بہدف ہے۔ ہڑتال ورقیہ پچاس گرام لے کر باریک پیس کر اس میں شیر مدار سوگرام کھرل کریں۔خشک ہونے پر گول چوڑی ٹکیہ بنادیں جب یہ اچھی طرح خشک ہوجائے تو پوست مدار اڑھائی سوگرام تازہ لے کر اچھی طرح کوٹ کر باریک کریں تاکہ نغدہ بن سکے اب نمک خوردنی ایک کلوکسی لوہے کی کڑاہی میں ڈال کر اچھی طرح دبادیں۔ پھر اس کے اوپر پوست مدار کا نصف نغدہ رکھیں ۔ پھر اس پر ہڑتال ورقیہ کی ٹکی رکھ کر اس پر بقیہ نغدہ رکھ کر اچھی طرح دبا کر پھر اس پر مزید نمک باریک پسا ہوا دوکلو ڈال کر اچھی طرح دبا دیں۔اب کڑاہی کے نیچے آگ جلائیں۔کم از کم چار گھنٹے کا کام ہے۔نمک کی طرف دیکھتے رہیں جب نمک کی سیم یعنی گیلا پن نیچے سے خشک ہونا شروع ہوگا اور نمک کی آخری چوٹی تک ختم ہوجائے تو آگ بند کردیں۔ٹھنڈا ہونے پر

احتیاط سے نکال لیں اور پیس کر بحفاظت رکھیں۔

مقدار خوراک: نصف چاول ہمراہ مکھن یا بالائی ایک دن کھلا کر دو دن کا ناغہ کریں۔ غذا گھی کی چوری، مکھن روٹی، دودھ خوب پلاویں۔ مریض کیلئے تین سے چار خوراک دوا مکتفی رہتی ہے۔ انشاءاللہ

علاوہ ازیں دیگر وجع المفاصل، تحجر مفاصل، سوزشی دردیں، گنٹھیا وغیرہ میں بھی سریع الاثر دوا ہے۔ دیگر رموز و نکات بالمشافہ ملاقات پر پیش خدمت ہوں گے۔ بشرطیکہ زندگی باقی رہے۔ فقط دعا گو تبسم!

## کشتہ ہڑتال ورقیہ اکسیری تیار کرنے کی آسان کامیاب ترکیب

درخت پیپل کی چھال اتار کر خشک ہونے پر جلا کر راکھ بنالیں اور یہ راکھ کم از کم ڈیڑھ تا دو کلو ہونی چاہیے۔ مذکورہ بالا ہڑتال ورقیہ کی ٹکیہ اس راکھ کے درمیان رکھ کر آٹھ گھنٹہ تک متواتر درمیانہ قسم کی آگ دیں۔ پھر اسے ٹھنڈا ہونے دیں۔ صبح احتیاط سے نکال لیں۔ نہایت عمدہ قسم کا کشتہ تیار ہوگا۔

نوٹ: اس راکھ میں ہڑتال ورقیہ کی ڈلی بوزن پانچ تولہ رکھ کر مذکورہ طریقے سے آگ دیں تو بہت ہی بہترین کشتہ تیار ہوگا۔ جو مختلف اقسام فالج میں مختلف بدرقہ کے ساتھ دینے سے نہایت تیر بہدف ثابت ہوتا ہے۔ مثلاً خشکی گرمی یا گرمی خشکی سے ہونے والی علامت میں مکھن میں ملا کر دیں۔ اگر

بدن میں کھچاؤ ہو تو شہد دو تولہ ابلا ہوا پانی دس تولہ میں ملا کر پلا دیں۔ یہ دوا بالائی میں بھی دے سکتے ہیں۔ یا پھر خالی کیپ سول میں بند کر کے بھی دے سکتے ہیں۔

مقدار خوراک: نصف تا ایک چاول مریض کی غذا بمطابق تحریک اور دیسی گھی سے تر بہ تر دیں۔

آپ جس قسم کی غذا اور بدرقہ دینگے دوا اسی کے مطابق اپنے اثرات مرتب کرے گی۔ انشاء اللہ اس لیے یہ ہمہ قسم کے فالج اور لقوہ میں کامیاب ثابت ہوتی ہے۔ جو طبیب اس بات کا یقین نہ کرلے کہ یہ دوا ہمہ قسم کے فالج میں مفید ثابت نہیں ہوسکتی وہ براہ مہربانی بذات خود مریض کو میرے پاس لاکر یقینی نتائج حاصل کرنے۔ یہ آپ کی مرضی ہے کہ خط ارجنٹ میل بھیجنا ہے یا عام ڈاک کے ذریعے یا بذریعہ ہوائی جہاز بھیجنا ہے۔ یا بذریعہ فیکس بھیجنا ہے۔ مقصد بات طبیب کی عقل و ذہانت پر ملتی ہے کہ وہ دوا کو بدن کے کس حصہ میں اور کہاں پر بھیجنا چاہتا ہے۔ بدن کا جو ڈاکخانہ مقرر کرے گا دوا وہاں پر سو فیصد یقینی پہنچے گی۔ انشاء اللہ۔

**نوٹ**: بدن کے ڈاکخانوں کا علم و پتہ کسی ماہر طبیب و اہل وفن رموز طب سے دریافت کریں۔ پھر کبھی ناکامی نہ ہوگی۔ انشاء اللہ ایک مختصر سا

اشارہ پیش خدمت کر دیتا ہوں۔ اگر مریض بوجہ خشکی کسی بھی تکلیف میں مبتلا ہو خشکی خواہ تیزابیت کی وجہ سے ہو یا صفرا کی وجہ سے ہوان پر دوصورتوں میں دوا ہمراہ مکھن دیں۔ اگر علامت کے ساتھ کھچاؤ بھی ہو تو پھر شہد دوتولہ لے کر شدید گرم پانی نصف پاؤ میں حل کر کے صبح وشام پلا دیں۔ یہ ارجنٹ میل ڈاک ہوگی۔ اگر آپ دوا کو دماغ واعصاب میں بھیجنا چاہتے ہیں تو بدرقہ شہد و پانی استعمال کریں یا موقع کی مناسبت سے کوئی شربت بھی استعمال کر سکتے ہیں۔ مقصد ہمراہ میٹھی چیزوں سے دیں۔

**2**: اگر دوا کو آپ عضلاتی نظام، قلب وعضلات میں فوری بھیجنا چاہتے ہیں اوراس کا اثر بھی بہت جلد دیکھنا چاہتے ہیں تو پھر کسی ترشی کے ساتھ ملا کر دیں۔ اگر مرض کی شدید صورت ہو تو پھر کسی کڑوی دوا کے ہمراہ مثلاً افسنتین، کڑو، کوڑیری، چرائتہ۔ برہمڈنڈی میں سے کسی ایک کے سفوف کے ہمراہ دیں۔ آنا فانا نتیجہ سامنے ہوگا۔ انشاءاللہ

**3**: اگر آپ جگر وغدد میں دوا کو فوری بھیجنا چاہتے ہیں، نمکیات کے ہمراہ دیں۔

**4**: اگر صرف مثانہ وگردہ میں بھیجنا ہو تو پھر قلمی شورہ، جوکھار، میٹھا سوڈا کے ہمراہ ملا کر بدرقہ شربت بزوری استعمال کریں۔ چند منٹ میں نتیجہ حاصل

5: اگر دوا کو آپ ہڈیوں میں بھیجنا چاہتے ہیں تو دوا ہمراہ محلول کیلشیم یا ہمراہ کشتہ بیضہ مرغ دیں۔ ساتھ غذا مچھلی اور بیضہ مرغ نیم برشت کھلا دیں۔ یا روغن مچھلی کھلا دیں۔

6: اگر دوا بدن کے تمام جوڑوں میں بھیجنا ہو تو پھر ہمراہ مکھن کھلا کر ماء العسل پلا دیں۔ اگر جوڑوں پر سوزش ہو تو پھر یہ قہوہ ضرور پلا دیں۔ اسگندھ، سورنجاں شیریں۔ سنڈھ ہر ایک دو گرام پانی یا دودھ میں ابال کر شہد دو چمچے ملا کر صبح و شام پلا دیں۔

اگر جوڑوں پر سوزش ہو تو پھر یہ قہوہ ضرور پلا دیں۔ اجوائن دیسی تین گرام سنڈھ دو گرام انجیر چار عدد سورنجاں تلخ ایک گرام خوب ابال کر شہد یا چینی ملا کر صبح و شام پلا دیں۔ اگر درد یں صرف بائی بادی اور بلغمی رطوبات کیوجہ سے یا سردی کے لگ جانے سے ہو رہی ہوں تو پھر دوا کیپ سول میں بند کر کے ہمراہ قہوہ دار چینی لونگ، جوتری و پتی چائے سے دیں۔

نوٹ: دوا دیتے وقت غذا کا خاص خیال رکھیں۔ مثلاً دماغی امراض یا ضعف جگر کا علاج کرتے وقت ہمیشہ عضلاتی اغذیہ دیں۔ نمبر 2 سوداوی امراض کا علاج کرتے وقت ہمیشہ صفرا پیدا کرنے والی اغذیہ دیں۔

نمبر 3 صفراوی امراض کا علاج کرتے وقت ہمیشہ اعصابی غذا یعنی بلغمی رطوبات پیدا کرنے والی دیں۔ ان کے اثرات کو مزید بڑھانا ہو تو پھر میٹھی اغذیہ میں یعنی بلغمی رطوبات پیدا کرنے والی دیں۔ ان کے اثرات کو مزید بڑھانا ہو تو پھر عضلاتی غذا میں ترشی بڑھا دیں۔ نمبر 2: صفراوی غذا میں نمک کا اضافہ کردیں اور اعصابی غذا میں میٹھا بڑھا دیں اور بکثرت کھلا دیں۔ یہ آپ کی کامیابی کا راز ہے۔ اگر غدد یعنی گردے سکڑ گئے ہوں تو شہد دو تولہ، روغن زیتون دو تولہ ملا کر صبح و شام دیں۔ اکیس دن میں گردے درست ہو نگے۔

# امراض اطفال

## کے تیر بہدف و مستفید نسخے

**نسخہ طلسمی پوڈر**، پوست ہلیلہ زرد، بھسکت، کول ڈوڈا، مروڑ پھلی، ماز و سبز، مائیں، پھٹکڑی سفید، پوست انار، مغز گٹھلی آم، پھلی کیکر، کوکنار، شدید نمبر ۳، انجبار، حب الآس ہر ایک سو گرام شمع دو تولہ، اکسیر نمبر ۴، سو گرام، جملہ ادویہ پیس کر سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک: حسب عمر نصف تا ایک رتی تا نصف ماشہ تک دے سکتے ہیں۔ اسہال یا پیچش کی وجہ سے ہو کیلئے تیر بہدف دوا ہے۔

# اسراری معمول مطب و تیر بہدف نسخہ

جو کہ دائمی قبض اور ہمہ قسم کی قبض و تیزابیت وصفرا خارج کرنے کا انمول تحفہ پیش خدمت ہے۔ سورنجاں شیریں دو تولہ، نوشادر ٹھکری دو تولہ، گندھک آنولہ سار تین تولہ، رائی تین تولہ، عصارہ ریوند ایک تولہ، مغز جمالگوٹہ مدبر ایک تولہ، سقمونیا پچیس گرام۔

ترکیب: پہلے پارہ ایک تولہ اور گندھک کی کجلی بناویں۔ پھر دیگر ادویہ نہایت باریک کر کے ملالیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: نصف تا ایک رتی بھر ملا کر کسی بھی دوسری دوا میں ملا کر دیں۔ مثلاً حسب موقع و مریض کی بھل صفائی کرنے کیلئے ملین نمبر۴ میں یا ملین نمبر۵ میں ملا کر دے سکتے ہیں۔

فوائد: دائمی قبض، اخراج سودا اور تیزابیت وصفرا کیلئے فوری موثر ہے۔ خاص کر عضلاتی اعصابی و عضلاتی غدی اور غدی عضلاتی تحریک کی علامات کو دور کرنے میں بھی سریع الاثر دوا ہے۔

# نسخہ جات مٹاپا

قبض، درد کمر، درد یں، گیس، اور وجع المفاصل۔

نسخہ نمبر۱: تخم حرمل، شحم حنظل، مصبر خالص، سنڈھ، ہلیلہ سیاہ، ہلیلہ کابلی

تمام ادویہ برابر وزن ہر ایک پیس کر زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو عدد بعد از غذا دیں۔

نسخہ نمبر۲: تخم حرمل ایک کلو، تمہ ایک کلو، خراطین ایک پاؤ، کچلہ مدبر ایک

پاؤ، سورنجاں تلخ ایک پاؤ، مصبر سو گرام، تمام ادویہ پیس کر کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک صبح ایک شام بعد از غذا ہمراہ دودھ یا پانی سے

دیں۔

نسخہ نمبر۳: برائے درد کمر، مغز دھنیا، مغز بادام، اسطوخودوس، ہر

ایک تولہ بھر مرچ سیاہ تین ماشہ، سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک: چھ ماشہ ہمراہ نیم گرم دودھ صبح و شام بعد از غذا دیں۔

ایضاً: بیر اہینگ حسب ضرورت لے کر چھوہاروں میں بھر کر اور آٹا کے

پیڑے میں لپیٹ کر آگ کی گرم بھوبھل میں دبا دیں۔ صبح نکال کر حب بقدر

نخود بنا دیں۔

مقدار خوراک: صبح اور شام ایک ایک گولی دیں۔

نسخہ نمبر۴: ہمہ قسم کی دردوں کیلئے: پوست ہلیلہ کابلی پچاس گرام ست

مصبر خالص پچیس گرام، غاریقون پچیس گرام۔

ترکیب وتیاری: جملہ ادویہ پیس کر کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: خوراک ایک صبح ایک شام بعد از غذا ہمراہ پانی یا چائے سے دیں۔

## امراض اطفال ونو جوان بچوں کیلئے تیر بہدف دوا:

نسخہ شربت برائے اطفال: پھلی کیکر، حب الآس، پوست انار، مروڑ پھلی، ریش برگد، انجبار، پرسیاوشان، کوکنار، ہر ایک نصف کلو، لونگ، دارچینی، مائیں ہر ایک سو گرام چینی بیس کلو۔

ترکیب: تمام ادویہ نیم کوفتہ کر کے پانی میں رات کو بھگو دیں صبح جوش دیں جب پانی بارہ کلو رہ جائے تو چھان کر چینی ڈال کر شربت تیار کریں۔

مقدار خوراک: حسب عمر تین ماشہ تا چھ ماشہ تیرہ دن ایک تا دو تولہ دن میں تین مرتبہ۔ اب دو نسخے غدی عضلاتی قابض کے پیش خدمت کر رہا ہوں۔ جو کہ ایسے نو جوان بچے جن کے اسہال بند ہونے میں نہ آتے ہوں۔ اور مختلف قسم کا علاج کر کے تنگ آ چکے ہوں۔

نسخہ نمبر ۱: اجوائن دیسی، سوئے، تخم میتھی یا صرف میتھی بھی ڈال سکتے ہیں۔ دارچینی تمام ادویہ برابر وزن سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو ماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ پانی دیں۔

نسخہ نمبر۲: معاون: شنگرف ایک تولہ، میتھرے پچاس گرام، دار چینی ستر گرام، تمام ادویہ باریک پیس کر کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک صبح ایک شام ہمراہ پانی یا دودھ سے تین دے سکتے ہیں۔

نسخہ **اعصابی غدی قابض**: تخم خشخاش، مغز کدو شیریں، سفید زیرا بریاں، ست ملٹھی، صمغ عربی ہر ایک پچاس گرام ست پودینہ دو گرام، چینی ہموزن کل ادویہ سفوف بنادیں۔

مقدار خوراک: نصف تا ایک ماشہ نوجوان کو دو تا تین ماشہ دیں۔

فوائد: کاذب بھوک وکثرت اسہال کیلئے مفید ہے۔ خاص کر ایسے بچے جو کھانا بھی زیادہ کھائیں اور پخانے بھی زیادہ کریں کیلئے تیر بہدف ہے۔

نسخہ **عضلاتی اعصابی قابض**: حب الآس، سفید زیرا، الائچی خورد، گل انار، تمام ادویہ برابر وزن لے کر سفوف بنالیں۔ پھر بوقت ضرورت سفوف ایک تولہ لے کر عرق گلاب و عرق گاؤزبان پندرہ تولہ میں اچھی طرح ابال کر چھان لیں۔ حسب ضرورت ذائقہ چینی بھی ملالیں۔

مقدار خوراک: ایک ایک چمچہ دن میں تین مرتبہ لیں۔ درج ذیل سفوف نصف تا ڈیڑھ رتی بھر ملا کر دن میں تین خوراک دیں۔

<u>نسخہ قابض یہ ہے:</u> پوست انار، بھسکت، کول ڈوڈہ، الائچی کلاں۔
جملہ برابروزن سفوف بناویں بس تیار ہے۔

نسخہ اکسیر اسہال: شدید نمبر ۳، ملین نمبر ۲، ملین نمبر ۳، ہر ایک بیس گرام شمع پانچ گرام تمام ادویہ اچھی طرح ملالیں بس تیار ہے۔

<u>مقدار خوراک:</u> ایک تا دو رتی بھر دن میں تین مرتبہ ہمراہ پانی دیں۔

# امراض مستورات

## کیلئے تیر بہدف نسخہ جات

علامت لیکوریا کیلئے چند تیر بہدف نسخے پیش خدمت ہیں۔ سب کے فوائد برابر کے ہیں۔

<u>نسخہ نمبرا:</u> سفید موصلی انڈیا، چھلکا اسبغول، ثعلب مصری، چوب چینی، سردچینی، تمام ادویہ برابروزن لے کر سفوف بناویں۔

<u>مقدار خوراک:</u> چھ ماشے ہمراہ دودھ صبح وشام دیں۔

فوائد: بوجہ صفرا وگرمی سے ہونے والے لیکوریا کیلئے از حد مفید ہے۔

ایضاً: تخم جوز مائل، کشتہ شاخ مرجان، کشتہ صدف، کشتہ بیضہ مرغ، کشتہ زہرمہرہ، کشتہ قلعی، تمام ادویہ برابروزن پیس کر کیپسول بھرلیں۔

مقدار خوراک ایک صبح ایک شام ہمراہ دودھ دیں۔

ایضاً سفوف سنگجراح، کشتہ صدف، کشتہ قلعی ہر ایک دس گرام کشتہ مرجان، کشتہ زمرد ہر ایک پانچ گرام، تمام ادویہ برابر وزن ملا کر کیپ سول بھر لیں۔ خوراک: ایک صبح ایک شام ہمراہ دودھ دیں۔

ایضاً: پھٹکڑی سفید دو کلو سہاگہ سفید ایک کلو دونوں کو بریاں کر لیں۔ بعد ازاں تج نصف کلو، مغز کرنجوہ، کشتہ سمر دھاتہ، کشتہ مرجان، کشتہ بیضہ مرغ ہر ایک سو گرام باریک پیس کر تمام ادویہ باہم ملا کر زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔ مقدار خوراک: ایک صبح ایک شام ہمراہ دودھ دیں۔

## ایضاً: نوجوان کنواری لڑکیوں کے لیکوریا کیلئے نسخہ

نسخہ: ہلیلہ سیاہ بریاں، ایک پاؤ کچلہ مدبر دو تولہ، کشتہ فولاد، پانچ تولہ، لودھ پٹھانی، کمرکس، ہر ایک تین تولہ، تمام ادویہ پیس کر کیپ سول بھر لیں۔ ایک صبح ایک شام ہمراہ دودھ دیں۔

## شادی شدہ خواتین کے لیکوریا و اٹھرا کیلئے بالخاصہ نسخہ جات

تخم حرمل بریاں کا سفوف ایک کلو

رسکپور مدبر دو تولہ، دونوں کو اچھی طرح ملا کر کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک صبح شام بعد از غذا ہمراہ دودھ دیں۔

نسخہ نمبر۲: مائیں خورد چار کلو سفوف سنگجراحت چار کلو دودھ پٹھانی ... ہر ایک ایک کلو بھر کشتہ بیضہ مرغ، کشتہ فولاد، میٹھا سوڈا، کشتہ صدف ہر ایک پچاس گرام، چینی دو کلو، تمام ادویہ پیس کر سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک: تین ماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ دودھ دیں۔

نسخہ نمبر۳: تخم حرمل ایک کلو، کشتہ جست دس تولہ، کشتہ مروارید دس تولہ، کشتہ بیضہ مرغ دس تولہ، کشتہ قلعی دس تولہ، رسکپور مدبر دس گرام۔

ترکیب و تیاری: تمام کشتہ جات کو عرق گلاب سہ آتشہ ایک پاؤ میں کھرل کریں۔ بعد ازاں حرمل مدبر باریک شدہ میں اچھی طرح ملا لیں۔ زیرو سائز کیپسول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو عدد صبح و شام ہمراہ دودھ دیں۔

فوائد: یہ دوا مستورات کے امراض کے علاوہ مردوں کے امراض، جریان، احتلام، سرعت انزال، آتشک، سوزاک اور نامردی کیلئے خصوصی تحفہ ہے۔

## ہمہ قسم کا خون بند کرنے کے مستند نسخے

نسخہ نمبر۱: منجھ کا پرانا وان: پرانی بوری، پرانی اخبار کی ردی، پرانا گڑھ،

ابریشم،سفوف سنگجراح،تمام چیزیں برابروزن لےکرجلالیں بس تیارہے۔

مقدارخوراک: نصف تاایک رتی بھرہمراہ شربت انجباریادودھ سے دیں۔

ایضاً نسخہ نمبر۲: گل ارمنی، سفید کتھ ہرایک نصف کلو، دم الاخوائن، گیرو، پھٹکڑی سفید کشتہ جڑھ مرجان ہرایک پچاس گرام، تمام ادویہ پیس کر سفوف بنالیں۔

مقدارخوراک: دن میں تین مرتبہ ہمراہ شربت انجباریا دودھ سے دیں۔

ایک الیکٹروکانسخہ F1-A3-BE-WEیہ III طاقت میں دیں جادواثرہے۔

ایضاً: مازوسبزچارعدد،کاٹھی سپاری دوعدد مویزمنقہ دس عدد، باریک پیس کرحب بقدرنخودبناویں۔

مقدارخوراک: ایک تادوعدددن میں تین مرتبہ ہمراہ شربت انجباریا دودھ سےدیں۔

ایضاً: A 3-C1-یہ مرکب پوٹینسی نمبر۵ میں تیارکرکےدیں، کثرت حیض میں فوری اثرہے۔اب آخرپرایک نسخہ سفوف ٹھنڈک کاجوکہ غرباءکیلئے

تیار کر کے نہایت کم قیمت پر دے کر ان کا علاج کرتا ہوں جبکہ یہ نسخہ قیمتی نسخوں سے بدرجہ بہتر اور زود اثر ہے۔

نسخہ یہ ہے: الائچی سبز ۲۵۰ گرام، قلمی شورہ ۲۵۰ گرام، کشتہ ابرک سفید ایک کلو، چینی ایک کلو۔

ترکیب: تمام ادویہ پیس کر سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک: ایک تا ڈیڑھ ماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ دودھ شیریں ٹھنڈا۔ شربت انجبار، شربت صندل، دودھ کی میٹھی کچی لسی سے دیں۔

فوائد: تمام صفراوی امراض کیلئے تیر بہدف دوا ہے۔ کثرت حیض کی بہترین دوا ہے۔

## بیان ذکاوت حس کے تیر بہدف نسخے

نسخہ نمبر ۱: کافور، افیون، لوبان، مغز جائفل، برابر وزن، حب بقدر نخود بناویں۔

مقدار خوراک: ایک صبح ایک شام بعد از غذا ہمراہ دودھ دیں۔

نسخہ نمبر ۲: شنگرف دس گرام مغز بادام پچاس گرام، پوست کھجور تازہ، یا شوہارا پانچ تولہ، افیون چھ ماشہ، حب بقدر نخود بناویں۔

مقدار خوراک: ایک صبح ایک شام ہمراہ دودھ دیں۔

فوائد: ذکاوت حس کے علاوہ احتلام وسرعت انزال کیلئے کامیاب دوا

نسخہ نمبر۳: موچرس، کشتہ صدف ہر ایک سو گرام پٹاسیم برومائیڈ تیس گرام، تمام ادویہ پیس کر اچھی طرح ملا لیں۔بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: ایک ماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ دودھ دیں۔

فوائد: جریان، احتلام، ذکاوت حس میں ازحد مفید ہے۔

نسخہ نمبر۴: اجوائن خراسانی بیس گرام، کشنیز ۷۵ گرام، الائچی سبز پچیس گرام، چینی سو گرام، جملہ ادویہ پیس کر سفوف بناویں۔

مقدار خوراک: دو تا تین ماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ پانی، دودھ شربت بزوری، یا شربت صندل سے دیں۔

نسخہ نمبر۵: تخم حرمل، تج ہر ایک پچاس گرام، کشتہ چاندی، کشتہ قلعی ہر ایک دس گرام، سفوف بناویں۔

مقدار خوراک: ایک تا ڈیڑھ ماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ دودھ

فوائد: قلت انتشار بوجہ صفرا وگرمی، ذکاوت حس، سرعت انزال کیلئے مایہ ناز دوا ہے۔ اگر اکیس دن متواتر باپرہیز دوا استعمال کی جائے تو مردانہ قوت ہمیشہ کیلئے بحال ہو جاتی ہے۔ علاوہ ازیں مستورات کے لیکوریا کیلئے بھی تیر بہدف دوا ہے۔

نسخہ نمبر ۶: تخم کاہو، تخم خرفہ، مغز کدو شیریں، تخم خشخاش، تل سفید، مغز تربوز، ہر ایک دس تولہ، الائچی سبز، ایک تولہ چینی ایک کلو، پیس کر سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو تولہ ہمراہ دودھ دیں۔

فوائد: بڑھتی ہوئی ذکاوت حس کیلئے کامیاب دوا ہے۔

ایضاً: نسخہ نمبر ۷: مغز تمر ہندی ۲۵۰ گرام، تخم خرفہ، کشتہ قلعی، پٹاسیم برومائیڈ، کافور ہر ایک پچاس گرام، کشتہ سہ دھاتہ، پچیس گرام۔

ترکیب: تمام ادویہ کا سفوف تیار کر کے زیرو سائز کیپسول بھرلیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو عدد صبح و شام بعد از غذا ہمراہ دودھ شیریں ٹھنڈا سے دیں۔ اور تمام گرم اغذیہ و مباشرت سے پرہیز کرنا ضروری ہے۔

مندرجہ بالا تمام نسخے بار بار تیار کر کے استعمال کئے گئے ہیں۔ معمول مطب ہیں۔ ہر نسخہ انتہائی موثر و مجرب ہے۔ یہ علیحدہ بات ہے کہ طبیب مرض کے مطابق نہ دے یا مریض لاپرواہی کرتے ہوئے پرہیز نہ کرے۔ ورنہ آج تک مجھے خدا کے فضل و کرم سے ناکامی نہیں ہوئی۔ لہذا جو بھی نسخہ سستا اور آسانی سے بن سکتا ہو۔ تیار کر کے مخلوق خدا کی خدمت کریں۔

## متفرق مستند و تیر بہدف نسخے

نسخہ نمبر۱: آرد ملٹھی، سنڈھ ہر ایک سو گرام، گل سرخ دو سو گرام، چینی ہموزن سفوف بنادیں۔

مقدار خوراک: چھ ماشہ دن میں تین مرتبہ۔

فوائد: تمام صفراوی امراض میں کامیاب دوا ہے۔

نسخہ نمبر۲: پھٹکڑی سفید سو گرام، شنگرف دس گرام لیکر چار گھنٹہ تک متواتر کھرل کریں۔ بس تیار ہے۔

فوائد: مقوی باہ و ممسک ہے۔

مقدار خوراک: دو تا تین ماشہ ہمراہ شربت انجبار، کثرت حیض میں خون بند کرنے میں مجرب دوا ہے۔

نسخہ نمبر۳: رال سفید، سنگجراحت، گیرو، سرمہ سیاہ، جملہ ادویہ برابر وزن لیکر سفوف بنادیں۔

مقدار خوراک: دو تا تین ماشہ ہمراہ شربت انجبار، کثرت حیض میں خون بند کرنے میں مجرب دوا ہے۔

نسخہ نمبر۴: بہروزہ مصفی، سفید پھٹکڑی، رال سفید، الائچی کلاں، قلمی شورہ تمام ادویہ برابر وزن پیس کر سفوف بنادیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو ماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ شربت بزوری

یا دودھ کی میٹھی لسی سے دیں۔

فوائد: پیشاب کا جل کر آنا، قطرہ قطرہ آنا اور سوزاک کیلئے مجرب ہے

نسخہ نمبر۵: بہروزہ مصفی، سفید پھٹکڑی، رال سفید، الائچی کلاں، قلمی شورہ، تمام ادویہ برابر وزن پیس کر سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک: نو ماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ دودھ دیں۔

فوائد: تمام صفراوی امراض سوزاک، لیکوریا، جریان میں مفید دوا ہے.

نسخہ نمبر۶: سفوف مغلظہ خاص، تج، تخم حرمل، الائچی سبز، تخم تالمکھانہ، سمندر سوکھ، بیج بند، تخم سریالہ، تخم بھنگ، مغز کونچ، ہر ایک سو گرام، کشتہ قلعی پچاس گرام، کشتہ مرجان بیس گرام، کشتہ چاندی بیس گرام۔

ترکیب: تمام ادویہ باریک پیس کر آخر پر کشتہ جات ملا لیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: تین تا چار ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ شیریں ٹھنڈا سے دیں۔

فوائد: رقت منی، جریان، احتلام، سرعت انزال کیلئے تیر بہدف ہے علاوہ ازیں خونی پیچش کے مریضوں کو اس کی کھیر پکا کر دیں۔ فوری فائدہ ہوگا.

نسخہ نمبر۷: بندش حیض، بیر بہوٹی ایک عدد کیپ سول میں بند کر

کے ایک عدد روزانہ دیں اور چار دن کھلا دیں۔ تیر بہدف ہے۔

نسخہ نمبر ۸: قلت مادہ منویہ دور کرنے اور قوت مردانہ پیدا کرنے کیلئے مجرب نسخہ، چاول ساٹھی، ثعلب مصری۔ سفید موصلی انڈیا، موصلی سیاہ، ثعلب پنجہ ہر ایک پچاس گرام کشتہ قلعی دس گرام، سفوف بناویں۔

مقدار خوراک: نصف تولہ صبح و شام ہمراہ دودھ گائے سے دیں۔

نسخہ نمبر ۹: مادہ منویہ میں جراثیم پیدا کرنے کیلئے نسخہ: ثعلب مصری، سنگھاڑہ، مغز بنولہ جملہ برابر وزن لے کر سفوف بناویں۔

مقدار خوراک: ایک تولہ نصف کلو دودھ میں کھیر پکا کر صبح و شام کھلاویں۔

ایسے نسخے جن کا مختلف امراض کے باب میں ذکر ہے۔ مگر موقع پر تحریر نہیں ہے پیش خدمت ہیں۔

نسخہ حب خاص: رائی بارہ تولہ، سرخ مرچ بارہ تولہ کچلہ مدبر پانچ تولہ، کشتہ فولاد چار تولہ، سم الفار سفید دس گرام، جملہ ادویہ پیس کر حب بقدر نخود بناویں۔

نسخہ حب قویٰ باطنیہ: زعفران، عود صلیب، جدوار خطائی، عاقر قرحا، ہیرا ہینگ، جند بیدستر، تمام ادویہ برابر وزن پیس کر گولی بقدر مٹر

بناویں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو گولی یہ دونوں نسخے جملہ بلغمی امراض اور خشک سرد امراض کیلئے تیر بہدف ہیں۔

نسخہ حب اوجاعی: دار چینی تین تولہ، جوتری دو تولہ، لونگ ایک تولہ، رائی چار تولہ، سرخ مرچ چار تولہ کچلہ مدبر چار تولہ، کشتہ فولاد دو تولہ، سم الفار سفید چار ماشہ۔

ترکیب وتیاری: جملہ ادویہ باریک پیس کر حب بقدر نخود بناویں۔

مقدار خوراک: دو عدد دن میں تین مرتبہ دیں۔

فوائد: تمام اعصابی امراض بوجہ ضعف جگر و گردہ اور عضلاتی اعصابی امراض بوجہ تصلب جگر کیلئے نوے فیصد کامیاب و تیر بہدف دوا ہے۔ خاص کر سرسام، نمونیا، ہیضہ کے اسہال و قے، لقوہ، بایاں فالج، بائیں جانب کا رینگن وفالج، لو بلڈ پریشر، نامردی جریان، لیکوریا اور ریاحی جوڑوں کے دردوں میں لاجواب تحفہ اد انعمت خداوندی ہے۔

نسخہ مقوی دماغ: ریوند خطائی چار حصے، مرچ سیاہ تین حصے، کشتہ فولاد ایک حصہ تمام ادویہ پیس کر زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو عدد ہمراہ دودھ صبح و شام دیں۔

فوائد: جب کسی مریض کے بعض اعضاء بوجہ صفراء غدی تحریک سے سو جاتے ہوں یا سن ہو جاتے ہوں کیلئے تیر بہدف دواء علاج ہے۔

نسخہ شربت اکسیر جگر از کتاب مجربات عزیز والا: زنجبیل گل سرخ، بادیان، ملٹھی، تخم کرفس، پودینہ، ازخرمکی، گل غافث ہر ایک اڑھائی سو گرام تخم کاسنی نصف کلو سنا مکی ایک کلو، نوشادر ٹھیکری تین پاؤ، چینی پندرہ کلو۔

ترکیب: تمام ادویہ بیس کلو پانی میں بھگو کو صبح جوش دیں۔ جب پانی تقریباً پندرہ کلو رہ جائے تو چھان کر چینی پندرہ تا بیس کلو ڈال کر شربت تیار کریں۔

مقدار خوراک: اڑھائی تولہ ہمراہ پانی یا عرق مکو و کاسنی دس تولہ میں ملا کر دن میں تین مرتبہ دیں۔

فوائد: جملہ امراض سوداوی وصفراوی یعنی ہیپاٹائیٹس بی اور سی میں کامیاب دوا ہے۔ مگر اس کے ساتھ ملین نمبر ۵، ملین نمبر ۱ و اصلاح کبد، تریاق نمبر ۶، کا مرکب دیا جائے، معمول مطب ہے۔ ملین نمبر ۶

نسخہ نکسیر: سفوف پودینہ جنگلی چار ماشہ، لیکر رات کے وقت نصف پاؤ پانی میں بھگو دیں۔ صبح نتھار کر شہد دو چمچہ یا چینی ملا کر آٹھ دن تک متواتر پلائیں۔

ایضاً: چنے کی دال دو تولہ رات کو دس تولہ پانی میں بھگو دیں۔ صبح پانی نتھار کر اس میں شہد دو چمچے ملا کر صبح و شام پلا دیں۔ نکسیر کا عارضہ ہمیشہ کیلئے ختم ہو جائے گا۔ انشاء اللہ۔

**نسخہ شربت دینار کا نیا فارمولا:** گل سرخ، تخم خرفہ، گل غافث، گل نیلوفر، ہر ایک سو گرام، خطمی، گلو ہر ایک ۱۲۰ گرام، تخم خیارین، بادیان، برگ شاہترہ، گل گاؤزبان، جڑھ کاسنی، تخم کاسنی، پوست بیخ کبر، بہدانہ تخم خربوزہ، ہر ایک ساٹھ گرام عنب الثعلب ۱۵۰ گرام ملٹھی نیم کوفتہ ۱۵۰ گرام عناب ولائتی سو عدد تخم کشوث بارہ تولہ برگ، بانسہ ۱۲۰ گرام، چینی پانچ کلو پانی دس کلو باقی جوشاندہ چار کلو، مشہور و معروف طریقہ سے شربت تیار کریں۔

فوائد: جملہ جگر کے سوزش امراض کیلئے مجرب ہے۔

**نسخہ اطریفل محرک، ومقوی قلب عضلات:** پوست ترپھلہ، ہلیلہ سیاہ بریاں، پوست ہلیلہ کابلی، مویز منقہ، کشتہ فولاد، ہر ایک پچاس گرام بلادر بیس گرام، اسطوخودوس سو گرام، گھی حسب ضرورت۔

ترکیب: تمام ادویہ کا سفوف تیار کر کے گھی سے چرب کریں۔ بعد ازاں چینی دو کلو کا قوام بنا کر تیار شدہ سفوف ملا دیں۔ بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: چار تا چھ ماشہ صبح و شام بعد از غذا دیں۔

**نسخہ جوارش املی:** املی ، آلو بخارا ہر ایک ۲۵۰ گرام ،سنڈھ ، پودینہ باغی ،پوست آملہ ،ست لیموں ہر ایک ۶۰ گرام ،اناردانہ زرشک ،منقہ ہر ایک ۱۲۰ گرام ،چینی تین کلو۔

ترکیب وتیاری: آلو بخارا ، املی رات تین کلو پانی میں بھگو دیں۔ صبح جوش دیں جب نصف رہ جائے تو چھان کر چینی ڈال کر قوام تیار کریں۔ اور ست لیموں پکتے ہوئے قوام میں ڈال کر حل کریں۔ جب قوام اچھی طرح تیار ہو جائے تو باریک شدہ ادویہ ملاویں۔ بس تیا ہے۔

مقدار خوراک: تین تا چھ ماشہ حسب ضرورت وموقع کم وقفہ سے بھی دیا جاسکتا ہے۔

فوائد: ہیضہ کی قے و دست ، شدت پیاس اور صفراوی بخار کی قے ،شدت پیاس بخار کے دوران جادواثر دوا ہے اور حاملہ مستورات کی قے ، متلی والٹی کیلئے بہت عمدہ دوا ہے۔

**نسخہ جوارش انارین:** الائچی سبز ، الائچی کلاں ، پوست بیرون پستہ ، پوست ترنج ہر ایک سو گرام مصطگی پندرہ گرام بالچھڑ ۳۵ گرام ،آب انار شیریں ،آب انار ترش ہر ایک ڈیڑھ کلو آب پودینہ تازہ پانچ چھٹانک ،چینی چھ کلو ،

ترکیب: جملہ ادویہ پیس کر سفوف بناویں۔ اور آب پودینہ، آب انار میں چینی ڈال کر قوام تیار کریں۔ جب قوام تیار ہو جائے تو باریک شدہ ادویہ ملاویں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: چھ ماشہ لیں۔

فوائد: مندرجہ بالا جوارش املی کے مطابق ہیں۔

**نسخہ امر وسیہ** سنگ یہود، مرچ سیاہ، قلمی شورہ، جوکھار، سہاگہ سفید، نوشادر، ہر ایک ۲۵۰ گرام پوست ریٹھا سو گرام، بلادر سو گرام، تمام ادویہ کسی بڑی لوہے کی کڑاہی میں ڈال کر جلالیں۔ بہتر یہ ہے کہ پہلے شورہ، مرچ سیاہ، بلادر، پوست ریٹھ کو جلالیں۔ مگر دھوئیں سے بچیں، بعد ازاں دیگر ادویہ ڈال کر متواتر دو گھنٹہ تک تیز آگ جلائیں اس کے بعد آپ کی دوا تیار ہے۔

افعال و اثرات: غدی اعصابی ہیں۔ اس لیے جملہ سوداوی اور صفراوی امراض کیلئے مختلف بدرقہ کے ساتھ دینے سے تیر بہدف دوا ثابت ہوتا ہے۔

**نسخہ شربت لیور ٹانک**: ہلیلہ سبز، بہیڑہ، آملہ، سنڈھ، تیز پات، اجوائن دیسی، پودینہ دیسی، کڑو، ہر ایک سو گرام پتری فولاد ۱۵۰ گرام۔

ننکچر نکسوامیکا چار اونس، چینی 10 کلو، مزید تفصیل مجربات عزیز صفحہ ۵۹۵ پر ملاحظہ فرمائیں۔

**نسخہ شربت بزوری معتدل:** سونف، بیخ، سونف، تخم کاسنی، بیخ کاسنی، تخم کرفس، گوکھرو، تخم کشوث، مجیٹھ، تخم خربوزہ، تخم خیارین ہر ایک ساٹھ گرام چینی سوا دو کلو مشہور و معروف طریقہ سے شربت تیار کریں۔

فوائد: مقوی معدہ و جگر ہے۔ ورم جگر، سوء القینہ، قلت پیشاب، تقطیر البول میں از حد مفید ہے۔

## بیان علامت بواسیر

### کیلئے تیر بہدف نسخے

نسخہ نمبر ا: ایک مفروش بوٹی جس کے پتے گاجر کے پتوں کے مشابہ ہوتے ہیں۔ سونگھنے پر بدبو سی آتی ہے۔ اگر اس کا پتہ یعنی ایک ٹہنی چبا کر کھائی جائے تو ذائقہ تیز مولی کی طرح چرچرا ہوتا ہے اور کھانے کے بعد فوراً ڈکار آجاتا ہے یہ ماہ فروری میں پیدا ہوتی ہے اور تقریباً پندرہ مارچ تک پک جاتی ہے۔ لہذا پکنے سے قبل کاٹ کر خشک ہونے پر باریک پیس کر زیرو سائز کیپ سول بھرلیں۔

مقدار خوراک: ایک صبح ایک شام بعد از غذا ہمراہ دودھ دیں۔ خونی و

بادی بواسیر کیلئے تیر بہدف ہے۔صفراوی نامردی کا بھی بہترین علاج ہے۔
ذکاوت حس کیلئے بھی عمدہ دوا ہے۔

## بیان بخار

ویسے تو بخاروں کی بے شمار اقسام مختلف کتب میں تحریر ہیں مگر قانون ثلاثہ اور نئی تحقیقاتی ریسرچ کے مطابق بخار فقط تین ہی قسم کا ہوا کرتا ہے۔ ہر ابتدائی تازہ بہ تازہ ہونے والا بخار اس کا سبب خواہ کچھ بھی ہو۔ بلغمی بخار ہوتا ہے۔ جب اس کا علاج غلط کیا جاتا ہے یا مریض لاپرواہی کر جاتا ہے تو پھر یہی بخار ٹائیفائیڈ بن جاتا ہے۔

نمبر۲: **صفراوی بخار**: اس میں جگر صفرا پیدا کرتے کے ساتھ اس کا اخراج نہیں کرتا جس سے جگر و دیگر غدد اندرونی طور پر ہیٹ اپ ہو جاتے ہیں۔ مریض کے منہ کا ذائقہ کڑوا ہوتا ہے۔ کبھی چڑچڑا ہوتا ہے، کام کاج کرنے کیلئے مریض کا دل نہیں کرتا۔ وہ چاہتا ہے کہ آرام سے لیٹا رہے۔ گاہے گھبراہٹ ہوتی ہے۔ کبھی پیٹ میں ذرد الٹی و مروڑ کی شکایت بھی ہوتی ہے اور بعض مریضوں کو پیچش کا عارضہ ہو جایا کرتا ہے۔ اٹھنے و بیٹھنے پر آنکھوں کے آگے اندھیرا آجاتا ہے۔ چکر آتے ہیں رات کو بے چینی ہوتی ہے۔ اس

لیے نیند بھی بہت کم آتی ہے۔ قارورہ کی مقدار کم رنگ زرد بار بار آتا ہے۔
گاہے متلی و قے کا بھی عارضہ ہوا کرتا ہے۔

نمبر۳: یہ بخار تصلب جگر، (تیزابیت) کی وجہ سے ہوا کرتا ہے۔
اسے تپ دق، ٹی بی کے نام سے پکارا جاتا ہے۔ اگر اس کا بروقت درست علاج نہ ہونے پائے تو یہ کئی برسوں تک جان نہیں چھوڑتا۔ ہلکا ہلکا بخار ہر وقت رہتا ہے اور چوبیس گھنٹے میں رات کے کسی وقت میں تھوڑی دیر کیلئے اتر جاتا ہے۔ پھر دوبارہ چڑھ جاتا ہے۔ اب ہمہ قسم کے بخار کا اصل سبب ضعف جگر، تصلب جگر اور تصغر جگر ہوتا ہے۔ چاہے مزید اسباب خواہ کچھ بھی ہوں، ہمیں بخار اتارنے کیلئے جگر کے فعل کو ہی درست کرنا ہوگا۔

(۱): اعصابی و بلغمی (ضعف جگر) کے بخار کو دور کرنے کیلئے تیر بہدف نسخے پیش خدمت ہیں۔

نسخہ نمبر۱: کشتہ گاؤزبان و مغز کرنجوہ ہموزن ایضاً کشتہ صدف و مغز کرنجوہ ہموزن، حب بقدر نخود بنا دیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو گولی دن میں تین مرتبہ ہمراہ قہوہ دارچینی لونگ پتی والا سے دیں۔

نسخہ نمبر۲: شدید نمبر۲ ایک ماشہ، اکسر نمبر۴ ایک تا دو رتی بھر ملا کر دن

میں تین خوراک دیں۔ایسا بخار جو نہ اترتا ہو اور نا ہی خاص چڑھتا ہو مگر مریض کی جان نہ چھوڑتا ہو کیلئے تیر بہدف دوا ہے۔

## ٹائیفائیڈ بخار (تپ محرقہ) کیلئے تیر بہدف دوا۔

نسخہ کشتہ صدف، قلمی شورہ، نوشادر، ہر ایک سو گرام لیکر دودھ بھیڑ نصف کلو میں کھرل کر کے خشک کریں۔خشک ہونے پر کسی کوزہ گلی میں بند کر کے پانچ کلو اپلوں کی آگ دیں۔بعد میں پیس لیں۔

مقدار خوراک: دو رتی بھر ہمراہ جوشاندہ، گل گاؤزبان، بادیان، خوب کلاں ہر ایک چھ ماشہ عناب پانچ دانہ منقہ پانچ دانہ، نیم کوفتہ کر کے ایک پاؤ پانی میں پکا کر حسب ضرورت چینی ملا کر پلاویں۔بفضل خدا ہمہ قسم کے میعادی بخار کیلئے مجرب ہے۔

نسخہ نمبر ۲: ایضاً: ست گلو، لوبان، طباشیر، الائچی سبز، کشتہ مرجان، کشتہ سنکھ، کشتہ ابرک، کشتہ ہڑتال گاؤدنتی، کشتہ صدف ہر ایک دس گرام۔جملہ ادویہ کو روح گلاب ایک پاؤ میں کھرل کریں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: نصف ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان، عرق گلاب، چینی ملا کر دیں۔

نسخہ نمبر ۳: ایضاً: ست پودینہ، ست اجوائن، ہر ایک پانچ گرام، کافور،

زہرمہرہ، طباشیر، الائچی سبز، ست گلو ہرایک پندرہ گرام تمام ادویہ پیسکر دونوں ست آخر پر شامل کر کے بذریعہ لعاب اسبغول دو تولہ سے حب بقدر نخود بنادیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو گولی۔

فوائد: بخار جسمانی دردیں بخار میں سردی لگنا، بدہضمی، اور پیٹ درد وغیرہ میں تیر بہدف دوا ہے۔

نسخہ نمبر۴، اکسیر بخار: صندل سفید دس تولہ، زہر مہرہ خطائی پانچ تولہ، لوبان دو تولہ، کافور ایک تولہ، جملہ ادویہ پیس کر سفوف بنادیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو رتی بھرلیں۔

فوائد: یہ دوا خاص کر تپ محرقہ کیلئے تیر بہدف ہے۔ اس کے علاوہ صفراوی بخار، گھبراہٹ، پیاس، بے چینی وغیرہ فوراً دور ہو جاتی ہے۔ اور طاعون کیلئے بھی مفید دوا ہے۔

نسخہ نمبر۵: رسائن بخار: مغز کرنجوہ سو گرام، کشتہ گاؤدنتی پچاس گرام، سورنجاں تلخ، افسنتین ہرایک پچاس گرام پیس کر سفوف بنادیں۔ زیرو سائز کیپسول بھرلیں۔

مقدار خوراک: ایک عدد دن میں تین مرتبہ، موسم گرما میں ہمراہ

شربت بزوری یا دودھ سے دیں۔ موسم سرما میں ہمراہ عرق جوائن شہد ملا کر گرم سے دیں۔

نسخہ نمبر۶: نسخہ برائے بخار کہنہ: افسنتین، چھوٹی چندن برابر وزن پیس کر کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک عدد ہمراہ شربت املی سے دیں۔ اگر قے و متلی کا عارضہ نہ ہو تو دودھ سے دیں۔

نسخہ نمبر۶: اکسیر نمبر۵ کے کمالات: خون بند کرنے کیلئے شربت انجبار سے دیں۔ کھانسی ودم کشی کیلئے شربت بنفشہ سے دیں۔ بگڑا ہوا ٹائیفائیڈ بخار کیلئے شربت بزوری سے دیں۔ اور یوریمیا میں بھی بہت مفید ہے۔

## علامت یوریمیا، تسمم بول، بلڈ یوریا اور گردوں کا سکڑ جانا

نسخہ نمبر۱: سفوف ہلدی عمدہ قسم ڈیڑھ تولہ، برگ مدار تازہ ایک پاؤ، ان کو باریک کر کے حب بقدر دانہ ماش کے برابر بنائیں۔ اور ایک گولی روزانہ سے شروع کر کے ہر روز ایک بڑھاتے جائیں۔ جب سات تک نوبت پہنچ جائے تو پھر روزانہ سات عدد کھلاتے جائیں۔ اس سے یوریمیا اور استسقاء

دونوں کو بہت فائدہ ہوتا ہے۔

نسخہ نمبر۲: چھتر تھوہر کا پانی نکال کر چھان لیں۔ بعد ازاں سفوف ریوند چینی یا تارامیرا کا سفوف ملا کر حب بقدر نخود بنا دیں۔

مقدار خوراک: دوعدد دن میں تین مرتبہ دیں۔ علامت تیزابیت کیلئے بہت زیادہ مفید ہے۔

نسخہ نمبر۳: شہد خالص دو تولہ، روغن زیتون خالص دو تولہ، دونوں اچھی طرح ملا کر صبح و شام چٹا دیں۔ یہ ایک خوراک ہے۔ اکیس دن میں گردے اپنی اصلی حالت پر آ جاتے ہیں، انشاء اللہ مگر اس کے ساتھ دیگر ادویہ ملین نمبر۵ ایک ماشہ ملین نمبر۱ ایک ماشہ، تریاق نمبر۶ دو رتی بھر ملا کر دن میں تین تا چار خوراک ہمراہ شربت بزوری یا شیریں دودھ سے دیں۔

# بیان نئی تحقیقاتی ریسرچ

## انسانی مشین کے جملہ امراض کا تین نسخوں سے کامیاب علاج

تشریح: اگر کوئی مرض یا علامت ضعف جگر کی وجہ سے ہو، اس کو آپ اعصابی و بلغمی مرض تصور کر لیں۔ یہاں پر علامات یا امراض کا نام تحریر کرنے کی ضرورت نہ ہے۔ کیونکہ ان کی مفصل تشریح بیاض عزیز، مجربات عزیز، دستور مطب اور کرشمہ الیکٹرو میں موجود ہے اس لیے صرف تین نسخے پیش خدمت کر

رہا ہوں۔ چونکہ مفرد اعضاء بھی تین ہیں اور محور (جگر) کی حالتیں بھی تین ہیں۔ جن سے کوئی ایک موقع پر حالت پائی جاتی ہے جو کہ یہ ہیں۔ ضعف جگر، تصلب جگر، تصغر جگر۔

ترجمہ: بلغم، سودا، صفرا، ان اخلاط کو اعتدال پر لے آنے کا نام تندرستی ہے اس کو اس طرح بھی سمجھ لیں۔ اعصابی تحریک، عضلاتی تحریک، غدی تحریک، ان کی ابتدائی حالت یا ان کے پہلے فعل کو قانون ثلاثہ میں کیمیاوی تحریک یا مرض کہا جاتا ہے۔ یاد رکھیں قانون قدرت ہے کہ دنیا کی ہر چیز کے عمل کے بعد اس کا ردعمل سو فیصد ظاہر ہوتا ہے۔ مثلاً ترش چیزیں اور بکثرت چائے پینے سے خون کے اندر تیزابیت پیدا ہونے لگتی ہے جس سے خون گاڑھا ہونے لگتا ہے۔ نمبر۲: نمک یا نمکین چیزیں بکثرت کھانے سے خون کے اندر صفرا بڑھنے لگتا ہے پھر حدت خون ہو کر الرجی جیسی علامات پیدا ہونے لگتی ہیں۔ نمبر۳، اسی طرح میٹھی چیزیں بکثرت کھانے سے خون میں بلغمی رطوبات جمع ہونے لگتی ہیں اور خون کا قوام پتلا ہو جاتا ہے اور ضعف جگر وضعف گردہ کی علامات پیدا ہو کر خون کی پیدائش معطل ہونے لگتی ہے وغیرہ۔ یہاں پر یہ مثالیں بیان کرنے کا مقصد یہ ہے کہ ہر مفرد عضو کی کیمیاوی تحریک خود بخود کچھ عرصہ کے بعد مشینی تحریک میں منتقل ہو جاتی ہے۔ اسی طرح جگر کے تین

افعال، ضعف جگر، تصلب جگر، تصغر جگر میں بذریعہ دواوغذا کھلا کر تبدیلی لائی جاسکتی ہے، مثلاً ضعف جگر میں جگر بذات خود اپنی ہیت میں لمبائی، کی حالت میں بڑھ جاتا ہے۔ البتہ یہ بڑھتا نہیں بلکہ یہ پھیل جاتا ہے۔ ایلو پیتھی میں اسے Enlargment of the Liver کہا جاتا ہے۔ جب اس کا علاج کیا جاتا ہے اور اس کے علاج کیلئے جو ہم ادویہ دیتے ہیں ان کا مزاج یا فعل خشک سرد یا سرد خشک ہوتا ہے۔ بالآخر ہم خشک گرم تک کی ادویہ واغذیہ کھلاتے ہیں جن کے استعمال سے جگر سکڑ کر اپنی اصل حالت پر آجاتا ہے۔ اور اپنا طبعی فعل سرانجام دینے لگتا ہے۔ اور ضعف جگر کا مریض جس کا چہرہ پھیکا، مرجھایا ہوا۔ کمی خون سے بدنما تھا۔ اب وہ خوبصورت نظر آنے لگتا ہے۔ اگر کوئی مریض متواتر خشک سرد و خشک گرم اغذیہ کا استعمال بکثرت کرتا ہے تو رد عمل کے طور پر تصلب جگر کا عارضہ یقینی ہوسکتا ہے اور ہو جاتا ہے۔ جس سے خون کے اندر تیزابیت کے بڑھنے سے مختلف قسم کی علامات پیدا ہونے لگتی ہیں۔ اب اس کا درست علاج کرنے کیلئے ہم ایسی دوا دینگے جو مزاجاً گرم خشک اور گرم تر ہو۔

چونکہ تصلب جگر خشکی سردی یا سردی خشکی کے نتیجہ میں پیدا ہوتا ہے چونکہ قانون قدرت بھی ہے اور سائنسی اصول وقانون بھی ہے کہ گرمی سے کوئی چیز

پھیلتی ہے اور سردی سے سکڑتی ہے اس لیے قانون ثلاثہ کے مطابق علاج کرنا قدرتی وفطرتی ہے اب اس میں شک کی بات ختم ہو جاتی ہے۔ مگر یہ کام اس وقت ہی ہو سکتا ہے۔ جب معالج طب میں کامل مہارت رکھتا ہو اور طب کے جملہ قوانین واصولوں سے اچھی طرح واقف ہو اور مرض کی صحیح ودرست تشخیص کر سکتا ہو۔ ورنہ بھینس کے آگے بین بجانے کے مترادف ہوگا۔

نمبر۳: اگر کوئی آدمی یا مریض متواتر، گرم خشک اغذیہ یا ادویہ بکثرت کھا رہا ہے جبکہ جگر کا اپنا طبعی مزاج گرم خشک ہے اس لیے قدرتی طور پر گرم خشک اغذیہ وادویہ سے یہ اپنے حجم میں سکڑ جاتا ہے۔ پھر صفرا بکثرت پیدا تو ہوتا ہے مگر اس کا اخراج بند ہوتا ہے۔ جس سے صفراوی رطوبات خون میں جمع ہونے لگتی ہے۔ اور خون کا مزاج یا قوام بگڑ کر شدید صفراوی امراض پیدا ہونے لگتے ہیں۔ جو کہ بدن کے مختلف مقامات پر مختلف شکلوں میں نمودار ہوتے ہیں۔ اب یہاں پر بغور خیال کریں تو پتہ چلتا ہے کہ جگر کا ذاتی مزاج گرم خشک ہے اور جملہ علامات بھی گرمی خشکی کے سبب پیدا ہوئی ہیں۔ اس لیے درست علاج کرنے کیلئے ہمیں گرم تر و تر گرم دوا غذا دینا ہوگا، گاہے شدید صورت میں تر گرم و تر سرد دوا و غذا کے استعمال سے مریض کو فوری نجات مل جایا کرتی ہے۔

اصول علاج: علاج بالضد نمایاں ہو جاتا ہے کہ تر کا علاج خشک اور

خشکی کا علاج گرمی اور پھر گرمی کا علاج تری ہے۔اس لیے مرکب صورت میں تر گرم وتر سرد امراض یعنی (ضعف جگر) کا علاج خشک سرد وسرد خشک وخشک گرم ادویہ واغذیہ سے کرنا درست ویقینی علاج ہے اس کو آپ بلغمی امراض سمجھ لیں۔

نمبر۲: خشک سرد وخشک گرم مرکب صورت میں یہ تیزابیت کے امراض ہیں ان کا درست علاج، گرم خشک وگرم تر ادویہ واغذیہ سے کرنا انتہائی یقینی و کامیاب علاج ہے۔

نمبر۳: گرم خشک یا گرم تر، یہ مرکب صورت میں صفراوی امراض یا علامات ہوتی ہیں۔ان کا درست علاج کرنے کیلئے تر گرم وتر سرد ادویہ واغذیہ دینا کامیاب علاج ہے۔گاہے بعض شدید صورت میں تر سرد وخشک سرد دوا دینے سے کامیابی ہوتی ہے مثلاً ہائی بلڈ پریشر صفراوی وغیرہ اور ایسے ہی صفراوی پرانے زخم جو جلد مندمل ہونے میں نہ آتے ہوں، یا علامت صفرا ختم نہ ہو رہی ہو تو پھر خشک سرد دوا اور غذا سے سو فیصدی کامیابی بفضل خدا ہوتی ہے۔

اب ذیل میں قانون ثلاثہ کے مطابق تین نسخے تیر بہدف پیش خدمت ہیں۔

نسخہ نمبر۱: عضلاتی ادویہ کا سیٹ برائے ضعف جگر (بلغمی

امراض) پوست آملہ، ہلیلہ سیاہ، بلیلہ کابلی، اجوائن دیسی، دارچینی، جوتری، لونگ کل سات اجزاء ہر ایک پچاس گرام کشتہ شنگرف، بیس گرام کشتہ بارہ سنگاہ سوگرام، افسنتین پچیس گرام تمام ادویہ پیس کر کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو عدد ہمراہ قہوہ، دارچینی لونگ پتی والا سے دیں۔ اگر مرض کا ابتدائی مرحلہ ہو تو دوا مذکورہ ہمراہ شربت املی سے دیں۔ یا نسخہ ہذا کے پانچ تولہ سفوف میں ست لیموں دس گرام ملالیں۔

مقدار خوراک: نصف تا ایک ماشہ دن میں تین مرتبہ دیں اور غذا عضلاتی اعصابی دیں۔

نمبر۲: اگر مرض پرانی ہوگئی ہو یا شدید قسم کی علامت موجود ہو مثلاً ہیضہ کے دست و قے، بایاں فالج، بایاں ریگن، کثرت پیشاب، سرسام، نمونیہ، یا کوئی اور خطرناک علامت موجود ہو تو پھر نسخہ مندرجہ بالا کے پانچ تولہ سفوف میں کچلہ مدبر کا سفوف ڈھائی تولہ ملالیں۔

مقدار خوراک: ایک عدد کیپ سول شدید حالت میں دو بھی دے سکتے ہیں اور ہر پندرہ منٹ کے بعد دیں جب مرض پر کنٹرول ہو جائے تو دوا کا وقفہ بڑھا دیں۔

غذا: دوا کے مطابق عضلاتی غدی و غدی عضلاتی دیں۔ یقینی کامیابی

ہو گی انشاء اللہ۔

## نمبر۲: غدی ادویہ کا سیٹ برائے امراض (تصلب جگر)

سوداوی و تیزابیت کیلئے سنڈھ سوگرام، مرچ سیاہ پچاس گرام، پودینہ پچاس گرام، تیزپات پچاس گرام، سنا مکی سوگرام، ریوند خطائی سوگرام، ریوند چینی سوگرام، میٹھا سوڈا دو سوگرام، کشتہ ہڑتال ورقیہ بیس گرام، تمام ادویہ پیس کر سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک: ایک تا ڈیڑھ ماشہ لیں۔

طریقہ: اگر مرض و علامت تیزابیت کا ابتدائی مرحلہ ہو یعنی کیمیاوی تحریک کا غلبہ ہو تو ایسی صورت میں سفوف مذکورہ کے نصف حصہ میں نمک سیاہ پچاس گرام ملا کر دیں۔ اگر مرض دیرینہ ہو اور شدید صورت اختیار کر گئی ہو تو ایسی صورت میں مندرجہ بالا سفوف کے نصف حصہ میں نوشادر پچاس گرام ملالیں بس تیار ہے۔

## نمبر۳: اعصابی ادویہ کا سیٹ برائے غدی (تصغر جگر)

صفراوی امراض: قلمی شورہ، گل سرخ، تخم کاسنی، گل نیلوفر ہر ایک دو سوگرام، صندل سفید، نوشادر، دھنیا، سفید زیرا، جوکھار، سہاگہ، ست ملٹھی، ہلدی، ہر ایک سوگرام شیر مدار پچاس گرام، تمام اچھی طرح پیس کر سفوف بناویں شیر مدار

کو ہلدی اور سہاگہ میں ڈال کر خوب کھرل کریں بعد ازاں دیگر ادویہ کے سفوف میں ملا کر خوب کھرل کریں۔بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: ایک تا دو ماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ شربت بزوری، شربت صندل، دودھ سے دیں۔اگر دوا کو مزید تیز کرنا مطلوب ہو تو دوا کے برابر چینی ملا لیں۔

مقدار خوراک: دو تا چار ماشہ دیں۔

اب ایک مرکب پیش کر رہا ہوں جس سے جملہ امراض کا کامیاب علاج کیا جا سکتا ہے۔مگر گاہے اس کے ساتھ دیگر معاون ادویہ کو بھی استعمال میں لانا پڑ جاتا ہے۔خاص کر صفراوی امراض میں ملین نمبر ا، سوزش و اورام، تریاق نمبر ۶ کا مرکب دیں۔نسخہ مرکب یہ ہے۔

چرائیتہ، شاہترہ، گل منڈی، سفوف دھماسہ، گلو، بادیان، سفوف ملٹھی، سہاگہ، سفید زیرا، ریوند خطائی، ریوند چینی، مجیٹھ، ناگرموتھا، کشتہ فولاد، سبز کونین یا کونین ہر ایک پچاس گرام، نکودانہ، تخم کاسنی، تخم کاہو ہر ایک ۷۵ گرام، میٹھا سوڈا دو سو گرام، افسنتین ۷۵ گرام، تریاق نمبر ۶ پچاس گرام، تمام ادویہ پیس کر زیرو سائز کیپسول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو عدد دن میں تین مرتبہ دیں۔بدرقہ موجودہ

علامت کے مطابق دیں۔

**نوٹ:** دوران علاج مندرجہ بالا دوائی کھانے کے باوجود بعض مریض جسمانی کمزوری اور دردوں کی شکایت کیا کرتے ہیں ان کو یہ مرکب دیں۔تخم حرمل، پوست ہلیلہ سبز، کچلہ مدبر، سورنجاں شیریں، پپلا مول، لوبان ہر ایک پچاس گرام عاقر قرحا پچیس گرام سفوف سوزش واورام سو گرام طوطیا دس گرام مدبر در آب لیموں باریک پیس کر زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک صبح ایک شام بعد از غذا دیں۔

ایضاً نسخہ نمبر۲: دارچینی ۱۵۰ گرام، جوتری سوگرام، لونگ پچاس گرام ان کو باریک پیس کر سفوف بنالیں۔

نمبر۲: اکسیر نمبر۴ یعنی گندھک سات حصے اور پارہ ایک حصہ کے مطابق کجلی تیار کر کے مندرجہ بالا سفوف تین سوگرام کے برابر اچھی طرح ملا لیں۔آخر پر کشتہ شنگرف پندرہ گرام ملا کر خوب کھرل کریں۔

نمبر۳: پھر اس سفوف کے دو حصے کریں ایک حصہ میں نمک پچاس گرام ملالیں یہ مرکب لو بلڈ پریشر والے مریضوں کو دیں۔ بغیر نمک کے سفوف والا کیپ سول ایسے مریضوں کو دیں جو جسمانی طور پر موٹے ہوں اور ہر وقت اپنا بدن دبوانے یا مٹھی چاپی کرانے کے عادی ہوں۔ان کا دردروک

کرخود کیپ سول مٹھیاں بھرے گا۔انشاءاللہ۔

ایضاً نسخہ: اکسیر نمبر۴ کجلی سوگرام میں لونگ سوگرام باریک پیس کر ملا لیں۔ پھر اس میں کشتہ شنگرف دس گرام اچھی طرح کھرل کریں۔بس تیار ہے۔بعدازاں زیرو سائز کیپ سول بھرلیں۔

مقدار خوراک: ایک عدد ہمراہ قہوہ دارچینی لونگ پتی چائے سے۔

فوائد: لو بلڈ پریشر کیلئے فوری موثر ہے۔ موٹے فربہ جسم والے مریضوں کی پنڈلیوں اور رانوں کی دردوں کو دور کرنے میں سریع الاثر دوا ہے۔

## LIVER CONTROLLER DISCRIPTION

امراض جگر کی جملہ علامات کے لیے ایک تیر بہدف نسخہ پیش خدمت ہے۔

نسخہ نمبر۱: سیماب مصفی، قلعی مصفی تیلیہ مدبر، طوطیا مدبر، مغز جمالگوٹہ مدبر، تریاق نمبر۶، ہر ایک تولہ بھر ہیرا کسیس مدبر دو تولہ، گندھک مصفی تین تولہ

کشتہ ہڑتال ورقیہ تین تولہ، زنجبیل، فلفل گرد، فلفل دراز ہر ایک پانچ تولہ۔ سم الفار مدبر تین ماشہ۔

ترکیب: قلعی و پارہ کی گرہ تیار کر کے طوطیا و ہیرا کسیس کھرل کریں۔ پھر تیلیہ کھرل کریں۔ اس کے بعد تریاق نمبر ۶ و گندھک ملا کر خوب کھرل کریں آخر پر کشتہ ہڑتال ورقیہ ڈال کر ساتھ ہی مغز جمالگوٹہ شامل کر کے دو گھنٹے تک خوب کھرل کریں۔ بس یہ آپ کا سفوف نمبر ۱ تیار ہے۔

نسخہ نمبر ۲: سفوف اصلاح کبد تین تولہ، ریوند خطائی، ایک تولہ ریوند چینی ایک تولہ کشتہ خبث الحدید ایک ماشہ تمام ادویہ اچھی طرح ملا لیں۔ بس تیار ہے۔

طریقہ استعمال: نسخہ نمبر ۱ ایک حصہ اور نسخہ نمبر ۲ دو حصے دوا ملا لیں۔ بس تیار ہے۔ بعد ازاں زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو عدد دن میں تین مرتبہ دیں۔

فوائد: جگر کے تین افعال، ضعف جگر، تصلب جگر اور تصغر جگر کیلئے تیر بہدف دوا ہے۔ کامیابی حاصل کرنے کیلئے جہاں آپ نے دوا کو بھیجنا ہے۔ بمقام و ڈاکخانہ ضلع درست لکھیں ہو سکے تو پوسٹ کوڈ بھی ضرور تحریر کریں تا کہ دوا اپنی منزل مقصود تک پہنچ کر مریض کو مستفید کر سکے۔

## تصلب جگر اور تصغر جگر سے پیدا ہونیوالی تکالیف کا علاج

اس معاملہ میں میری ذاتی تحقیق و مشاہدہ کے مطابق انسانی مشین کی جملہ امراض یا علامات کا جو بھی ہم علاج کرتے ہیں یا کوئی طبیب و ڈاکٹر علاج کرتا ہے خواہ علاج کیلئے دوا، دیسی یونانی ہو، ایلوپیتھی ہو، آئیورویدک ہو یا ہومیوپیتھی و الیکٹروپیتھی ہو، بحرحال علاج جگر کا ہی ہوتا ہے۔ چاہے اسے کوئی سمجھتا ہے یا نہیں سمجھتا۔ وہ دوا جگر کے ہی فعل کو درست کرتی ہے۔ مثلاً جگر کی ایک علامت ضعف جگر ہے۔ جس کو قانون ثلاثہ نے اعصابی تحریک قرار دیا ہے اس کی چند موٹی موٹی علامات، بدن کا سرد و چپ چپا ہونا، لو بلڈ پریشر، نقاہت و کمزوری، کمی خون، بدن کا رنگ پھیکا مٹیالہ و بھس ہونا خون کا قوام پتلا ہونا۔ کثرت پیشاب کی شکایت ہونا اور اکثر نزلہ و زکام کی شکایت رہنا وغیرہ اس مقصد کیلئے جو بھی دوا دیتا ہے یا دے گا۔ یقیناً اس کا مزاج و فعل خشک سرد یا خشک گرم ہوگا۔ چونکہ اس علامت میں جگر پھیل جاتا ہے۔ ڈاکٹر اس کو (Increasment Of liver) کہتے ہیں۔ لہذا خشک سرد و خشک گرم ادویہ و اغذیہ سے جگر میں سردی پیدا ہونے لگتی ہے اور سردی سے سکڑ کر اپنی اصل حالت پر آجاتا ہے جس وجہ سے مریض تندرست ہو جاتا ہے۔ اسی طرح تصلب جگر میں گرم تر۔ تر گرم اور تر سرد ادویہ و اغذیہ کے استعمال سے مریض

بفضل خدا یقیناً تندرست ہوجاتا ہے۔ اب ذیل میں اپنے ایک دوست جناب حکیم فیض احمد جھنڈیر صاحب چھنب موڑ لودھراں کا طریقہ جوکہ ان کی روزمرہ زندگی کا نچوڑ و تیر بہدف علاج ہے پیش خدمت کرنے کی جسارت کررہا ہوں۔ کتاب ہذا گلدستہ کیلئے ان کا یہ تحفہ ہے۔ قبول کیجئے نسخہ کا نام شفاء الکبد ہے۔ سالٹ پندرہ کلو عرق سونف یا عرق پودینہ ساٹھ بوتل، قلمی شورہ، نوشادر، جوکھار، پتری فولاد ہر ایک چھ سو گرام ست لیموں ڈلی والا ۱۰۰ گرام تیزاب نمک وشورہ مرکب ڈائیلیوٹ ایک پاؤ، رنگ رس بھری پانچ گرام خوشبو رس بھری پانچ ڈرام۔ ٹنکچر نکس وامیکا ایک پونڈ ملالیں۔

ترکیب: عرق گرم کر کے تمام ادویہ اچھی طرح ملالیں۔ آخر پر امرت دھارا دس تولہ ملالیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: پانچ تولہ رات کے وقت کھانا کھانے کے ایک گھنٹہ کے بعد پلادیں اس سے صبح تک دو تین پخانے کھل کر آجاتے ہیں۔ جس سے معدہ جگر و گردوں کی صفائی ہوجاتی ہے۔ اگر ایک خوراک سے قبض کا عارضہ خاطر خواہ دور نہ ہوا ہو تو دن کے وقت بھی ایک خوراک استعمال کرسکتے ہیں۔ اس کے بعد حسب قاعدہ وکلیہ ملین نمبر ۵ وسفوف مفرح ملا کر دن میں تین خوراک دیں۔ ساتھ ہی اکسیر نمبر ۵ کا ایک کیپسول دن میں تین مرتبہ دیں

اگر مریض گھبراہٹ محسوس کرتا ہوتو اسے مرکب نمبر ا کشتہ گاؤدنتی و کشتہ صدف برابر وزن ملا کراس کی ایک خوراک ہمراہ شربت بزوری یا دودھ کی میٹھی لسی سے دیں یا مرکب نمبر۲ ہیرا کسیس ، پھٹکڑی قلمی شورہ ، برابر وزن ان کا کشتہ بنالیں بعد ازاں ایک عدد بڑا کیپ سول ہمراہ ادھرڑ کا شیریں سے خالی پیٹ دیں ۔ دوسری خوراک رات ہمراہ دودھ سے دیں اگر مریض کو یرقان کا عارضہ ہوگیا ہوتو صبح ایک خوراک دوا قاطع (سہاگہ بریاں) ایک ماشہ ہمراہ لسی یا شربت بزوری سے دیں ۔ اور رات کو ایک خوراک دوا رادع یعنی پھٹکڑی بریاں ہمراہ دودھ دیں ۔ کمزوری دور کرنے کیلئے خمیرہ گاؤزبان، خمیرہ ابریشم، یاقوتی، دیں یہ تو علاج وطریقہ تھا تصغر جگر کا،

# جنسی امراض

## (عضلاتی نامردی)

اس کیلئے سبھی پریشان ہیں۔ یہی اصل نامردی کہلاتی ہے۔ اس کی اہم علامت کیا ہے؟ وہ یہ ہے سوئے ہوئے مریض کو انتشار خوب آتا ہے جب وہ اپنی بیوی کی طرف راغب ہوتا ہے تو انتشار ڈھیلا پڑنے لگ جاتا ہے اور شرم ساری کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ اگر خدانخواستہ ڈھیلا پن کے ساتھ دخول ہو بھی جائے تو فوری انزال ہو جاتا ہے۔ جس سے شرمندگی مزید بڑھ جاتی ہے۔ اس کی وجوہات تو بہت سی ہیں مگر چند ایک حاضر خدمت ہیں۔ کثرت جماع کھانا کھانے کے بعد فوراً مباشرت کرنا، ممسک ادویہ یا شراب کا کثرت استعمال، خشک گرم یا گرم خشک اغذیہ وادویہ کا بکثرت استعمال، یا غذائی قلت اور قدرتی طور پر بدن میں مادہ تیزابیت (تصلب جگر) کا بڑھ جانا یا مادہ صفرا (تصغر جگر) کا زیادہ پیدا ہونا مگر اخراج نہ ہو رہا ہو ان ہر دو صورتوں میں مندرجہ بالا قسم کی نامردی پیدا ہو جایا کرتی ہے۔

اگر مرض صفراوی ہو، قارورہ جل کر آتا ہو یا سوزاک کا عارضہ بھی ہو تو پہلے درج ذیل نسخوں میں سے کوئی ایک تیار کر کے دیں۔

نسخہ نمبرا: تخم کاسنی، سفید زیرا، میٹھا سوڈا ہر ایک نصف کلو، قلمی شورہ، جوکھار، گل سرخ ہر ایک ۲۵۰ گرام، سفوف بناویں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو ماشہ ہمراہ شربت بزوری، دودھ یا دودھ کی میٹھی لسی سے دن میں تین مرتبہ دیں۔

نسخہ نمبر۲: تخم کاسنی، سفید زیرہ، صندل سفید، قلمی شورہ، جوکھار، گل نیلوفر، ہر ایک پچاس گرام، گل سرخ ۲۵۰ گرام، سفوف بناویں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو ماشہ دن میں تین مرتبہ دیں۔

نسخہ نمبر۳: سہاگہ، ملٹھی ہر ایک دس تولہ، گل سرخ، تخم کاسنی، سفید زیرا قلمی شورہ ہر ایک بیس تولہ، نوشادر، جوکھار، سہاگہ، ہر ایک دس تولہ، شیر مدار دو تولہ، سفوف بناویں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو ماشہ لیں۔

نسخہ نمبر۴: تخم کاسنی، سفید زیرا، میٹھا سوڈا، ہر ایک کلو بھر گل نیلوفر، گل سرخ، ہر ایک نصف کلو، دھنیا، جوکھار، قلمی شورہ، ہر ایک ۲۵۰ گرام، سفوف بناویں۔

مقدار خوراک: ایک تا ڈیڑھ ماشہ دن میں تین مرتبہ دیں۔ یہ نسخے مختلف کتب سے لیے گئے ہیں جو کہ تجربہ میں مفید ثابت ہوئے ہیں۔ اس لیے ان کو بالترتیب درج کر دیا گیا ہے تا کہ ہر طبیب ان سے مستفید ہو سکے۔

علاج کیلئے ان میں سے کوئی ایک نسخہ تیار کر کے مریض کو دو ہفتے کھلاویں اس کے بعد درج ذیل مغلظہ نسخوں میں سے کوئی ایک تیار کر کے پندرہ دن کھلاویں،

نسخہ نمبر ۱: موصلی سفید انڈیا، موصلی سیاہ، ثعلب پنجہ، سنگھاڑا، چاول سانٹھی، ہر ایک پچاس گرام کشتہ قلعی ایک تولہ کشتہ چاندی ایک تولہ، سفوف بناویں۔

مقدار خوراک: چھ ماشہ ہمراہ دودھ گائے یا دودھ بکری سے اکیس دن تک کھلاویں۔

نسخہ نمبر ۲: تخم تالمکھانہ، مغز پنبہ دانہ، ثعلب مصری، موصلی سفید انڈیا، چھلکا اسبغول، ستاور، ہر ایک پچاس گرام الائچی سبز پچیس گرام، کشتہ سہ دھاتہ، کشتہ چاندی، ہر ایک پندرہ گرام، کشتہ قلعی پچیس گرام، چینی حسب ضرورت بطور کھیر دو تولہ دودھ نصف کلو میں تیار کر کے صبح و شام دیں۔

نسخہ نمبر ۳: تخم تالمکھانہ، کوزہ مصری ہر ایک نصف کلو، سفید زیرہ، زیرا

سیاہ، چھلکا اسبغول، صمغ عربی، کتیرا گوند، الائچی سبز، طباشیر، سنگھاڑہ، ثعلب مصری، بہمن سفید، مغز کونچ، مغز تمر ہندی ہر ایک پچاس گرام، کشتہ قلعی پچیس گرام کشتہ چاندی پندرہ گرام، سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک: چھ ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ دیں۔ اس کے نصف گھنٹہ بعد حب تنجیر شنگرف والا کا ایک کیپ سول صبح اور شام بعد از غذا دیں۔

نسخہ نمبر ۴: ثعلب مصری، سفید موصلی، بہمن سفید، تخم کونچ، سبوس اسبغول ہر ایک سو گرام، طباشیر، تخم تالمکھانہ، ہر ایک پچاس گرام الائچی سبز دس گرام، سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک: چھ ماشہ صبح و شام، نسخہ نمبر ۵ تخم گاجر نصف کلو، سفید زیرا ایک پاؤ دونوں کو ایک کلو دودھ گائے یا بکری کے دودھ میں بھگو دیں۔ جب اچھی طرح خشک ہو جائے تو پھر اس میں مغز بادام ایک پاؤ مغز کدو ایک پاؤ چینی سوا کلو ڈال کر باریک پیس لیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: نو ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ نصف کلو۔

نوٹ: جب مندرجہ بالا نسخوں میں سے کسی ایک نسخہ کو پندرہ دن کھلانے کے بعد درج دوا دو تین ہفتے کھلا دیں۔

نسخہ نمبر ۱: تج قلمی، تخم حرمل، بریاں، ہر ایک پچاس گرام کشتہ چاندی

ایک تولہ، پہلے دونوں ادویہ پیس کر کشتہ چاندی ملا لیں۔

مقدار خوراک: ایک تا ڈیڑھ ماشہ دن میں تین مرتبہ دیں۔

نسخہ نمبر۲: کمرکس، پنیر، پھلی کیکر، بیج بند، پوست انار تمام ادویہ برابر وزن جملہ ادویہ پیس کر سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک: چار ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ دیں۔

نسخہ نمبر۳: پھل برگد خام خشک شدہ نصف کلو، پھلی کیکر خام خشک شدہ نصف کلو، چھلکا انار ۲۵۰ گرام پیس کر سفوف بنا دیں۔ بعد ازاں ان کے برابر چینی ملا کر پیس لیں۔

مقدار خوراک: ایک تولہ صبح و شام ہمراہ دودھ بغیر پتی چائے کے دیں۔ اگر مستقل مزاجی اور صبر و تحمل سے مندرجہ بالا طریقہ کے مطابق علاج کیا جائے تو مریض از سر نو جوان ہو جاتا ہے اور بقیہ زندگی پر سکون گزرتی ہے۔

نمبر۳: اب رہی بات ایسا مریض جو تیزابیت (تصلب جگر) کیوجہ سے نامرد ہو گیا ہوا سے حسب قاعدہ شفآء الکبد دیں اور دیگر ادویہ جو کہ بیان کی گئی ہیں دو ہفتے کھلانے کے بعد ملین نمبر۵، اصلاح کبد، تریاق نمبر۶ کا مرکب کی تین خوراک ہمراہ شربت اکسیر جگر یا شربت بزوری سے روزانہ دیں۔ اس کے بعد مغلظات مذکورہ بالا نسخہ جات میں سے کسی ایک کا کورس دو ہفتے کرانے

کے بعد آخری تین نسخوں میں سے کسی ایک کا دو تا تین ہفتے کا کورس کرائیں۔

مریض بفضل خدا سو فیصدی صحتیاب ہوگا۔ انشاءاللہ

## علامت یا مرض:۔ تبخیر معدہ و گیس

ویسے تو اس تکلیف کو دور کرنے کے دنیا میں بے شمار نسخے ہیں۔ تھوڑے، مختلف، ناموں سے بسوں گاڑیوں میں پھکی وغیرہ فروخت ہو رہی ہے، بڑے بلند بانگ دعوے کرتے ہیں ساتھ یہ بھی کہتے ہیں کہ اگر یہاں پر کوئی طبیب موجود ہے تو وہ غلط ثابت کر کے دکھائے، یہ بات بھی کم تعلیم یافتہ، بے روزگار جن کو کوئی اور کام نہیں ملتا وہ لوگ دوا فروشی کا دھندہ شروع کر لیتے ہیں اور ہر پھکی میں بیس، پچیس ادویہ شامل ہوتی ہیں ان کا ذہن صرف نظام ہضم تک ہوتا ہے۔ انسانی مزاج سے کوئی سروکار نہیں۔ چاہے کسی کو نقصان دے یا نفع دے۔ ان کے پیسے کھرے کے کھرے۔ لہذا موجودہ دور کی ناقص اغذیہ کی کثرت اور عوام کی لاپرواہی و بد پرہیزی کو مدنظر رکھتے ہوئے چند مفید و مجرب نسخے پیش خدمت کرنے کی جسارت کر رہا ہوں، دعاء ہے کہ اللہ تعالی ہمیں دکھی انسانیت کی صحیح و مخلصانہ خدمت کرنے کی استقامت عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین۔

نسخہ نمبر ۱: اگر مریض کو کھانا کھانے سے پہلے خالی پیٹ گیس کی

شکایت ہوتی ہوتو پھر یہ مرکب تیار کر کے مقدار خوراک ڈیڑھ تا دو ماشہ کھانے سے ایک گھنٹہ پہلے ہمراہ پانی دیں۔

نسخہ یہ ہے: سنڈھ، سونف، ملٹھی ہر ایک سو گرام گل سرخ دو سو گرام جملہ ادویہ پیس کر سفوف بنا دیں۔ بس تیار ہے۔

نسخہ نمبر ۲: اگر مریض کو کھانا کھانے کے بعد گیس کی شکایت ہوتی ہوتو یہ نسخہ تیار کر کے دیں۔ بادیان، کشنیز، ہر ایک سو گرام، الائچی خورد، سفوف ملٹھی، میٹھا سوڈا ہر ایک پچاس گرام، چینی ساڑھے تین سو گرام، سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک: دو ماشہ کھانے کے ایک گھنٹہ بعد دیں۔ اب روزمرہ کی مختلف علامات اور ہضم کیلئے چند نسخے بھی حاضر خدمت ہیں۔

نسخہ نمبر ا: نمک سیاہ، مرچ سیاہ، نوشادر، دھنیا، سونف، تمام ادویہ برابر وزن سفوف بنا دیں۔

فوائد: معدہ کی جملہ علامات کیلئے تیر بہدف ہے، نہایت لذیذ ہے، سالن میں بھی ملا کر کھا سکتے ہیں۔

نسخہ نمبر ۲: نمک سیاہ، مرچ سیاہ، مگھ، سنڈھ، نوشادر، جملہ ادویہ برابر وزن سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک: نصف ماشہ، اگر بھوک نہ لگتی ہو تو خالی معدہ کھلا دیں۔

نسخہ نمبر۳: نمک سیاہ، بلیلہ سیاہ، مرچ سیاہ، سنڈھ، سناکی، تمام ادویہ برابر وزن سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک: نصف ماشہ دیں۔

فوائد: تینوں نسخے جملہ امراض معدہ، درد معدہ، گڑ گڑاہٹ کا ہونا، ہوا کا خارج نہ ہونا، قلت بھوک، کیلئے نہایت مفید و مجرب ہیں۔

## اب بلڈ پریشر ہائی والے مریضوں کیلئے دافع گیس نسخے

بادیان، پودینہ دیسی، نوشادر، الائچی سفید، سفید زیرا، دھنیا، جوکھار، تمام ادویہ برابر وزن سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک: دو تا تین ماشہ دیں۔ یہ دوا علامت سوداوی وصفراوی دونوں میں ازحد مفید ثابت ہوتی ہے۔ مذکورہ نسخے معمول مطب ہیں۔

اب ایک نسخہ حکیم محمد اشرف شاکر صاحب کا جو کہ H-67 کے نام سے ان کی کتاب میں تحریر ہے یہ بھی ہائی بلڈ پریشر کے مریض جو کہ عضلاتی یا غدی تحریک کے سبب مبتلا ہوں کیلئے مفید ہے۔ سفید زیرا، تخم کاسنی، میٹھا سوڈا، ہر ایک کلو بھر، گل نیلوفر، گل سرخ ہر ایک نصف کلو، دھنیا، جوکھار، قلمی شورہ، ہر ایک ۲۵۰ گرام، سفوف بنا دیں۔ اور ایک ماشہ ہمراہ پانی دیں۔

**نسخہ کاسر ریاح** کلونجی، ہالوں، تخم میتھی، اجوائن دیسی، سنڈھ، مرچ سیاہ، شہا سوڈا، نوشادر، نمک سیاہ ہر ایک پچاس گرام ست اجوائن دس گرام ست پودینہ پانچ گرام، تمام ادویہ پیس کر آخر پر دونوں ست اچھی طرح ملا لیں۔ بعدازاں زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو عدد بعد از غذا صبح و شام دیں۔

افعال و اثرات: غدی اعصابی ہیں۔

فوائد: جملہ سوداوی وصفراوی علامات کیلئے بہت مفید دوا ہے۔

## چٹکلہ برائے درد اپنڈس

نمک سیاہ دس گرام، لونگ ایک عدد، دارچینی، دو لونگ، کے برابر ان کو ایک پاؤ پانی میں ابال کر جب تین چھٹانک رہ جائے تو معمولی نیم گرم آہستہ آہستہ پلا دیں۔ ٹھیک ایک گھنٹہ میں درد غائب ہو جاتا ہے۔ پھر یہی خوراک پانچ یا چھ دن کے بعد دیں اور درج ذیل سفوف دن میں تین مرتبہ ہمراہ تازہ پانی سے ایک تا ڈیڑھ ماشہ دیں قبض کی صورت میں نصف تا ایک تولہ ہمراہ نیم گرم دودھ سے دیں۔

نسخہ یہ ہے: پوست ہلیلہ سبز۔ ہلیلہ سیاہ۔ جلاپہ۔ اجوائن دیسی ہر ایک
" " " " " کابلی

پاؤ بھر چینی دو کلو سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک:۔ ۶ ماشہ ہمراہ تازہ پانی۔ موسم سرما میں نیم گرم پانی سے دیں۔

قبض کی صورت میں خوراک ایک تولہ نیم گرم دودھ سے دیں۔

# دل کے وال کھولنے کی دوا،

نسخہ جات پیش خدمت ہیں۔

اگر دل کے وال غدی تحریک (تھغر جگر) کی جہ سے سکڑ کر تنگ ہو گئے ہوں یا بند ہو گئے ہوں ایسی صورت میں یہ نسخہ تیر بہدف ہے۔ اسرول تازہ عمدہ قسم پچاس گرام، صندل سفید اصلی، الائچی سبز، طباشیر اصلی، مرچ سیاہ، کشتہ مرجان ہر ایک پچیس گرام سفوف بنا دیں۔ زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک صبح ایک شام ہمراہ شربت انار شیریں یا عرق گلاب دس تولہ شہد دو چمچے ملا کر نیم گرم سے دیں۔ اگر قبض کی شکایت رہتی ہو تو پھر یہ پھل صفائی روزانہ ضرور دیں۔ ست ملٹھی چائنا تین حصے، سفید رز یا چار حصے، سقمونیا دو حصے پیس کر زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: دو عدد ہمراہ نیم گرم دودھ سے دیں۔ شدید قبض میں

صبح وشام دے سکتے ہیں۔

اگر دل کے وال تیزابیت کی وجہ سے بند ہو گئے ہوں یا ہو رہے ہوں تو یہ نسخے از حد تیر بہدف ثابت ہوتے ہیں۔ پہلے چند اکسیرات کے نسخے پیش خدمت ہیں۔

نسخہ نمبرا: پارہ مصفیٰ ایک تولہ، گندھک مصفیٰ سات تولہ، اجوائن دیسی پانچ تولہ۔

ترکیب: پہلے پارہ و گندھک کی کجلی بناویں پھر اجوائن باریک پیس کر کجلی میں ملا کر ایک گھنٹہ بھر کھرل کریں بس تیار ہے۔

خوراک: نصف ماشہ صبح وشام ہمراہ ماءالعسل۔

نسخہ نمبر۲: چہار اجوائن دوسو گرام، نمک سیاہ پچاس گرام، ہیرا ہینگ بیس گرام۔

ترکیب: جملہ ادویہ باریک پیس کر پھر اس میں آب تھوم ایک پاؤ ڈال کر کھرل کریں۔ جب یہ خشک ہو جائے تو حب بقدر نخود بناویں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو گولی صبح وشام ہمراہ ماءالعسل دیں۔

فوائد: کولسٹرول کو کنٹرول کرتی ہے اور دل کی نالیوں کو کھولنے میں بہت موثر ہے اگر اس کے ساتھ اکسیر نمبرا کی ایک رتی بھر دوا ملا کر دینے سے

بہت جلد فائدہ ہوتا ہے۔

**نسخہ اکسیر خاص:** زعفران ،نوشادر، اجوائن دیسی، رائی ، اکسیر نمبر ۴ تمام برابروزن لے کر پیس کر بذریعہ شہد حب بقدر نخود بناویں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو گولی صبح وشام دیں۔ اگر مریض متواتر قبض کا شکار رہتا ہوتو پھر یہ حب راکٹ کا ایک کیپ سول دیں تا کہ تیزابیت کا اچھی طرح اخراج ہو جائے۔

**نسخہ راکٹ یہ ہے:** مغز جمالگوٹہ مدبر ایک تولہ، ریوند عصارہ ایک تولہ، اکسیر نمبر ۵ سپیشل دو تولہ، ملین نمبر ۴ چار تولہ، تمام ادویہ اچھی طرح ملا کر بڑا سائز کیپ سول بھر لیں۔ بس تیار ہے۔ اگر ایک کیپ سول کھلانے کے ایک گھنٹہ تک اسہال نہ آئیں تو پھر ایک اور کھلاویں۔ اس سے مشین اچھی طرح صاف ہو جاتی ہے۔

اب ایک نسخہ جو کہ مطب العزیز میں انجائنا کے نام سے معمول مطب ہے پیش خدمت ہے۔ جب تیزابیت کی وجہ سے درد قلب ہو رہا ہو۔ اس وقت بفضل خدا اس کی پہلی خوراک سے مریض پرسکون ہو جاتا ہے۔

نسخہ یہ ہے: اجوائن دیسی دو تولہ، رائی ایک تولہ، زعفران نصف تولہ، اکسیر نمبر ۴ ایک تولہ، گلیاں تھوم پانچ تولہ، آب تھوم دس تولہ، تمام ادویہ پیس کر گلی

تھوم کھرل کریں۔آخر پر آب تھوم سے کھرل کر کے حب بقدر مٹر تیار کریں۔

مقدار خوراک: ایک صبح ایک شام ہمراہ شہد دو تولہ نیم گرم پانی دس تولہ ملا کر دیں۔کھاتے ہی آرام ہو جاتا ہے۔انشاءاللہ

اب آخر پر ایک نسخہ درد قلب کا جو کہ جناب حکیم محمد شریف مرحوم و مغفور دنیا پوری کا تجویز کردہ ہے، تیزابیت کو خارج کرنے میں فوری موثر اور تیر بہدف بھی ہے۔یہ مریض کو دوران علاج ہر تیسرے دن ضرور استعمال کرانا چاہیے۔

نسخہ یہ ہے: تریاق درد قلب، سفوف اسگندھ، سورنجان شیریں، نوشادر، سنڈھ، مرچ سیاہ، ست ملٹھی، ریوند عصارہ، سقمونیا جملہ ادویہ برابر وزن لے کر پیس لیں۔بعد ازاں حب بقدر نخود بنا دیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو گولی دن میں چار دفعہ بوقت درد قلب ہر پندرہ منٹ بعد دے سکتے ہیں۔ہمراہ نیم گرم آب یا شہد دو تولہ گرم پانی دس تولہ ملا کر دیں۔

درد قلب کے علاوہ ایسے درد جن میں ورم اور سوزش ہو، استسقاء زقی کیلئے بھی مفید ثابت ہوتا ہے۔

## بیان مختلف قسم دردوں کیلئے تیر بہدف نسخہ جات

نسخہ نمبرا: کشتہ شنگرف پچاس گرام، کشتہ ہڑتال ورقیہ پچاس گرام، زنجبیل سوگرام، فلفل گرد سوگرام، فلفل دراز سوگرام، بیش مدبر پچیس گرام، رائی چار سوگرام، سورنجان شیریں سوگرام، تمام ادویہ باریک پیس کر سفوف بناویں۔ آخر پر کشتہ جات اچھی طرح ملالیں۔ بعدازاں زیرو سائز کیپ سول بھرلیں۔

مقدار خوراک: ایک صبح ایک شام بعداز غذا دیں۔

فوائد: عضلاتی غدی وغدی عضلاتی دردوں کیلئے فوری موثر ہے۔ ایضاً

کچلہ مدبر بیس گرام، سورنجاں شیریں۔ مرچ سیاہ، سنڈھ، مگھ ہر ایک سوگرام بیش مدبر تیس گرام، رائی چار سوگرام۔

فوائد: نسخہ نمبرا کے مطابق ہیں۔

## سوزش واورام کے تین تیر بہدف نسخے

نسخہ نمبرا: گندھک مصفی سوگرام، سہاگہ خام پچاس گرام، شیر مدار چالیس گرام، الائچی سبز تین سوگرام،

ترکیب وتیاری: گندھک وسہاگہ کو پیس کر آک کا دودھ ملا کر رکھ دیں۔ دوسرے دن کھرل کریں۔ پھر پڑا رہنے دیں اسی طرح روزانہ دن میں دو تین مرتبہ کھرل کرلیا کریں جب دودھ کی نمی دور ہو جائے تو پھر الائچی پیس کر ملالیں اور خوب دو گھنٹہ تک کھرل کریں۔ بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: ایک تا دو رتی بھر دن میں تین مرتبہ ہمراہ پانی دیں۔

نسخہ نمبر۲: قلعی مصفی، سیماب مصفی، کشتہ ہڑتال ورقیہ، بیش مدبر ہر ایک تولہ بھر ملالیں۔

ترکیب و تیاری: قلعی پگھلا کر پارہ ملادیں پھر اس میں ہڑتال اور بیش ملا کر خوب کھرل کریں جب یہ مانند سرمہ سفوف بن جائے تو پھر مرچ سیاہ، مگھ، سنڈھ، ہر ایک پانچ تولہ کا باریک شدہ سفوف ملا کر ایک گھنٹہ تک کھرل کریں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: ایک تا دو رتی بھر دن میں تین مرتبہ دیں۔

نسخہ نمبر۳: سنڈھ، مرچ سیاہ، مگھ، سہاگہ، نوشادر، ریوند خطائی، چرائتہ تخم مکو ہر ایک تولہ بھر اجوائن دیسی دو تولہ، بیش مدبر پانچ گرام، تمام ادویہ نہایت باریک پیس کر بذریعہ آب سہانجنہ سے حب بقدر نخود بنادیں۔ یا سہانجنہ کے رس میں اچھی طرح سفوف کو لت پت کر کے رکھ دیں۔ خشک ہونے پر دوبارہ پیس کر سفوف بنادیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو رتی بھر دیں۔

افعال و اثرات: غدی اعصابی ہیں اس لیے بدن کی ہمہ قسم کی سوزش دور کرنے اور سوزشی امراض کیلئے تینوں نسخے انتہائی تیر بہدف ہیں ان تینوں کو

برابروزن ملاکرزیروسائز کیپ سول بھرلیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دوعدد دن میں تین مرتبہ بعداز غذا دیں تو حیران کن نتائج ملتے ہیں اوراللہ تعالی کی قدرت نظر آتی ہے۔

متفرق نسخہ جات تیر بہدف اثرات سے بھرپور پیش خدمت ہیں

نسخہ دم کشی: آرسینکم ،سپنجیا، پلسٹیلا ،تینوں ادویہ نمبر۳۰ طاقت میں لے کر برابروزن ملالیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: دوبوند دن میں تین مرتبہ پانی میں ملاکردیں۔اس دوا سے گولیاں تر کر کے خشک ہونے پر دوتا چار عدد دن میں تین مرتبہ دیں۔شوگر آف ملک میں ملاکر کیپ سول بھر سکتے ہیں۔

فوائد: خشک دمہ اور خشک کھانسی کیلئے فوری اثر ہے۔

نوٹ: اگر تکلیف دیرینہ یعنی عرصہ دراز سے ہوتو پھر نمبر۲۰۰ طاقت میں دیں۔

نسخہ نمبر۲: اپیکاک ،اینٹی مونیم ٹارٹ ،آرسینکم ،کاربوتیج تمام ادویہ نمبر۳۰ طاقت میں برابروزن ملالیں بس تیار ہے۔

طریقہ استعمال: نسخہ نمبر ا کے مطابق تیار کر کے دیں۔

فوائد: بلغمی دم کشی اور بلغمی کھانسی کیلئے مجرب دوا ہے۔

نسخہ مقوی باہ: ریگ ماہی، لونگ، جوتری، عاقرقرحا، کچلہ مدبر، ست سلاجیت، بیر بہوٹی یا (جوہر خصیہ بکرا) سفوف خراطین مصفی، دارچینی ہر ایک دس گرام جند بیدستر، زعفران ہر ایک پانچ گرام مشک یا کشتہ سونا تین گرام ، کشتہ سم الفار، دو گرام تمام ادویہ اچھی طرح پیس کر سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک: نصف کیپ سول بعد از غذا ہمراہ دودھ نصف کلو حسب موقع موسم گرم یا ٹھنڈا اسے دیں بہتر ہے کہ اس دوا کے ساتھ لبوب کبیر نو ماشہ کھلائیں تو زیادہ موثر ثابت ہوتی ہے۔

نسخہ نمبر۲: کچلہ مدبر دس گرام، مرچ سیاہ، بیس گرام، زعفران پانچ گرام، حب بقدر نخود بنادیں۔

مقدار خوراک: ایک صبح اور ایک شام بعد از غذا ہمراہ دودھ دیں مگر چوبیس گھنٹے کے بعد درج ذیل دوا کی ایک خوراک ضرور دیں۔ عاقرقرحا، تخم ریحان، تخم لاجونتی، برابر وزن سفوف بناویں۔ اور ایک تا ڈیڑھ ماشہ دیں۔

نسخہ ممسک بے نظیر: سم الفار حسب ضرورت لے کر اسے دھتورہ کے ڈوڈوں کے پانی سے کھرل کر کے جوہر اڑائیں، مگر شرط یہ ہے کہ ایک تولہ سم الفار میں دس تولہ پانی مقطر کھرل کریں۔ جب سم الفار بالکل خشک ہو جائے تو جوہر حاصل کریں۔ یہ عمل تین دفعہ کریں۔ اس کے بعد افیون خام

عمدہ قسم برابر وزن ملا کر کسی پلاسٹک کے لفافہ میں لپیٹ کر گوبر کے ڈھیر میں اکیس دن تک دفن رکھیں۔ اس کے بعد نکال کر حب بقدر مونگ یا مرچ سیاہ تیار کریں۔

مقدار خوراک: ایک عدد ہمراہ دودھ اگر پیاس لگے تو دودھ ہی پیویں۔ ویسے تو دنیا میں امساک کے بے شمار نسخے ہیں مگر اس نسخہ کے مدمقابل شاید ہی کسی کے پاس نسخہ ہو ورنہ سب ہیچ ہیں۔ ایسے مریض جن کے پٹھے پہلے ہی کمزور ہوں ان کو گولی کے ساتھ زعفران نصف چاول ملا کر دیں تا کہ نقصان نہ ہونے پائے۔ اب دو نسخے بغیر افیون کے پیش خدمت ہیں۔

نسخہ نمبر ۱: ست سلاجیت، اجوائن خراسانی، تخم خشخاش، تخم جوز ماثل، پھلی کیکر خام خشک شدہ، سفوف بہو پھلی، تخم حرمل، تج، عاقر قرحا، گوند شوہارا، مغز تمر ہندی، ثعلب پنجہ، تخم اوٹنگن، مغز تخم کونچ، کشتہ مرجان، کشتہ قلعی ہر ایک پچاس گرام کل سولہ اجزاء کا وزن آٹھ سو گرام اس میں رُب برگد یا دودھ چار سو گرام ملاویں۔ آخر پر کشتہ پارہ بیس گرام اچھی طرح ملا لیں اب اس کے کیپ سول بھر لیں یا حب بقدر نخود بنا دیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو عدد ہمراہ دودھ دیں۔ مستقل علاج کرنے کیلئے دن میں تین مرتبہ یا صبح و شام اکیس تا اکتالیس دن کا کورس کر کے ہمیشہ

کیلئے جوانی کی بہاریں از سر نو لوٹیں

سن کہانی میرے جانیاں اس دوا سے بوڑھا بھی مانے جوانیاں

نسخہ نمبر۲: تخم حرمل، تج قلمی، سفوف خراطین مصفی، الائچی سبز، مغز جائفل، ثعلب دانہ، ہر ایک پچیس گرام کشتہ چاندی دس گرام کشتہ قلعی دس گرام

ترکیب و تیاری: تمام ادویہ باریک پیس کر سفوف بناویں اور آخر پر دونوں کشتے ملالیں بعد از اں دوا کے برابر چینی پیس کر ملالیں۔ بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: ایک تولہ صبح و شام ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ مستقل علاج کرنے کیلئے خوراک نو ماشہ دن میں تین مرتبہ ہمراہ دودھ لیں۔ مباشرت اور گرم چیزوں سے پرہیز ضروری ہے۔

## نسخہ معجون خاص

انسانی صحت کے توازن کو درست رکھنے اور جسمانی قوت بحال کرکے قائم رکھنے کی معجون کا نسخہ حاضر ہے۔

نسخہ یہ ہے: مغز بادام نصف کلو، قسط شیریں تین سو گرام، کلونجی دو سو گرام، ناریل دو سو پچاس گرام۔ سنا مکی، مغز چلغوزہ، مغز فندق، مغز پستہ، مغز اخروٹ، ہر ایک سو گرام زہر مہرہ صلایہ پچاس گرام، الائچی سبز بیس گرام، لونگ دس گرام، زعفران پانچ گرام، مویز منقہ دو سو گرام، مربہ سیب نصف کلو، کھجور

عمدہ قسم ایک کلو۔

ترکیب: کھجور کی گٹھلی نکال کر دودھ گاؤ ایک کلو میں پکاویں جب دودھ خشک ہو جائے تو دیسی گھی دس تولہ سے چرب کریں تاکہ معجون خراب نہ ہونے پائے۔ کھویا سرخی مائل ہو جائے۔ تمام مغزیات ملا کر علیحدہ کوٹیں اور دیگر ادویہ باریک پیس کر سفوف بناویں۔ مربہ سیب صاف کر کے اچھی طرح باریک پیس لیں۔ اب تمام چیزیں ایک جگہ پر بذریعہ کٹر مشین اچھی طرح ملالیں۔ اب اس میں دو یا تین گنا شہد ملا کر معجون بنالیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو تولہ صبح و شام دیں۔ معجون بنانے کا دوسرا طریقہ یہ ہے کہ دوا کے برابر چینی لے کر اس کا گاڑھا قوام تیار کر کے ادویہ ملادیں۔ دوسرے تیسرے دن جب معجون گاڑھی ہو کر جم جائے تو پھر حسب ضرورت شہد ملالیں۔ بس تیار ہے۔

فوائد: جسمانی قوت کو بحال کرنے کیلئے از حد مفید و مجرب ہے۔ علاوہ ازیں عورتوں کے مرض سیلان رحم سے کمزوری و کمر درد وغیرہ اور مردوں کی جریان، احتلام اور سرعت انزال، سوزاک، آتشک، خارش، اور نامردی کیلئے خاص تحفہ ہے۔

یہ دوا یعنی معجون کم از کم ایک ماہ ضرور استعمال کریں۔ پھر اس کا نتیجہ

دیکھیں۔ انشاء اللہ

نسخہ موسم گرما میں پت کا دشمن: زنک اوکسائیڈ، بورک ایسڈ، سفوف سنگجراح عمدہ قسم، ہر ایک ایک کلو بھر، سلفر ایک پاؤ، ہر مچی دس گرام، ست پودینہ پچاس گرام، کافور ۱۰۰ گرام، خوشبو گلاب حسب ضرورت ملا لیں۔ بس تیار ہے۔ بوقت ضرورت بدن پر ملیں دو ہی دن میں پت بھاگ جاتی ہے۔

کھانے کیلئے یہ دوا دیں۔ سہاگہ بریاں، میٹھا سوڈا، پوست بندق تینوں برابر وزن پیس کر بذریعہ شہد حب بقدر مونگ و چنا تیار کریں۔ بچوں کو حب مونگ اور بڑوں کو حب چنا والی گولی دیں۔ اس سے خارش ہمہ قسم اور موسم گرما کی پت والرجی میں تیر بہدف دوا ہے۔

## جسمانی سوزش امراض کیلئے عرق کا تیر بہدف نسخہ

افسنتین، برنجاسف، مکو، کاسنی، سونف، پودینہ، اجوائن خراسانی، گوکھرو، گاجر، کدو تازہ، سفید زیرا ہر ایک دو سو پچاس گرام لے کر ان کا تیس بوتل عرق کشید کریں۔

مقدار خوراک: پانچ تا دس تولہ شہد دو تولہ ملا کر دن میں تین مرتبہ دیں۔

نسخہ نمبر۲: عرق محلل، بالچھڑ، ناخونہ، بالونہ، مکو، کاسنی، ہر ایک ۲۵۰ گرام ان کا بیس بوتل عرق کشید کریں۔

فوائد: عضلاتی غدی اور غدی عضلاتی صفراوی سوزشی قسم کے مریضوں کو پلادیں۔ ہمہ قسم کی سوزش دور کرنے میں سریع الاثر دوا ہے۔

# علامت نامردی اوراس کا کامیاب علاج

اس معاملہ میں اپنے محسن دو حکماء کا طریقہ کار پیش خدمت کررہا ہوں۔ سب سے پہلے مریض کی بھل صفائی کریں۔ اگر مریض تیزابیت کا ہے تو غدی مسہل دیں اگر مریض صفراوی گرم مزاج ہے تو پھر اعصابی غدی مسہل دے کر جگر، گردے، اور معدہ کی صفائی کریں۔ اس کے بعد درج ذیل نسخہ تیار کر کے دیں۔ موصلی سفید انڈیا، سمندر سوکھ، ثعلب مصری، تخم تالمکھانہ، ستاور، سبوس اسبغول، ہر ایک دو تولہ تخم حرمل تج ہر ایک چار تولہ تمام ادویہ پیس کر سفوف بنادیں۔

مقدار خوراک: چار ماشہ دن میں چار مرتبہ ہمراہ دودھ دیں۔ اگر انتشار جلد پیدا کرنا مقصود ہو تو پھر کشتہ سہ دھاتہ فی خوراک دو چاول ملا کر دیں۔ یا مکمل نسخہ میں کشتہ سہ دھاتہ چار ماشہ ملالیں بس تیار ہے۔

یہ دوا آٹھ دن کھلانے کے بعد پھر اسی مرکب سے دوا پانچ تولہ لے کر اس میں زعفران نصف تولہ، جدوار خطائی، ایک تولہ پیس کر ملا دیں۔ بعد ازاں

شہد پندرہ تولہ ملا کر معجون بنالیں۔

مقدار خوراک: نصف تولہ دن میں تین مرتبہ یا صبح و شام نو ماشہ کھلاویں۔

نمبر۳: اس کے بعد یہ مرکب دیں ۔ جدوار خطائی دو تولہ زعفران نصف تولہ، عنبر الشہب ایک ماشہ کچلہ مدبر دو ماشہ محلول سم الفار چار بوند ملا کر سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک: دو تا تین رتی بھر یا کیپ سول بھر لیں۔ یہ دوا دو ہفتے کھلاویں۔

طریقہ محلول سم الفار: نمک دو تولہ سم الفار دو ماشہ دونوں پیس کر پانی دس تولہ میں جوش دیں جب یہ حل ہو جائیں بس محلول سم الفار تیار ہے۔

اس دوران اگر طلا کی ضرورت ہو تو یہ طلاء تیار کر کے استعمال کرائیں۔ سرخ پیاز و تھوم سرخ رنگ دیسی ہر ایک پانچ تولہ زردی بیضہ مرغ دیسی تین عدد، مرچ سیاہ، جوتری، جائفل، دارچینی، لونگ، ہر ایک ایک تولہ، رائی دو تولہ، کچلہ نصف تولہ، تمام ادویہ کوٹ کر روغن بنولہ ایک پاؤ میں اس قدر جلائیں کہ سرخ ہو جائیں۔ پھر اتار کر ٹھنڈا ہونے پر چھان کر اس میں محلول سم

الفار کے دس قطرے ملا دیں۔ مجلوق نامرد کو استعمال کرائیں۔ اگر مریض تیزابیت کی وجہ سے نامرد ہوا ہو تو اسے یہ شربت پلاویں۔ خولنجاں، زنجبیل، ہلدی، ہر ایک پانچ تولہ عاقر قرحا دو تولہ، نیم کوفتہ کر کے ایک کلو پانی میں بھگو دیں۔ دو دن کے بعد جوش دیکر چھان لے اور تین پاؤ چینی ڈال کر شربت بنالیں۔ بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: ایک چمچہ دن میں تین مرتبہ بعد از غذا دیں۔ اس کے ساتھ غدی طلا بھی استعمال کریں۔

نسخہ یہ ہے: مغز جمالگوٹہ، چار عدد، زردی بیضہ مرغ ابلی ہوئی نرم دو عدد، ویزلین چار تولہ، محلول سم الفار آٹھ بوند،

ترکیب وتیاری: پہلے مغز جمالگوٹہ چار عدد اور ست اجوائن ایک رتی ملا کر رگڑیں اس کے بعد زردی حل کریں پھر محلول سم الفار اچھی طرح حل کر کے ویزلین ملالیں۔ بس تیار ہے۔

نسخہ سدا جوانی از حکیم فیض احمد جھنڈیر صاحب: سم الفار ایک تولہ، گلیسرین تین تولہ، عرق گلاب دس تولہ۔

طریقہ: سم الفار پیس کر گلیسرین میں ڈال کر ہلکی آنچ پر پکا دیں۔ جب سم الفار حل ہو جائے تو نیچے اتار کر عرق گلاب اچھی طرح ملادیں پھر دو کلو نمک

جو پہلے ہی باریک شدہ ہو میں ملا کر کٹر مشین میں پانچ منٹ تک رگڑائی کریں بس تیار ہے۔

طریقہ استعمال: شدید نمبر ۳ دس تولہ میں مذکورہ نمک پانچ تولہ ملا لیں۔ یہ سالن میں چھڑک کر کھاویں اگر انتشار زیادہ ہونے لگے تو درمیان میں ایک یا دو دن کا ناغہ کرلیا کریں۔

## نسخہ طلاء از حکیم محمد ابراہیم صاحب ملتانی

سیماب، گندھک ، کرم مخمل ، خراطین ، عاقرقرحا ہر ایک چار ماشہ روغن سانڈہ دو تولہ سم الفار دو ماشہ تمام ادویہ پیس کر آخر پر روغن سانڈہ ملا کر عضو مخصوص پر لیپ کر کے پٹی باندھ دیں۔ ٹھیک دو گھنٹہ میں مرد کو بے تاب کر کے ازسرنو جوان بنا دیتا ہے۔ اور وہ اپنا کام بخوبی سرانجام دے سکتا ہے۔

## نسخہ اکسیر زرین (از حکیم فیض احمد جھنڈیر صاحب) برادہ طلاء

دس گرام برادہ چاندی بیس گرام، برادہ تانبہ چالیس گرام، برادہ فولاد اسی گرام، خام قلعی ۱۶۰ گرام، پارہ پچاس گرام۔

ترکیب: پہلے قلعی و پارہ کو مصفی کر کے گرہ بنا دیں۔ پھر اس میں چاندی وطلاء، تانبہ کا برادہ ڈال کر کھرل کریں بعد میں فولاد کا برادہ ڈال کر گودا گھیکوار سے کھرل کر کے خشک ہونے پر آگ دیں۔ جب تک کشتہ اچھی طرح

پھول کر شگفتہ نہ ہو جائے گودا کھیلوار سے کھرل کر کے آگ دیتے جائیں۔ ایک وقت آئے گا کہ جب یہ پھول جائے گا بس تیار ہے۔

مقدار خوراک: ایک چاول ہمراہ بدرقہ مناسبہ سے دیں۔

فوائد: معدہ کی ناقص رطوبات کو زائل کر کے اعضائے رئیسہ وشریفہ کو طاقت دیتا ہے۔ مردانہ طاقت کی خاص دوا ہے۔ اس کے استعمال سے سوئی ہوئی طاقتیں جاگ اٹھتی ہیں اور مایوس آدمی از سر نو مسرت وشادمانی کی زندگی بسر کرنے لگتا ہے۔ گلدستہ کیلئے تحفہ ہے۔

**نسخہ مدرات و پتھری توڑ ہمہ قسم**: قلمی شورہ دیسی دو کلو، جوکھار، سہاگہ، لوٹا سجی، نوشادر، پھٹکڑی سفید ہر ایک کلو بھر زلال راکھ کوکھڑو، زلال راکھ سنگترہ، زلال راکھ بھنگرہ سفید کم از کم ہر ایک کی راکھ ایک کلو ہونی چاہیے یہ تینوں راکھ دس کلو پانی میں پانچ دن تک بھگوئے رکھیں اور روزانہ دن میں تین مرتبہ ہلا دیا کریں، چار دن کے بعد نہ ہلائیں پانچویں دن نتھار کر مٹی کے تازہ مٹکے میں جو کہ نیم پختہ ہو ڈال کر پھر دیگر ادویہ پیس کر ڈال دیں اور مٹکہ پانی سے بھر دیں۔ اب یہ مٹکہ کسی لکڑی کے چامٹا پر رکھیں اور چامٹا کے نیچے کوئی پلاسٹک کا ٹکڑا بچھا دیں۔ اور دھوپ میں پڑا رہنے دیں۔ چند روز کے بعد مٹکے سے سفید رنگ جوہر و نمکیات باہر نکلیں گے۔ ان کو اکٹھا کرتے جائیں

بس یہ آپ کی جادواثر دوا تیار ہے۔

فوائد: قلت پیشاب، استسقاء لحمی، گردوں میں پتھریاں ہونا کیلئے تیر بہدف دوا ہے۔اس کی ایک تا دو رتی بھر کی خوراک لیں۔

## انسانی بدن کی بوجہ غدی تحریک (تصغر جگر) سوزش دردیں۔

جب جگر کے غیر طبعی فعل سے صفراوی رطوبت پیدا تو ہو مگر اس کا اخراج نہ ہو رہا ہو تو ایسی صورت میں خون کا قوام بگڑ جاتا ہے اور صفراوی رطوبت خون میں شامل ہونے کے بعد بدن کے جوڑوں کے مقام پر رکنے لگتی ہے وہاں کے مقامی غدد و غدی جھلیاں سوزشناک ہو جاتی ہیں۔جن سے مریض معمولی بھی حرکت کرے یا چلنے کی کوشش کرے تو ناقابل برداشت درد ہوتا ہے، مزمن صورت میں مریض اپنی ٹانگیں اور بازو بھی سیدھے نہیں کر سکتا۔

## سوزشی وجع المفاصل و گنٹھیا کیلئے تیر بہدف نسخے

نسخہ نمبر ا: تیلیہ مدبر بیس گرام، اجوائن خراسانی، اسگندھ ہر ایک پچاس گرام، سورنجاں شیریں۔دھنیا، اسرول، ہر ایک سو گرام، حب بقدر نخود بنادیں۔خوراک: ایک صبح ایک شام۔

فوائد: ہائی بلڈ پریشر اور سوزشی دردوں میں مفید ہے۔

نسخہ نمبر۲: سنڈھ، سورنجاں تلخ، سورنجاں شیریں، سالٹ، سوڈا میٹھا تمام ادویہ برابر وزن پیس کر سفوف بنالیں بعد میں ٹنکچر نکسوامیکا خود ساختہ سے تر کر کے خشک کرلیں۔دوبارہ پیس کر سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک: ایک ماشہ ہمراہ نسخہ ہذا، کچلہ مدبر دو حصے، بیش مدبر تین حصے، حب بقدر باجرا بنادیں، یہ ایک عدد ملا کر دن میں تین مرتبہ دیں۔

نسخہ نمبر۳: مرچ سیاہ، اجوائن خراسانی ہر ایک پندرہ تولہ، سبت مصر، سہاگہ، سورنجاں شیریں، میٹھا سوڈا، ہر ایک دس تولہ سوڈا ایسلی سلاس پانچ تولہ، بیش مدبر دو تولہ۔

ایضاً: مرچ سیاہ، اجوائن خراسانی، سہاگہ، سورنجاں شیریں، میٹھا سوڈا ہر ایک دس تولہ، سقمونیا دو تولہ بیش مدبر ایک تولہ حب بقدر نخود بنادیں۔یا کیپ سول بھرلیں۔

مقدار خوراک: ایک کیپ سول صبح اور ایک شام بعد از غذا دیں۔

ایضاً: سنڈھ، مرچ سیاہ، نوشادر، قلمی شورہ، جوکھار، سورنجاں شیریں، گل مدار، ہر ایک پچاس گرام تیلیہ مدبر دس گرام حب بقدر نخود بنادیں،

مقدار خوراک: ایک خوراک صبح اور ایک شام بعد از غذا دیں۔

ایضاً: سہاگہ، سنڈھ، میٹھا سوڈا، سورنجاں شیریں، ہر ایک پچاس گرام

تیلیہ مدبر دس گرام گل مدار پچاس گرام حب بقدر نخود بناویں۔

مقدار خوراک: ایک خوراک صبح اور ایک شام بعد از غذا دیں۔

**نسخہ برائے سوزشی وجع المفاصل:** اجوائن دیسی، مگھ، پپلا مول، موصلی سفید، سنڈھ، ستاور، بدھارا، اسگندھ، سورنجاں شیریں، میٹھا سوڈا، تمام ادویہ برابر وزن لے کر سفوف بناویں بعد ازاں حب بقدر نخود بذریعہ شہد بناویں،

مقدار خوراک: ایک تا دو گولی دن میں تین مرتبہ دیں۔

**نوٹ:** اگر درد شدید ہوتا ہو تو ایسی صورت میں یہ مالش کریں۔ رات کے وقت مقام ماؤف پر کپڑا لپیٹ دیا کریں۔ میٹھا تیلہ دس گرام شیر مدار بیس گرام دونوں کسٹرائیل ایک پاؤ میں جلا کر چھان لیں۔ بعد ازاں ست پودینہ پانچ گرام کافور دس گرام روغن تارپین ایک اونس میں حل کر کے ملا لیں۔ بس تیار ہے۔ اس کو قانون ثلاثہ میں روغن نمبر ا بھی کہتے ہیں۔

## بیان دانت درد اور اس کا کامیاب علاج

ویسے تو دانت درد کی کئی وجوہات ہیں جن کی لمبی چوڑی تفصیل میں جانے کی ضرورت نہیں ہے۔ درد خواہ کسی بھی سبب سے ہوتا ہو مثلاً دانت میں

کھوڑ کا ہونا، اس میں غذا کے پھنسنے سے درد ہوتا ہو۔ دانت سیاہ ہو گئے ہوں۔ منہ ہر وقت پکار ہتا ہو۔ مسوڑھوں میں سوزش درد اور ورم ہو۔ دانت بوجہ ماخورہ (پائیوریا) ہلتے ہوں یا معدہ وجگر کی خرابی کے سبب بوجہ تیزابیت وصفرا پانی ٹھنڈا یا گرم لگتا ہو کسی بھی میٹھی چیز کے کھانے سے درد ہوتا ہو۔ بہر حال دانت درد کا سبب خواہ کچھ بھی ہو درج ذیل تیر بہدف نسخہ جات سے فوری اور یقینی آرام ہوگا انشاءاللہ۔

نسخہ نمبر۱: کوڑ زیری اور کڑ ویعنی اسارون دونوں ہموزن لے کر پیس کر سفوف بنالیں بوقت ضرورت دانت کی کھوڑ میں چٹکی بھر ڈالیں۔ آناً فاناً درد کو آفاقہ ہوگا۔ پھر اسی دوا کے زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔ یہ دن میں تین بار ایک ایک ہمراہ پانی کھلاویں۔ ایک ہفتہ کے استعمال سے بفضل خدا درد دور ہو جائے اور دوبارہ نہیں ہوگا۔ انشاءاللہ

نسخہ نمبر۲: ملین نمبر۴، اکسیر نمبر۴، نمک خوردنی تینوں برابر وزن ملا کر پھر اس کے نصف کلو وزن میں مغز جمالگوٹہ ایک تولہ اچھی طرح حل کریں بس تیار ہے۔ بعد ازاں اس کے زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک تا دو عدد ہمراہ پانی ان سے تین چار اسہال آ کر مادہ خباثت نکل جاتا ہے۔ اسہال آنے کے ساتھ ہی درد جاڑ یا دانت ختم

ہو جاتا ہے اگر مریض ایک ہفتہ بھر ایک کیپ سول روزانہ کے حساب سے آٹھ دن تک استعمال کرے تو پھر کافی عرصہ تک درد نہیں ہوتا۔

نسخہ نمبر۳: مرچ سیاہ، لونگ گیرو، عاقرقرحا، نوشادر، ہر ایک پچاس گرام نمک خوردنی سو گرام دنداسہ سو گرام باریک سفوف تیار کر کے آخر پر کافور ٹکیا دو پیکٹ ست پودینہ پانچ گرام کاربالک ایسڈ حسب ضرورت۔

طریقہ: کافور اور ست پودینہ دونوں کھرل میں ڈال کر کوٹیں اور اس پر کاربالک اس قدر ڈالیں کہ یہ تر بہ تر ہو جائیں۔ جب یہ محول بن جائے تو پسی ہوئی سفوف ملا کر اچھی طرح کھرل کریں۔ بس تیار ہے۔ بوقت ضرورت دانتوں پر ملیں۔ دانتوں کی جملہ علامات کیلئے تیر بہدف دوا ہے۔

نسخہ نمبر۴: سفیدہ کاشغری سو گرام، کباب چینی پچاس گرام، سفوف سنگجراح سو گرام، پھٹکوی سفید پچاس گرام، کافور دو پیکٹ بڑے، طوطیا دو چنے برابر باریک پیس کر سفوف بنالیں۔

طریقہ استعمال: صبح اور رات و دوپہر دانتوں پر ملنے کے بعد تقریباً دس بارہ منٹ کے بعد کلی کریں۔

فوائد: ماخورہ، دانت ہلنا، دانت کے کیڑے، کھوڑ، مسوڑھوں سے خون آنا درد ہونا میں جادو اثر ہے۔

نسخہ نمبر۵: اکسیری سلوشن: روغن لونگ سوا چھ اونس، گلیسرین ایک کلو سپرٹ میتھی لیٹڈ ڈیڑھ لیٹر، سلی سلک ایسڈ ۱۳۰ گرام، ست پودینہ بیس گرام۔

ترکیب و تیاری: پہلے سپرٹ میں ست پودینہ حل کریں پھر روغن لونگ ملائیں اس کے بعد سلی سلک ایسڈ حل کریں آخر پر گلیسرین ملاویں پھر اس مرکب سے دوا ایک لیٹر لے کر اس میں زنک کلورائیڈ ۱۲۰ گرام ملاویں۔

فوائد: دانت درد ہونا، مسوڑھوں کا پک جانا، ناخنوں کی خرابی، ناخنوں کے نھور نکلنا، ناخنوں کا پک جانا وغیرہ میں بذریعہ روئی دوا لگاویں۔ انتہائی کامیاب تحفہ معمول مطب ہے۔

نسخہ نمبر۶: روغن لونگ، روغن دارچینی، یوکلپٹس آئل، آئل آف میتھائیل، سلی سلیٹ، روغن تارپین ہر ایک چار اونس، کریازوٹ ایک اونس، ست پودینہ پچاس گرام ست اجوائن پچاس گرام، ٹنکچر آئیوڈین دو بوتل، سپرٹ میتھی لیٹڈ پانچ کلو۔

ترکیب: دونوں ست روغن تارپین میں حل کریں۔ اس کے بعد تمام ادویہ ملا لیں بس تیار ہے۔ بوقت ضرورت روئی سے مقام ماؤف پر لگا دیں۔

فوائد: دانتوں کے جملہ امراض میں تیر بہدف دوا ہے۔

ب آخر پر ایک ہومیو پیتھی کا نسخہ بھی پیش خدمت ہے۔ معمول مطب

ہے۔ ٹنکچر آ یوڈین ، ٹنکچر ایکونائیٹ ، ٹنکچر بیلا ڈونا، یوکلپٹس آئل ، ہر ایک Q

ہ تت میں میں کافور، روغن لونگ ،کاربالک ایسڈ، ست پودینہ ہر ایک تین

ڈرام ، گلیسرین چار اونس میں ملا لیں بس تیار ہے۔ بوقت ضرورت مقام

ؤف پر لگا دیں۔ فوری موثر ہے۔ لگاتے ہی درد رک جاتا ہے۔

مندرجہ بالا تمام نسخے مجرب و تیر بہدف ہیں۔ بلاشبہ تیار کر کے تجارتی طور پر بھی کاروبار کر کے رزق حلال کما سکتے ہیں۔ دوا دکانوں، میڈیکل ہال کے علاوہ عام حکیموں و ڈاکٹروں کو سپلائی کریں۔ دوا بفضل خدا گارنٹی سے فروخت کریں۔ دنیا کے میدان میں ناکامی نہیں ہو گی۔ انشاءاللہ

دعا گو طالب علم طب تبسم

## نسخہ نمبر ۱۔ اسراری کیپ سول

اجزاء: مغز جمالگوٹا مدبر ۱۰ گرام، عصارہ ریوند ۱۰ گرام، اکسیر۵ ۲۰ گرام

ملین ۲۰ گرام،

ترکیب تیاری: جملہ ادویہ اچھی طرح کھرل کرکے ملالیں اور زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ایک عدد کیپ سول ہمراہ تازہ پانی۔

افعال و اثرات: غدی عضلاتی ہیں۔ علامت تیزابیت کے خاتمہ، پیٹ کے سدے اور گردوں سے تیزابیت خارج کرنے کے لئے نہایت مجرب و مفید ہے

## نسخہ نمبر ۲۔ برائے تحریک جلدی امراض

مثلاً خشک دھدر، چنبل، خشک خارش، بدن پر سیاہ دھبے اور بدن سے چھلکے اترنا وغیرہ کے لئے تیر بہدف ہے۔

اجزاء: مغز جمالگوٹا ۱ تولہ، رسکپور ۱ تولہ، گوگل ۱۰ تولہ، زردی بیضہ مرغ ۲ عدد،

ترکیب تیاری: تمام ادویہ نیم کوفتہ کرکے بیضہ مرغ کے خول میں بند کرکے اوپر آٹا لگا کر گرم بھوبھل میں رات بھر دبا دیں۔ صبح نکال کر حب بقدر نخود تیار کریں

مقدار خوراک: ایک گولی صبح و شام، اگر اسہال زیادہ آئیں تو صرف ایک گولی کھا دیں۔

افعال و اثرات :۔ غدی عضلاتی مسہل کے ہیں۔ مگر اپنی نوعیت کا انوکھا مسہل ہے۔

نسخہ ۳ بدن کی تیزابیت — اجزاء :۔ شنگرف ۲ تولہ، ہڑتال ورقیہ ۲ تولہ، کشتہ بارہ سنگا ۵ تولہ، مغز جمالگوٹا مدبر ۱ تولہ، حب بقدر نخود تیار کریں۔

مقدار خوراک : ایک تا ۲ عدد بعد از غذا۔

افعال و اثرات : غدی عضلاتی مسہل ہیں۔

فوائد :۔ تمام بدن کی تیزابیت دور کرنے کے علاوہ عظم طحال میں بھی از حد مفید و نافع ہے۔

نسخہ ۴ ہمہ قسم کی جسمانی دردیں — اجزاء :۔ ریوند عصارہ، مصبر، سقمونیا، ریوند خطائی، سورنجان شیریں، سنڈھ، نوشادر، مرچ سیاہ، تمام ادویہ برابر وزن لے کر حب بقدر نخود بذریعہ آب گھیکوار تیار کریں۔

مقدار خوراک :۔ ایک صبح ایک شام بعد از غذا۔ افعال و اثرات، غدی اعصابی مسہل ہیں۔

فوائد :۔ ہمہ قسم کی دردیں، دردِ رینگن دایاں، گنٹھیا، وجع المفاصل میں از حد مفید و مجرب ہے۔

نسخہ ۵ خارش — اجزاء :۔ سیماب ایک تولہ، گندھک ۵ تولہ نیلا تھوتھا ۵ تولہ، بابچی ۲۰ تولہ،

ترکیب :۔ جملہ ادویہ نہایت باریک پیس کر سفوف تیار کریں۔ یہ سفوف حسب ضرورت تیل سرسوں میں ملا کر بدن کی مالش کریں، بفضل خدا

تین دن کے استعمال سے خارش سے کلی آرام ہو جاتا ہے۔

نسخہ نمبر ۶ حب سلاطین سپیشل

اجزاء: مغز جمال گوٹہ مدبر ایک حصہ، شنگرف ۲ حصے، پھٹکڑی ۲ حصے اجوائن دیسی ۸ حصے، بابچی ۱۲ حصے، رائی ۱۶ حصے، تمام ادویہ باریک پیس کر حب بقدر جوار تیار کریں۔

افعال و اثرات میں غدی عضلاتی مسہل ہے۔

نسخہ، حب سلاطین مسہل والی گولیاں۔

اجزاء:۔ سیماب ایک تولہ، گندھک ۵ تولہ دونوں کی کجلی تیار کریں بعدازاں مغز جمال گوٹہ مدبر ۲ تولہ کھرل کریں۔ اس کے بعد ستارامیرا یا رائی ۴ تولہ کھرل کریں آخر پر لعاب گوند کیکر دیسی حسب ضرورت ڈال کر حب بقدر مونگ تیار کریں

مقدار خوراک: ایک حب مقوی باہ و بدن ہے ۲ گولیاں ملین اور ۴ گولیاں مسہل کا کام کرتی ہیں۔

افعال و اثرات غدی عضلاتی مسہل ہے نہایت مصفیٰ خون گولیاں ہیں، دائمی قبض کے خاتمہ کے لئے تیر بہدف ہیں،

خاص فوائد:۔ جب افیون کھانے کے عادی کو افیون نہ مل رہی ہو تو اس وقت اس کی جان کنی کی حد تک اعضاء شکن ہوتے ہوں تو ان کے استعمال سے ہر قسم کی اعضاء شکنی دور ہو جاتی ہے چاہے اس کا سبب ترک افیون گولیاں کیوں نہ ہو۔ ان سے افیون کھانے کی عادت دور ہو جاتی ہے علاوہ ازیں ایسی عورتیں یا خاندان جن کے بچے پیدائشی طور پر ناقص الاعضاء اندھے، لولے، لنگڑے، بہرہ پن، صرع و جنون یا حمق اور ابلہی ہوتی ہے اگر

یہ گولیاں ان کو استعمال کرائی جائیں تو ان کے مزاج میں قدرتی تبدیلی واقع ہو کر بفضل خدا بچے تندرست پیدا ہونے لگتے ہیں۔

اس کے علاوہ علامت کینسر، لو بلڈ پریشر گو یا اعصابی غدی، اعصابی عضلاتی اور عضلاتی اعصابی امراض کے لئے تیر بہدف ہیں۔ جلدی امراض کے خاتمہ کے لئے یہ گولیاں روزانہ ۲ عدد رات کو دی جائیں اور دن بھر میں دو چمچ فولی دوا کی دو دو گولیاں تین مرتبہ دی جائیں تو نتیجہ حیران کن ملتا ہے۔

نسخہ مصفیٰ خون یہ ہے: دارچکنا ۱۰ گرام، رسکپور ۲۰ گرام، ہڑتال ورقیہ ۴۰ گرام، باؤبچی ۸۰ گرام، کلجی ۱۶۰ گرام، رائی ۱۶۰ گرام بذریعہ آب مولی کھرل کر کے حب بقدر مونگ تیار کریں۔

## نسخہ نمبر ۸: حب کینسر

اجزاء: دارچکنا، رسکپور، ہڑتال ورقیہ، سیماب ہر ایک ۱ تولہ بھر، گندھک آملہ سار ۵ تولہ، اجوائن دیسی ایک پاؤ، باؤبچی ایک پاؤ، آب مولی ایک کلو میں حب بقدر نخود بنا دیں۔

مقدار خوراک: ایک تا ۲ گولی دن میں ۳ مرتبہ ہمراہ پانی بعد میں اجوائن پودینہ کا قہوہ دیں۔

افعال و اثرات: غدی اعصابی ہے ترشی و تیزابیت کو اندر ہی اندر ختم کر دیتی ہے، اس لئے تر خارش، بواسیر خونی و بادی، بدن کے پھوڑے پھنسیاں، داد چنبل، پرانا زخم درست کرتے میں سریع الاثر دوا ہے۔

## نسخہ نمبر ۹۔ خارش ہمہ قسم

اجزاء: گندھک آملہ سار ۵ تولہ، پوست بندق ۵ تولہ، میٹھا سوڈا ۱۰ تولہ باریک پیس کر سفوف بنا دیں اس کے بعد چھوٹے سائز کے کیپسول

بھر لیں یا حب بقدر نخود بنا دیں ۔
خوراک :۔ ایک صبح ایک دوپہر اور ایک شام ہمراہ پانی دیں ۔

نسخہ نمبر ۱۰ : اجزاء :۔ سہاگہ بریاں ، پوست بندق برابر وزن حب بقدر مرچ سیاہ تیار کریں دن میں تین مرتبہ دیں ۔
نسخہ ۱۱ :۔ خشک خارش دور کرنے اور بدن کے مسام کھولنے کے لئے مالش کا اندراج کیا جاتا ہے ۔
اجزاء : رائی ۔ باپچی ، اجوائن دیسی ہر ایک ۴ تولہ ، گندھک آنولہ سار ۸ تولہ ، نیلا تھوتھا ایک تولہ ، آب مدار ۲۰ تولہ ، روغن سرسوں ایک کلو ۔ جملہ ادویہ پیس کر سبھی ملا کر قدرے گرم کر لیں بس تیار ہے ۔ مالش کے بعد مریض کو دھوپ میں بیٹھا دیں تاکہ پسینہ آجائے اگر موسم سرما ہو تو چولہے کے پاس بیٹھا دیں ،
فوائد :۔ خشک چنبل ، دھدر ، اور خشک خارش کے لئے موثر ترین ہے
نسخہ ۱۲ :۔ گندھک آنولہ سار ۲۰ گرام ، باپچی ۲۰ گرام ، مردہ سنگ ۲۵ گرام توتیا ۱۰ گرام ، کافور ۱۰ گرام ، ویزلین ۲۰۰ گرام ، روغن نارامیرا ۵۰ گرام تیار کر کے اسے بطور مالش استعمال کریں ۔ ہر قسم کی خارش میں از حد مفید ہے ۔
نسخہ ۱۳ : خارش سوداوی وصفراوی کی جلن اور بدن کے کھرنڈ دور کرنے کے لئے مجرب دوا ۔
اجزاء : کافور ایک تولہ ، گل روغن ۲ تولہ ، سرکہ خالص ۴ تولہ ، عرق گلاب ۱۰ تولہ ،
ترکیب : کافور کو روغن تارپین ایک تولہ میں حل کریں ، بعد ازاں تمام

ادویہ ملا لیں بس تیار ہے۔ اس کی مقام ماؤف پر مالش کریں اس کے لگانے ہی مقام خارش پر فوراً سکون پیدا ہو جاتا ہے اور جسمانی کھرنڈ اتر جاتے ہیں، کھانے کے لئے کشتہ طوطیا حسب ضرورت والا دیں۔

نسخہ ۱۲:۔ **اسراری جلاب** اجزاء:۔ جمالگوٹہ مدبر ۶ ماشہ ریوند عصارہ ۶ ماشہ، مرچ سیاہ ۶ ماشہ، سہاگہ بریاں ۶ ماشہ حب بقدر نخود تیار کریں۔

مقدار خوراک:۔ ایک تا ۲ عدد ہمراہ پانی۔

فوائد:۔ بدن کی تیزابیت، دائمی قبض دور کرنے اور پیٹ کے سدے خارج کرنے میں سریع الاثر دوا ہے، مریض جتنا پانی پیتا جائے گا اتنے ہی اسہال آئیں گے اور دودھ یا چائے پینے سے بند ہو جائیں گے۔

# صفراوی سوزش جوڑوں کا درد

نسخہ ۱:۔ حب شفاء: اجزاء:۔ تیلیہ مدبر ایک تولہ، سورنجان شیریں ۲ تولہ، اسگندھ ۵ تولہ، اجوائن خراسانی ۴ تولہ، صندل سفید ۴ تولہ، چندن (اسرول) ۴ تولہ، سقمونیہ ۲ تولہ حب بقدر نخود تیار کریں۔

فوائد: صفراوی سوزش، دردوں کے علاوہ بلڈ پریشر کے لئے بھی بہت مفید ہے۔

نسخہ ۲:۔ شجر مفاصل، سورنجان تلخ ۲ حصے، مغز جمالگوٹہ ایک حصہ حب بقدر نخود تیار کریں۔

نسخہ ۳: حب شفاء اجزاء: بیش مدبر ۲۵ گرام، بذر البنج، اسگندھ ہر ایک ۵۰ گرام، سورنجان شیریں، دھنیا، اسرول ہر ایک ۱۰۰ گرام، صندل ۵۰ گرام، میٹھا سوڈا ۵۰ گرام،

افعال و اثرات:۔ اعصابی غدی ہیں اس لئے جملہ سوداوی و صفراوی دموی مزاج میں از حد مفید ہے۔

نسخہ ۴: اجزاء: سورنجان شیریں، نوشادر ہر ایک ۲ تولہ، عصارہ ریوند ایک تولہ، مغز جمالگوٹہ ایک تولہ، گندھک ۲ تولہ، رائی ۳ تولہ، سقمونیہ ۱/۲ ۲ تولہ، جملہ ادویہ نہایت باریک پیس کر سفوف تیار کریں،

مقدار خوراک: ۱/۲ تا ایک رتی بھر حسب موقع و ضرورت ملین ۵ یا ملین ۲ میں ملا کر دیں۔

افعال و اثرات: غدی عضلاتی و غدی اعصابی،

فوائد:۔ اخراج تیزابیت و صفرا کے لئے فوری مؤثر ہے،

نسخہ ۵:۔ درد جوڑ، گنٹھیا، درد گردہ، درد ریح، قبض، وجع المفاصل وغیرہ کے لئے مفید و مجرب ہے،

اجزاء: چاروں اجوائن ۲۵۰ گرام، سمندر سوکھ ۲۵۰ گرام دونوں ادویہ پیس کر دودھ گائے ایک کلو میں رات بھر بھگو دیں صبح گھوٹ کر حب بقدر نخود تیار کریں۔

خوراک: ۲ گولی صبح و شام ہمراہ پانی۔

نسخہ ۶: اجزاء: سورنجان شیریں، سورنجان تلخ، سنڈھ، میٹھا سوڈا ہر ایک ۱۰۰ گرام، سالٹ ۱۰۰ گرام باریک سفوف تیار کریں بعد ازاں خود ساختہ ٹنکچر نکس وامیکا سے تر کر کے کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک: ۲ عدد دن میں تین مرتبہ ہمراہ پانی۔
فوائد: درد ریح و گنٹھیا میں از حد نافع ہے۔
نسخہ ۷: حب ابراہیمی۔ برائے وجع المفاصل، گنٹھیا وغیرہ کے لئے تجربہ شدہ دوا ہے۔
اجزاء: سفوف ایارج فیقرا۔ سورنجان شیریں، لوز بدان، پوست ہلیلہ زرد ہر ایک ۲۵ گرام، سقمونیہ ۵۰ گرام، انزروت سفید، مقل ازرق، تخم حنظل ہر ایک ۵۰ گرام،
تمام ادویہ باریک پیس کر حب بقدر نخود بنا دیں۔
خوراک: ایک تا ۲ گولی رات سوتے وقت ہمراہ شیر گاؤ نیم گرم دیں۔ مریض کو روزانہ دو تین اجابتیں آنی چاہئیں۔
نسخہ ۸: درد ریح، وجع المفاصل، گنٹھیا وغیرہ۔
اجزاء: ہلدی خالص، سونٹھ، سورنجان شیریں، میٹھا سوڈا ہر ایک ۵۰ گرام، مرچ سیاہ، نوشادر ہر ایک ۲۵ گرام، سفوف بنا دیں۔
ترکیب استعمال: اگر درد کے ساتھ سوزش ہو تو اس مرکب میں ست مصبر ۵۰ گرام، تخم حرمل ۲۵ گرام ملا دیں۔

# علاج فالج

نسخہ ۱:۔ اجزاء: جند بیدستر، لاجورد مغسول، فاریفون، قسط شیریں، سورنجان شیریں، ریوند خطائی، ہلیلہ سیاہ بریاں، ناگ کیسر ہر ایک ۱۰ گرام، مصبر ۱۳ گرام، زعفران ۱۲ گرام، سقمونیہ ۱۰ گرام، لوز بدان

۱۲ گرام۔

ترکیب: جملہ ادویہ کوٹ کر حب بقدر نخود تیار کریں۔

ترکیب استعمال:۔ صبح ایک گولی، دوپہر ۲ گولیاں، رات ۳ گولیاں ہمراہ نیم گرم دودھ سے دیں۔

نسخہ نمبر ۲: اجزاء:۔ سیماب، قلعی، میٹھا تیلیہ، ہڑتال ورقیہ ہر ایک ایک تولہ، مگھ، سونٹھ، مرچ سیاہ ہر ایک ۵ تولہ، سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک: ۲ تا ۴ چاول دن میں ۳ مرتبہ، بعد از غذا ہمراہ دودھ نیم گرم دیں۔

نسخہ نمبر ۳: اجزاء: تیلیہ مدبر ۳ حصے، کچلہ مدبر ۲ حصے، حب بقدر باجرہ تیار کریں۔

ترکیب استعمال: ۲ گولی دن میں ۳ مرتبہ، بچوں کو ایک گولی دن میں تین مرتبہ دیں۔

فوائد:۔ پولیو۔ فالج اور مسل ڈسٹروفی میں مفید ہے۔ بدن میں اعصابی کھچاؤ اور درد دور کرنے میں سریع الاثر دوا ہے تیزابیت کی وجہ سے ہونے والے درد رینگن میں انتہائی کامیاب دوا ہے۔

نسخہ نمبر ۴: اعصابی غدی و اعصابی عضلاتی تحریک کی وجہ سے ہونے والے فالج کے لئے تیر بحدف دوا۔

اجزاء: زعفران، جند بیدستر، ہیرا ہنگ، جدوار خطائی، عاقرقرحا عود صلیب تمام ادویہ برابر وزن لیکر سفوف بنا دیں۔ بعد میں حب بقدر مسور تیار کریں۔

مقدار خوراک: ایک تا ۲ گولیاں بعد از غذا دن میں ۳ مرتبہ دیں۔

## نسخہ۵ پولیو سپیشل

اجزاء: ملین ۲، اکسیر ۲، شدید ۳، کشتہ پارہ سنگاہ، کشتہ سنگ پشت، کل ۵ اجزاء، تمام ادویہ برابر وزن لے کر سفوف تیار کریں اور زیرو سائز کیپ سول بھر لیں،

مقدار خوراک: ایک صبح ایک دوپہر ایک شام بعد از غذا، ہمراہ نیم گرم دودھ دیں، اس کے لگاتار استعمال سے جب مریض کو بخار ہو جائے تو یہ دوا بند کر کے ٹائیفائیڈ بخار کے مطابق علاج کریں۔ انشاءاللہ پولیو کا عارضہ دور ہو جائے گا۔

علاج علامت ناسور (یعنی)

# بھگندر۔ فسچولا وغیرہ

نسخہ ۱: یہ دوا اول ناسور سے مواد کھینچ کر نکالتا ہے پھر اسی سے مندمل ہو جاتا ہے۔

اجزاء: سہاگہ بریاں، طوطیا، گیرو ہر ایک ۲۰ گرام لے کر باریک پیس لیں بعد ازاں ۵۰ تولہ دودھ بھیڑ میں حل کر کے کھویا بناویں اور خشک ہونے پر حسب بقدر نخود تیار کریں۔

مقدار خوراک: ایک گولی گھی کے گھونٹ سے کھاویں یا دیسی گھی کی چوری کھا کر ہمراہ پانی کھادیں۔

نسخہ ۲: اجزاء۔ ہلیلہ سیاہ ۵ تولہ، نیلا تھوتھا ۲ تولہ، ملبا نخبر ۲ تولہ گیرو ۲ تولہ جملہ ادویہ کوٹ چھان کر ۱۰۰ عدد لیموں کے رس میں کھرل کر کے

حب بقدر مرچ سیاہ تیار کریں،

خوراک:- ایک گولی صبح اور ایک گولی شام بالائی میں لپیٹ کر دیں۔ درمیان میں ایک دن کا وقفہ کریں۔ اگر کسی دن دست زیادہ آئیں تو دو دن کا ناغہ کرلیں اور دہی کھلادیں۔ (نوٹ):- مرغ، مچھلی، غذی اغذیہ اور سبزیوں سے منع کریں۔

## نسخہ ۳:- بھگندر کا یکروزہ علاج

اجزاء: شنگرف ۶ ماشہ، گندھک آملہ سار ۶ ماشہ، ان کو باریک پیس لیں، بعدازاں زمین میں ایک گڑھا کھود کر اس میں آگ کے چند سلگتے ہوئے کوئلے رکھیں پھر ان کوئلوں پر مذکورہ سفوف ڈال کر مریض کو اوپر بٹھا کر دھونی دیں۔ دھونی لینے سے قبل دُبر میں روئی بھر دیں اگر بھگندر بند ہو تو اُسے کھول دیں۔ مریض اپنے منہ میں دودھ رکھے، جب یہ دودھ کڑوا ہو جائے تو دودھ بدل دیا کریں۔ دس منٹ کے بعد اسے چارپائی پر لٹا دیں۔

نوٹ:- منہ والا دودھ اگر گرم ہو جائے یا کڑوا ہو جائے تو فوراً بدل دیں

نسخہ ۴: از حکیم فیض صاحب: اجزاء: سنگراح ۱کلو، زاج ۱کلو، گیرو ۱۰۰گرام، ملوملیا ۱۰۰گرام، سندھور ۱۰۰گرام، سفوف بنا دیں۔

خوراک:- ایک رتی بھر صبح و شام (بہتر یہ ہے کہ کیپسول بھر لیں)

نسخہ ۵:- اجزاء: تخم حنظل، مغز تخم نیم برابر وزن لے کر سفوف تیار کریں بعد میں کیپسول بھر لیں۔

خوراک:- ایک صبح ایک شام بعد از غذا، علامت بھگندر کیلئے مفید ہے۔

# ہر قسم کے اسہال، دست اور پیچش کا خاتمہ کرنے کے لئے مجرب و تیر بہدف ادویہ

نسخہ نمبر ۱ اجزاء:۔ مصطگی رومی ۲ تولہ، شنگرف ایک تولہ، افیون ایک تولہ، سہاگہ بریاں ۲ تولہ حب بقدر مرچ سیاہ تیار کریں۔

مقدار خوراک: ایک تا ۲ گولی دن میں تین مرتبہ ہمراہ پانی۔ اگر درج ذیل گھوٹا کے ساتھ دیا جائے تو فوائد کئی گنا بڑھ جاتے ہیں،

نسخہ گھوٹا درج ذیل ہے:۔ مغز بادام ۱۵ عدد، چہار مغز ایک تولہ، برگ بھنگ ½۱ ماشہ بطور گھوٹا بنا کر دن میں ۲ تا ۳ دفعہ تیار کر کے پلاویں علامت سنگرہنی کے لئے بھی مجرب ہے۔

## نسخہ نمبر ۲ حب پیچ

اجزاء:۔ پوست آملہ، پوست ہلیلہ زرد، مازو سبز، کافور، افیون، زعفران تمام ادویہ برابر وزن حب بقدر نخود بنا دیں۔ اگر مریض کے پیٹ میں سدہ ہو تو پہلے کسٹرائل پلا کر معدہ صاف کریں بعد میں دوا دیں۔

فوائد:۔ خونی پیچش، پیٹ کا درد، لئی و مروڑ دور کرنے میں فوری مؤثر دوا ہے۔

نسخہ نمبر ۳: اجزاء:۔ گندھک آملہ سار ۲ تولہ، پارہ ۲ تولہ ان کی کجلی تیار کریں پھر درج ذیل ادویہ نہایت باریک کر کے اس کجلی میں اچھی طرح کھرل کریں۔ اجزاء یہ ہیں۔ مازو۔ اندر جو۔ گل دھاوا، گل انار

موچرس، کتھ سفید، سعد کوفی، لودھ پٹھانی، ہر ایک تولہ بھر، افیون ۲ تولہ حب بقدر نخود بنا دیں۔

نسخہ ۴: **سفوف مطیب** اجزاء:۔ ہلیلہ سیاہ بریاں ۱۵۰ گرام گل ارمنی ۱۰۰ گرام، کھریا مٹی ۱۰۰ گرام، دار چینی ۵۰ گرام، جائفل ۲۵ گرام، الائچی خورد ۱۵ گرام، سیماب ۱۵ گرام

نسخہ ۵: **سفوف مطیب ۲** اجزاء:۔ کیبولین پاؤڈر ۲۵ تولہ، دار چینی ۱۰ تولہ، مغز جائفل ۸ تولہ، لونگ ۵ تولہ، دانہ الائچی کلاں ۵ تولہ، ہلیلہ سیاہ ۳۰ تولہ، گل ارمنی ۲۰ تولہ، چینی ۱۰۰ تولہ، پارہ ۲½ تولہ سنگدانہ مرغ ۲۵ تولہ۔

نسخہ ۶: **سفوف زحیری خاص** اجزاء: بیلگری، اندر جو، ناگر موتھا گندھک آملہ سار، سیماب، افیون ہر ایک ۱۰ گرام،

ترکیب:۔ پہلے پارہ اور گندھک کی کجلی بنا دیں بعد ازاں دیگر ادویہ باریک کر کے اچھی طرح ملائیں بس تیار ہے ہمراہ شربت دیں۔

نسخہ ۷: **طلسمی پوڈر** اجزاء:۔ پوست ہلیلہ زرد، بھکت، کول ڈوڈہ، کاکڑ سنگی، مازو، مائیں، زاج سفید، پوست انار، مغز گٹھلی آم، پھلی کیکر، حب آلاس ہر ایک ۱۰۰ گرام، شدید ۳، اکسیر ۳ ہر ایک ۱۰۰ گرام، افیون ۵۰ گرام سفوف تیار کریں۔

مقدار خوراک:۔ ¼ تا ½ تا ایک رتی بھر حسب عمر،

فوائد:۔ ہر قسم کے اسہال اور پیچش روکنے میں مجرب دوا ہے۔

# علامت بواسیر اور اس کا کامیاب علاج

نسخہ ۱:۔ اجزاء:۔ رسونت خالص، برگ سرس، مغز تخم نیم برابر وزن لے کر خوب گھوٹ کر حب بقدر نخود تیار کریں۔

خوراک: ایک تا ۲ گولی دن میں ۳ مرتبہ اگر مریض کو درد شدید ناقابل برداشت ہو رہا ہو، ساتھ قبض کی بھی شکایت ہو تو درج ذیل جوشاندہ صبح و شام پلا دیں۔

جوشاندہ کا نسخہ یہ ہے: گل سرخ ۲½ تولہ، سونف ۲½ تولہ، گودا مکی املتاس حسب عمر و طاقت ۱۲ تا ۲۱ عدد نصف کلو دودھ میں ابال کر صبح و شام پلا دیں۔

فوائد:۔ اس کے استعمال سے درد فوراً رک جاتا ہے اور سوزش وغیرہ ختم ہو جاتی ہے۔

نوٹ:۔ مسّے ختم کرنے کے لئے مریض اجابت کے بعد برف کی ڈلی اپنی دبر میں ۵ منٹ تک لگائے انشاء اللہ ایک ہفتہ میں نیست و نابود ہوں گے۔

نسخہ ۲:۔ سورنجان شیریں، برگ بھنگرہ برابر وزن حب بقدر نخود بنا دیں۔

مقدار خوراک:۔ ۲ گولی شدید درد کی صورت میں دوسری خوراک ۱۰ منٹ کے بعد دیں، درد کتنا ہی شدید کیوں نہ ہو بفضل خدا فوری آرام ہو جاتا ہے۔

نسخہ ۳:۔ سہاگہ بریاں، قلمی شورہ۔ پوست بندق یا گٹھلی بندق۔ رسونت برابر وزن۔

نسخہ ۴:۔ رسونت، بندق، تخم مولی، واؤ ڑنگ برابر وزن بادی بواسیر کے لئے مفید ہے۔

نسخہ ۵:۔ رسونت مصفی ۲۰ گرام، کشتہ سونا مکھی ۵۰ گرام،

ترکیب کشتہ:۔ بکن بوٹی ۲۰۰ گرام۔ بلادر ۵۰ گرام، ان کو نیم کوفتہ کر کے ان کے درمیان سونا مکھی رکھ کر کشتہ تیار کریں۔ بعد میں بذریعہ آب بکن بوٹی چنے برابر گولیاں تیار کریں۔

خوراک:۔ ایک تا ۲ گولی صبح و شام ہمراہ دودھ یا پانی سے دیں اور پندرہ دن تک کھلاویں۔ مسّے ختم کرنے کے لئے روغن اسراری ۲ قطرہ میں کاربالک ایسڈ ۲ بوند ملا کر احتیاط سے موہکوں پر لگادیں۔ یہ صرف ایک ہی مرتبہ لگانا پڑتا ہے اس سے ایک دو دن وقتی طور پر تکلیف ہوتی ہے۔ مگر ۵ یا ۶ دن میں موہکے گرجاتے ہیں اور آئندہ ان کی پیدائش ختم ہوجاتی ہے۔

نسخہ روغن اسراری: مغز بادام، مغز خربانی، دانہ الائچی خورد، خشخاش، مصطگی رومی، مالکنگنی، کمرکس، کافور ہر ایک ۵۰ گرام ان کا روغن حاصل کریں۔

نسخہ ۶:۔ برگ قنب، مغز ریٹھا، رسونت مصفی، مغز تخم نیم، سہاگہ بریاں تمام ادویہ برابر وزن حب بقدر نخود بنادیں۔

مقدار خوراک:۔ ایک صبح ایک شام ایک ہفتہ کھا کر ایک ہفتہ کا وقفہ کریں۔ اسی طرح تین کورس کریں۔ بفضلِ خدا شفا ہوگی۔

# گردوں کے امراض

## معمول مطب مجرّب و تیر بہدف نسخہ جات

نسخہ نمبر ۱ :- جب کوئی دوا موقع پر موجود نہ ہو تو مجبوری کی صورت میں گھریلو چوہوں کی مینگنیں حسب ضرورت لے کر باریک پیس لیں اس کے بعد درمیاں سائز کے کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک : ایک عدد روزانہ۔

فوائد :- کیپ سول کے اندر جاتے ہی درد گردہ غائب اور ۱۲ دن کے استعمال سے بڑی سے بڑی پتھری بھی خارج ہو جاتی ہے۔ کل ۱۲ کیپسول کھلانے ہوں گے۔

نسخہ نمبر ۲ : کڑوا سوڈا، میٹھا سوڈا، ایک ایک پاؤ، ریوند چینی ۵۰ گرام، ست اجوائن ۲۰ گرام۔

ترکیب :- جملہ ادویہ اچھی طرح کھرل کر کے زیرو سائز کیپسول بھر لیں۔

مقدار خوراک :- ایک صبح ایک شام۔

نسخہ نمبر ۳ :- قلمی شورہ مدبر ۲ تولہ (شورہ ایک پاؤ۔ گندھک ۵ تولہ) دونوں جلالیں یا شورہ کے برابر مرچ سیاہ ڈال کر جلالیں۔ بس شورہ مدبر تیار ہے،) کشتہ سنگِ یہود ۲ تولہ، جوکھار ۶ ماشہ، نوشادر ۶ ماشہ، سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک :- ایک تا ۱½ ماشہ ہمراہ شربت بزوری دن میں تین مرتبہ، اخراج پتھری میں مفید ہے۔

نسخہ ۴: درد گردہ، پوست ہلیلہ زرد، پوست بندق دونوں برابر وزن لے کر سفوف تیار کریں بعد میں زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔
مقدار خوراک:- ایک تا ۲ عدد دن میں ۳ مرتبہ ہمراہ پانی
نسخہ ۵:- تیزاب گندھک ۳ بوند ایک تولہ پانی میں ملا کر پلا دیں فوری فائدہ ہوگا۔ پتھری ہونے کی صورت میں آرام قدرے دیر سے ہو گا مگر پتھری خارج نہیں ہو گی اور قارورہ میں بہت سا گاد خارج ہوتا ہے مگر مریض گھبراتے نہیں ہیں۔
نسخہ ۶:- برائے اخراج پتھری و درد گردہ میں نہایت مجرب و تیر بہدف ہے۔
اجزاء:- تخم کاسنی، گوکھرو، تخم کاہو، تخم خرفہ، مغز خیارین، مغز خربوزہ ہر ایک ایک تولہ بھر، قلمی شورہ ۲ ماشہ بطور گھوٹا شربت بزوری معتدل ملا کر دن میں ۲ تا ۳ مرتبہ پلا دیں، ۲۱ دن کا کورس کریں ان شاء اللہ پتھری اور درد گردہ سے ہمیشہ کے لئے نجات مل جائے گی۔
نسخہ ۷:- اخراج پتھری گردہ و مثانہ و پتھری پتہ وغیرہ کے لئے مجرب و تیر بہدف دوا ہے۔
اجزاء:- نسخہ ۱:- قلمی شورہ، جوکھار، نوشادر، لوٹا سجی، کالی سجی، ریوند چینی۔ نمک سونچر تمام ادویہ برابر وزن سفوف بنا دیں۔
مقدار خوراک: ۲ ماشہ ہمراہ کچی لسی شیر گاؤ یا شیر بکری سے تیار شدہ ہو۔
دوسرا اجزاء یعنی نسخہ ۲:- برائے اخراج پتھری پتہ وغیرہ۔ اور غدد کا بڑھ جانا وغیرہ۔
اجزاء:- ریوند چینی ۵۰ گرام، ریوند خطائی ۵۰ گرام ان کا سفوف

بنا دیں بس تیار ہے۔

III :۔ مقل ازرق ۱۰ گرام، تخم اسپند، فلفل گرد، فلفل دراز، ریوند خطائی، میتھرے ہر ایک ۵۰ گرام سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک : ۲ ماشہ ہمراہ نیم گرم دودھ بعد از غذا دن میں ۳ مرتبہ دیں۔

## سابقہ تحریر شدہ ۳ نسخوں کا طریقہ استعمال

پتھری پتہ وغیرہ :۔ نسخہ I ۲ ماشہ، نسخہ II نصف ماشہ دونوں ملا کر دن میں تین دفعہ ہمراہ کچی لسی مذکورہ سے دیں۔

نسخہ III کی بھی ۳ خوراک روزانہ بعد از غذا ہمراہ نیم گرم دودھ دیں اس طرح دن بھر میں دوا کی چھ خوراک روزانہ دینی ہوں گی۔ بفضل خدا کامیابی ہوگی۔

**نکتہ:** نسخہ I درد گردہ و اخراج پتھری کے لئے ہے اور نسخہ I و II ملا کر دینا پتہ کی پتھری اور غدود کے لئے از حد مفید ہے، مگر ایسی صورت میں نسخہ III کی بھی ۳ خوراک روزانہ دینی پڑتی ہیں۔

نسخہ ۸ :۔ اخراج پتھری پتہ وغیرہ۔

اجزاء :۔ ان بجھ چونا ایک کلو۔ گندھک آملہ سار ایک کلو دونوں کو پندرہ کلو پانی میں بھگو دیں دوسرے دن کسی ٹین میں ڈال کر نیچے آگ جلائیں جب پانی ۲ کلو رہ جائے تو آگ بند کر دیں ٹھنڈا ہونے پر نتھرا ہوا سرخ رنگ کا محلول احتیاط سے اتار کر بوتل میں محفوظ رکھیں۔

مقدار خوراک : ۸ تا ۱۰ بوند شہد خالص ۲ چمچہ پانی ۱ گلاس میں حل کر کے صبح خالی پیٹ، دوسری خوراک رات بعد از غذا پلا دیں۔ بفضل خدا

پندرہ دن میں پتھری خارج ہو جاتی ہے۔

نسخہ ۹: اجزاء:۔ کشتہ سنکھ ترکیب خاص سے تیار شدہ کے زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک:۔ ایک عدد دن میں ۳ مرتبہ، ۳ دن تک دن بھر میں ۳ عدد کھلا دیں بفضلِ خدا تیسرے دن بلڈ یوریا نارمل ہو گا۔ اس کے بعد ایک عدد روزانہ کھلاتے رہیں۔ ناکارہ گردے صحیح کام سرانجام دینے لگتے ہیں اور فیل نہیں ہوتے۔

نسخہ نمبر ۱۰:۔ دردِ گردہ، چٹکلہ:۔

نصف پیالی چائے میں نصف حصہ مٹی کا تیل ملا کر پلا دیں۔ بفضلِ خدا زندگی بھر دوبارہ دردِ گردہ نہ ہو گا۔

نسخہ نمبر ۱۱:۔ الائچی کلاں کے تخم نہایت باریک کر کے ایک عدد بڑا کیپ سول بھر کر کھلا دیں انشاءاللہ فوری آرام ہو گا۔

نسخہ نمبر ۱۲:۔ مغز کرنجوہ ۷ عدد دیسی گھی میں جلا لیں بعد میں ایک پاؤ شہد میں کھرل کر لیں۔

خوراک:۔ ایک چمچہ دن میں ۳ مرتبہ کھلا دیں یہ مریض کا مکمل کورس ہے۔ پتھری بھی ختم اور آئندہ پیدا بھی نہیں ہو گی۔

# علامت شوگر اور اس کا کامیاب علاج

نسخہ نمبر ۱:۔ انسولین (ولیمر شوابے) نمبر ۳۰، ایسڈ فاس 6، سائز یجیم 6 تینوں برابر وزن ملا لیں،

مقدار خوراک :۔ ۲ بوند دن میں ۳ مرتبہ اور ہر ہفتہ کے بعد ایک خوراک گلیسرینیم ۳۰c کی دیں یہ کورس چار ہفتہ تک جاری رکھیں۔ بفضل خدا کامیابی ہوگی۔

نسخہ ۲ :۔ غدی شوگر کے لئے اور پیشاب کا قطرہ نکل جانا وغیرہ کے لئے مجرب دوا۔

اجزاء :۔ جوکھار، گاؤزبان۔ عاقر قرحا، سنڈھ، جملہ برابر وزن لیکر سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک : ۲ تا ۳ ماشہ ہمراہ پانی صبح درمیان روٹی اور رات کو بعد از غذا دیں۔

نسخہ ۳ :۔ قلمی شورہ ایک تولہ، چینی ایک تولہ، جوکھار ۲ ماشہ، ایک بوتل پانی میں حل کریں۔

مقدار خوراک :۔ ۵ تولہ ایک گلاس پانی میں حل کر کے صبح وشام پلا دیں اس طرح تین ہفتوں کے استعمال سے انشاءاللہ مکمل آرام ہوجاتا ہے۔

اس کے بعد مریض کی کمزوری دور کرنے کے لئے کشتہ بیضہ مرغ ایک رتی بھر ۳ ماشہ چینی میں کھرل کر کے بیس خوراک بنا دیں، ایک صبح اور ایک رات کو دیں۔

(۲) مزید جسمانی کمزوری دور کرنے کے لئے کچلہ مدبر ۳ گرام چینی نصف کلو میں خوب کھرل کو یں۔

مقدار خوراک :۔ ½ تا ایک رتی صبح وشام دیں۔ مقوی بدن ہے۔

نسخہ ۴ :۔ بلڈ شوگر۔ ایسے مریض کو اکسیر ہے جس کا نسخہ یہ ہے۔ اجزاء :۔ کشتہ قلعی ایک تولہ کشتہ چاندی ایک تولہ، الائچی کلاں

۲½ تولہ، طباشیر ۲½ تولہ،

ترکیب: الائچی کلاں و طباشیر پیس کر دونوں کشتہ جات ملالیں، اس کی ایک خوراک صبح خالی پیٹ اور دوسری خوراک رات کو دیں۔

جز نمبر ۲:۔ الائچی کلاں، مرچ سیاہ، ناگ کیسر، تمام ادویہ برابر وزن سفوف بنادیں،

مقدار خوراک: ایک ماشہ دن ۱۲ بجے اور دن ۴ بجے ہمراہ پانی یا شربت بزوری دیں۔ اگر غدی تحریک کی وجہ سے بدن پر سوزش پیدا ہو گئی ہو اور جگر بھی خراب ہو گیا ہو تو ایسی صورت میں سونف، سفید زیرا، مکو دانہ، تخم کثوث، تخم کرفس، الائچی سبز
۶ ماشہ ۶ ماشہ ۵ ماشہ ۵ ماشہ ۴ ماشہ ۲ عدد، بطور گھوٹہ تیار کر کے دن میں دو تین مرتبہ پلا دیں۔

نسخہ نمبر ۵:۔ انسولین نمبر ۳۰ کی دن میں ۳ خوراک روزانہ اور تین دن تک دیں۔ تین دن کے بعد گلیسیر نیم نمبر ۲۰ کی ایک خوراک روزانہ دیں اور آٹھ دن تک دیں، ۸ دن کے بعد ایک خوراک گلیسیر نیم CM 1 کی دیں۔ اور ہر ماہ ایک خوراک دیا کریں۔

نسخہ نمبر ۶ **غدی شوگر کیلئے** نیٹرم سلف نمبر ۲۰ کی ایک خوراک روزانہ ۸ دن تک دیں۔ بفضل خدا غدی شوگر نارمل ہو گی۔

نسخہ نمبر ۷:۔ **برائے اعصابی شوگر و غدی شوگر**۔ ایلسر ۲ ۱۰۰ گرام، تخم سرس، حنظل، گوندکیکر ہر ایک ۵۰ گرام، زیرو سائز کیپسول بھرلیں، خوراک:۔ ایک صبح و شام ہمراہ پانی دیں۔

نسخہ نمبر ۸ :- گڑمار، مرچ سیاہ، کالی زیری، اجوائن دیسی ہر ایک ۲۵۰ گرام
پھلی کیکر، مغز تخم جامن دیسی، تمہ، مغز نمولی نیم، تمر ہندی کلاں، گٹھلی آم کا مغز
تخم ہالیو، ہلیلہ سیاہ ہر ایک ۱۲۵ گرام، سفوف بنا کر زیرو سائز کیپسول بھر لیں
مقدار خوراک :- ایک صبح ایک شام بعد از غذا ہمراہ پانی دیں۔

نسخہ نمبر ۹ :- کشتہ صدف، کشتہ بیضہ مرغ ہر ایک ۵۰ گرام۔ اس میں
ڈائنل ۱۰۰ عدد گولی پیس کر ملا لیں۔ بعد ازاں زیرو سائز کیپسول بھر لیں
مقدار خوراک :- ایک صبح ایک شام بعد از غذا۔

نسخہ نمبر ۱۰ :- مغز کرنجوہ، پوست آملہ، ریوند چینی برابر وزن۔
خوراک :- ایک ماشہ دن میں ۳ بار

نسخہ نمبر ۱۱ :- مغز کرنجوہ، چاکسو، پوست آملہ برابر برابر وزن سفوف بنا دیں
خوراک :- ایک ماشہ بعد از غذا صبح و شام دیں۔

نسخہ نمبر ۱۲ :- تخم کاسنی، تخم حرمل، کلونجی جملہ ادویہ برابر وزن لے کر
سفوف بنا دیں۔
مقدار خوراک :- ایک تا ۱½ ماشہ بعد از غذا ہمراہ پانی دیں۔

نسخہ نمبر ۱۳ :- سلفر ۲۰۰ + نیٹرم میور ۲۰۰ + ایسڈ فاس ۲۰۰ کی
ایک خوراک صبح۔ دوپہر اور شام کھلا دیں۔

نسخہ نمبر ۱۴ :- سم الفار سفید ایک تولہ کو آب مقطر کریلا ۴ بوتل میں کھرل
کریں بعد میں اس کے اندر کشتہ بیضہ مرغ ۵ تولہ کھرل کریں بس تیار ہے۔
مقدار خوراک :- ½ رتی صبح و شام ہمراہ دودھ، دوا کی مقدار حسب
طاقت کم بھی کر سکتے ہیں۔ یعنی ایک تا ۲ چاول یا صرف نصف چاول بھی
دے سکتے ہیں۔

# سانپ کی زہر

ہمہ قسم کے سانپ کی زہر کے اثرات کو دور کرنے کے مجرب و بیحد مفید نسخہ جات

نسخہ نمبر ۱:۔ تریاق مار گزیدہ، بیش ایک تولہ، منثل ½ تولہ، نوشادر ۲ ماشہ، پھٹکڑی سفید ۲ ماشہ، کچلہ کی ٹکی ۷، عدد،

ترکیب:۔ تمام ادویہ نہایت باریک کرکے زیرو سائز کیپ سول بھر لیں۔

مقدار خوراک:۔ ایک صبح ایک شام ہمراہ آدھ پاؤ دیسی گھی اور نصف کلو دودھ ملا کر کھلا دیں۔ کورس صرف ۳، دن کریں۔

نسخہ نمبر ۲:۔ کشتہ سنکھ کلاں، بشیر مدار میں تیار شدہ۔

مقدار خوراک:۔ ایک تا ۲ رتی بھر ہمراہ پانی یا دودھ دیں اور دن میں ۴، خوراک دیں یہ کورس بھی ۳، دن تک کرنا ہو گا۔ علاوہ ازیں جن لوگوں کو ہر سال سانپ ڈس لیتا ہو اس کے استعمال سے نجات مل جاتی ہے۔

نسخہ نمبر ۳:۔ پوست ریٹھا ۵ تولہ، کافور ایک تولہ ان کو باریک پیس کر بذریعہ عرق گلاب حب بقدر مرچ سیاہ تیار کریں۔

مقدار خوراک:۔ ایک تا ۲ گولی دیں۔

فوائد:۔ سانپ، افیون اور سنکھیا کے زہروں کا تریاق ہے۔

# علاج زہر بچھو بھڑ وغیرہ

نسخہ نمبر ۱:۔ نمک خوردنی ایک تولہ، سرمہ سیاہ ایک ماشہ، دونوں اچھی

طرح کھرل کر کے مانند غبار تیار کریں۔ بوقت ضرورت مخالف سمت آنکھ میں ایک سلائی ڈالیں۔ بفضل خدا سلائی باہر نکلتے ہی درد غائب ہو جاتا ہے۔

نسخہ نمبر ۲:۔ مقام ڈنگ پر چونا گیلا کر کے آہستہ آہستہ مسلنا شروع کریں ٹھیک ۵ تا ۱۰ منٹ کے اندر مریض بخود بخود ہنسنے لگا اور درد غائب ہو جائے گا۔

نسخہ نمبر ۳:۔ مقام ماؤف پر پٹرول کا پھوبہ لگا دیں فوری آرام ہوگا۔

نسخہ نمبر ۴:۔ پٹاس پرمنگینیٹ ایک ماشہ، ست لیموں ایک ماشہ دونوں پیس کر مقام ڈنگ پر قدر جگہ گیلی کر کے لگا دیں فوری آرام ہوگا۔

نسخہ نمبر ۵:۔ لیڈم پال ۲۰۰ کی دو تین خوراک دیں فوری فائدہ ہوگا۔

نسخہ نمبر ۶:۔ نیٹرم میور 1M کی ایک خوراک دیں فوری فائدہ ہوگا۔

نسخہ نمبر ۷:۔ GE (سبز بجلی) کی دو تین بوند مقام ڈنگ پر لگا دیں فوری فائدہ ہوگا۔

نسخہ نمبر ۸:۔ ایپس ملیفیکا Q مقام ماؤف پر لگا دیں۔

# علامت چنبل و دھدر کا کامیاب علاج

نسخہ نمبر ۱: عام جسمانی خارش و مزمن خارش کے خاتمہ کے لئے نہایت مجرب مالش، اجزاء:۔ گندھک آملہ سار ۲۰ گرام، باپچی ۲۰ گرام، مردہ سنگ ۲۵ گرام، طوطیا ۱۰ گرام، کافور ۱۰ گرام، ویزلین ۱۰۰ گرام، روغن تارامیرا ۵۰ تا ۱۰۰ گرام۔

ترکیب تیاری:۔ تمام ادویہ نہایت باریک پیس کر روغن تارامیرا

میں حل کریں بعدازاں ویزلین حل کریں۔ بس تیار ہے۔ بوقت ضرورت ایک دفعہ روزانہ بدن کی مالش کریں یا تمام بدن پر خارش نہ ہو تو صرف متاثرہ مقام پر ہی مالش کریں۔

**نسخہ ۲ مرہم نایاب** اجزاء:۔ سفیدہ کاشغری، پارہ، گندھک، پھٹکڑی، کافور ہر ایک ۱ تولہ۔

ترکیب تیاری:۔ تمام ادویہ باریک پیس کر سفوف تیار کریں۔ بوقت ضرورت تیل سرسوں یا ویزلین میں حل کر کے مقام ماؤف پر مالش کریں۔

فوائد:۔ ہمہ قسم کے مزمن زخم، عضلاتی سیاہ موہکوں والی خارش کے لئے ازحد مفید و مجرب ہے۔

**نسخہ ۳ مرہم عجیب** یہ مرہم خاص کر گھوڑوں کی گردن کا زخم اور دیگر ایسا زخم جو جلد درست ہوتے میں نہ آتا ہو کے لئے کامیاب دوا ہے۔

اجزاء نسخہ:۔ چھپکلی ایک عدد۔ برگ نیم ۲ تولہ تیل سرسوں ڈیڑھ چھٹانک، میں جلا کر گھوٹ لیں بس مرہم تیار ہے۔

**نسخہ ۴: خشک چنبل و دھدر**:۔ مریض کے مقام ماؤف پر پہلے دو دن چھلکا اسبغول ۲ تولہ کو ایک پاؤ شیر بھینس میں پکا کر دو تین دن لیپ کریں اس کے بعد دو دن دہی کی لیپ کریں۔

اس کے بعد زخم درست کرنے کے لئے برگ کیکر اور کافور برابر وزن پیس کر صاف شدہ مکھن جو کہ ۱۲ مرتبہ پانی سے صاف کیا ہوا ہو ملا کر بطور مرہم لگا دیں انشاء اللہ چنبل ختم ہو جائے گی۔

نسخہ ۵ نزچنبل | اجزاء :۔ گندھک، حنظل، رائی برابر وزن پیس

کر اس میں ۱/۴ حصہ اکسیر ۱۲ ملا کر کیپ سول بھر لیں بس تیار ہے۔

خوراک :۔ ایک صبح اور ایک دوپہر، ایک شام یا حسب ضرورت ۲ صبح

۲ شام بھی کھلا سکتے ہیں۔

نسخہ ۶ :۔ اجزاء :۔ کچور، میتھی، رائی۔ بابچی۔ سنڈھ برابر وزن

ملالیں۔ خوراک :۔ ایک تا ۱/۲ ماشہ دن میں ۴ دفعہ نہایت کامیاب دوا ہے۔

# تازہ زخم اور تازہ چوٹ

اور اس سے ہونے والے شدید درد کا فوری مؤثر مجرب و تیر بہدف دوائیں

نسخہ ۱ :۔ ہر قسم کا گندہ زخم، مزمن اور تازہ زخم درست کرنے اور

درد کو فوری دور کرنے کے لئے مجرب دوا۔

اجزاء :۔ سپٹران ایک گولی، سکٹران پوڈر، سلفاڈایازین ایک گولی،

انجکشن پنسلین ۵ لاکھ تمام ادویہ برابر تعداد لے کر سفوف بنا لیں بس تیار ہے

ترکیب استعمال :۔ حسب ضرورت کپڑے کا ٹکرا کاٹ کر پانی سے گیلا

کر کے اوپر یہ پوڈر لگا کر باندھ دیں۔ یہ پٹی زخم درست ہونے تک لگی رہتی

ہے بعد میں خود بخود اتر جاتی ہے۔

نسخہ ۲ :۔

روغن اسرار | اجزاء :۔ مغز بادام ۱۰۰ گرام، مغز خرمانی

خشخاش، مصطگی رومی، کمرکس، کافور ہر ایک ۵۰ گرام۔

ترکیب:۔ تمام ادویہ کا بذریعہ پتال جنتر روغن کشید کریں۔ علامت ٹی بی کے لئے مقدار خوراک:۔ ۲ بوند کیپ سول میں بند کر کے دن میں تین چار خوراک دیں۔

دیگر علامات کے لئے مثلاً بھگندر، بواسیر کے موکے اور ہر قسم کے گندے زخم و پھوڑے، کینسر و گینگرین کا زخم درست کرنے کے لئے روغن کے برابر تیزاب کاربالک ملا کر استعمال کریں۔ گندے زخموں اور ناسور میں اندر ٹپکا دیں۔

نسخہ نمبر ۳۔ مارشس | گھمبیر و کینسر اور خراب قسم کے زخموں کے لئے تیر بہدف دوا ہے۔

اجزاء:۔ سم الفار سفید، میٹھا تیلیہ، دار چکنار، رسکپور، چرائتہ، رتکان، ریوند چینی، رتن جوت، کچلہ مدبر ہر ایک ۶ ماشہ، نیلا تھوتھا ۳ ماشہ روغن کنجد ۲۵۰ گرام۔

ترکیب تیاری:۔ تمام ادویہ نیم کوفتہ کر کے روغن کنجد میں جلا کر چھان لیں۔ تیل مقام ماؤف پر لگا دیں جب گاد نیچے بیٹھ جائے تو اسے بطور مرہم استعمال کریں۔

نسخہ نمبر ۴:۔ اجزاء:۔ ٹیکہ پنسلین ۱۰ لاکھ دو عدد، گندھک باریک شدہ ۲۰ گرام۔ سلی سلک ایسڈ ۱۰ گرام، کافور ۲۰ گرام، کاربالک ایسڈ حسب ضرورت یعنی کافور پر اس قدر ڈالیں کہ وہ حل ہو جائے۔ بعد میں ویزلین ایک پونڈ میں اچھی طرح ملا لیں بس تیار ہے۔

فوائد:۔ چنبل، دھدر، ترخارش و تر زخموں کیلئے مفید ہے۔

نسخہ ۵ :۔ موسم گرما کے پھوڑے و پھنسیاں اور زخم درست کرنے کی تیر بہدف دوا۔

اجزاء:۔ ٹیکہ پنسلین ۱۰ لاکھ ایک عدد، ٹیرامائی سین کیپ سول ۸ عدد۔ گندھک کا پوڈر ۵۰ گرام، ویزلین ۱۰ تولہ ان کو اچھی طرح ملالیں۔ مقام ماؤف پر لگا دیں اور کھانے کے لئے دوا:۔ A vit ایک عدد، پیراسٹان ایک عدد دونوں ملالیں پھر اس کی چار خوراک بنا دیں۔ ایک خوراک صبح اور دوسری خوراک رات کے وقت دیں۔

نسخہ ۶ :۔ آب مدار ۵۰ گرام، پھٹکڑی ایک تولہ، روغن زیتون یا روغن السی ایک پاؤ میں جلا کر چھان لیں بس تیار ہے۔

فوائد:۔ بوجہ چوٹ جب درد شدید ہو رہا ہو کے لئے فوری موثر ہے۔

نسخہ ۷ :۔ اجزاء :۔ جدوار خطائی ۵۰ گرام، رتن جوت ۵۰ گرام دونوں کوٹ کر روغن سرسوں ایک کلو میں جلا کر چھان لیں، بس تیار ہے۔

فوائد:۔ خون خواہ بدن کے کسی حصہ سے کسی بھی وجہ سے نکلتا ہو یا چوٹ کی وجہ سے خون نکلتا ہو اور شدید درد ہوتا ہو اس کا پھویہ لگاتے ہی بفضل خدا درد بھاگ جاتا ہے اور خون بہنا رک جاتا ہے۔

نسخہ ۸ :۔ اجزاء :۔ سرخ مرچ ۲۵۰ گرام لیکر تیل سرسوں ایک کلو میں جلا کر چھان لیں بس تیار ہے۔

فوائد:۔ بدن کا پھٹ جانا۔ سر کی جوئیں، خشکی سے بال گرنا۔ سکری، داد چنبل اور خارش میں از حد مفید ہے۔

نسخہ ۹ :۔ **روغن عجیب** اجزاء:۔ ست پودینہ ۱۰ گرام، کافور

۲۰ گرام، روغن تارپین ۲ اونس، تینوں کسی شیشی میں ڈال کر دھوپ میں رکھیں۔ تھوڑی دیر میں حل ہو کر تیل بن جائے گا۔ پھر اس میں مزید مٹی کا تیل یا پٹرول خالص ۴ تا ۶ اونس ملا دیں بس تیار ہے۔

فوائد:۔ ہر قسم کے تازہ زخم پر بطور ٹنکچر استعمال کریں۔ بدن اور جوڑوں کی ہر قسم کی دردوں خاص کر صفراوی و سوداوی میں ازحد مفید ہے بدن کے جل جانے پر لگایا جائے تو فوری ٹھنڈک پیدا کر کے درد کو ختم کرتا ہے۔ اگر جسم کے کسی بھی حصہ سے خون بہہ رہا ہو تو ایسی صورت میں مقام ماؤف پر روئی کا پھویہ بھگو کر باندھا جائے تو خون فوراً بند ہو جاتا ہے اور درد بھی رُک جاتا ہے اگر جوڑوں میں درد ہوتا ہو اور سوزش بھی موجود ہو ایسی صورت میں مقام ماؤف پر پھٹکڑی سفید اور نمک خوردنی دونوں باریک پیس کر دوائی لگانے کے بعد اوپر چھڑک کر کپڑا لپیٹ دیں اگر سردی کا موسم ہو تو پھر اوپر گرم روئی باندھیں۔ بفضل خدا مریض کو فوری فائدہ ہو گا۔

## نسخہ جات تبخیر معدہ و گیس وغیرہ

نسخہ نمبر ۱:۔ اجزاء:۔ میٹھا سوڈا ۲۵۰ گرام، نمک سیاہ ۱۰۰ گرام، سنڈھ ۵۰ گرام، مرچ سیاہ ۵۰ گرام، ریوند خطائی ۵۰ گرام، ست اجوائن ۲۰ گرام، کیپسول بھر لیں۔

فوائد:۔ دردِ گردہ، ریاح معدہ، تبخیر معدہ، بدہضمی، بھوک کا لگنا۔ معدہ کی جلن دور کرنے میں مفید ہے۔

نسخہ ۲:۔ تبخیر معدہ، گیس، پیٹ کا اپھارہ نہ جاتا ہو اور پیٹ پھول جاتا ہو یا سنگرہنی کا عارضہ ہو تو ان حالات میں از حد مفید و مجرب نسخہ ہے۔

اجزاء:۔ ہلیلہ سبز ۶ عدد، ہیڑہ عمدہ قسم ۶ عدد، آملہ عمدہ قسم ۶ عدد ان تمام کا پوست اتار کر باریک کریں بعد ازاں بادام روغن میں بریاں کریں

۱۱:۔ مگھ ۳ ماشہ، مرچ سیاہ ۳ ماشہ، الائچی سبز ۳ ماشہ ان کو بھی باریک پیس کر سابقہ سفوف میں ملائیں۔ بعد ازاں شہد خالص ایک پاؤ اور بادام روغن ۱۰ تولہ ملا کر معجون تیار کریں۔

مقدار خوراک:۔ ۳ ماشہ دن میں ۳ مرتبہ دیں۔

۱۱۱:۔ امدادی جز:۔ سہاگہ حسب ضرورت لے کر بریاں کریں پھر اس کے برابر چینی کھرل کر لیں بس تیار ہے۔

خوراک ایک ماشہ دن میں تین مرتبہ

معجون کھانے کے بعد ہمراہ عرق گلاب اور عرق سونف برابر وزن ملائیں اور سرخ رنگ ملائیں مقدار خوراک ۵ تولہ سے دیں۔

نسخہ ۳:۔ اجزاء:۔ دھنیا سبز، سونف، نمک سیاہ، مرچ سیاہ نوشادر ٹری ہر ایک برابر وزن سفوف تیار کریں۔

مقدار خوراک:۔ ½ تا ایک ماشہ بعد از غذا، یہ سفوف سالن میں ملا کر کھلایا جائے تو غذا خوب ہضم ہو جاتی ہے اور تبخیر معدہ وغیرہ سے بھی نجات مل جاتی ہے۔

نسخہ ۴:۔ اجوائن دیسی، سنڈھ، ریوند خطائی، میٹھا سوڈا، ہر ایک نصف کلو، مرچ سیاہ، نوشادر ٹھیکری ہر ایک ۲۵۰ گرام سفوف

بنا دیں۔ اس سفوف میں ست پودینہ ۱۰ گرام، ست اجوائن ۵ گرام، روغن لونگ ۵ گرام یہ تینوں حل کر کے اچھی طرح ملائیں بس تیار ہے۔

خوراک :۔ نصف ماشہ دن میں ۳ دفعہ دیں۔

نسخہ نمبر ۵ :۔ اجزاء۔ کلونجی، میتھی، رائی، نر کچور، انیسون۔ تخم کرفس اجوائن دیسی، نمک سیاہ، نوشادر تمام ادویہ برابر وزن لیکر سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک :۔ ایک تا ½ ۱ ماشہ دن میں ۲ مرتبہ دیں۔

نسخہ نمبر ۶ :۔ ہلیلہ سیاہ، نمک سیاہ، سنا مکی، سنڈھ برابر وزن۔

مقدار خوراک :۔ ایک ماشہ، شدید پیٹ درد کا فوری علاج ہے۔

نسخہ نمبر ۷ :۔ سالٹ ۲۵۰ گرام، طباشیر ایک تولہ، زعفران ایک ماشہ، ہیرا کسیس والا کشتہ ایک تولہ قلمی شورہ، جو کھار ہر ایک نصف تولہ، نوشادر ٹلکی ایک تولہ، میٹھا سوڈا ایک تولہ، حب بقدر نخود بنا دیں۔

مقدار خوراک :۔ ایک عدد بعد از غذا صبح و شام دیں اس کے استعمال سے ہوا خوب خارج ہوتی ہے۔

نسخہ نمبر ۸ :۔ بلڈ پریشر کے مریضوں کے لئے ہاضم دوا۔

اجزاء :۔ الائچی سبز، میٹھا سوڈا، نوشادر ٹھیکری، سنڈھ، جو کھار تمام ادویہ برابر وزن لے کر سفوف تیار کریں۔

مقدار خوراک :۔ ½ تا ایک ماشہ دن میں ۲ مرتبہ ہمراہ پانی دیں۔

## نسخہ حب سیکران یعنی تریاق اکسیر الاوجاع

اجزاء :۔ سنڈھ، تخم دھتورہ، اجوائن خراسانی، ریوند چینی، گوند کیکر، اکسیر نمبر ۱ تمام ادویہ برابر وزن۔

خوراک:- ½ ماشہ صبح و شام
فوائد:- شدید تشنجی کھانسی، نزلہ و زکام دردوں کے لئے کامیاب دوا ہے

# یرقان

## علامت یرقان کے لئے مجرب نسخہ جات

نسخہ نمبر ۱:- کشتہ منور ایک ماشہ پتاشہ میں ڈال کر ایک پاؤ دودھ سے کھلا دیں۔ اس کے بعد مریض کو گوشت دیسی مرغ جو کہ ایک پاؤ دیسی گھی سے تیار کیا گیا ہو پیٹ بھر کر کھلا دیں۔ اس سے رات کے وقت مریض کو پیشاب خوب آتا ہے۔ اس طرح مریض دو تین دن میں تندرست ہو جاتا ہے

نسخہ نمبر ۲:- ست لیموں ڈالی والا ۴ تولہ کی ۶ خوراک بنا دیں۔
ترکیب استعمال:- ایک پاؤ پانی میں ایک خوراک اچھی طرح حل کریں پھر اس میں ایک پاؤ دودھ اچھی طرح ملا کر پی لیں۔ ایک خوراک روزانہ دیں بفضل خدا چھ دن میں یرقان ختم ہو جاتا ہے۔

نسخہ نمبر ۳:- پھٹکری ایک تولہ میں قند سفید ۲ تولہ اچھی طرح کھرل کر کے سات پڑیہ بنا دیں۔
مقدار خوراک:- ایک پڑیا روزانہ ہمراہ دودھ یا پانی سے دیں تیسرے دن یرقان نیست و نابود ہو گا۔

نسخہ نمبر ۴:- بندال ڈوڈہ کی نسوار دیں ایک دفعہ کے استعمال سے براستہ چھینک مادہ نکلنا شروع ہو جاتا ہے یعنی مریض کو زکام لگ جاتا ہے، آٹھ دس دن کے بعد خود بخود درست ہو جاتا ہے۔ مگر علامت یرقان

سے نجات مل جاتی ہے۔

نسخہ نمبر ۵:۔ ترپھلہ ½۱ پاؤ نیم کوفتہ دو تین کلو پانی میں رات کو بھگو دیں۔ صبح سے شام تک مریض پانی میٹھا یا نمک ڈال کر پیتا رہے اسی طرح تین دن کے عمل سے علامت یرقان سے کلی طور پر نجات مل جاتی ہے۔

نسخہ نمبر ۶:۔ آب لیموں ۲۵۰ گرام میں چینی ۳ پاؤ ڈال کر گاڑھا شربت تیار کریں۔

مقدار خوراک:۔ ۲ تولہ قدرے پانی ملا کر دن میں ۳ مرتبہ پیئیں۔ یرقان کے لئے مجرب دوا ہے۔

نسخہ نمبر ۷:۔ ریوند چینی ۵۰ گرام، نوشادر ۲۰ گرام، قلمی شورہ ۲۰ گرام جوکھار ۱۰ گرام سفوف تیار کریں۔

مقدار خوراک:۔ ایک تا ½۱ ماشہ ہمراہ شربت بزوری یا کچی لسی سے دیں۔ دن میں تین چار خوراک دیں۔

نسخہ نمبر ۸:۔ درج ذیل میں دو گھوٹے تحریر ہیں ان میں سے کوئی ایک گھوٹا تیار کر کے صبح نہار منہ آٹھ دن پلانے سے علامت یرقان سے نجات مل جاتی ہے۔

۱:۔ تخم کاسنی ۲۰ گرام، مغز بادام ۸ عدد، مرچ سیاہ ۵ عدد، شورہ ایک ماشہ یہ جملہ ادویہ بطور گھوٹا گھوٹ کر شربت سکنجبین ملا کر پلا دیں۔

۲:۔ مغز بادام ۸ عدد، مرچ سیاہ ۵ عدد، لکڑی گلو تازہ ایک تولہ، اجوائن دیسی نصف تولہ یہ چیزیں نیم کوفتہ کر کے رات کو بھگو دیں اور صبح گھوٹ کر شربت بزوری ملا کر پلا دیں نہایت مجرب دوا ہے۔



# تیزابیت

## کا خاتمہ کرنے کا طریقہ اور تیر بہدف ادویہ

مریض کو ایک بوتل شفاء الکبد کی دیں اور روزانہ ۵ تولہ رات کے وقت پلا دیں۔

۲:۔ صبح دوپہر شام بلین ۵ و سفوف مفرح ملا کر دیں اور ساتھ ہی ایک کیپ سول اکسیر ۵ کا بھی کھلا دیں۔ اگر مریض گھبراہٹ محسوس کرتا ہو تو ایسی صورت میں کشتہ گاؤ دنتی و کشتہ صدف دونوں ملا کر ½ تا ایک ماشہ دیں یا معجون یاقوتی مفرح دیں۔ اگر یرقان کا عارضہ ہو گیا ہو تو صبح ایک خوراک قاطع صفرا (اسد الامراض) ایک ماشہ ہمراہ کچی لسی دیں اور رات کو ایک خوراک رادع صفرا (زاج سفید) بریاں ۴ رتی بھر ہمراہ دودھ دیں رات کو خمیرہ ابریشم یا معجون یاقوتی دیں۔

## نسخہ اکسیر ذات الجنب

اجزاء:۔ تیلیہ مدبر ۱۵ گرام، نوشادر، قلمی شورہ، جوکھار

ہر ایک ۲۵ گرام حب بقدر مٹر تیار کریں۔

مقدار خوراک:۔ ایک عدد ہمراہ پانی جب آرام آجائے دوا بند کر دیں۔

۲:۔ نوشادر ۲ تولہ، قلمی شورہ ۲ تولہ، سہاگہ ۲ تولہ، شیر مدار ۱۰ تولہ میں حل کر کے جلا لیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک:۔ ۲ تا ۳ رتی بھر ہمراہ پانی یا کوئی مناسب شربت سے دیں۔

## نسخہ اکسیر جگر

اجزاء:۔ ریوند چینی، مرچ سیاہ، جوکھار قلمی شورہ، سہاگہ، نوشادر، ہیرا کسیس

گل سرخ، لوٹا بھی تمام ادویہ ہموزن لے کر سفوف بنا دیں۔
مقدار خوراک:۔ ایک تا ۲ ماشہ دن میں ۳ مرتبہ ہمراہ پانی۔
فائدہ:۔ یہ دوا بوجہ تیزابیت وصفرا سے ہونے والی جملہ علامات کے لئے از بس مفید ہے، اگر مریض کو ضعف قلب کا عارضہ ہو یعنی گھبراہٹ پیدا ہوتی ہو، سرعت انزال کا عارضہ ہو ایسی صورت میں کشتہ صدف + کشتہ عقیق + چاندی + کشتہ مرجان ان سب کو آب بکن میں تیار کریں۔
مقدار خوراک:۔ ایک تا ۲ رتی بھر صبح ہمراہ مکھن اور رات ہمراہ بالائی دودھ سے دیں۔ (قبض ہونے کی صورت میں سقمونیہ ۱۰ گرام، سفید زیرا ۲ گرام دونوں نہایت باریک پیس کر کیپ سول بھر لیں۔
مقدار خوراک:۔ ایک عدد رات کو سوتے وقت ہمراہ دودھ شیریں دیں۔

## نسخہ عسر طمث

اجزاء:۔ ریوند چینی، عناب ہر ایک ۵ تولہ، گل کیسو، انجبار، سونف ہر ایک ۲ تولہ، مغز ، پرسیاوشان، صندل سفید، صندل سرخ، مکو دانہ، گل سرخ ہر ایک ایک تولہ بھر، ان ادویہ سے ایک بوتل شربت تیار کریں۔
۲:۔ کھانے کی دوا:۔ ریوند چینی، سونف، شورہ، سہاگہ، سفید زیرہ ہر ایک ۲ تولہ، بوکھار، الائچی خورد ایک ایک تولہ۔
ترکیب:۔ جملہ ادویہ پیس کر تیار کریں۔
مقدار خوراک:۔ ۱/۲ ۱ ماشہ ہمراہ مذکورہ شربت دن میں ۳ مرتبہ دیں۔



# رحم کی خرابی

مستورات کے رحم کی خرابی کی جملہ علامات کیلئے تیر بہدف ادویہ

۱:۔ تخم سن ½۱ کلو، برنجاسف، اہلی، گل کیسو، سونف، اجوائن دیسی مجیٹھ، آسارون، انیسون ہر ایک، ایک کلو بھر، میتھرے ۲ کلو، پنکھڑی کپاس ½ کلو، کل وزن دوا ۱۲ کلو، گڑھ ۱۰ کلو۔

ترکیب:۔ جملہ ادویہ نیم کوفتہ کرکے بمعہ گڑھ ½۱ من پانی میں بھگو دیں، سردیوں میں ۲۱ دن، گرمیوں میں ۱۵ دن، جب خمیر تیار ہو جائے تو ۱۰۰ بوتل عرق کشید کریں۔

مقدار خوراک:۔ ۵ تا ۱۰ بوند بعد از غذا دن میں ۳ مرتبہ دیں۔

۲:۔ شکاعی، بادآورد، برنجاسف، افسنتین، گوکھرو، گل کیسو، چرائیتہ، عشبہ، شاہترہ، منڈی، گل غافث ہر ایک ۲۵۰ گرام تمام ادویہ نیم کوفتہ کرکے ۲۵ کلو پانی، ۵ کلو گڑھ ڈال ڈال کر پندرہ دن مٹکے کا منہ بند کرکے پڑا رہنے دیں، جب خمیر اچھی طرح اٹھ جائے تو ۱۲ کلو عرق کشید کریں۔

نوٹ:۔ مٹکے میں مغز کدو، مغز خیارین، مغز خربوزہ، مغز تربوز ہر ایک ۱۰ تولہ نیم کوفتہ کرکے ڈالیں۔

مقدار خوراک:۔ ۱۰ تا ۱۵ بوند دن میں ۳ مرتبہ

فوائد:۔ عسر طمت، تنگی حیض، سوزش خصیۃ الرحم میں مفید دوا ہے

۳:۔ نیٹرم میور، کالی کارب، پلسٹیلا ہر ایک M 1 یعنی ایک ہزار طاقت میں لیں۔

ترکیب استعمال:۔ صبح نیٹرم میور کی ایک خوراک دیں، دوپہر کالی کارب دیں اور رات کے وقت پلسٹیلا کی خوراک دیں۔ بفضلِ خدا پہلے ہی دن ماہواری جاری ہو جاتی ہے۔ لہذا تین دن تک دیں، ماہواری کھل کر آجائے گی۔ بندش حیض میں مفید ہے۔

۴:۔ سلفر مدر ٹنکچر، سیکیل کار مدر ٹنکچر، پلسٹیلا ۳۰ طاقت یا ۶X

ترکیب استعمال:۔ صبح کے وقت سلفر کے ۲ قطرے دیں، دوپہر کو سیکل کار دیں اور شام کو پلسٹیلا دیں۔

فوائد:۔ ماہواری جاری کرنے اور بندش حیض میں فوری موثر دوا ہے تین دن تک استعمال کریں۔

۵:۔ سٹی سین سیرپ، گل دھاوا، اجوائن دیسی، منقہ، شوہارا، اہل ہر ایک، ایک کلو، ڈوڈی کپاس ایک کلو، مجیٹھ ۲۵۰ گرام، سونڈھ، زیرا سیاہ دار ہلد، ہر ایک ۱۰۰ گرام، ہلیلہ، بلیلہ، آملہ ہر ایک نصف کلو، بنڈال ڈوڈہ ۲۵۰ گرام، مصبر ½ کلو، پوست کیکر ۲ کلو، گڑھ ۲۰ کلو، پانی ۲ من، خمیر اٹھنے پر چھان کر درج ذیل ادویہ ملا دیں۔ ٹنکچر اشوکا ایک پونڈ، الٹرس فیری نوسا مدر ٹنکچر ایک پونڈ، بس تیار ہے۔

۶:۔ حیض آور:۔ شوہارا ۲ عدد نیم کوفتہ، سنامکی ½۱ تولہ، تل سیاہ ½۱ تولہ لے کر دودھ نصف کلو میں ابال کر گڑھ ۵ تولہ بھی شامل کرلیں یہ جوشاندہ پلادیں اگر ماہواری تین ماہ سے رکی ہوئی ہو تو وہ بھی بفضلِ خدا جاری ہو جاتی ہے۔

## ۷:۔ اکسیر عسر طمث

اجزاء:۔ کلونجی ایک تولہ، گڑھ ۳ تولہ یہ دونوں نصف کلو پانی میں اس قدر

ابال لیں کر باقی نصف رہ جائے، چھان کر دیسی گھی ۲ تولہ ملا کر پلا دیں درد سے فوری آرام ہو گا۔

نسخہ ۸ :۔ ریوند خطائی ایک تولہ، چینی ایک تولہ، قلمی شورہ ۴ ماشہ سفوف تیار کر کے اس کی ۴ خوراک بنا دیں ہر خوراک ہمراہ عرق گاؤزبان یا عرقِ گلاب سے دیں

نسخہ ۹ :۔ پیچوٹرین انجکشن کا بدل

یلین ۳ ۱+۱ گولی ہر پانچ منٹ بعد دیں بفضلِ خدا بغیر کسی تکلیف اور رکاوٹ کے بچہ زندہ ہو یا مردہ وہ پیدا ہو جائے گا اور یہ عمل ۲۰ منٹ کے اندر ہو جاتا ہے۔

نسخہ ۱۰ :۔ مگھو ایک عدد جو کہ بالکل سیدھی اور ایک انچ لمبی ہونی چاہیئے اس پر ست مصبر گیلا کر کے اچھی طرح لگا لیں اور قدرے خشک ہونے پر دائی سے رحم میں رکھوا دیں بفضلِ خدا ایک گھنٹہ میں ماہواری چالو ہو کر مردہ بچہ بھی خارج ہو جاتا ہے۔

## نسخہ برائے ہائی بلڈ پریشر و لو بلڈ پریشر

اجزاء :۔ عاقر قرحا ایک چاول باریک شدہ دینے سے ہائی بلڈ پریشر لو ہو جاتا ہے اور اگر اس کے ساتھ نمک ملا کر دیا جائے تو لو بلڈ پریشر ہائی ہو جاتا ہے۔

## نسخہ کھانسی، تیزابیت و صفراوی کے لئے۔

اجزاء :۔ ملٹھی، سہاگہ، سونف، ہلدی، ریوند خطائی برابر وزن لے کر

سفوف تیار کریں۔
خوراک: ½ تا ایک رتی بھر دن میں ۳ مرتبہ۔

**نسخہ کھانسی اطفال** اجزاء:۔ سہاگہ ایک حصہ چینی ۸ حصے،
سفوف تیار کریں۔ دو تین دفعہ چٹائیں۔

## نسخہ سفوفِ حیرت

اجزاء:۔ موصلی سفید انڈیا۔ موصلی سیاہ، ستاور، ثعلب پنجہ، ثعلب مصری، اسگندھ، سلاجیت، دار چینی، الائچی خورد، تخم کونچ، سنڈھ، آرد ماش، تخم اٹینں، سنگھاڑہ، طباشیر، کمرکس، گوند کیکر اصلی، گوند ڈھاک، تخم اور ٹنگن گوکھرو کلاں، بہو پھلی، پستان، بیج بند، تخم تالمکھانا یہ تمام چیزیں برابر وزن لیکر سفوف تیار کریں اور درج ذیل ادویات ثابت صاف کر کے مذکورہ سفوف کا تیسرا حصہ ملالیں یعنی پہلا سفوف ۲ حصے اور درج ذیل ایک حصہ ملالیں۔
اجزاء:۔ نسخہ ثابت: سمندر سوکھ، تخم لاجونتی، تخم بلنگوں۔ اسبغول ثابت، چھلکا اسبغول، تخم خرفہ اس کے بعد تمام ادویہ کے برابر دگنی چینی ملالیں بس تیار ہے۔
خوراک: ایک تولہ صبح ایک تولہ شام ہمراہ دودھ شیریں۔
فوائد:۔ سرعت انزال، جریان، قلت انتشار دور کرتے ہیں ازحد مفید ہے۔

۲:- **نسخہ استسقاء** | اجزاء:- سنڈھ ۵ تولہ، مرچ سیاہ ۲ تولہ، پھٹکڑی سفید ۲ تولہ، نوشادر ۲ تولہ سفوف تیار کریں۔

خوراک:- ۱ ماشہ دن میں ۲ مرتبہ۔

## ۳- ترک افیون گولیاں

اجزاء:- اذراقی مدبّر، شنگرف مدبّر، تیلیہ مدبّر، عاقر قرحا، اجوائن خراسانی، تخم جوز ماثل سفید و سیاہ، ریوند چینی، سنڈھ، مرچ سیاہ ہر ایک ۴۰ گرام

ترکیب تیاری:- تمام ادویہ ۲ کلو دودھ میں پکاویں جب قوام خوب گاڑھا ہو جائے تو گوگل ۵۰۰ گرام کی مدد سے گولیاں بناویں (بقدر نخود)

**نسخہ شوگر** | اجزاء:- مغز بادام ۱۰۰ گرام، سنا مکی ۵۰ گرام، الائچی خورد ۲۵ گرام سفوف بنا دیں

خوراک:- ۲ تا ۳ ماشہ صبح و شام دیں شوگر بفضل خدا دوسرے ہی دن نل ہو جائے گی۔

## امراض جگر کا اکسیری و نیر بہدف نسخہ

اس کے استعمال سے تیزابیت و صفراوی علامات ہمیشہ کے لئے ختم ہو جاتی ہیں۔

اجزاء:- سنڈھ، نوشادر، مرچ سیاہ، سفید زیرہ، میٹھا سوڈا، پوست بندق ہر ایک، ایک کلو، گندھک، ریوند خطائی ہر ایک ½ کلو، ہیرا کیسس ۳ پاؤ (یا کشتہ فولاد) شورہ کبدی ۲۵۰ گرام، ریوند چینی ۲ کلو، نارامیرا ایک تا ½ ۱ کلو۔

طریقہ تیاری:- نصف دوا کی گولیاں بذریعہ ہیرا کیسس ڈال کر تیار کریں یہ سیاہ رنگ کی بنتی ہیں اور نصف وزن کشتہ فولاد ڈال کر تیار کریں۔ یہ سرخ رنگ کی ہوں گی۔ افعال و اثرات برابر ہیں۔

● ان گولیوں کے ساتھ معاون شربت موسم گرما میں اس طرح بنائیں۔

اجزاء:۔ خس، سونٹھ ۔ اجوائن دیسی، گل سرخ ہر ایک ۵۰ گرام، گل گاؤزبان ایک تولہ، چینی ایک کلو، پنزی فولاد ۱۰ گرام،

● موسم سرما کے لئے معاون شربت ٹنکچر سٹیل ۲۰ بوند، ٹنکچر آرسینک ۵ بوند، ٹنکچر نکس وامیکا ۱۲ بوند، پنزی فولاد ۱۰ گرام، چینی ایک کلو۔ جب شربت تیار ہو جائے تو آخر پر پنزی فولاد روح گلاب میں حل کر کے ڈالیں۔

**نسخہ ہاضم** اجزاء:۔ مصبر ایک کلو، سونڈھ ایک کلو، نوشادر ½ کلو، شورہ ½ کلو، گوند کیکر ½ پاؤ، جب بقدر نخود بنا دیں۔ خوراک:۔ ایک تا ۲ گولی دن میں ۳ مرتبہ قبض و ریاح معدہ میں مفید ہے

## نسخہ برائے کثرت پیشاب، کمزوری گردہ و مثانہ اور بول الستری

اجزاء:۔ بلادر، مغز اخروٹ، مغز پستہ، گری، مغز فندق، بہمن سفید، ستاور، مشقاقل مصری، ثعلب مصری، مغز چلغوزہ، کشتہ بیضہ مرغ، سفوف کچلہ مدبر ہر ایک ۲۰ گرام۔

حب بقدر موٹھ و نخود بنا دیں بچوں کو حب موٹھ اور جوانوں کو حب نخود بنا دیں۔

**نسخہ غذی ہاضم جدید** اجزاء:۔ سونڈھ، مرچ سیاہ، مگھ، نوشادر ٹھیکری، گل مداد ہر ایک ۵۰ گرام نمک سیاہ ۱۰۰ گرام سفوف بنا دیں خوراک: ایک تا ۱½ ماشہ دن میں ۳ مرتبہ۔

**حب درمیانہ** اجزاء:۔ اجوائن دیسی، سونڈھ، ریوند خطائی، میٹھا سوڈا، ہر ایک ۲۵۰ گرام، نوشادر ٹھیکری

۱۰ گرام مرچ سیاہ ۱۰ گرام سفوف بناویں۔
خوراک:۔ ایک تا ۲ ماشہ کھانے کے درمیان کھلاویں۔

# مردانہ طاقت کے تیر بہدف نسخہ جات

اجزاء:۔ سیماب، کشتہ سم الفار، زعفران ہر ایک ایک تولہ بھر لے کر آب پان ۱۰ تولہ سے خوب کھرل کریں۔ جب خشک ہو جائے تو بس تیار ہے۔ یہ نمبر 1 دوا ہے۔

۲:۔ اجزاء: جائفل، خراطین مصفی، دار چینی، تل سفید، خولنجان، ہر ایک ایک تولہ بھر۔

طریقہ:۔ تمام ادویہ کا نہایت باریک سفوف تیار کریں بعد ازاں دوا نمبر ۱ سے ایک تولہ لے کر سفوف ہذا میں ڈال کر دوبارہ آب پان ۱۰ تولہ سے کھرل کریں اور بذریعہ مویز منقہ حب بقدر نخود تیار کریں۔

خوراک:۔ ایک گولی دیسی گھی کی چوری کھا کر ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

نسخہ ۲:۔ اجزاء: مالکنگنی، تخم گاجر، عاقر قرحا ہر ایک ۱۴ ماشہ، لونگ زعفران ہر ایک ۷ ماشہ، تخم حرمل ایک تولہ، خشخاش ۶ تولہ، تل سفید ۶ تولہ، دیسی گھی ۵ تولہ، شہد خالص ۵ تولہ، زردی بیضہ مرغ ۵ عدد، تمام ادویہ کو کوٹ کر حب بقدر نخود بناویں۔

خوراک:۔ ایک تا ۲ گولی قبل از وقت ۲ گھنٹے

نسخہ ۳:۔ اجزاء:۔ جند بیدستر ایک تولہ، عاقر قرحا ½ تولہ، کچلا مدبر ۶ رتی۔ کشتہ فولاد ۳۲ رتی بھر۔ سم الفار ۲ رتی بھر حب بقدر مٹر بنائیں۔

نسخہ نمبر۴، اجزاء:- کچلہ مدبر ۱۶ حصے، عاقر قرحا، زعفران، جند بیدستر ہر ایک ۱۰ حصے، کشتہ فولاد ۳۲ حصے، کشتہ سم الفار دو حصے،

جوب بقدر نخود بذریعہ مویز منقہ تیار کریں۔

مقدار خوراک:- ایک گولی رات سوتے وقت ہمراہ دودھ ½ کلو۔

یہ دوا ایسے مریضوں کے لئے مفید ہے جو کہ بلغمی مزاج کے ہوں اور ان کے جراثیم بوجہ کھاری پن ختم ہو گئے ہوں کے لئے مجرب دوا ہے۔

علاوہ ازیں مقوی باہ و مولد خون بھی ہے۔

نسخہ نمبر۵:- یہ نسخہ بھی برائے مردانہ کمزوری و نیم مردہ جراثیم مادہ منویہ کو متحرک اور پیدا کرنے کے لئے کامیاب دوا ہے۔

اجزاء:- زعفران، جاوتری، کشتہ چاندی، افیون ہر ایک ۳ ماشہ، لونگ ۱۲ عدد، کشتہ طلاء نصف ماشہ، کستوری نصف ماشہ، روغن گاؤ ۲۵۰ گرام، نر چڑا ایک عدد،

ترکیب تیاری:- تمام ادویہ کوٹ کر صاف شدہ چڑا میں بند کر کے گھی میں بریاں کریں بعد میں بمعہ چڑا کوٹ کر کل ۲۵ گولیاں تیار کریں۔

مقدار خوراک:- ایک عدد روزانہ۔

(احتیاط) ۲۰ سال کی عمر تک کا مریض ۱۵ گولیاں استعمال کرے اور ۲۵ تا ۴۰ سال عمر تک کا مریض مکمل کورس ۲۵ گولیاں استعمال کرے۔

ترکیب استعمال:- جب عورت حیض کے بعد پاک وصاف ہو جائے تو اس کے دوسرے دن شروع کر کے ہمبستری کریں یقینی حمل ہوگا (انشاء اللہ)

## نسخہ اکسیر سرعت انزال

اجزاء:- مغز جائفل، افیون، کافور، اجوائن خراسانی، ہر ایک

۲ ماشہ، سمندر پھل ۱۲ عدد، جملہ ادویہ کوٹ کر حب بقدر نخود بنا دیں۔
مقدار خوراک:۔ ۱+۱ صبح و شام بعد از غذا ہمراہ دودھ ½ کلو سے

**نسخہ امساکی تیر بہدف** ۱:۔ اجزاء:۔ تخم حرمل، عاقر قرحا، جائفل، تینوں ادویہ برابر وزن لے کر سفوف بنا دیں۔
مقدار خوراک:۔ ۲ تا ۳ چاول بعد از غذا ہمراہ دودھ۔
نسخہ ۲:۔ اجزاء:۔ جائفل، افیون، کافور، لوبان، جملہ ادویہ ہموزن لے کر سفوف بنا دیں۔ بعد میں درمیانہ سائز کیپ سول بھر لیں۔
مقدار خوراک:۔ ایک عدد ہمراہ دودھ شیریں۔

**نسخہ اکسیر شباب** اجزاء:۔ ست سلاجیت، کشتہ فولاد، بجلہ مدبر ہر ایک ۲۰ گرام، شنگرف مدبر، کشتہ چاندی، سم الفار والا۔ ہر ایک ۵ گرام، عاقر قرحا، لونگ، جائفل، جوتری، مرچ سیاہ، مگھ، بیر بہوٹی ہر ایک ۱۰ گرام، عنبر اشہب ایک گرام حب بقدر نخود بنائیں۔
مقدار خوراک:۔ ایک گولی بعد از غذا، غذا مرغن یا دیسی گھی کی چوری کھلائیں۔

**نسخہ طلاء خاص تیر بہدف** اجزاء:۔ روغن سانڈہ ½ تا ۲ تولہ، بیر بہوٹی، خراطین گندھک، سیماب ہر ایک ۴ ماشہ، سم الفار ۲ ماشہ بطور لیپ لگا دیں۔
جب انتشار ہو جائے تو ایک گھنٹہ بعد مشغول ہو جائیں۔

**نسخہ کشتہ طلاء** اجزاء:۔ برادہ طلاء ۳ ماشہ میں سیماب ایک ماشہ، سم الفار ایک ماشہ تینوں آب

گھیکوار میں کھرل کر کے خشک ہونے پر دو تین کلو اپلوں کی آگ دیں
اس طرح دس آگ پوری کریں۔
مقدار خوراک:۔ نصف چاول ہمراہ مکھن یا بالائی بعد از غذا

## پیشاب کا قطرہ نکل جانا یا بار بار پیشاب کا آنا وغیرہ

اجزاء:۔ دار چینی کا سفوف ایک ماشہ کھلائیں۔ اس کے بعد
مغز بندق، کبوت، زنجبیل برابر وزن پیس کر ۱½ ماشہ تین مرتبہ کھا دیں
فوائد: وقت خاص پر ڈھیلا پن ہو جانا کے خاتمہ کیلئے از حد مفید و مجرب ہے

## نسخہ برائے سرعت انزال، قلت انتشار اور پیٹ درد، پیچش وغیرہ شکر ہنی میں مفید ہے

اجزاء:۔ کرکس، پھل سملو برابر وزن سفوف بنا دیں۔
مقدار خوراک: ۲ تا ۳ ماشہ ہمراہ دودھ، کچی لسی،

**نسخہ لقوہ** حب الملوک ۱۲۱ دانہ لے کر ۲۵۰ گرام روغن تل میں ایک ایک ڈال کر جلائیں۔ بعد میں چھان کر رکھ لیں بس تیار ہے۔ جس طرف کا لقوئی ہو اسی طرف کی کنپٹی پر ذرا سا لگائیں بفضلِ خدا فوری فائدہ ہوگا۔

## پیٹ کے ہمہ قسم کے کیڑے ختم کرنیکا مجرب نسخہ

اجزاء: سیماب ۲۵ گرام، قلعی ۵۰ گرام، املی ۲۵ گرام، کوزہ مصری ۱۰۰ گرام،
سفوف تیار کریں۔
ترکیب استعمال:۔ دوا کھلانے سے ایک گھنٹہ قبل گری ۲ تا ۴

تولہ گڑ ملا کر کھلا دیں۔ تقریباً ایک ہفتہ تک کھلا دیں۔ دوا بمقدار ۲ تا ۴ رتی بھر دہی میں ملا کر دیں۔ اور آٹھ دن تک کھلا دیں۔ روزانہ دوا کھلانے سے قبل گری اور گڑ کھلائیں۔ بفضلِ خدا ہمہ قسم کے کیڑے نیست و نابود ہو جائیں گے۔

**نسخہ آتشک**:۔ مریض اپنے ذاتی قارورہ سے زخم اور آلہ تناسل روزانہ دھو ڈالے مرض ختم ہو جائے گا۔

# علاج جراحت

بدن کے ہر قسم کے پھوڑے و پھنسیاں، خارش، اچانک حادثہ سے ہڈی کا ٹوٹ جانا، موچ نکل جانا، ڈاکٹری پلستر کی وجہ سے نسوں اور پٹھوں میں کھچاؤ پیدا ہونے سے اعضاء کا نہ مڑنا یا حرکت کرنے میں تکلیف ہونا، علاج اور احتیاطی تدابیر

جب ابتدائی صورت میں بدن کے کسی حصہ پر دنبل یا پھوڑا نکل رہا ہو تو سب سے پہلے ایکونائیٹ مدر ٹنکچر ۳۰ طاقت میں تین خوراک دیں۔ اس سے ایک دو دن میں آرام آجاتا ہے اگر ایکونائیٹ کھلانے سے خاطر خواہ فائدہ نہ ہو رہا ہو تو پھر بیلاڈونا ۲۰۰ کی دن میں تین خوراک دیں، تین دن تک متواتر دیں، اس طرح یقینی آرام ہوگا۔ اگر اس دوا سے پھوڑا ختم نہ ہو بلکہ بڑھنے لگے تو ایسی صورت میں ہیپر سلف ۲۰۰ اور سلفر ۲۰۰ کی ایک ایک خوراک صبح و شام دیں۔ ان شاء اللہ آرام ہوگا۔ یہ دوا تین چار دن کھلاویں۔ بعض دفعہ زہریلا قسم کا پھوڑا یا زخم مندرجہ بالا ادویہ کے استعمال کے باوجود درست نہ ہو رہا ہو تو ایسی صورت میں یہ مرکب دیں۔

سیلیشیا، کلکیریا سلف، کالی فاس (یا پائیروجینیم) ہر ایک ۳۰ طاقت میں برابر مقدار ملا کر رکھ لیں بس تیار ہے، مقدار خوراک ۴ تا ۵ بوند دن میں ۴ مرتبہ دیں، آٹھ دن کے مسلسل استعمال سے جب پھوڑا پھٹ

جائے اور زہریلا مواد نکل جائے تو پھر ان ادویہ کا مرکب ۲۰۰ میں تیار کرکے دیں۔ اس سے پیپ بننے کا عمل رک جاتا ہے اور پیپ ختم ہوکر زخم بالکل درست ہو جاتا ہے، اسی مقصد کے لئے ایک اور بھی نسخہ حاضر خدمت ہے اس سے ہر قسم کے زخم کی پیپ مکمل طور پر ختم ہو جاتی ہے اور زخم بھی درست ہو جاتا ہے نسخہ یہ ہے،

ہیپر سلف، پائیروجینیم، سیلیشیا ہر ایک دوا 1-M، کلکیریا سلف ۲۰۰، نیوموکوکس ۲۰۰، تمام ادویہ برابر وزن لیکر ملالیں، تیار ہے،

کسی بھی اپریشن کے بعد زخموں کو درست و خشک کرنے اور درد روکنے کے لئے ادویہ، اگر صرف زخم درست و خشک کرنا درکار ہو تو گریفائیٹس ۲۰۰ کی دن میں ۴ خوراک اور چار دن متواتر دیں، اس کے بعد بھی یہی دوا 1-M میں دیں،

دانت نکلوانے کے بعد یا آپریشن کے بعد شدید درد ہوتا ہو تو یہ دوا دیں۔ ہائی پریکم ہکلا وا، آرنیکا ہر ایک ۳۰ یا ۲۰۰ میں برابر وزن لے کر ملالیں بس تیار ہے، مقدار خوراک ۴ بوند دن میں ۴ مرتبہ بفضل خدا پہلے ہی دن فائدہ محسوس ہوتا ہے،

پرانے زخموں سے خون بہنا، اگر معمولی بے احتیاطی سے پرانے زخموں سے خون بہنے لگتا ہو تو ایسے مریض کو لیکسس ۲۰۰ کی صرف دو خوراک کافی رہتی ہیں۔

## پرانی چوٹوں کا درد دوبارہ شروع ہو جائے،

علاج:۔ نسخہ:۔ آرنیکا، رسٹاکس، روٹا، بیلس، سمفائیٹم، تمام

ادویہ ۲۰۰ میں برابر وزن ملائیں۔

مقدار خوراک:۔ ۴ بوند پانی میں ملا کر صبح و شام دیں۔ اگر تازہ حالت موچ آنے یا ہڈی کے ٹوٹ جانے اور جوڑ کے اتر نے سے شدید درد ہو رہا ہو، ساتھ ہی اعصابی کمزوری سے نیند نہ آتی ہو تو پھر سیکلٹا یلو نیر یا x ۳ کی دن میں ۴ خوراک دیں۔

نسخہ نمبر ۲:۔ ہمہ قسم کی چوٹ، زخم اور ہڈی کا ٹوٹ جانا کے لئے کامیاب اور مجرب علاج،

آرنیکا، لیڈم پال، ہائی پر یکم، سمفائیٹم تمام ادویہ ۳۰ میں برابر وزن ملائیں، مقدار خوراک:۔ ۴ بوند دن میں ۴ مرتبہ یہ مرکب ATS کا کام بھی کرتا ہے،

نسخہ نمبر ۳:۔ اچانک حادثہ میں ہڈی کا ٹوٹ جانا شدید درد ہونا ہڈی ٹکڑے ٹکڑے ہو جانا، ان علامات کا کامیاب علاج تازہ حالت میں پہلے آرنیکا ۲۰۰ کی ایک خوراک ہر ۵ منٹ کے بعد دیتے جائیں جب درد پر کنٹرول ہو جائے تو ٹوٹی ہوئی ہڈی کو اصل حالت پر لانے کے لئے (تاکہ ٹکڑے آپس میں پیوست ہو جائیں دوا لیڈم پال ۳۰ کی ایک خوراک ہر ۵ تا ۱۰ منٹ کے بعد دیں، یہ عمل تین دن تک جاری رکھیں۔ اس کے بعد لیڈم پال ۲۰۰ کی ۸ تا ۱۰ خوراک روزانہ اور تین دن تک دیں۔ ساتھ ہی خوراک فلورک ایسڈ ۳۰ کی ۳ خوراک وقفہ سے روزانہ دیں تاکہ دوران خون کسی شریان یا ورید میں رکنے نہ پائے اور نہ ہی بدن میں کسی قسم کا کھچاؤ پیدا ہو۔ آخر پر یہ مرکب رسٹاکس، لیڈم، آرنیکا، سمفائیٹم ہر ایک ۳۰ میں برابر وزن ملا کر دن

میں تین خوراک روزانہ اور ۱۵ دن تک دیں، اس کے بعد ہی مرکب ۲۰۰ میں دن میں تین خوراک آٹھ دن تک دیں۔ اللہ کے فضل سے اس طریقہ علاج سے ٹوٹی ہوئی ہڈی اپنی اصل جگہ پر بیٹھ جاتی ہے ذرا بھر فرق محسوس نہیں ہوتا، ہڈی میں راڈ ڈلنے کی ضرورت محسوس نہیں ہوتی۔ اگر ٹوٹی ہوئی ہڈی پر ڈاکٹر نے پلستر لگا دیا ہو اور پلستر کھلنے کے بعد وہ عضو آسانی سے نہیں مڑ سکتا گویا اس کے پٹھوں میں کھنچاؤ پیدا ہو جاتا ہے جو کافی عرصہ کے بعد درست ہوتا ہے لہذا اسے جلد درست کرنے کے لئے فلورک ایسڈ ۳۰ کی دن میں ۴ خوراک روزانہ دیں۔ اس کے استعمال سے ہفتہ عشرہ میں پٹھوں کا کھچاؤ دور ہو جاتا ہے۔

نسخہ نمبر ۱:۔ اکسیری مالش، کسی بھی قسم کی چوٹ سے شدید درد ہو رہا ہو یا ہڈی ٹوٹ گئی ہو، موچ نکل گئی ہو ایسی صورت میں مقام ماؤف پر لگا کر اوپر روئی باندھ دیں۔ اگر موسم سردی کا ہو تو اوپر ریت گرم ٹکور کریں نسخہ حسب ذیل ہے۔

روغن کنجد (سفید تلوں کا تیل) ایک کلو، سفید پھٹکڑی ۲۵۰ گرام، رتن جوت ۱۲۵ گرام موم سفید حسب ضرورت،

ترکیب تیاری:۔ روغن کنجد کسی لوہے کی کڑاہی میں ڈال کر ساتھ ہی پھٹکڑی باریک شدہ شامل کر کے نیچے آگ جلائیں۔ اس کے بعد باریک شدہ رتن جوت ڈال کر اچھی طرح جلائیں قدرے ٹھنڈا ہونے پر چھان لیں اس کے بعد چھانے ہوئے تیل میں سفید موم اس قدر ڈال کر گرم کریں کہ ٹھنڈا ہونے پر گاڑھی سی مرہم بن جائے بس تیار ہے، نوٹ:۔ نیچے والا پھوگ (تلچھٹ) باریک کر لیں پھر حسب ضرورت

ویزلین ملا کر مرہم بنالیں یہ تر قسم کے زخموں پر لگا دیں ۔

## نسخہ اکسیری روغن ۲

جدوار خطائی ۱۵ گرام ، رتن جوت ۲۰ گرام دونوں نیم کوفتہ کر کے رات کو ۵ تولہ پانی میں بھگو دیں ، صبح یہ مرکب روغن سرسوں ایک پاؤ میں ڈال کر آگ پر گرم کریں جب یہ اچھی طرح جل جائیں تو کڑاہی نیچے اتار کر ٹھنڈا ہونے پر نتھار لیں ،

فوائد ۔ بدن کی ہر قسم کی تازہ چوٹ کا درد بند کرنے اور خون روکنے کے لئے تیر بہدف ہے ۔

## نسخہ ۳ مرہم عجوبہ

جب چوٹ کی وجہ سے یا کسی تیز آلہ سے بدن کا کوئی حصہ کٹ گیا ہو جس میں شدید درد ہونے کے ساتھ خون بھی بہہ رہا ہو یا بدن کی کوئی رگ یا شریان وغیرہ کٹ گئی ہو خون کا فوارہ نکل رہا ہو ، ان تمام صورتوں میں اللہ کے فضل سے مرہم لگاتے ہی خون بند اور درد بھی رک جاتا ہے ، مرہم پلستر کی طرح چمٹ جاتی ہے ۔ جب تک زخم درست نہ ہو جائے اترتی نہیں نا ہی دوبارہ لگانی پڑتی ہے ، نسخہ یہ ہے ،

روغن لونگ ۲½ تولہ ، دم الاخوائن ۵۰ گرام ، سپرٹ رکٹی فائیڈ ۲ اونس ، ترکیب تیاری :- دم الاخوائن باریک پیس لیں ، بعد ازاں تینوں چیزیں کسی کھلے منہ والی شیشی میں ڈال کر اچھی طرح ملا کر شیشی کا منہ بند کر دیں ، چار یا پانچ دن کے بعد نہایت لیسدار مرہم بن جائے گی بوقت ضرورت کام میں لا دیں ۔

نسخہ نمبر۴:- ہر قسم کے تازہ زخم کا خون بند کرنے، درد روکنے اور زخم مندمل کرنے کے لئے صرف ایک ہی دفعہ لگانے سے دوا اس وقت تک نہیں اترتی جب تک وہ درست نہ ہو جائے، لگانے کا طریقہ یہ ہے، کسی بھی صاف ستھرے کپڑے کا ٹکڑا زخم کے مطابق گولائی میں کاٹ کر پانی سے گیلا کر کے نچوڑ لیں پھر یہ پوڈر لگا کر مقام ماؤف پر چسپاں کر دیں، نہایت کامیاب دوا ہے۔

اجزاء:- سلفاڈایازین، سپیٹران، انجکشن پنسلین کا پاؤڈر، سیکٹران پاؤڈر، یہ چاروں ادویہ برابر وزن لے کر اچھی طرح ملا لیں بس تیار ہے۔

نسخہ نمبر۵:- قانونِ مفرد اعضاء کا اکسیری روغن ملے،
(افعال واثرات اعصابی غدی یا اعصابی عضلاتی)

اجزاء:- کسٹرائیل ۲۵۰ گرام، میٹھا تیلیہ ۲ گرام، ست پودینہ ست اجوائن۔ کافور ہر ایک ۲۰ گرام، روغن تارپین ایک اونس، کاربالک ایسڈ ۵۰ گرام،

ترکیب تیاری:- میٹھا تیلیہ نیم کوفتہ کر کے روغن کسٹرائیل میں جلا کر چھان لیں۔ دیگر تمام ادویہ کسی شیشی میں ڈال کر منہ بند کر کے دھوپ میں رکھ دیں جب یہ حل ہو جائیں تو چھانے ہوئے تیل میں ملا لیں۔ بس تیار ہے۔

فوائد:- تمام سوداوی وصفراوی امراض، دردوں کے لئے از حد مفید ہے جلے ہوئے مقام پر لگاتے ہی ٹھنڈک پڑ جاتی ہے۔

# بیان جلدی امراض اور ان کا علاج

## پھوڑے پھنسیاں

اگر پھنسیاں جزوی طور پر پک جائیں تو دوا آرنیکا ۳۰ دن میں ۴ دفعہ دیں یا ہیپر سلف ۲۰۰ کی دن میں ۳ خوراک دیں اس سے پھوڑے پھنسیاں خسرہ، لاکڑا کاکڑا اور خارش سب درست ہو جاتے ہیں۔ اگر پھنسیاں پک کر بہہ رہی ہوں تو پھر کلکیریا سلف ۳۰ یا ۲۰۰ دیں، اگر پتلی پیپ بہہ رہی ہو تو ایسی صورت میں دوا سیلیشیا ۳۰، ۲۰۰ یا 1M میں حسب موقع محل دیں،

علاج خارش:۔ بدن پر خشک خارش ہو تو سلفر ۲۰۰ صبح و شام دیں۔ اگر پھنسیاں نکل رہی ہوں اور ان کی وجہ سے خارش تنگ کرتی ہو تو پہلے ایک خوراک سفلینیم CM 1 کی دیں۔ اس کے بعد ہیپر سلف ۳۰ کی دن میں ۴ خوراک روزانہ دیں آخر پر ایک خوراک 1M کی دے دیں،

قانون مفرد اعضاء کے مطابق غدی تحریک سے پیدا ہونے والی خاص کر غدی اعصابی علامات کا علاج اس ضمن میں علامت سورائسیس ہو (ترچنبل) کسی عورت یا مرد کے سر میں باریک پھنسیاں ہوں، لیسدار مادہ خارج ہوتا ہو ساتھ خارش بھی ہوتی ہو بال جھڑ جاتے ہوں یا لیسدار مادہ بدن کے کسی بھی حصہ سے نکلتا ہو علامت

خواہ کچھ بھی ہو، سورائسس ہونے کی صورت میں پہلے مادہ خارج کرنے کے لئے گریفائیٹس CM1 کی ایک خوراک دیں، ۱۰ دن کے بعد دوبارہ ایک خوراک دیں۔ ٹھیک ۲۱ دن کے بعد مادہ کا اخراج ہو کر سورائسس سے نجات مل جاتی ہے۔ اس کے علاوہ ایک نسخہ یہ بھی ہے مقام ماؤف پر لگانے کی مرہم، ڈیلٹا کارٹل - ارگوبی، سپٹران - ارگوبی، پٹرولیم ۳۰ کے ۲۰ قطرے، تھوجا ۲۰۰ کے ۵ قطرے ویزلین کی ایک ڈبیہ میں باریک پیس کر اچھی طرح ملالیں۔

کھانے کی دوا:۔ پٹرولیم ۳۰ کی دن میں ۳ خوراک دیں اور تھوجا ۲۰۰ کی ا صبح ا شام خوراک دیں۔

جہاں تک سر کے بالوں میں رطوبتی پھنسیاں ہونا، ان سے لیسدار مادہ کا اخراج بالوں کا جڑ کر کھیپ سی بن جانا، خاص کر مستورات کے لئے بڑا عذاب بن جاتا ہے، ایسی صورت میں مزیریم ۳۰ کی دن میں ۳ تا ۴ خوراک روزانہ دیں۔ آٹھ دن کے بعد یہی دوا ۲۰۰ میں آٹھ دن کھلاویں تیسرے ہفتے یہی دوا 1M یا CM 1 کی ایک خوراک روزانہ دیں ان شاء اللہ مکمل نجات نصیب ہو گی۔

اب قانون مفرد اعضاء کا بھی ایک تیر بہدف نسخہ حاضر خدمت ہے جو کہ مستورات کے لئے کامیاب دوا ہے، قلمی شورہ، دہی، گیرو گندھک آنولہ سار ہر ایک ۵۰ گرام، سیماب ۵ گرام۔

ترکیب:۔ پہلے پارہ و گندھک کی کجلی تیار کریں پھر شورہ کھرل کریں، آخر پر گیرو باریک پیس کر اچھی طرح ملالیں، بس تیار ہے۔

ترکیب استعمال:۔ سر کو اچھی طرح دھو کر بالوں کی جڑوں میں بطور

پوڈر چھڑک دیں۔ دوا پہلے دن معمولی چبھتی ہے مگر بفضل خدا پہلے ہی دن آرام آجاتا ہے اور اندرونی طور پر یہ دوا ایک ماشہ صبح و شام بعد از غذا کھلا دیں۔ معمول مطب ہے۔

نسخہ اکسیر خارش :۔ مرکیورس سال ۳۰۔ آرنیکا ۳۰ دونوں برابر وزن ملالیں۔ مقدار خوراک ۴ بوند دن میں ۳ مرتبہ، فوائد یہ ایسی خارش میں مفید ہے جب سفید منہ والی پھنسیاں اوپر سے سفید نیچے سے سرخ ہوں۔

ایضاً :۔ اگر خارش گرمی سے یا کپڑا اوڑھ کر سونے سے بڑھتی ہو تو ایسے مریض کو پہلی خوراک سلفر ۲۰۰ کی دیں۔ اگر خارش نہاتے ٹھنڈی ہوا لگنے، سردی سے بڑھتی ہو تو ایسے مریض کو پہلی خوراک آرسینکم ۲۰۰ کی دیں، درج ذیل مرکب دوا، مندرجہ بالا ہر دو صورت میں تین خوراک دیں۔

نسخہ مرکب یہ ہے :۔ فیرم فاس۔ کالی میور، کالی فاس، کالی سلف نیٹرم میور، نیٹرم سلف ہر ایک ۶x میں برابر وزن لے کر ملالیں۔ بس تیار ہے۔ مقدار خوراک :۔ ۱ ماشہ دن میں ۳ مرتبہ دیں۔ گاہ خشک خارش میں آرسینکم ۳۰ اور نیٹرم میور ۳۰ کی باری باری دو خوراک دینے سے نجات مل جاتی ہے۔

علاج چنبل :۔ مرکیورس سال، آرسینکم البم، گریفائیٹس، ہر ایک ۳۰ میں برابر وزن ملالیں، مقدار خوراک :۔ ۴ تا ۸ بوند دن میں ۳ مرتبہ دیں۔ اس کے ساتھ ہی درج ذیل ادویہ کی باری باری ایک خوراک روزانہ دیں، بیسی لینیم، آرسینکم البم، سورائینیم ہر ایک ۲۰۰ میں دیں،

بالخورہ کے لئے سورائینم ۲۰۰ بہت مفید دوا ہے، ہفتہ عشرہ میں مرض کافور ہو جاتی ہے۔ اگر خارش کرتے وقت پھنسوں سے لیسدار مادہ نکلے تو گریفائیٹس ۳۰ از حد مفید دوا ہے۔

سردیوں کی خشک خارش میں جس سے انگلیوں کی پوریں پھٹ جائیں۔ پیٹرولیم ۳۰ کامیاب دوا ہے۔

اگر چہرہ، جلد و منہ پر موٹے موٹے چھلکے بن جائیں ان میں شدید خارش ہوتی ہو ایک جگہ کھجلانے سے دوسری جگہ کھجلانے کی ضرورت محسوس ہوتی ہو تو سٹافی سیگریا ۳۰ مفید ترین دوا ہے۔

اگر جسم پر خشک خارش ہو، خاص کر بالوں کی جڑوں اور جوڑوں میں ہوتی ہو تو نیٹرم میور ۳۰ دیں۔

اگر چھپاکی نکلنے سے خارش و جلن ہوتی ہو تو نیٹرم میور ۳۰ کامیاب دوا ہے۔

اگر حجام کے استرے سے کوئی تکلیف ہو جائے تو تھوجا ۳۰ استعمال میں لادیں۔

# امراض کان اور اُن کا علاج

**کان درد اور کان جھنا:۔** بیلاڈونا Q، پلنٹیگو Q، مولین آئیل، کاربالک ایسڈ، گلیسرین، تمام ادویہ برابر وزن ملالیں، کان اچھی طرح صاف کر کے تین چار قطرے صبح و شام ڈالیں۔

کان درد، کان بہنا اور بہرہ پن :۔ مولین آئیل، وربا سکم Q، بادام روغن برابر وزن ملالیں۔ بوقت ضرورت دن میں ۳ مرتبہ نیم گرم کرکے ڈالیں بہت عمدہ دوا ہے۔

بہرہ پن :۔ اگر یہ علامت گلے کی خرابی سے ہو تو برائٹا کارب ۳۰ یا ۲۰۰ کی دن میں تین خوراک دیں۔ اگر کان میں ڈاٹ لگا ہوا محسوس ہو تو آنا کارڈیم ۲۰۰ دیں۔ یہ 1M میں بھی دے سکتے ہیں۔ علاوہ ازیں کان کھولنے کے لئے مائیسر یٹیکا بھی بہت عمدہ دوا ہے یہ دوا کھانے سے کان کھل جاتے ہیں۔ اگر کان میں پھوڑا پھنسی کی وجہ سے درد ہوتا ہو یا بہرہ پن ہو گیا ہو تو ایسی صورت میں ہیپر سلف ۲۰۰، اور کالی میور ۶x ملا کر دینا از حد کامیاب علاج ہے، کنجران کی خارش کے لئے مزیریم عمدہ دوا ہے۔

## بدن کا جل جانا اور اس کا کامیاب علاج

(۱) برنال مرہم :۔ کنتھرس Q ۲۰ بونڈ، آرٹیکا یورینس Q ۳۰ بونڈ ایکینشیا Q ۳۰ بونڈ یہ تمام ادویہ ویزلین دو اونس میں ملالیں بس تیار ہے اس کے لگاتے ہی ٹھنڈک پڑ جاتی ہے اور زخم بھی بہت جلد مندمل ہو جاتا ہے۔

نمبر ۲ :۔ کنتھرس، کاسٹیکم، آرٹیکا یورینس، آرسینکم البم، تمام ادویہ ۳۰ میں برابر وزن ملالیں یہ مرکب کھانے کو بھی دیا جاسکتا ہے بطور مرہم ویزلین میں ملا کر لگا دیں اگر مریض کو جلن کے ساتھ بے چینی بہت ہو تو پھر آرسینکم ۳۰ دن میں تین خوراک دیں۔

# مختلف علامات اور اُن کا علاج

مجرد نامردی کے لئے کونیم 1M کی تین خوراک روزانہ دیں، کنجرانی کی خارش کے لئے دوا مزیریم بہت مفید ہے حسب موقع ۳۰ یا ۲۰۰ میں دیں۔

ناخن کا زخم :۔ اگر کسی مریض کے ناخن گوشت میں دھنس گئے ہوں۔ ان میں پیپ پڑنے سے شدید درد بھی ہوتا ہو ایسی حالت میں دوا میگنیشس اسٹراس 1M کی ایک خوراک روزانہ دیں مقام ماؤف پر ہائیڈراسٹس Q لگا دیں۔ ایک ہفتہ کے مسلسل استعمال سے قطعی نجات مل جاتی ہے۔

۲ :۔ ناخن کے خراب ہونے کی دوسری صورت یہ ہے کہ کبھی ناخن پک جاتے ہیں جن میں پیپ پڑنے سے شدید درد ہوتا ہے ایسی حالت میں دوا سلیشیا X 12 کی مرہم لگا دیں۔ کھانے کے لئے سلیشیا 1M کی ایک خوراک روزانہ آٹھ دن دیں۔

علامات :۔ سردی سے ہاتھوں کا پھٹ جانا۔ اگر سردیوں میں کسی مریض کے ہاتھ پاؤں پھٹ جاتے ہوں اسے سورائینیم ۲۰ یا 1M کی ایک خوراک روزانہ دیں اور پٹرولیم ۳۰ کی ۳ خوراک روزانہ دیں آٹھ دس دن میں آرام آجاتا ہے۔

سفر میں اُلٹیاں آنا :۔ مرکب برائی اونیا ۳۰ ہنکس وامیکا ۳۰ پٹرولیم ۲۰۰ برابر وزن ملالیں، شوگر آف ملک میں ملا کر رکھ لیں۔ بس

دوران سفر اس کی ایک خوراک کافی ہے۔

علامت تشنج:۔ مرکب/ ایکونائیٹ، بیلاڈونا، نکس وامیکا ہر ایک ۳۰ میں برابر وزن ملالیں،

مقدار خوراک:۔ ۴ بوند ہر پندرہ منٹ بعد جب کنٹرول ہوجائے تو دوا کا وقفہ بڑھا دیں۔

علامت اینٹھن یا کڑل پڑنا:۔ اگر ہاتھ کی انگلیاں اندر کی طرف مڑجائیں یا بدن کا کوئی حصہ سردی خشکی سے سکڑ رہا ہو۔ جیسے ہیضہ میں بھی کڑل پڑنے لگتے ہیں ایسی صورت میں دوا کیوپرم میٹ ۳۰ بہت عمدہ دوا ہے یا وراٹیرم البم ۳۰ دیں کامیاب علاج ہے۔ بعض دفعہ اعضاء بدن بجائے اندر سکڑنے کے باہر کو پھیل جاتے ہیں ایسی صورت میں دوا گلونائن ۳۰ اور سکیل کار ۳۰ دونوں ملا کر دیں بہت عمدہ علاج ہے۔

# سر کے امراض اور اُن کا علاج

نسخہ ۱:۔ بالوں کا گرنا:۔ اگر جوانی میں کسی وجہ سے سر کے بال گر گئے ہوں تو سفلینیم M ۱ کی ایک خوراک ہر ہفتہ دیں مزید کھانے کے لئے پکرک ایسڈ + پیٹرولیم دونوں ۲۰۰ میں برابر وزن ملا کر دن میں ۳ خوراک دیں۔

نسخہ ۲:۔ بالوں کے گچھے اترنا:۔ اس کے لئے فاسفورس ۳۰ کی تین خوراک روزانہ ۱۵ دن تک دیں۔

نسخہ ۳: بالچر سے گنجا پن :۔ اگر بالچر سے گنجا پن ہو گیا ہو یا کسی دیگر بیماری سے قبل از وقت گنجا پن پیدا ہو گیا ہو تو درج ذیل مرکب دیں، ایسڈ ہائیڈروکلور، کلکیریا فاس، سیپیا، جبرنڈی، تمام ادویہ ۳۰ میں لے کر برابر وزن ملالیں ۔

مقدار خوراک :۔ ۴ بوند دن میں ۳ مرتبہ دیں۔ اس کے استعمال سے بال پہلے بھورے ہونے لگتے ہیں اس کے بعد سیاہ ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔ عرصہ چار ہیں بالکل سیاہ ہو جاتے ہیں۔ بال بھی مکمل اُگ آتے ہیں نیز اس کے ساتھ یہ ہیئر ٹانک روغن چھ ماہ تک لگانا ضروری ہے اس سے تازندگی بال سیاہ رہتے ہیں۔

بالوں کے جملہ امراض و علامات :۔ مثلاً خشکی، سکری، بال گرنا کے لئے بہت مؤثر دوا ہے، دماغ کو تروتازگی بخش کر روح کو لطافت سے سرشار کرتا ہے، نسخہ یہ ہے، روغن بلادر ایک تولہ سوریلیا کور۔ جبرنڈی، ہائیڈروکوٹائل، سلفر، کاربالک ایسڈ تمام ادویہ Q میں ۱۰ ملی لیٹر لے کر ملالیں بعد میں روغن زیتون یا روغن سرسوں ایک کلو میں اچھی طرح ملالیں، روزانہ یا ہر دوسرے دن سر پر لگائیں ۔

نسخہ مقوی دماغ :۔ ایسڈ فاس Q ۲۰ بوند، الفلفا Q ۱۰ بوند کالی فاس 3x ۱۰ بوند، نکس وامیکا Q ۵ بوند سب ملالیں، مقدار خوراک :۔ ۴ بوند دن میں ۳ مرتبہ دیں ۔

نسخہ جوڑوں کا درد :۔ رسٹاکس، برائی اونیا، ڈلکامارا، ایکونائیٹ ہر ایک 3x لے کر برابر وزن ملالیں، مقدار خوراک ۱۔

۵ بوند ہر چھ گھنٹے کے بعد دیں۔

نسخہ دردنقرس:۔ آرنیکا، رسٹاکس، کیلنڈولا، ہائی پریکم
تمام ادویہ x 3 میں برابر وزن ملاکر دیں۔
مقدار خوراک:۔ ۴ بوند دن میں ۳ تا ۴ مرتبہ دیں۔

نسخہ خسرہ:۔ خسرہ باہر نکالنے، ختم کرنے اور دوروں سے نجات دلانے کے لئے دوا کاربو میٹ یا زنکم میٹ ۳۰ میں دیں

# موسمی علامات

## مثلاً نزلہ وزکام، ٹانسلز، کھانسی کیلئے بہترین نسخہ جات

نمبر ۱:۔ برائیٹا کارب، فائیٹولیکا، نیٹرم سلف، رسٹاکس، یوفریشیا، ہر ایک ۳۰ طاقت میں لے کر برابر وزن ملالیں بس تیار ہے۔ مقدار خوراک: ۴ بوند پانی میں ملاکر دن میں ۳ مرتبہ دیں۔

فوائد:۔ اس کے استعمال سے کھانسی، نزلہ وزکام، بخار اور خرابی گلہ بوجہ ٹانسلز جب مریض بات نہ کر سکتا ہو کے لئے فوری مؤثر دوا ہے،

نمبر ۲:۔ بچوں کو مٹی، کوئلہ یا چاک کھانے کی عادت دور کرنے کے لئے مجرب دوا۔

ایتھوزا، ایلومینا، کلکیریا کارب ہر ایک دوا ۳۰ طاقت میں برابر وزن ملالیں۔ اگر اس میں کلکیریا فاس x ۲ ملالی جائے تو نتائج

بہت عمدہ ملتے ہیں۔

۳:۔ علامت قولنج اور اس کا کامیاب علاج

جب پیٹ میں شدید قبض اور سُدے پڑ جانے کی وجہ سے ناف کے ارد گرد درد بہت ہو رہا ہو، ہوا خارج نہ ہو رہی ہو ایسی صورت میں یہ مرکب دیں۔

کالوسنتھ، برائی اونیا، ورائٹرم البم، ڈائی سکوریا۔ میگ فاس ہر ایک ۳۰ طاقت میں برابر وزن ملا لیں، مقدار خوراک:۔ ۴ بوند ہر پانچ تا دس منٹ کے بعد دیتے جائیں درد رُک جائے گا۔

اگر سدے پڑنے سے پیٹ میں ڈاٹ لگ گیا ہو اور ہوا خارج بالکل نہ ہو رہی ہو ایسی صورت میں پلمبم ۲۰۰ اور آنا کارڈیم ۲۰۰ برائی اونیا کے ۳ باری باری ہر پانچ منٹ کے بعد دیں، ان شاء اللہ سدہ بھی خارج ہو گا ساتھ ہوا کا اخراج ہو کر سکون مل جاتا ہے۔

۴:۔ بوجہ تیزابیت سینہ کی جلن ہونا اور اس کا کامیاب علاج، کاسٹیکم، ایسڈ سلف، کلکیریا کارب، کاربو ویج ہر ایک ۳۰ طاقت میں برابر وزن ملا لیں۔

مقدار خوراک:۔ ۴ بوند پانی میں ملا کر دن میں ۳ مرتبہ دیں۔ یہ مرکب ۲۰۰ میں تیار کر کے بھی دیا جا سکتا ہے۔

نسخہ محرک عضلات ادویہ:۔ کاپرمیٹ، ورائٹم البم، وائی برنم یہ تینوں ملا کر ۳۰ میں دی جا سکتی ہیں لہذا جب اعصابی تحریک سے عضلات کی فالجی حالت بن جائے اور تشنجی حالت میں جب بدن میں کریل پڑنے لگیں اس وقت یہ بہت مددگار ثابت ہوتی ہیں

پہلی خوراک کھاتے ہی آرام آجاتا ہے، یہ تینوں ملا کر بھی دے سکتے ہیں اور کسی ایک دوا سے بھی فائدہ اٹھا سکتے ہیں،

ایضاً:۔ دوا آرم میٹ، یہ قلب کو حوصلہ بخشتی ہے اس لئے غمگین مریضوں کو سہارا دینے کے لئے کامیاب دوا ہے۔ اسی طرح اگر کوئی عورت حاملہ ہو اور اس کا دل کمزور ہو تو یہی دوا پیدائش کے دوران دی جائے تو عورت کا حوصلہ بڑھ جاتا ہے، بدن گرم ہو کر پیدائش آسانی سے ہو جاتی ہے۔

نسخہ درد کمر:۔ فاسفورس، انیٹم ٹارٹ، نیٹرم میور، رسٹاکس ہر ایک ۳۰ میں برابر وزن ملا کر رکھ لیں بس تیار ہے،

مقدار خوراک:۔ ۴ بوند دن میں ۳ مرتبہ، مگر جب مریض کروٹ نہ لے سکتا ہو بلکہ اسے بیٹھ کر کروٹ بدلنا پڑے اسے نکس وامیکا کی دن میں تین خوراک دیں۔

## اعضاء کا سو جانا کا کامیاب علاج

علامت:۔ مریض جس طرف کروٹ لے کر سوئے وہ پہلو سو جائے، اس علامت کے لئے چائنا، فاسفورس، ایسڈ فاس، کلکیریا فاس ہر ایک ۳۰ میں لے کر برابر وزن ملا لیں۔

مقدار خوراک:۔ ۴ بوند دن میں ۳ مرتبہ دیں۔

۱:۔ دبلے پتلے جسم کے لڑکوں کو موٹا تازہ کرنے کے لئے ایلومینا ۳۰، دن میں ۳ مرتبہ دیں۔

۲:۔ دبلی پتلی لڑکیوں کو موٹا تازہ کرنے کے لئے، سیکیل کار

۳۰ دن میں ۴ خوراک دیں۔

نمبر ۳ :۔ بچہ سبق بھول جاتا ہو کے لئے آنا کارڈیم ۲۰۰ طاقت میں دیں۔ پڑھائی میں کمزور ہو تو ۳۰ طاقت میں دیں۔

نمبر ۴ :۔ بواسیر کے لئے مفید ترین دوا، مقوجا، نیٹرم سلف، کالن سونیا ہر ایک دوا ۲۰۰ میں برابر وزن ملائیں نسخہ تیار ہے۔

مقدار خوراک :۔ ۴ بوند دن میں ۳ مرتبہ دیں۔

نمبر ۵ :۔ مرغن غذا کے کھانے سے کوئی بھی تکلیف ہو جائے تو پلسٹیلا، کاربو ویج، نکس وامیکا ہر ایک ۳۰ طاقت میں برابر وزن میں ملائیں۔

خوراک :۔ ۴ بوند دیں بفضل اللہ فوری فائدہ ہو گا۔

نمبر ۶ تریاق سرعت انزال :۔ گریفائٹس، فاسفورس دونوں ۲۰۰ طاقت میں ملا کر دیں۔

نمبر ۷ :۔ کھانستے وقت بلا ارادہ پیشاب نکل جائے یا پاخانہ نکل جاتا ہو کے لئے کامیاب دوا۔

فارمولا :۔ کاسٹیکم، پلسٹیلا، نیٹرم میور ہر ایک ۳۰ طاقت میں ملا کر دیں، ایک ہفتہ کے بعد ۲۰۰ میں دیں، تیسرے ہفتہ 1M کی ایک خوراک روزانہ دیں۔

نمبر ۸ :۔ موجودہ دور کے نوجوانوں کی غلط کاریوں کو دور کرنے کے لئے بہت مفید مرکب،

فارمولا :۔ سلینیم، ایسڈ فاس، کلکیریا فاس ہر ایک دوا ۲۰۰

میں برابر وزن ملالیں، صبح و شام دیں اگر ہاضمہ کی خرابی ہو اور بھوک نہ لگتی ہو تو صبح ایک خوراک سلفر ۳۰ کی اور رات کو ایک خوراک نکس وامیکا ۳۰ کی دیں۔ اگر ہاضمہ کی خرابی کی وجہ سے ٹائیفائیڈ بخار جان نہ چھوڑتا ہو تو ایسی صورت میں سلفر اور نکس وامیکا ۲۰۰ کی ایک ایک خوراک صبح و شام دیں۔

## منہ کا پک جانا

جب کسی مریض کا منہ اندر سے پک جائے تو یہ مرکب دیں سلفر ۳۰، مرکیوس سال ۳۰، کالی میور نمبر ۶ ملا کر دیں، دن میں تین خوراک دیں۔ اگر منہ بہت پک گیا ہو، مسوڑھے پک گئے ہوں، منہ سے رالیں بہتی ہوں، کھانا پینا مشکل ہو گیا ہو ایسی حالت میں مرک سال ۲۰۰ کی ایک خوراک صبح اور ایک شام کافی رہتی ہے۔ اگر مسوڑھوں میں پیپ پڑ گئی ہو تو پھر ہیپر سلف ۲۰۰ کی تین خوراک روزانہ دیں۔

## شوگر کے مریضوں کی خارش

یہ خارش رات کے وقت زیادہ ہوتی ہے خاص کر بوڑھے حضرات کو، کندھوں کے درمیان، کہنیوں کے اردگرد، گھٹنوں اور بالوں والے حصہ پر زیادہ ہوتی ہے۔ ان تمام علامات کے خاتمے کے لئے ڈولی کس ۳۰ یا ۲۰۰ دیں، علاوہ ازیں یہی دوا اگر بغیر کسی پھوڑے پھنسی یا الرجی سے خارش ہوتی ہو کے لئے مفید دوا ہے۔

# ھومیوپیتھی کی چند ادویات کے افعال و اثرات

۱:۔ فاسفورس:۔ اگر یہ 3x میں دن میں ۴ مرتبہ دی جائے
تو بالوں کے گچھے اترنا سے نجات پانے کے لئے کامیاب دوا ہے۔ یہی دوا ۳۰
میں درد کمر کے لئے عمدہ علاج ہے اور جب کھانا کھانے کے بعد یا پانی پینے
کے بعد فوراً قے آجاتی ہو کے لئے بہت مفید ثابت ہوتی ہے۔
۲:۔ جب پھیپھڑوں سے سرخ رنگ کا خون نکل رہا ہو یہ دوا بہت
فائدہ مند ثابت ہوتی ہے۔ اگر کسی انسان یا حیوان کو نظر بد لگ جائے تو یہ
دوا 1M میں ایک خوراک جادو اثر ثابت ہوتی ہے، کلوروفارم سونگھنے
یا زیادہ پیاز کھانے سے کوئی بھی تکلیف ہو جائے تو ۳۰ طاقت میں دیں۔
ٹھنڈے پانی کو ہاتھ لگانے یا وضو کرنے سے چھینکیں آنا شروع ہو جائیں یا
گرم پانی میں ہاتھ ڈالنے سے متلی ہونے لگے یا حاملہ عورت کو پانی دیکھتے
ہی قے آنے لگ جائے تو اس کا استعمال نہایت کامیاب رہتا ہے۔ علامت
نمونیا میں فاسفورس 6x اور انٹم ٹارٹ 6x ملا کر دینے سے فوری فائدہ
ہو جاتا ہے۔
۲:۔ اوریگنم:۔ جب ۱۳، ۱۴ سال کی لڑکی کا قد بڑھنا رک
جائے تو اس کے استعمال سے قد بڑھنا شروع ہو جاتا ہے۔
۳:۔ کلکیریا فاس:۔ جب ۱۳، ۱۴ سال کے لڑکے کا قد بڑھنا
رک جائے تو اس کے استعمال سے قد بڑھنے لگتا ہے۔ علاوہ ازیں جب
دانتوں کو گرم یا ٹھنڈا پانی پینے سے تکلیف محسوس ہوتی ہو اس کے
استعمال سے فوری فائدہ ہوتا ہے یہ دوا ۲۰۰ طاقت میں مریض کو

۲۱ دن تک دیں۔

۴:۔ رسٹاکس۔ اگنیشیا۔ جب کوئی عورت یا مرد بہت انگڑایاں یا جمایاں لیتا ہو تو ۲۰۰ طاقت میں دونوں ادویہ ملا کر دیں فوری فائدہ ہوگا

۵:۔ حقہ سے نجات پانے کے لئے، سیپیا، ٹوبیکم، نکس وامیکا۔ پٹرولیم ہر ایک ۳۰ طاقت میں برابر وزن ملالیں، مقدار خوراک ۴ بوند دن میں ۳ مرتبہ دیں۔

۶:۔ سر پر چوٹ لگنے سے کوئی تکلیف ہو تو نیٹرم سلف ۳۰ طاقت میں دیں اگر سر پر بوجھ اٹھانے سے کوئی تکلیف ہو گئی ہو تو کلکیریا کارب دیں۔

۷:۔ پیدائشی یرقان:۔ ارجینٹم نائٹریکم ۳۰ یا مرکیورس ۳۰ یا میڈوتھ ۲۰۰ طاقت میں استعمال کرائیں۔

## نسخہ اکسیر سرعت انزال

ٹائنیم، سلینیم، کلیڈیم، تینوں ادویہ 1M میں برابر وزن ملالیں۔ بعدازاں شوگر آف ملک میں تر کر کے کیپسول بھر لیں۔ مقدار خوراک، ۲ عدد ہمراہ دودھ دو گھنٹے قبل از وقت، اگر مریض کو پیٹ میں گیس کی تکلیف رہتی ہو تو اس نسخہ میں ڈمیانہ ۲۰۰ ملا کر دیں۔

## مرد کے بانجھ پن کے لئے

علامات:۔ مادہ منویہ کی کمی اور اس میں جراثیم کا نہ ہونا کے لئے مؤثر نسخہ ہے۔ ایسے مریض کو دس ٹیکے R-41-FORT، جرمنی کے تیار شدہ لگوائیں جس کا طریقہ یہ ہے کہ پہلے ۵ دن ایک ٹیکہ روزانہ

لگاویں۔ اس کے بعد ایک ٹیکہ ہر تیسرے دن لگاویں یہ عمل ۲۰ دن میں مکمل ہوتا ہے۔

کھانے کے لئے دوا، ایگنس کاسٹس کیو ۵ کے ۱۵ قطرے اور ڈمیانہ کیو ۵ کے ۲۰ قطرے دونوں ملا کر دن میں ۳ مرتبہ پلا دیں۔ اگر مرد کے خصیوں میں خرابی ہو یعنی وہ مادہ منویہ نہ بناتے ہوں، حجم میں چھوٹے ہو گئے ہوں یا اوپر چڑھ گئے ہوں ایسی صورت میں دوا اینٹی مونیم کارڈ ۲۰۰ کے تین چار قطرے صبح و شام پانی میں ملا کر پلاویں اور اسی دوا کے چار قطرے خصیوں پر لگاویں یہ کام روزانہ صبح و شام کریں، علاوہ ازیں ایک خوراک روزانہ صبح خالی پیٹ IODUM آئیوڈیم ۲۰۰ کی دیں اور کلکیریا سلف ۶x کی چار چار گولیاں دن میں تین مرتبہ مریض چوس کر استعمال کرے،

## نسخہ بندش حیض

بورک ایسڈ، الٹرس فیری نوسا، چائنا، تینوں ۳۰ طاقت میں برابر وزن ملالیں۔ مقدار خوراک ۴ تا ۸ بوند دن میں ۳ مرتبہ دیں۔

## نسخہ بوجہ موٹاپا بندش حیض

ماہواری کا نہ آنا، قاذف نالیوں کا بند ہونا ایسی صورت میں دوا سیپیا ۳۰ طاقت دن میں ۴ خوراک دیں اور کلکیریا کارب ۲۰۰ کی صبح و شام خوراک دیں۔

اگر بندش حیض دیرینہ ہو تو، زیرا وندمدحرج، زعفران،

افتیمون، ست مصبر ہر ایک ۳ ماشہ، کشتہ فولاد یا ہیراکسیس ۲ ماشہ سفوف بنادیں۔ اس دوا کی دو خوراک بنادیں، ایک صبح ایک شام بعد از غذا ہمراہ دودھ نیم گرم ½ ۱ پاؤ سے دیں، یہ دوا زیادہ سے زیادہ تین دن کھلانے سے ماہواری جاری ہو جاتی ہے۔

۵ عورت کا بانجھ پن، بندش حیض، حمل کا نہ ہونا۔ عسر طمث، ماہواری کا تنگی سے آنا ان علامات کا کامیاب علاج۔

کھانے کی دوا :۔ الٹرس فیری نوسا۔۳۰، بوریکس۔۳۰۔ چائنا ۳۰ ملا کر دیں۔ اس کے علاوہ برائیٹا کارب ۲۰۰ اور سیپیا ۲۰۰ کی ایک ایک خوراک یکے بعد دیگرے صبح و شام دیں یہ عمل دس دن تک جاری رکھیں۔

۳ :۔ اشوکا سیرپ بروک کمپنی کا دو دو چمچ دن میں تین مرتبہ بعد از غذا دیں۔

۴ :۔ اس کے بعد دو دو گولیاں سیپیا (B-M) کی دن میں ۳ دفعہ کھلاویں۔

۵ :۔ بدن میں قوت و خون پیدا کرنے کے لئے فیرو نوٹون سیرپ اور الفلفا سیرپ دو دو چمچ بعد از غذا دیں۔

۶ :۔ ابتدا علاج میں تھوجا ۲۰۰ کی ایک خوراک روزانہ تین دن تک دیں تاکہ پیپ وغیرہ ختم ہو جائے،

نسخہ شربت فولاد :۔ پنیری فولاد ۵۰ گرام، سیرپ ٹولو ½ ۱ اونس، گلیسرین ۲ اونس، عرق یا ابلا ہوا پانی ایک بوتل میں حل کریں بس تیار ہے،

نسخہ مرکب خاص :۔ برائے امراض مخصوصہ زنانہ، رحم کی جملہ علامات، رحم کا چھوٹا یا تنگ ہونا۔ عسر طمث، تنگئ حیض، بوقت مجامعت درد کا ہونا وغیرہ ۔

مرکب یہ ہے :۔ الٹرس فیری نوسا، ہیلونا ہیس، اشوکا، سیکرو فیرولا، چاروں ادویہ کیو Q طاقت میں برابر وزن ملالیں ۔ مقدار خوراک ۱۰ بوند دن میں تین مرتبہ دیں، ان ادویہ کا شربت بھی تیار کیا جا سکتا ہے،

نسخہ رحم کی رسولی ختم کرنے کی دوا :۔ فریکسی نیس امریکا Q کے دس قطرے دن میں تین مرتبہ پلاویں ۔

نسخہ آنکھ کی رسولی اور کالا موتیا :۔ نیٹرم میور 6x، کلکیریا سلف 6x ان دونوں کی دو دو گولیاں دن میں تین مرتبہ کھلاویں اگر کالا موتیا کی وجہ سے شدید درد ہوتا ہو کے لئے بھی سریع الاثر ہے

## علاج مردانہ امراض :۔

ذکاوت حس۔ سرعت انزال، قلت انتشار وغیرہ کیلئے تجویز دوا۔

۱۔ ONESMODIUM - 1M آناسا موڈیم ایک ہزار طاقت کی ایک خوراک صبح خالی پیٹ روزانہ ایک ہفتہ بھر دیں ۔

۳:۔ گولڈن نائیٹ ٹیبلٹ ۱+۱+۱ بعد از غذا کھلاویں ۔

۴:۔ ایلڈ فاس سیرپ کے دو دو چمچ دن میں تین مرتبہ پلاویں۔

(بیان گردہ سے PUS پیپ کا اخراج اور اس کا علاج)

گردہ کی پیپ ختم کرنے کے لئے بھوجا ۲۰۰ کی دن میں ۲ خوراک

دیں۔ اگر سوزاک کی وجہ سے نامردی ہو گئی ہو تو ایسی صورت میں تھوجا ۲۰۰ کے بعد ایک خوراک کنتھرس ۳۰ کی ضرور دیں۔ بفضل اللہ شفاء ہو گی۔

## بیان پتھری گردہ اور اس کا علاج

۱۔ دائیں طرف کے گردہ کی پتھری خارج کرنے کے لئے بربیرس Q کے ۱۰ قطرے دن میں تین مرتبہ دیں۔ اگر گردہ میں درد ہوتا ہو یا ہوا بھرتی ہو ایسی صورت میں اوپیم ۳۰، اور لائیکو پوڈیم ۳۰ کی ایک ایک خوراک یعنی دونوں کے بیس بیس قطرے ملاکر صبح و شام پلادیں۔ ان کے ساتھ کڈنول سیرپ کے دو چمچے دن میں ۳ مرتبہ پلادیں۔ اگر علاج ہونے کے بعد دوبارہ درد ہونے لگے تو پھر بربیرس Q کے ۱۰ قطرے دن میں تین مرتبہ پلادیں۔

۲:۔ بائیں گردہ کی پتھری خارج کرنے کا علاج، بربیرس Q کے ۱۰ قطرے دن میں تین مرتبہ پلادیں۔ اس کے کچھ وقفہ کے بعد کنتھرس ۳۰ کے ۵+۵+۵ قطرے پلادیں۔ مزید سیرپ کڈنول کے دو دو چمچ دن میں ۳ مرتبہ پلادیں۔

## پتہ کی پتھری کا علاج

مریض کو صبح خالی پیٹ ایک خوراک چائنا 1M کی دیں اور چیلیڈونیم 3x، فلٹوری 3x، بربیرس کیو Q تینوں برابر وزن ملالیں پندرہ قطرے دن میں تین مرتبہ بعد از غذا پلادیں یہ عرصہ پندرہ دن تک

پتہ کی پتھری ختم ہو کر پتہ صاف ہو جائے گا۔ ان شاء اللہ۔

## علامت ذکاوت حس اور آلہ تناسل کا چھوٹا ہونا۔

بعض دفعہ ڈنڈی اندر کی طرف مڑی ہوتی ہے جس کی وجہ سے لمبائی میں کم ہوتا ہے۔

تجویز دوا:۔ ذکاوت حس دور کرنے کے لئے ANES MADIUM 1M کی ایک خوراک روزانہ خالی پیٹ سات دن تک دیں۔ اور آلہ تناسل بڑا کرنے کے لئے اینٹی موتیم ٹراڈ ۲۰۰ کی ایک خوراک صبح اور ایک شام دیں۔ مزید آلہ تناسل پر نیوفر لوٹیم Q کے چند قطرے صبح و شام لگا دیں۔

(بیان ایک عجیب علامت کا علاج۔)

قدرتی طور پر بعض دفعہ مادہ منویہ کے کیڑوں میں ان کے مخالف کیڑے پیدا ہو جاتے ہیں۔ جو کہ زندہ سی مین کو ایک گھنٹہ کے اندر اندر کھا جاتے ہیں لہٰذا ان کو تلف کرنے کے لئے لائیکو پوڈیم 1CM کے ۵ قطروں کی پانچ خوراک بنا دیں ایک خوراک روزانہ دیں، یہ نیست و نابود ہو جائیں گے۔ ان شاء اللہ۔

## بیان پراسٹیٹ گلینڈز (غدد) کا بڑھ جانا، پیشاب کا درد و جلن کے ساتھ قطرہ قطرہ آنا وغیرہ۔

علاج:۔ برِبیرس کیو Q کے دس قطرے دن میں تین مرتبہ دیں

اس کے بعد سپیل سیرولیٹ کیو ۵ کے دس قطرے دن میں تین مرتبہ دیں
۳۔ کنتھرس ۳۰ کے پانچ پانچ قطرے دن میں تین دفعہ دیں۔
گویا ہر دوا کی تین خوراک روزانہ تھوڑے تھوڑے وقفہ کے بعد دیں۔

## نسخہ جواہر مہرہ برائے قلبی صفراوی وسوداوی علامات

شاخ مرجان ۲۰ گرام، یاقوت، زمرد، عقیق ہر ایک ۱۰ گرام، ان سب کو عرق گلاب تین آتشہ سے ۱۲ مرتبہ بجھا دے کر، روح کیوڑہ میں کھرل کرکے دس سیر اپلوں کی آگ دیں اسی طرح چار مرتبہ آگ دیں اس کے بعد کشتہ چاندی نصف تولہ، کشتہ سونا ۳ گرام ملاکر روح بید مشک ۱۰ تولہ اور روح گلاب ۱۰ تولہ میں خوب کھرل کریں بعد ازاں روغن صندل ۵ گرام میں کھرل کریں۔ بس تیار ہے، مقدار خوراک نصف رتی ہمراہ مکھن، بالائی، شہد حسب موقع دیں۔

## کمر درد بوجہ پیٹھ پر بوجھ اٹھانا

دوا:۔ رسٹاکس ۲۰۰، ایلومینا ۲۰۰ دونوں ملاکر باری باری دیں۔
نسخہ:۔ A-T-S (کرزاذ) ہائی پریکم۔ سائی کوٹا، بیسی فلورا تمام ادویہ ۳۰ یا ۲۰۰ میں برابر وزن ملالیں، مقدار خوراک ۴ تا ۶ بوند ہر دس منٹ کے بعد دیتے جائیں۔ جب کنٹرول ہو جائے تو دوا کا وقفہ بڑھا دیں۔

**نسخہ لرزہ بخار:۔** جب کسی مریض کو بخار چڑھتے وقت سردی بہت لگتی ہو تو اسے نیٹرم سلف ۳۰ یا ۲۰۰ کی ایک دو خوراک سے

فوری آرام ہو جاتا ہے۔ علاوہ ازیں اگر سر پر چوٹ لگنے سے کوئی عارضہ ہو جائے اس وقت بھی یہ دوا نہایت کارگر ثابت ہوتی ہے۔

**نسخہ بچوں کا بستر پر پیشاب کرنا۔** دوا بیلاڈونا ۲۰۰ کی ایک خوراک صبح ایک شام دیں۔ علاوہ ازیں، کالی فاس، نیٹرم فاس فیرم فاس ہر ایک 6x دو دو گولیاں ملا کر دن میں ۳ مرتبہ دیں۔

**نسخہ گھر کے برتنوں کی حفاظت:۔** اگر گھر کے کسی فرد کے ہاتھ سے اکثر برتن ٹوٹ جاتے ہوں یا کوئی جوان آدمی یا بچہ جان بوجھ کر توڑ دیتا ہو تو یہ دوائیں دیں۔ بووسٹا، ایگریکس، ایپس، تینوں ادویہ ۳۰ طاقت میں برابر وزن ملالیں۔ مقدار خوراک ۴ بوند دن میں ۳ مرتبہ دیں۔

**نسخہ قد بڑھانا:۔** کلکیریا فاس، برائیٹا کارب دونوں ۳۰ یا ۲۰۰ میں برابر وزن ملالیں۔ دن میں تین خوراک دیں اور ٹیوبر کولینیم ۲۰۰ کی ایک خوراک روزانہ دیں۔

**نسخہ سوکڑا اطفال:۔** کلکیریا فاس، فیرم فاس، دونوں 3x، سیلیشیا، نیٹرم میور، کلکیریا فلور ہر ایک 6x۔ تمام ادویہ برابر وزن ملالیں، مقدار خوراک ۲ تا ۴ رتی بھر دن میں ۳ مرتبہ۔

**نسخہ بچوں کے دانت نکلتے وقت جملہ علامات کا علاج** میگ فاس 3x، فیرم فاس 6x، کلکیریا فلور 6x، تمام ادویہ برابر وزن ملالیں، مقدار خوراک:۔ ۲ تا ۴ رتی بھر دن میں ۳ مرتبہ دیں۔

**نسخہ عینک اتارنا:۔** یوفریزیا اور روٹا دونوں ۳۰ طاقت میں برابر وزن ملا کر ۴ قطرے دن میں ۳ مرتبہ دیں۔

نسخہ دمہ قلبی :- کالی کارب ۳۰، ایکونائیٹ، آرسینکم ہر ایک ۲۰۰ برابر وزن ملا کر ۴ بوند دن میں تین مرتبہ دیں۔

نسخہ کھانسی :- ایکونائیٹ، سپونجیا، ہیپر سلف تمام دوائیں ۲۰۰ میں ملائیں مقدار خوراک ۴ بوند۔ دن میں ۳ بار۔

نسخہ پتھری گردہ :- ہائیڈرنجیا، سارس پریلا، بربیرس، کنتھرس، پریرا، آرٹیکا یورنیس تمام ادویہ کیو ۵ طاقت میں ملا کر دیں

# بائیوکیمک، ہومیوپیتھی، الیکٹروپیتھی

## ادویات کا طریقہ استعمال بمطابق

# قانونِ مفرد اعضاء

قانون مفرد اعضاء کے مطابق یہ طریقہ علاج بیان کرنے کا مقصد یہ ہے کہ تمام اہل فن ادویات کو مرض کے مطابق یقینی طور پر استعمال کرکے دکھی انسانیت کی صحیح معنوں میں خدمت کرکے رزق حلال کما سکیں اور سیمپٹم علامات کے تحت غلط علاج کرنے سے نجات مل جائے،

نقشہ بائیوکیمک ادویہ بمطابق قانون مفرد اعضاء بمعہ الیکٹرو بجلیاں وغیرہ۔



تشریح :۔

تحریک نمبر ۱ :۔ اعصابی عضلاتی (مزاج تر سرد) پیدا کرنے کے لئے کالی میور، کلکیریا فلور، بلیو بجلی یعنی نیلی بجلی یہ نمبر ۱ x 1 میں دینے سے مقصد پورا ہوتا ہے (ان کے استعمال سے خلط سقلی (بلغم) پیدا ہوتی ہے)

تحریک نمبر ۲ :۔ عضلاتی اعصابی :۔ مزاج خشک سرد (سودا) پیدا کرنے کے لئے کالی سلف، نیٹرم فاس اور جامنی بجلی دیں،

تحریک نمبر ۳ :۔ عضلاتی غدی، مزاج خشک گرم خلط (سودا) یعنی سودا پیدا کرنے کے لئے سیلیشیا، میگ فاس اور سُرخ بجلی دیں۔

تحریک نمبر ۴ :۔ غدی عضلاتی پیدا کرنے کے لئے، کالی فاس، پیلی بجلی دیں،

تحریک نمبر ۵ :۔ غدی اعصابی پیدا کرنے کے لئے، نیٹرم میور، کالی میور سبز بجلی دیں۔

تحریک نمبر ۶ :۔ اعصابی غدی پیدا کرنے کے لئے، کلکیریا فاس، کلکیریا سلف اور سفید بجلی دیں۔

نوٹ :۔ مذکورہ بالا تمام ادویہ اگر x 1 یا x- 2 میں دی جائیں تو طب یونانی و اسلامی کے مطابق فوائد حاصل ہوتے ہیں، مقصد آپ x 1 سے جو بھی تحریک پیدا کرنا چاہیں یقینی عمل ہو گا مگر x 6 میں x 1 کے خلاف ردِ عمل ہو گا، یعنی جو تکلیف x 1 سے بڑھے گی یا تحریک پیدا ہو گی وہ علامت یا تکلیف x 6 میں دوا دینے سے ختم ہو جاتی ہے۔ اسی طرح جو علامت یا تکلیف x 6 دوا کھلانے سے کنٹرول نہ ہو رہی ہو بلکہ تکلیف میں اضافہ ہو رہا ہو تو وہ x 12 یا نمبر ۳۰ کے استعمال

سے نجات مل جاتی ہے۔ علامت یا مرض مزمن (دیرانہ) یا شدید ہونے کی صورت میں ۲۰۰، 1M - 1CM میں حسب موقع استعمال کرکے مریض کو مستفید کیا جاسکتا ہے۔

یاد رکھیں! 1x سے 6x اور ۳۰ نمبر تک کی تمام ادویہ بدن میں بالواسطہ عمل کرتی ہیں۔ یعنی ان کے کھانے کے بعد مریض اپنے بدن میں ایک نمایاں تبدیلی یا عمل ہوتا ہوا محسوس کرتا ہے۔ مگر ان کے برعکس ۲۰۰ نمبر سے لے کر اوپر تک کی تمام ہائی پوٹنسی ادویہ بدن میں بلاواسطہ اثر انداز ہوتی ہیں۔ یعنی ان کے کھانے کے بعد مریض آرام تو محسوس کرتا ہے جو کہ دوا کے ردِ عمل کے نتیجہ کا موجب ہوتا ہے لیکن مریض اپنے بدن میں کسی قسم کی تبدیلی یا عمل ہوتا ہوا محسوس نہیں کرتا۔ بائیوکیمک ادویہ کے مزاج سمجھنے کے لئے بیاض عزیز یا مجربات عزیز کا مطالعہ فرماویں، یہ ادویہ مرکبات کی صورت میں زیادہ مؤثر اور مفید ثابت ہوتی ہیں۔

مثلاً فیرم فاس 3x، کالی میور 3x دونوں ملا کر دن میں ۳ تا ۴ مرتبہ دو دو گولیاں دیں۔

فوائد:۔ ابتدائی بخار، لاکڑا کاکڑا، خسرہ، اسہال، کھانسی اور زکام، بچوں کے لئے تحفہ ہے۔

اسی طرح بچوں کے اسہالوں کے لئے ایک اور مجرب نسخہ حاضر خدمت ہے، نیٹرم میور، کالی میور، فیرم فاس، کلکیریا سلف، سلیشیا ہر ایک 6x میں بیس بیس گولیاں لے کر پیس لیں۔ بعد ازاں کروٹن ٹگ نمبر ۳۰، اپیکاک نمبر ۳۰، پلسٹیلا ۳۰ ہر ایک کی ۶-۶ بوند

لے کر شوگر آف ملک ۲۰ گرام حل کریں۔ اس کے بعد دونوں ادویہ ملالیں بس تیار ہے، مقدار خوراک:۔ ایک تا دو رتی بھر دن میں تین دفعہ دیں۔

ایک مرکب برائے شوگر حاضر خدمت ہے، کالی فاس، نیٹرم سلف، فیرم فاس، نیٹرم فاس، امزاج خشک سرد ہے، تمام ادویہ برابر وزن ۶x میں ملالیں، خوراک:۔ ایک ماشہ دن میں ۳ مرتبہ ہمراہ پانی دیں۔

نسخہ نمبر ۲:۔ آرسینکم ۶x + ۳۰، سلفر ۶x + ۳۰، فاسفورس ۳۰، تمام ادویہ برابر وزن ملالیں بعد ازاں شوگر آف ملک میں ملاکر کیپ سول بھر لیں، خوراک:۔ ۱+۱+۱ ہمراہ پانی۔

بائیوکیمک ادویہ کے استعمال سے قبل انسانی بدن میں پائے جانے والے نمکیات اور عناصر ترکیبی بمطابق قانون مفرد اعضاء جاننا اشد ضروری ہے۔ اس کے بغیر علاج معالجہ کرنے میں بہت سے خدشات و شبہات پیدا ہونے سے اکثر ڈاکٹر حضرات علاج میں فیل ہو جاتے ہیں۔ لہذا عناصر ترکیبی کی تفصیل پیش خدمت ہے۔

| نمبر شمار | عناصر ترکیبی یعنی نام نمکیات | مزاج | ادویہ کا مزاجی تعلق |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱ | پوٹاشیم، فاسفورس، میگنیشیم، ہائیڈروجن | اعصابی غدی | دماغ و اعصاب |
| ۲ | سوڈیم، سلفر، کلورین۔ آکسیجن | غدی عضلاتی | غدد ناقلہ |
| ۳ | فیرم، کاربن، ایلیڈیم۔ سلیکا | عضلاتی غدی | قلب و عضلات |
| ۴ | کیلشیم، آیوڈین، فلورین، نائیٹروجن | عضلاتی اعصابی | غدد غیر ناقلہ |

(۱) مندرجہ بالا ادویات یعنی ان نمکیات سے جو کہ ۱۲ میں ہیں استعمال

کر کے دماغ و اعصاب میں تحریک پیدا کر سکتے ہیں، مقصد اگر غدی تحریک (صفرا) یعنی سائیکوسس کی وجہ سے کوئی بھی تکلیف ہو اس کے لئے یہ حتمی علاج ہے۔

۲:۔ اگر عضلاتی تحریک کی وجہ سے دوسرے لفظوں میں سودا (تیزابیت) کی وجہ سے جگر، گردے یا مثانہ میں کسی قسم کی خرابی پیدا ہو جائے تو خانہ نمبر ۲ کی ادویہ کھلا کر مریض کو مستفید کر سکتے ہیں جو کہ قانون قدرت کے مطابق یقینی امر ہے، مقصد ان ادویہ سے جگر و غدد میں تحریک پیدا کر سکتے ہیں۔

۳:۔ اگر دماغ و اعصاب کی تحریک کی وجہ سے بلغمی امراض (سفلی) کا عارضہ ہو گیا ہو۔ مثلاً زکام، اسہال، آتشک، کثرت پسینہ، ہیضہ و دیگر بہت سے علامات ظاہر ہونے لگتی ہیں، ان سے نجات دلانے کے لئے خانہ ۳ کی ادویہ کھلا کر مریض کو مستفید کر سکتے ہیں، مقصد ان نمکیات سے قلب و عضلات میں تحریک پید کی جا سکتی ہے اور تری سردی کے امراض کا صفایا ہو سکتا ہے۔

۴:۔ اگر اعصابی غدی تحریک کی وجہ سے غدد غیر ناقلہ میں تسکین پیدا ہو کر کوئی علامت پیدا ہو جائے، مثلاً خنازیر وغیرہ یا عظم طحال، ایسی صورت میں خانہ ۴ کی ادویہ استعمال کر کے مریض کو تکلیف دہ عوارضات سے نجات دلا سکتے ہیں۔ دوسرے لفظوں میں ان ادویہ سے عضلاتی اعصابی تحریک پیدا کر سکتے ہیں۔

یاد رکھیں! ان نمکیات کے بدن انسانی میں مختلف مقام ہیں جہاں یہ اکثر پائے جاتے ہیں، مثلاً پوٹاشیم یہ انسانی بدن کے ٹشوز

(CELL) کے اندر پایا جاتا ہے، جبکہ سوڈیم CELL کے باہر پایا جاتا ہے۔ اسی طرح فاسفورس ہڈی اور خون میں پایا جاتا ہے، آکسیجن بھی خون میں ہوتی ہے، میگنیشیا اور کلورین انتڑیوں میں پائے جاتے ہیں، ہائیڈروجن گیس براستہ پیشاب خارج ہوتی ہے، فیرم، یہ طحال، جگر، ہڈی اور گلینڈز میں پایا جاتا ہے، نائٹروجن اور ہائیڈروجن کے آپس میں ملنے سے امونیا گیس بنتا ہے۔ سبزیات زیادہ کھانے سے پیٹ میں پریشر زیادہ بڑھتا ہے جس سے قبض ختم ہوجاتی ہے۔

میگنشیا، سقمونیا اور کیلومل کے استعمال سے بدن میں رسوبات و رطوبات بڑھ جاتے ہیں اور رطوبات کے پریشر سے اسہال آنے لگتے ہیں کروٹن ٹگ یعنی جمالگوٹا جب دیا جاتا ہے تو یہ صفرا کو بڑی آنت میں لے جاتا ہے اور پانی کو ہضم نہیں ہونے دیتا بلکہ مقدار میں زیادہ دیا جائے تو آنت میں صفرا سے سوزش و زخم کر دیتا ہے۔ اس کا ردِ عمل خونی پیچش، درد و مروڑ کی شکل میں ظاہر ہوتا ہے وغیرہ۔

لہٰذا، بائیوکیمک اور ہومیو کی تمام ادویہ جب کیوں طاقت میں یا 1x میں دی جائیں بلکہ 1x سے لیکر ۳۰ طاقت تک دینے سے اپنے مزاج کے مطابق مواد یا رطوبت کا اخراج کرنے کے ساتھ ساتھ رطوبت کی پیدائش کو بند کرتی ہیں مگر تمام ادویہ ۲۰۰ سے ایک ہزار تا 1CM طاقت تک اپنے مزاج سے متعلقہ رطوبات کی پیدائش کو روکتی ہیں اور خشک کر دیتی ہیں، مگر بعض ادویہ ایسی بھی ہیں جو 1CM میں مادہ متعفنہ کو خارج کرتی ہیں، مثلاً گریفائٹس ۲۰۰ یا ۳۰ میں زخم کی رطوبت و پیپ کو خشک کرتی ہیں لیکن یہی دوا 1CM میں گندہ متعفنہ

مادہ جو کہ لیسدار غلیظ وگاڑھا سورائیسس (ترچنبل) میں پایا جاتا ہے
اس کی ایک خوراک سے ختم ہو جاتا ہے شائد ہی دوسری یا تیسری
خوراک وہ بھی پندرہ دن کے بعد دینی پڑتی ہے۔ مریض اللہ کے
فضل سے صحت یاب ہو جاتا ہے، اسی طرح سوزاکی پیپ ختم کرنے
میں بھی سریع الاثر دوا ہے مگر یہ کام تھوجا 1M بھی کرتا ہے۔

درج ذیل میں ہومیو پیتھی ادویہ کا استعمال اور طریقہ
تشخیص امراض بذریعہ قارورہ بمطابق قانون مفرد اعضاء بیان
کرنے کی جسارت کر رہا ہوں امید واثق ہے کہ اس سے ہومیو ڈاکٹر
حضرات بہت زیادہ مستفید ہوں گے۔
تشخیص و تحریک سمیت (سفلس، سودا، سائیکوسس) بذریعہ
قارورہ رنگت وغیرہ،




یہ سامنے ایک تکونی نقشہ بمطابق قانون
مفرد اعضاء پیش
خدمت ہے غور کریں تو معلوم ہوگا
کہ زہر سفلس (آتشک) بلغم دماغ و
اعصاب کی تحریک (خرابی) کے نتیجہ
میں پیدا ہوتی ہے۔

۲:۔ زہر سودا (بواسیری) زہر ٹی بی وکینسر جیسے امراض قلب و
عضلات کی تحریک بدن میں حرارت و رطوبت اور آکسیجن کی کمی سے
پیدا ہوتی ہیں۔

۳:۔ زہر سائیکوسس (صفرا) سوزاکی زہر یہ جگر و غدد کی تحریک، خون میں حرارت کی کثرت کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے، مزید سمجھنے کے لئے درج ذیل نقشہ پر غور کریں۔

| رنگت قارورہ | تحریک | سمیت یا زہر | طبی نام | مزاج | دافع زہر ادویات و علاج اور ترکیب استعمال |
|---|---|---|---|---|---|
| سفید | اعصابی | سفلس | آتشک | بلغمی | مرکری سال، سفلینیم، نائٹرک ایسڈ ہر ایک ۳۰ میں برابر وزن ملائیں یہ دن میں تین دفعہ اور مرکری سال 1M ایک ہفتہ کے بعد۔ |
| سرخ | عضلاتی | سورا | تیزابیت یا ایری زہر | سودا | سلفر، سورائینم، بیسی لینیم ہر ایک ۳۰ برابر وزن ملائیں مقدار خوراک ۶ بوند دن میں ۳ مرتبہ اور ہر ہفتہ کے بعد ایک خوراک سلفر 1M کی دیں |
| زرد پیلا | غدی | سائیکوسس | سوزاکی زہر | صفرا | مٹھوجا، میڈھورینیم، نیٹرم سلف ہر ایک ۳۰ برابر وزن ملائیں۔ مقدار خوراک ۶ بوند دن میں ۳ مرتبہ ہفتہ کے بعد ایک خوراک ٹھوجا 1M کی دیں |

## نقشہ کی تشریح

(۱) علامت سفلس (آتشکی زہر) یہ دماغ و اعصاب کی تحریک کے نتیجہ میں ظاہر ہوتی ہے۔ اب اس کے خاتمہ کے لئے جو مرکب

تجویز کیا گیا ہے اس کا مزاج عضلاتی ہے۔ جو کہ یہ ہے،
مرکری سال ۳۰۔ سفلینیم ۳۰، نائٹرک ایسڈ ۳۰، یہ تینوں
ادویہ دو دو بوند ملا کر دن میں ۳ مرتبہ دیں اور ہر ہفتہ کے بعد ایک
خوراک مرکری سال 1M کی دیں۔ دوسرے ہفتہ مذکورہ تینوں ادویہ
۲۰۰ طاقت میں دیں اللہ کے فضل سے یقینی آرام ہوگا۔

۲:۔ علامت سورا، یعنی عضلاتی سوداوی امراض وغیرہ
کے لئے کامیاب ادویہ کا مرکب پیش خدمت ہے۔
سلفر، سورا ینیم، بیسی لینیم، تینوں ادویہ ۳۰ طاقت میں
برابر وزن لے کر ملالیں۔
مقدار خوراک:۔ ۶ بوند دن میں تین مرتبہ دیں، ایک
ہفتہ کے بعد ایک خوراک سلفر 1M کی دیں۔ دوسرے ہفتے یہی
ادویہ ۲۰۰ طاقت میں دیں۔ مزاج غدی عضلاتی "تا غدی اعصابی
یعنی گرم خشک تا گرم تر تک ہے۔

۳:۔ علامت سائیکوسس، یعنی غدی صفراوی وسوزاکی
امراض دور کرنے کے لئے یہ مرکب از حد مفید ومجرب ہے۔
تھوجا، میڈھورینیم، نیٹرم سلف ہر ایک دوا ۳۰ طاقت میں
برابر وزن ملالیں۔
مقدار خوراک:۔ ۶ بوند دن میں تین مرتبہ دیں، ہر ہفتہ کے
بعد ایک خوراک تھوجا 1M کی دیں۔ دوسرے ہفتہ تینوں ادویہ
۲۰۰ طاقت میں ملا کر دن میں ۳ خوراک دیں۔
افعال واثرات:۔ اعصابی غدی تا اعصابی عضلاتی یعنی تر گرم

تاثر سرد ہیں۔ جملہ سوزاکی علامات کے لئے کامیاب دوا ہے۔

نسخہ دایاں فالج :۔ مریض کو صبح خالی پیٹ ایک خوراک کاسٹیکم ۲۰۰ طاقت میں دیں اور رات کو ایک خوراک برائٹا کارب ۲۰۰ کی دیں۔ اگر مریض کے اعضاء کمزور یا سوکھنے لگیں تو پلم بم ۲۰۰ کی ایک خوراک روزانہ دیں۔

نسخہ بایاں فالج :۔ رسٹاکس ۲۰۰ طاقت کی ایک خوراک صبح خالی پیٹ دیں اور رات کو ایک خوراک لاکسس ۲۰۰ کی دیں۔ درمیان میں سلفر ۲۰۰ کی ایک خوراک دیں اگر اعضاء کمزور ہونے لگیں تو پلم بم ۲۰۰ کی ایک خوراک روزانہ دیں۔

# بیان الیکٹرو ہومیوپیتھی ادویات کو قانون مفرد اعضاء کے مطابق استعمال کرنے کا طریقہ




مندرجہ بالا نقشہ میں الیکٹرو کی چھ بجلیاں قانونِ مفرد اعضاء کے مطابق ترتیب دی گئی ہیں۔ جبکہ جرمنی نے ۵ بجلیاں بیان کی ہیں مگر چھٹی بجلی کی کمی تھی وہ قانون مفرد اعضاء نے پوری کر دی ہے جس سے بدن انسانی کی جملہ امراض سفلس، سورا، سائیکوسس یعنی آتشکی زہر، بواسیری زہر، سوزاکی زہر سے ہونے والی علامات کا یقینی و بے خطا علاج کیا جا سکتا ہے۔

مندرجہ بالا نقشہ کی تشریح کچھ اس طرح ہے۔ نمبر ۱ دماغ و اعصاب کی کیمیائی تحریک جس کو اعصابی غدی کہتے ہیں پیدا کرنے کے لئے یہ ادویہ مفید ثابت ہوتی ہیں۔ P.WE ـ ـ AP اگر یہی ادویہ III طاقت میں تیار کر کے دی جائیں تو اثرات اعصابی عضلاتی حاصل

ہوتے ہیں مگر ان کے ساتھ B E ضرور شامل کی جائے، اب دماغ و اعصاب کی کیمیاوی اور مشینی تحریک کے بعد قلب و عضلات کی تحریک پر غور کریں، نقشہ میں جامنی بجلی اور ج-ٹ-ڈ- VIOLET دیگر ادویات مزاج عضلاتی اعصابی یعنی خشک سرد ہے۔ اس لئے تازہ ترین رطوبتی امراض و علامات جو کہ سفلی (خلط بلغم) کی وجہ سے نمودار ہوئے ہوں کے لئے ازحد مفید و مجرب دوا ہے حسب موقع وضرورت III-O-I میں دیں۔

۲:۔ قلب و عضلات کی مشینی تحریک پیدا کرنے کی ادویہ اس میں VIOLET - ڈ - ج - ڈ - ج - ٹ - RE - A - ڈ - ڈ - A - ڈ - A،

یہ جملہ ادویہ محرک قلب ہیں۔ اس لئے لمفاوی و بلغمی امراض میں ازحد مفید ہیں۔ ان ادویہ میں ٹ کام کپ پھوڑا پھاڑنے کے لئے نشتر کا کام کرتا ہے۔

## ۳:۔ جگر و غدد کی کیمیاوی اور مشینی تحریک کی ادویہ کا بیان

۱:۔ جگر و غدد کی کیمیاوی تحریک غدی عضلاتی ادویہ مزاج خشک گرم جن کے استعمال سے بدن میں خون کے اندر خلط صفرا (سائیکوسس) پیدا ہو کر جمع ہونے لگتی ہے جس وجہ سے قلب و عضلات میں تحلیل پیدا ہو جاتی ہے اور تحلیل کی وجہ (حرارت) سے قلب و عضلات بمعہ شریان جو کہ تیزابیت کی وجہ سے سکڑ گئے ہوں وہ پھیل جاتے ہیں اور دوران خون کی جو رکاوٹ ہوتی ہے وہ دور ہو جاتی ہے اس طرح دل کے وال بند ہونا یا بلڈ پریشر کا ہونا ختم ہو کر دوران خون

قدرتی طریقہ کے مطابق چلنے لگتا ہے۔

نمبر ۲:۔ جگر و غدد کی مشینی تحریک پیدا کرنے والی ادویہ، ان کے استعمال سے جو مرض و علامات تیزابیت و صفرا یعنی سورا و (سائیکوسس) کی وجہ سے جنم لیتی ہیں ان کے خاتمہ کے لئے از حد مفید و مجرب ثابت ہوتی ہیں مرکبات یہ ہیں AF-LIN-AF-PF YE، AAF، ACA ان مرکبات کو حسب موقع III-II-I میں دیگر مریض کو مستفید کریں۔

قاری کی سہولت کی خاطر ہر تحریک کے نسخے پیش خدمت ہیں

(۱) اعصابی غدی و اعصابی عضلاتی۔ بلغمی امراض (سفلس) کا خاتمہ کرنے کے لئے مرکبات AC-RE - SC-RE۔ یہ دونوں محرک قلب ہیں۔ فوری موثر ہیں۔ اس لئے ہمہ قسم کے اعصابی و بلغمی امراض میں از حد مفید و مجرب ہیں۔

نمبر ۲:۔ غدی عضلاتی و غدی اعصابی صفراوی امراض (سائیکوسس) کا خاتمہ کرنے کے لئے کامیاب دوا ہے۔ ACF-BE۔ یہ پہلے III میں دیں آٹھ دن کے بعد II میں دیں پھر آٹھ دن کے بعد I فسٹ میں دیں۔

نمبر ۳:۔ عضلاتی اعصابی امراض تیزابیت (سورا) سے نجات دلانے کے لئے AC-GE فسٹ طاقت میں دیں (۲) ACA یہ بھی فسٹ میں دیں ان کا مزاج گرم خشک ہے۔ (۳) C-GE ASS مزاج غدی عضلاتی۔ امراض گلہ۔ خناق۔ عسر البلاع میں کامیاب دوا ہے۔ (۱) عضلاتی غدی امراض (سورا) وغیرہ دور کرنے کے لئے ASF-BE یا A-BE دیں۔

نوٹ:۔ AC-GE یہ مرکب اگر II یا III میں دیا جائے تو عضلاتی غدی امراض کیلئے بہت مفید ثابت ہوتا ہے مزید معلومات کیلئے العزیز کرشمہ الیکٹرو کا مطالعہ کریں۔

# معالجات مستورات

روزمرہ درپیش آنے والی پیچیدگیاں، موجودہ دور میں ان کا حل

(۱) نسخہ عرق وسمول

میٹھا سوڈا ۹ تولہ، ست اجوائن ایک تولہ، دونوں ملاکر کھرل کریں بس مرکب تیار ہے

اب اس مرکب سے ایک تولہ دوا لے کر ایک بوتل پانی میں حل کریں پھر اس میں قدرے زرد رنگ ملالیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک:۔ ½ ۲ تولہ صبح وشام پلادیں۔

۲۔ نسخہ برائے تیزابیت، درد گردہ، تبخیر معدہ، پیٹ درد، بھوک کا نہ لگنا وغیرہ

اجزاء:۔ میٹھا سوڈا ایک پاؤ، کڑوا سوڈا ایک پاؤ، ست اجوائن ۲ تولہ، ریوند خطائی ۵ تولہ سفوف تیار کرکے زیرو سائز کیپسول بھرلیں۔

مقدار خوراک:۔ ایک کیپسول دن میں تین مرتبہ،

۳۔ نسخہ بندش حیض و بانجھ پن

اجزاء:۔ میٹھا سوڈا ایک تولہ، عاقر قرحا ایک تولہ، سفوف بنادیں۔

مقدار خوراک:۔ ایک ماشہ دن میں ۳/۴ مرتبہ ہمراہ پانی دیں۔

۴۔ نسخہ مسقط جنین وغیرہ

نسخہ نمبر تین ایک ماشہ ہمراہ سرکہ نیم گرم سے دیں۔

۵۔ پیدائش کی پیچیدگیاں

اگر پیدائش کے دوران بچہ کے پاؤں باہر نکل آئیں اور پیدائش نہ ہو رہی ہو

یا بچہ پیٹ میں ٹیڑھا ہو گیا ہو تو ایسی صورت میں پلسٹیلا ۲۰۰ یا 1M کی دن میں ۲ خوراک دیں۔ بفضلِ خدا بچہ بالکل درست حالت میں پیدا ہوگا۔

**۶۔ اسقاط یا دورانِ حمل لیکوریا** ایسی عورتیں جن کو ہمیشہ اسقاط ہو جاتا ہو یا دورانِ حمل لیکوریا کی شکایت ہو ان کے ازالہ کے لئے سیپیا اور سبائنا دونوں ۳۰ طاقت میں ملا کر دن میں ۳ تا ۴ خوراک دیں۔

**۷۔ نوجوان لڑکی کا لیکوریا** نوجوان لڑکی کو لیکوریا کی شکایت ہو اور لیکوریا کا رنگ سفید ہو اور لڑکی نبض دکھانے یا مرض بتلانے سے شرماتی ہو یا باتیں بڑھا چڑھا کر تی ہو، مختلف امراض بیان کرے، ایسی صورت میں مریضہ کو پلسٹیلا ۳۰ طاقت میں تین چار خوراکیں روزانہ دیں۔

اگر لیکوریا گاڑھا لیسدار اور اس میں جلن ہوتی ہو تو دوا مرکیورس سال ۳۰ طاقت میں دیں۔ اگر رحم میں زخم یا چھالے ہوں تو دوا کینتھرس یا سلفر ۳۰ طاقت میں دیں۔

**۸۔ مختلف علامات** مختلف علامات کے لئے جادو اثر و تیر بہدف دوائیں، تازہ با تازہ کوئی بھی مرض یا تکلیف ہو مثلاً نہانے، بھیگنے، سردی لگنے یا بارش سے بھیگنے سے کوئی بھی تکلیف ہو جائے یا گرم و سرد ہونے سے بخار ہو جائے، جسم درد کرتا ہو۔ یا کوئی بھی کام کرتے وقت آنکھ میں کسی قسم کا ریزہ پڑ جائے۔ بشرطیکہ مریض موٹا تازہ ہو، مریض کا مزاج سوداوی یا صفراوی ہو تو ایکونائٹ دوا دیں۔

۹۔ شدید بخار | بخار خواہ ۱۰۵ یا ۱۱۰ درجہ پر ہی کیوں نہ ہو بخار کم کرنے کے لئے فیرم فاس ۶x دو دو گولیاں ہر دس منٹ کے بعد تین چار خوراک لگاتار دیں بفضل خدا بخار نارمل ہو جائے گا۔ اگر بخار اترنے کے بعد وقفہ سے آتا ہو اور مریض کی جان نہ چھوڑتا ہو تو ایسے مریض کو اپیکاک ۳۰ طاقت اور آرسینک البم ۳۰ میں ملا کر دن میں ۲ تا ۴ خوراک دیں اگر بخار بگڑ کر باری کا ہو گیا ہو تو ایسے مریض کو بار کا والے دن سے پہلے ہی اپیکاک اور آرسینکم کی تین چار خوراک دے دیں انشاء اللہ دوسرے دن بخار نہیں ہو گا۔

۱۰۔ پیدائش میں آسانی | جو مستورات ہسپتال میں پیدائش کرانے جاتی ہوں ان کو ایک ماہ قبل از وقت کالی فاس ۶x اور نیٹرم فاس ۶x دونوں کی دو دو گولیاں ملا کر دن میں تین خوراک روزانہ دیں مگر جب پیدائش کا وقت اور درد شروع ہو جائے تو اس وقت دونوں ادویہ کی پانچ پانچ گولیاں ہمراہ نیم گرم پانی یا دودھ سے ہر دس منٹ کے بعد دیں۔ تیسری خوراک سے پیدائش ہو جاتی ہے۔

۱۱۔ دردِ زہ | اگر عورت کو دوران پیدائش درد اٹھتا ہو مگر پیدائش نہ ہو رہی ہو اور یہ بھی معلوم نہ ہو کہ دردیں صحیح ہیں یا غلط۔ ایسی صورت میں کالو فائلم ۲۰۰ طاقت یا 1M کی ایک خوراک دیدیں صرف ایک دو خوراک کھلانے سے دردیں صحیح ہونے پر پیدائش ہو جائے گی ورنہ دردیں ختم ہو جائیں گی۔

**١٢- عادی اسقاط حمل**
اسقاطِ حمل کی عادی خواتین کو تیسرے ماہ کے آغاز پر فائیٹولیکا ۲۰۰ طاقت کی ایک خوراک روزانہ اور ہر ماہ ایک ہفتہ بھر کھلا دیں۔ بفضلِ خدا بچہ وقت مقررہ پر تندرست پیدا ہو گا۔

**١٣- بلیڈنگ**
ملی فولیم Q کے دس قطرے ہر دس منٹ کے بعد کھلانا ہر قسم کا خون فوراً بند ہو جاتا ہے۔

**١۴- رحم کا باہر نکلنا**
اگر غدی تحریک کی وجہ سے عورت کو نیچے کی طرف دباؤ پڑتا ہو اور رحم باہر نکلتا ہو تو ایسی صورت میں کالی فاس ۶x کی دو دو گولیاں دن میں ۴ مرتبہ کھلانے سے نجات مل جاتی ہے۔ اگر پیٹ زیادہ لٹک گیا ہو تو ایسی صورت میں ناف سے نیچے کسی کپڑے سے کس کر باندھ دیں ہفتہ عشرہ میں آرام ہو جاتا ہے۔

**١۵- اعصابی کمزوری کیلئے**
کالی فاس۔ ایسڈ فاس، ایونا سٹائیوا، چائنا، فیرم فاس ہر ایک ۳۰ طاقت میں لے کر ملا لیں، اس مرکب کی ۴ بوند کی دن میں ۳ دفعہ خوراک دیں۔

**١٦- فالج**
کالی فاس ۱۲x اور میگ فاس ۶x دونوں کی دو دو گولیاں ملا کر دن میں ۳ دفعہ خوراک دیں۔ پھر دیکھیں کہ اگر فالج دائیں طرف ہے تو پھر رسٹاکس ۲۰۰ کی ایک خوراک دیں۔ اگر فالج بائیں طرف کا ہو تو کاسٹیکم ۲۰۰ طاقت کی ایک خوراک ضرور دیں۔ اس سے بعض مریض پہلے ہی دن تندرست ہو جاتے ہیں اور بعض تین چار روز میں تندرست ہو جاتے ہیں۔

۱۷۔ نسخہ: O-R-S
بادیان ایک ماشہ، دارچینی ۲ ماشہ، سونٹھ ایک ماشہ، الائچی کلاں دو عدد، پودینہ دیسی ۳ ماشہ، جملہ ادویہ ایک کلو پانی میں اس قدر اُبال لیں کہ پانی صرف ۳ پاؤ رہ جائے، ٹھنڈا ہونے پر چھان لیں اور بچے کو بار بار پلادیں۔

فوائد۔ کثرت پیاس، بدن میں پانی کی کمی کو پورا کرنے کے لئے ازحد مفید و مجرب ہے۔ بخار کی حالت میں جب بچہ ہوش نہ کرتا ہو یا قے والٹی نہ رکتی ہو تو ایسی صورت میں گلوکوز کا ایک ایمپول سی سی ۵ کا لے کر اس میں ایک ٹیکہ کورامین کا ملالیں۔ بس تیار ہے، تھوڑے تھوڑے وقفہ سے پلادیں۔ بفضل خدا قے فوراً بند ہوگی۔

۱۸۔ شوگر
کشتہ صدف، کشتہ بیضہ مُرغ ہر ایک ۵۰ گرام، ڈائنل گولی ۱۰۰ عدد پیس کر ملالیں بس تیار ہے، کیپ سول بھرلیں۔ مقدار خوراک:۔ ایک صبح ایک شام بعد از غذا ہمراہ پانی۔

۱۹۔ الرجی
اسردل، کشتہ صدف، اینٹی ہسٹامین تینوں برابر وزن لے کر کیپ سول بھرلیں۔ ایک صبح ایک شام دیں

۲۰۔ سوزش رحم
گلیسرین ایک پونڈ میں پتہ سنسار ایک عدد ملالیں بس تیار ہے،

ترکیب استعمال: اس مرکب سے روئی یا کپڑے کا پھویہ تر کرکے رحم میں رکھیں اور یہ عمل ۲ ہفتہ تک کریں۔

۲۱۔ سُرعت انزال
سرعت انزال کی وجہ سے مرد عورت پر قادر نہ ہو سکتا ہو، کے لئے تیر بہدف نسخہ حاضر خدمت ہے تخم گاجر ۲۵۰ گرام لے کر نصف کلو دودھ بھینس یا دودھ بھیڑ میں رات کو بھگو

دیں۔ دوسرے دن شام کو چھان کر رکھ لیں اور خشک ہونے دیں۔ جب اچھی طرح خشک ہو جائے تو اسے باریک پیس لیں۔ اس کے بعد مغز بادام ایک پاؤ، الائچی خورد ۲۰ گرام، کوزہ مصری ایک پاؤ ملا کر باریک پیس لیں اور سفوف تیار کریں۔ مقدار خوراک:۔ ایک تولہ صبح اور ایک تولہ شام ہمراہ دودھ شیریں۔

## ۴۲:۔ پستانوں میں گلٹیاں

کونیم ۲۰۰ طاقت یا CM 1 کی ایک خوراک روزانہ دیں اور اس کے علاوہ تین خوراک روزانہ برائی اونیا ۳۰، کلکیریا فلور ۶X دونوں ملا کر دیں۔ یاد رکھیں کونیم ایسے مریضوں کے لئے از حد مفید ہے جن کو نچلے دھڑ کا فالج ہو گیا ہو یا نیچے سے اوپر کو درد جاتا ہو یا کنوارہ پن کی مردانہ امراض ہوں۔

## ۴۳:۔ پستانوں کی نشوونما

ایسی لڑکیاں یا شادی شدہ عورتیں جن کے پستان نہ ہونے کے برابر ہوں یعنی ان کی قدرتی نشوونما نامکمل ہو۔ ان کا سینہ مردوں کی طرح [illegible]
ایسی صورت میں سیبل سرویٹ Q کی تیز چار خوراک [illegible]
اور اسی دوا کی پستانوں پر مالش [illegible]
پستان نمایاں نظر آنے لگتے ہیں۔

## ۴۴:۔ رحم کی رسولیاں

ان کے [illegible]
[illegible]
کرکے ہر دو گھنٹے کے بعد دیں [illegible]
جز ۲:۔ روزانہ ایک [illegible]
جز ۳:۔ فریکس [illegible]

قطرے صبح و شام دیں۔

بجز ۴:۔ سکسائل ۱۷۔ S یا ۱۷ R - Bio کے ۱۵ قطرے صبح و شام دیں۔

۲۵:۔ Bio - No. 22 | حمل ہونے سے لے کر پیدائش تک اس کا استعمال پیدائش میں ہونے والی جملہ تکالیف سے نجات دلاتا ہے۔

۲۶:۔ پیدائش کی دردیں جاری کرنے کیلئے | اوپیم ۲۰۰ یا 1M کی ایک خوراک دیں۔ اگر قبل از وقت عورت کے جھوٹی دردیں شروع ہو جائیں تو ایسی صورت میں کالو فائلم ۲۰۰ یا اپیکاک ۲۰۰ کی ایک خوراک دیں اس سے پیدائش ہو جائے گی ورنہ دردیں ختم ہو جائیں گی۔

۲۷۔ عملِ پیدائش میں نقص | اگر کسی عورت کو ہر دفعہ پیدائش کے لئے ہسپتال جانا پڑتا ہو ایسی صورت میں سیپیا اور پلسٹیلا ہر ایک ۳۰ طاقت میں دونوں ملا کر ۹ ماہ تک پلا دیں۔ بفضلِ خدا پیدائش قدرتی طور پر گھر میں ہی ہو گی۔

۲۸۔ وقتِ پیدائش رحم کے منہ کی تنگی | پیدائش کے وقت رحم کا منہ تنگ ہو اور پیدائش نہ ہو رہی ہو ایسی صورت میں جیلسی میم Q کے ۱۰ تا ۱۵ قطرے ہر کس منٹ کے بعد دیں۔ ایک گھنٹہ میں پیدائش ہو جاتی ہے۔

۲۹:۔ پیدائش کے بعد بچہ سانس نہ لے رہا ہو | اگر پیدائش کے بعد بچہ سانس نہ لے رہا ہو،

بدن کی رنگت سفید یا سبزی مائل ہو گئی ہو بدن میں آکسیجن کی کمی ہو تو ایسی صورت میں دوا انٹم ٹارٹ 6 یا 6X کی ایک بوند زبان پر ڈالیں۔ بفضلِ خدا سانس فوری طور پر جاری ہو جاتا ہے اگر خدانخواستہ بچہ پیٹ کے اندر مر گیا ہو تو اسے خارج کرنے کے لئے کینتھرس 6 کے ۱۰ تا ۱۵ قطرے ہر ۱۰ منٹ کے بعد دیں ایک گھنٹہ میں مردہ جنین خارج ہو جاتا ہے۔

## نسخہ کشتہ خاص طوطیا

طوطیا ۵ تولہ اعلیٰ قسم لے کر باریک پیس لیں نمبر ۲۔ آب گھیکوار مصفی و مقطر ۲½ کلو میں حل کر کے کسی سٹیل کے برتن میں ڈال کر نیچے آگ جلائیں جب یہ گاڑھا ہو جائے تو آخر پر آگ ہلکی کر دیں، دھیمی دھیمی آگ پر مزید گاڑھا کر لیں، ٹھنڈا ہونے پر چھوٹی چھوٹی اور چوڑی چوڑی ٹکیاں تیار کر کے دھوپ میں خوب خشک کر لیں اس کے بعد برگ نیم ایک کلو لے کر نہایت باریک پیس لیں۔ بعد ازاں اس باریک شدہ نیم کے پتوں کے درمیان تہہ در تہہ رکھ کر ۱۵ کلو اپلوں کی آگ دیں۔ ٹھنڈا ہونے پر ٹکیاں نکال لیں اور احتیاط سے پیس لیں بس تیار ہے۔

طریقہ استعمال :۔ تیار شدہ کشتہ ایک تولہ، مغز بندق ایک تولہ، پرانا گڑ ایک تولہ کی حب بقدر مرچ سیاہ تیار کریں۔

مقدار خوراک :۔ ایک صبح ایک شام بعد از غذا، مریض کو دیسی گھی کی چوری یا گولی کھانے کے بعد دو چمچ بادام روغن ضرور پلا دیں۔

فوائد :۔ ہمہ قسم کے رطوبتی، بلغمی امراض، گلٹیاں، ناسور، خنجیراں اور درد گٹھیا کے لئے از بس مفید ہے۔

## نسخہ طوطیا

طوطیا۔ سندھور، پھٹکڑی سفید، گاؤ دنتی، رسونت ہر ایک ۵ تولہ،

ترکیب تیاری:۔ سندھور اور پھٹکڑی پیس کر ملالیں، پھر کسی ہنڈیا میں سب سے نیچے گاؤ دنتی رکھیں پھر اس کے اوپر مرکب سندھور و پھٹکڑی والا کے درمیان طوطیا رکھ کر بند کر کے رکھیں سب سے اوپر رسونت رکھیں۔ ہنڈیا کے نیچے ۲ گھنٹے تک آگ جلائیں پھر ٹھنڈا ہونے پر باریک پیس لیں۔

مقدار خوراک:۔ صرف ایک رتی بھر صبح و شام دیں۔

افعال و اثرات:۔ عضلاتی غدی ہیں اس لئے تمام رطوبتی امراض کے لئے تیر بہدف ہے۔

## سفوف ہاضم خاص

سونف، اجوائن دیسی، سوئے، چرچرہ ہر ایک ایک کلو بھر، کلونجی ½ کلو، نمک ایک پاؤ، نمک سیاہ ایک پاؤ، کل وزن ۵ کلو سفوف تیار کریں۔ بعد ازاں تیزاب گندھک ایک تولہ، پانی ۱۰ تولہ کے حساب سے حسب ضرورت محلول بنالیں۔ اس کے بعد مذکورہ سفوف میں اس کے چھینٹے مار کر قدرے تر کرلیں، خشک ہونے پر دوبارہ پیس لیں بس تیار ہے یہ بہترین سفوف ہے)

## گندے زخموں کیلئے

ہر قسم کا گندہ زخم درست کرنے کے لئے اکسیری روغن، روغن سرسوں ۱۰ تولہ، کافور ۴ تولہ روغن تارپین ۲ اونس، کاربالک ایسڈ ایک تولہ، ایکری فلاویں ایک ماشہ،

ترکیب تیاری:۔ کافور کو روغن تارپین میں حل کریں پھر اس میں کاربالک ایسڈ ڈالیں آخر پر ایکری فلاویں حل کریں بس تیار ہے۔

فوائد:۔ خراب قسم کے گندے زخم، ناسور، گھمبیر کینسر وغیرہ کے

لئے انتہائی مؤثر ہے۔

**پرِ ِکلی ہیٹ پاؤڈر**

گرمی دانے دور کرنے کے لئے بہترین چیز ہے۔ سنگجراح پوڈر عمدہ قسم ایک کلو زنک آکسائیڈ ۱۰ گرام، میگنیشیا سائیٹریٹ ۵ گرام، ست پودینہ ۱۰ گرام، کافور ۱۰ گرام، باریک پیس کر استعمال کریں۔

**مقوی و محرک باہ**

تخم کونچ، گوکھرو، تخم تالمکھانا ہر ایک ۱۰۰ گرام لے کر پیس لیں۔ بعد ازاں ۲ کلو دودھ میں ڈال کر پکا دیں حتیٰ کہ گاڑھا کھویا بن جائے۔ ٹھنڈا ہونے پر دھوپ میں اچھی طرح خشک ہو جانے کے بعد دوبارہ پیس لیں۔

مقدار خوراک:۔ ایک تولہ ہمراہ دودھ ½ کلو شیریں نیم گرم سے دیں سات دن کے استعمال سے انتہائی طاقت پیدا ہو جاتی ہے یہاں تک کہ سردیوں میں لحاف اوڑھنے کی ضرورت نہیں رہتی۔

**بخار**

قلمی شورہ، شکر تیغال، ست گلو، ست ملٹھی، الائچی خورد، طباشیر، ہر ایک تولہ بھر، کشتہ ابرک سیاہ ۶ ماشہ، کشتہ ابرک سفید ۶ ماشہ، مغز کرنجوہ ۳ تولہ، کوزہ مصری ۵ تولہ سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک:۔ ۳ ماشہ دن میں ۳ مرتبہ ہمراہ شربت عناب دیں۔

**حب اوجاعی خاص**

معجز خالص ۵۰ گرام، سورنجاں شیریں ۵۰ گرام ان کو کوٹ کر حب بقدر نخود تیار کریں یا زیرو سائز کیپسول بھر لیں۔

مقدار خوراک:۔ ۲ عدد روزانہ دوپہر کا کھانا کھانے کے بعد ہمراہ پانی دیں۔ فوائد:۔ ہر قسم کی دردیں اور گنٹھیا میں مفید ہے۔

## کشتہ ممسک

بسماب مصفیٰ ۵۰ گرام، قلعی مصفی ۵۰ گرام، سفید زیرہ ½ کلو۔

ترکیب تیاری:۔ قلعی پگھلا کر پارہ ملا دیں پھر اسے نیم کہ فتہ کر کے ذرات بنا لیں۔ سفید زیرہ نیم کوفتہ کر کے مذکورہ ذرات تہہ در تہہ رکھ کر کپڑا میں لپیٹ کر دھاگے سے اچھی طرح باندھیں بعد ازاں ۱۰ کلو اپلوں کے درمیان رکھ کر آگ لگا دیں۔ صبح ٹھنڈا ہونے پر راکھ میں دیکھیں کشتہ شگفتہ برنگ سفید ملے گا۔ اس کشتہ کو کسی شیشی میں بند کر کے چالیس روز کے لئے زمین میں دفن کر دیں اس کے بعد نصف رتی بھر خوراک ہمراہ مکھن یا بالائی میں کھلا دیں از حد ممسک ہے۔

## نزلہ وغیرہ

نزلہ، گلے کی خراش و کھانسی اور موسم سرما کے امراض کے لئے، برگِ گاؤ زبان، دیسی تمباکو ہر ایک ۲۰ گرام، نمک خوردنی ایک پاؤ، گل سدا بہار ایک پاؤ، ان کو نیم کوفتہ کر کے کسی کوزہ گلی میں جلا لیں اور اسے باریک پیس لیں۔ بعد میں ست ملٹھی شکر تیغال، نوشادر ٹکی ہر ایک ۱۰ گرام پیس کر ملا لیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک:۔ ایک ماشہ دن میں ۲ تا ۳ دفعہ،

فوائد:۔ کھانسی، نزلہ و زکام، گلے کی خراش سینہ و گلے کی جلن دور کرنے میں سریع الاثر دوا ہے۔

## دردِ ریح

چکلہ مدبر، سنڈھ، نگھ، مصبر، مصطگی رومی، الائچی کلاں، سنفونیہ، چرائتہ کل آٹھ اجزاء برابر وزن لے کر حب بقدر نخود بنا دیں۔

مقدار خوراک:۔ ۲ عدد صبح و شام شدید تکلیف میں دن میں ۳

مربہ بھی دے سکتے ہیں۔

**مقوی باہ** گڈدے مصفی ۲۵۰ گرام قدرِ بریاں کرکے باریک پیس لیں بعدازاں اس میں الائچی خورد ۵۰ گرام اور کوزہ مصری ۵۰ گرام پیس کر ملالیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک :۔ ۶ ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ دیں۔

**موٹاپا** شدید ۳۰ ، ۶ تولہ میں مصبر خالص ۶ تولہ ، سفوف ثمر ۶ تولہ ملالیں اور زیرو سائز کیپ سول بھرلیں۔

مقدار خوراک : ایک دوپہر اور ایک شام دیں اگر قبض ختم نہ ہو پھر دو دو کھلادیں جب قبض ختم ہو جائے تو ایک ایک کھلا دیں یہ کورس ۴ ہفتے تک کریں بفضلِ خدا موٹاپا دور ہو جائے گا۔

**شوگر غدی** اسد الارض ایک تولہ ، جوکھار ۳ ماشہ ، لوٹا سجی ۴ ماشہ چینی ایک تولہ ، آبِ زم زم ایک بوتل میں حل کریں بس تیار ہے۔ اب اس بوتل کی ۱۶ خوراک بنا دیں ، ایک خوراک ایک گلاس پانی میں حل کرکے صبح و شام پلا دیں۔

جزو ۲ :۔ کشتہ بیضہ مرغ ایک رتی بھر لے کر چینی ۳ ماشہ میں کھرل کرکے اس کی ۲۰ خوراکیں بنادیں ، ایک خوراک صبح + شام ،

فوائد :۔ علامت شوگر سے پیدا شدہ کمزوری دور کرنے میں سریع الاثر دوا ہے۔

جزو ۳ :۔ کچلہ مدبر ایک تولہ لے کر چینی ½۱ کلو میں خوب کھرل کریں۔ مقدار خوراک :۔ ایک تا ۲ رتی بھر صبح و شام دیں۔

فوائد :۔ اعصابی کمزوری دور کرنے میں تیر بہدف دوا ہے۔

جزو ۲:۔ اگر مردانہ کمزوری پیدا ہو گئی ہو، سرعت انزال کا عارضہ ہو یا انتشار کم آتا ہو تو ایسی صورت میں درج ذیل مرکب تیار کر کے کھلا دیں بہترین نتیجہ خیز ثابت ہوگا۔

نسخہ:۔ ثعلب پنجہ، ثعلب مصری، سفید موصلی انڈیا، ہر ایک ۵۰ گرام، کوٹ کر چھان لیں سفوف تیار کریں آخر میں سفوف کے برابر وزن کوزہ مصری ملائیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک:۔ ۶ ماشہ صبح اور ۶ ماشہ رات ہمراہ دودھ نیم گرم سے دیں۔

**ٹی بی کی کھانسی**

اجزاء:۔ ہلدی، ملٹھی، سونف، برگ بانسہ، ریوند خطائی برابر وزن لے کر سفوف بنا دیں۔ مقدار خوراک:۔ ایک ماشہ دن میں ۳ مرتبہ دیں۔ اس کی شہد میں معجون بھی تیار کر سکتے ہیں۔

**نسخہ برائے گلہڑ**

کلکیریا فلور 3x دن میں چار مرتبہ (۲) آئیوڈم 3x دن میں چار مرتبہ (۲) سیلیشیا 1M روزانہ ایک خوراک۔

**نسخہ السر معدہ**

(۱) فاسفورس C.M-1 ہر پندرہ دن بعد (۲) نیٹرم فاس 6x ہر تین گھنٹے بعد (نوٹ) دودھ بکثرت دیں

یہ نسخہ سوداوی اور صفراوی مزاج کے لئے ازحد مفید ہے۔

**نسخہ اخراج پتھری**

کالوسنتھ C.M-1 یہ مثانہ کی نالیوں کو پھیلا دیتی ہے جس سے آلہ تناسل کا راستہ کھل جاتا ہے اور پتھری خارج ہو جاتی ہے۔

## نسخہ تریاق اورام

اجزاء:۔ زعفران ۳ تولہ، پتہ سنسار ۲۵۰ گرام، روغن سانڈہ ½ کلو، شہد خالص ½ کلو۔

ترکیب تیاری:۔ سب سے پہلے پتہ سنسار کو خوب باریک کوٹیں اس کے بعد زعفران ان میں کھرل کر کے آگ پر جوش دیں جب دو تین جوش آ جائیں تو شہد حل کر کے آگ سے نیچے اتار کر اچھی طرح گھوٹ لیں۔ بس تیار ہے

ترکیب استعمال:۔ یہ دوا بطورِ شافہ یعنی روئی کا پھویہ بھگو کر رات کو رحم میں رکھیں اور عورت دو گھنٹے تک آرام سے پڑی رہے اور اسی دوران ٹھنڈے پانی میں ہاتھ ہرگز نہ ڈالے۔ مریضہ کی چارپائی کی پائینتی کو سرہانہ کی نسبت اونچی رکھیں۔ ایک دن رکھ کر ایک دن کا ناغہ کریں۔

فوائد:۔ رحم کی سوزش و ورم، رحم کا باہر نکلنا، رحم کی فراخی، بچہ دانی کا اپنے مقام پر قائم نہ رہنا کے لئے از حد مجرب و نیز بہدف دوا ہے۔

## موسم سرما کی کھانسی، نزلہ و بخار وغیرہ

معدہ کی خرابی کے لئے کامیاب دوا ہے

اجزاء نسخہ:۔ ملٹھی۔ گل بنفشہ، الائچی کلاں، دارچینی ہر ایک ۵ تولہ الائچی کلاں ½۲ تولہ، نمک سیاہ ۳ تولہ،

ترکیب تیاری:۔ جملہ پیس کر سفوف بنا لیں،

خوراک:۔ ایک ماشہ ½ اکپ پانی میں اُبال کر پلا دیں (پانی ابلنے کے بعد جب صرف ایک کپ رہ جائے تو استعمال کریں۔

## کالی کھانسی

اجزاء:۔ شیر مدار ۲ چھٹانک، باجرہ پانچ تولہ دونوں ملا لیں اور خشک ہونے پر جلا لیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک:۔ ۴ ، چار چاول شہد میں ملا کر صرف رات کے وقت دیں۔

## ہیموفلیریا (بلڈ کینسر)

ایسے مریض کو لاکسس 1M کی ایک خوراک ہر پندرہ دن کے بعد دیں اور کلکیریا فاس 6x، فیرم فاس 6x کی دو دو گولیاں ملا کر دن میں چار خوراک دیں۔ بفضلِ خدا مریض صحت یاب ہو گا، نسخہ ہذا اس مرض کے لئے تیر بہدف ہے۔

## تریاقِ سرعتِ انزال

اجزاء:۔ تخم سرِ ل، جائفل، عاقر قرحا، ہر ایک ۲۰ گرام لے کر سفوف تیار کریں

نسخہ ۲:۔ سیلینیم ۲۰۰، کلاڈیم ۲۰۰، سٹافی سیگریا 1M، ایگنس کاسٹس 1M،

ترکیب:۔ تمام ادویہ برابر وزن لے کر ملا لیں۔ بعد ازاں ان سے شوگر آف ملک تر کریں۔ اس کے بعد جز ۱، ۵ گرام اور جز ۲، ۱۰۰ گرام دونوں اچھی طرح ملا لیں پھر اس کے کیپسول بھر لیں، بس تیار ہے۔

ترکیب استعمال:۔ بوقت ضرورت ایک عدد جماع کرنے سے ۲ گھنٹے قبل از وقت ہمراہ دودھ شیریں نیم گرم حسب موسم استعمال کریں۔

دوسرا طریقہ:۔ نیٹرم میور 1M سے شوگر آف ملک تر کر کے ۱۰۰ گرام میں مذکورہ دوا ۵ گرام ملا کر کیپسول بھر لیں، بس تیار ہے،

مقدار خوراک:۔ ایک عدد ہمراہ دودھ۔

## نسخہ برائے غدد (پراسٹیٹ گلینڈز کا بڑھ جانا وغیرہ)

اجزاء:۔ قلمی شورہ ۲۵۰ گرام، پوست ریٹھا ۱۲۵ گرام،

ترکیب تیاری:۔ شورہ کو کسی آہنی کڑاہی میں پگھلائیں جب یہ پگھل جائے تو اوپر پوست ریٹھا کی چٹکیاں ڈالتے جائیں حتیٰ کہ پوست ختم ہو جائے پس ٹھنڈا ہونے پر باریک پیس لیں۔

مقدار خوراک:۔ ۲ رتی صبح وشام ہمراہ نیم گرم پانی سے دیں، کورس صرف ایک ہفتہ کا کورس، غدود کے لئے تیر بہدف دوا ہے۔

**ٹی۔بی** اجزاء:۔ ہلدی خالص، سہاگہ، ملٹھی ہر ایک سات تولہ، شیر مدار ۲ تولہ، تمام ادویہ اچھی طرح پیس کر آخر میں شیر مدار ۲ گھنٹے تک متواتر کھرل کریں، بعد ازاں کیپ سول بھر لیں،

ترکیب استعمال:۔ دن میں تین کیپ سول کھلاویں، ۱+۱+۱

(اگر کینسر کے لئے استعمال کرنا ہو تو پھر اس دوا میں ملین ۱ ملا کر دیں اس سے درد فوراً رک جاتا ہے اور مرض سے نجات مل جاتی ہے۔

**گلہڑ** کلکیریا فلور 3x، آیوڈم 3x، دونوں کی دو دو گولیاں ملا کر دن میں چار خوراک دیں اور ایک خوراک ہر ہفتہ کے بعد سیلشیا 1M کی دیں۔

**السر معدہ** فاسفورس 1M کی ہر پندرہ دن کے بعد ایک خوراک دیں۔ اور تیزم فاس 6x کی دو دو گولیاں ہر تین گھنٹے بعد دیں، یہ دوا السر خواہ سوداوی ہو یا صفراوی ہر حالت میں تیر بہدف ہے، مریض کو دودھ بکثرت پلا دیں۔

## گردہ و مثانہ کی پتھری

کالوسنتھ M ۱ کی ایک خوراک روزانہ دیں، یہ دوا مثانہ کی نالیوں کو پھیلا دیتی ہے جس سے آلہ تناسل کا راستہ کھل جاتا ہے اور پتھری آسانی سے خارج ہو جاتی ہے

## حب سقم

اجزاء:۔ پوست ہلیلہ زرد ۵۰ گرام، پوست ہلیلہ کابلی ۵۰ گرام، پوست آملہ ۱۰۰ گرام، ان کو روغن گاؤ یا دام روغن سے بریاں کریں لے

۲:۔ ترودی، پودینہ، شیر خشت، ترنجبین، گل سرخ، مصطگی رومی، اسطوخودوس، بادیان ہر ایک ۵۰ گرام، سقمونیہ ۱۰۰ گرام حب بقدر نخود بناویں۔

مقدار خوراک:۔ ۲ گولی دن میں تین مرتبہ ہمراہ پانی۔

فوائد:۔ یہ دوا ایسی مستورات جو مٹاپا کی وجہ سے بے اولاد ہوں، ماہواری نہ آتی ہو یا حاملہ نہ ہوتی ہوں کے لئے کامیاب علاج ہے۔

۳:۔ افسنتین ایک کلو، عناب ۲ کلو، صندل سفید ½ پاؤ، صندل سرخ ½ پاؤ، گل نیلوفر ½ پاؤ، پتری فولاد ۲۰۰ گرام، پھٹکری ۵۰ گرام، چینی ۱۰ کلو، شربت تیار کریں۔

مقدار خوراک:۔ ۲ تولہ بعد از غذا، صبح، شام

اگر مریضہ کے پیٹ میں ہوا پیدا ہوتی ہو یا بھوک نہ لگتی ہو، بدہضمی رہتی ہو تو یہ مرکب خوراک ایک ماشہ کھانے کے بعد دیں،

اجزاء:۔ اجوائن دیسی، نوشادر، ریوند خطائی برابر وزن لے کر سفوف بنالیں بس تیار ہے،

فوائد:۔ یہ شربت ایسی لڑکیاں یا عورتیں جن کو خون کی کمی سے حمل نہ ہوتا ہو، رنگ پھیکا ہو، جسمانی طور پر کمزور ہوں ان کے لئے تیر بہدف دوا ہے، تین ہفتے تک استعمال کرائیں۔

## رحم کی خام رسولی

(یعنی پانی و خون کی مرکب رسولی جس کی وجہ سے ماہواری بھی نہ آتی ہو اور نہ ہی حمل ٹھہرتا ہو)

اجزاء:۔ ایلوا ۴ تولہ، مرمکی ۲ تولہ، رائی ۲ تولہ، جملہ ادویہ پیس کر حب بقدر نخود تیار کریں،

مقدار خوراک:۔ ۲ گولی دن میں ۳ مرتبہ بعد از غذا،

فوائد:۔ یہ دوا ایسی صورت میں تیر بہدف ہے جب کسی عورت کے رحم میں یا اووری میں پانی و خون کی رسولی ہونے کی وجہ سے بندش حیض ہو جس وجہ سے حمل نہیں ٹھہرتا۔ اس دوا سے بفضلِ خدا پہلے پانی خوب خارج ہونے لگتا ہے اور اس کے بعد ماہواری جاری ہو جاتی ہے۔ بعد از فراغت ماہواری اگر عورت کو ملین ۲ کی دو دو گولی صبح و شام دی جائیں تو بفضلِ خدا حاملہ ہو جاتی ہے۔

نوٹ:۔ جن عورتوں کو غدی تحریک (بوجہ کثرت صفرا) یا عضلاتی تحریک یعنی بوجہ تیزابیت و خشکی کی وجہ سے حمل نہ ہوتا ہو ان کو دوران حیض سفوف اسگندھ ۶ ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ کھلاویں، بفضلِ خدا حمل قرار پائے گا یہ دوا حمل قائم کرتے ہیں از حد مجرب ہے۔

★

"تندرست عورت کو فوری طور پر حاملہ کرنے کے لئے مجرب علاج و دوا"

یہ دوا ایسی مستورات کے لئے ہے جن کے خاوند دور دراز کے ملازم ہوں

یا بیرون ملک رہتے ہوں اور عورت جلد حاملہ ہونا چاہتی ہو۔

ترکیب علاج:۔ جب عورت ماہواری سے فارغ ہو کر نہالے تو یہ گولی (CANESTEN) یعنی (CLOTRIMAZOL) ایک عدد رات سوتے وقت عورت کے رحم میں رکھیں، صرف دو دن رکھیں اس کے بعد عورت و مرد آپس میں مباشرت کریں۔

جب حمل ٹھہر جائے تو درج ذیل ٹیکہ ہر دس دن کے بعد ایک عدد لگا دیں اور تین ٹیکے لگا دیں، ٹیکہ یہ ہے (ANARAXYL)

نوٹ:۔ اگر کوئی عورت کینیسٹن گولی رحم میں نہ رکھوانا چاہتی ہو کیونکہ بعض عورتیں شرماتی ہیں۔ ان کو مندرجہ بالا تین ٹیکے لگا دیں، ان شاء اللہ عورت حاملہ ہو جائے گی۔

اگر عورت رحم کی سوزش کی وجہ سے حاملہ نہ ہو رہی ہو تو ایسی صورت میں یہ گولی (GYNO-TRAVOGEN) ایک عدد رات رحم میں رکھیں، بفضل خدا صرف ایک ہی خوراک کے استعمال سے سوزش ختم ہو جاتی ہے اور عورت حاملہ ہو جاتی ہے۔

عام جسمانی دردیں دور کرنے کے لئے درج ذیل ٹیکہ لگا دیں۔

(DICLOZAF)

## دورانِ حمل بلیڈنگ

حاملہ عورت کا خون بند کرنے کا مجرب علاج

اگر کسی حاملہ کو خون آنا یا خون بہنا شروع ہو جائے تو فوری طور پر کنٹرول کرنے کے لئے پہلے یہ ٹیکہ (ANAROXYL) کا ٹیکہ لگا دیں پھر نصف گھنٹہ کے بعد (GRAVIBINON) کا ٹیکہ لگا دیں۔ اس سے بفضل خدا فوری طور پر خون بند ہو جاتا ہے۔ اس کے بعد احتیاطی طور پر

ہر دس دن کے بعد ایک ٹیکہ ANAROXYL لگا دیں اور ۲۰ دن کے بعد ایک ٹیکہ گریوی بی نان کا لگا دیں ۔ عادی اسقاط حمل عورت کے لئے کامیاب علاج ہے ۔

**دردِ گردہ** دردِ گردہ کے لئے DICLORAN کا ٹیکہ لگا دیں ۔
گردہ و مثانہ اور پتہ کی پتھری خارج کرنے اور رغدد کا عارضہ دور کرنے کے لئے مجرّب دوا ۔

اجزاء:۔ قلمی شورا، نوشادر، جوکھار، سہاگہ، پھٹکڑی سفید، برابر وزن لے کر بریاں کریں بس تیار ہے ۔

مقدار خوراک:۔ ۲ تا ۴ رتی بھر دن میں ۳ تا ۴ مرتبہ ہمراہ بذرقہ مناسبہ سے دیں ۔

**نسخہ غدی اعصابی ملین سپیشل** اجزاء:۔ سنڈھ، نوشادر، مرچ سیاہ، نمک سیاہ، سہاگہ، ہر ایک ۱۰۰ گرام، ست اجوائن ۱۰ گرام، ست پودینہ ۱۰ گرام سفوف بنا دیں ۔

مقدار خوراک:۔ ایک تا ۲ رتی بھر بعد از غذا ۔

**نسخہ پستان** ایسی لڑکیاں یا عورتیں جن کی چھاتی کے پستان غائب ہوں اور چھاتی مردوں کی طرح نظر آتی ہو کے لئے کامیاب مالش ۔

اجزاء و ترکیب:۔ جونک ایک تولہ، گدڑے ایک تولہ دونوں کوٹ کر ۱۰ تولہ روغن تل یا روغن السی میں جلا کر گھوٹ لیں بس مرہم سی بن جائیگی

ترکیب استعمال:۔ رات سوتے وقت پستانوں پر روزانہ مالش کرائیں انشاء اللہ دس پندرہ دن میں پستان ابھر آئیں گے ۔

**نسخہ بخار** اجزاء:۔ قلمی شورہ، پھٹکڑی سفید برابر وزن لے کر جلالیں پھر اس میں تیسرا حصّہ کشتہ گاؤ دنتی ملالیں بس تیار ہے، ہمہ قسم کے بخار کے لئے مفید دوا ہے۔

**اسقاط حمل** دس سے پندرہ دن کا حمل ضائع کرنے کے لئے صرف ایک ٹیکہ پرو جسٹرون کا لگادیں، بس کافی ہے۔

**جریان / سگریٹ نوشی** مزمن جریان کا عارضہ دور کرنے کے لئے اور سگریٹ کی عادت دور کرنے کا مجرب نسخہ، کلاڈیم M/9 کی ایک خوراک دیدیں بس کافی ہے۔

**نسخہ مرکب خاص 1** اجزاء :۔ بھلاوہ، مغز اخروٹ، مغز بادام، پستہ، گری، مغز فندق، بہمن سفید، ستاور، شقاقل مصری، ثعلب مصری، مغز چلغوزہ، کشتہ بیضہ مرغ، پلپلہ مدبر، کل ۱۳ اجزاء، سم الفار سفید ½ گرام، شہد خالص ۲ کلو۔

ترکیب وتیاری:۔ تمام نہایت باریک پیس لیں۔ سم الفار علیحدہ پیس کر دوبارہ اچھی طرح ادویہ میں کھرل کریں تاکہ اس کا کوئی ذرہ جدا نہ رہ جائے، آخر پر شہد گرم کرکے ملالیں بس تیار ہے۔

فوائد:۔ تمام اعصابی وعضلاتی اعصابی امراض مثلاً فالج، عورتوں میں بندش حیض، رنگت کا سیاہ ہوجانا یا چھایاں پڑجانا، بوجہ سردی کھانسی کا ہونا، دھنی وغیرہ، سرعت انزال کی شکایت یا لیسدار بلغم خارج نہ ہوتی ہو، کثرت پیشاب، لوبل لینزی کے مریض اور خاص کر حلق کے مریضوں کے لئے بہت مفید دوا ہے۔

مقدار:۔ بقدر نخود صبح وشام بعد از غذا دیں۔

## نسخہ مرکب خاص ۲

اجزاء:- مغز بادام ۲۵۰ گرام، سونف ۱۰۰ گرام مغز کدو، مغز خربوزہ، مغز تربوز، مغز خیارین ہر ایک ۳۰ گرام، پوست آملہ، پوست بہیڑہ، ہلیلہ سیاہ ہر ایک ۲۰ گرام دھنیا ۱۰۰ گرام، خشخاش ۷۵ گرام، چینی یا مصری ۱۲۰ گرام، کشتہ مرجان ۱۰ گرام،

ترکیب تیاری:- تمام ادویات باریک پیس لیں آخر پر چینی حل کریں، بس تیار ہے۔

مقدار خوراک:- ا تا ۲ چائے کا چمچہ صبح نہار منہ صرف ایک خوراک روزانہ کھلادیں۔

فوائد:- پرانے عضلاتی غدی و غدی عضلاتی امراض، اگر نگاہ کی کمزوری بوجہ تیزابیت یا بکثرت صفرا ہو جائے، پڑھتے وقت کئی حرف نظر آئیں یا آنے والے کو نہ پہچان سکتا ہو یا نگاہ قریب یا دور کی کمزور ہو گئی ہو ان تمام حالتوں میں از حد مفید ہے۔

## نسخہ حب بلڈ پریشر

اجزاء:- چھوٹی چندن ۵۰ گرام، صندل سفید ۵۰ گرام، سفید زیرہ ۱۰۰ گرام،

ترکیب تیاری:- تمام ادویہ نہایت باریک پیس لیں، بعد ازاں آب تھوم ایک پاؤ میں کھرل کر کے حب بقدر نخود تیار کریں۔

مقدار خوراک:- ایک تا ۲ گولی ہمراہ بدرقہ مناسب سے دیں یہ دوا بفضل خدا بلڈ پریشر کے لئے آب حیات سے کم نہیں ہے۔ پہلی خوراک ہی سے مریض مطمئن ہو جاتا ہے۔

## بلڈ شوگر ذیابیطس پیشاب میں شوگر

اجزاء:- اسرول ۱۰۰ گرام مرچ سیاہ، صندل سفید جل نیم ہر ایک ۱۰ گرام سفوف بنالیں، زیرو سائز کیپ سول بھرلیں،

مقدار خوراک:- ایک عدد رات کے وقت کھانا کھانے کے بعد ہمراہ پانی دیں انشاءاللہ شوگر نل ہو گی۔

نمبر ۲:- اگر شوگر پیشاب میں آتی ہو تو ایسی صورت میں کشتہ فولاد بذریعہ پھلوں کے آب تیار شدہ اور کشتہ سکہ ہموزن ملالیں۔ پھر اس دوا کے چھوٹے سائز کیپ سول بھرلیں۔

مقدار خوراک:- ایک صبح ایک شام بعد از غذا۔

(ترکیب تیاری کشتہ سکہ مذکورہ)

اجزاء:- پھٹکڑی سفید ½ کلو، سندھور ۲۵۰ گرام

طریقہ:- پھٹکڑی پیس کر کسی کوزہ گلی میں نصف حصہ رکھ کر اوپر سندھور رکھیں پھر بقیہ سفوف پھٹکڑی والا رکھ کر کوزہ گلی گلحکمت کر کے ۱۰ سیر اپلوں کی آگ دیں۔ دوسرے دن صبح نکال کر پیس لیں بس تیار ہے۔

## نسخہ خاص برائے دمہ قلبی و صفراوی اور کھانسی

اجزاء:- کشتہ صدف ۲۵ گرام، سہاگہ سفید ۲۵ گرام، مرجان ۱۰ گرام، ہرتال ورقیہ عمدہ قسم ۱۰ گرام،

ترکیب:- جملہ تمام ادویہ کو شیر مدار ۱۵ تولہ میں کھرل کریں، بعد ازاں چھوٹی چھوٹی ٹکیاں بنا کر دھوپ میں اچھی طرح خشک کریں، اس کے بعد ۱۰ سیر اپلوں کی آگ میں کشتہ کر لیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک:- ۱ تا ۲ رتی ہمراہ بالائی یا مکھن صرف ایک خوراک رات کے وقت دیں

## نسخہ برائے سوزش خصیۃ الرحم وسوزش رحم

اجزاء:۔ آب مکو ۴ پاؤ، روغن السی یا روغن کنجد ۲۵۰ گرام مغز جائفل ۳ عدد، شہد خالص ۲۵۰ گرام۔

ترکیب تیاری:۔ آب مکو روغن میں ڈال کر آگ پر پکا دیں ساتھ ہی مغز جائفل باریک شدہ بھی ڈال دیں۔ جب مکو کا پانی خشک ہو کر صرف تیل رہ جائے تو شہد حل کر کے اتار لیں بس تیار ہے۔ بوقت ضرورت رحم میں بطور رشافہ رکھیں، ان شاء اللہ فوری فائدہ ہوگا، آٹھ دن کے استعمال سے سوزش وغیرہ ختم ہو جاتی ہے

## ماہواری جاری کرنے کیلئے

اجزاء:۔ مگھ، لوٹا سجی برابر وزن لے کر پیس لیں بعدازاں ایک ماشہ شہد اور روغن تل سے تر کر کے رحم کے اندر رکھیں اس سے دو تین دن میں سات آٹھ سال کا رکا ہوا خون جاری ہو جاتا ہے، بندش حیض مزمنہ میں ماہواری جاری کرنے کے لئے تیر بہدف دوا ہے۔

## نسخہ عجیب

اجزاء:۔ مقل ازرق، رال، زرین برابر وزن،

ترکیب:۔ زرین کا کشتہ تیار کریں، بعدازاں رال اور زرین کا باریک سفوف تیار کریں، گوگل کو رات پانی میں بھگو دیں، صبح جوش دیکر ہاتھوں سے خوب مل کر ململ کے کپڑا سے چھان لیں، پھر اس میں باریک شدہ ادویہ ڈال کر حب بقدر نخود تیار کریں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک:۔ ایک صبح ایک شام بعد از غذا ہمراہ بدرقہ مناسبہ دیں۔

فوائد:۔ سیلان الرحم، لیکوریا۔ جریان، درد کمر، ہڈیوں کا درد، عام جسمانی کمزوری، بدن میں کیلشیم کی کمی، گویا تمام اعصابی وبلغمی امراض، نزلہ و زکام، کھانسی کے لئے انتہائی مفید دوا ہے۔

## جملہ جسمانی امراض و علامات

اجزاء :۔ تخم نیم خشک شدہ حسب ضرورت لے کر نہایت باریک پیس لیں۔ پھر برگ قنب کا رب حاصل کریں۔ اس کے بعد اس قدر ملائیں کہ سفوف نرم ہو جائے حب بقدر نخود بناویں۔

مقدار خوراک :۔ ایک صبح ایک شام بعد از غذا۔

افعال و اثرات عضلاتی اعصابی ہیں۔

فوائد :۔ جملہ علامات بلغمی و سوداوی میں تیر بہدف دوا ہے۔

## سفوف ہاضم

اجزاء :۔ چہار اجوائن، نمک سیاہ، سونف ہر ایک ایک کلو بھر، تمر، نوشادر نزی، پودینہ جنگلی ہر ایک نصف کلو،

ترکیب تیاری :۔ تمام ادویہ باریک پیس لیں۔

مقدار خوراک :۔ ایک تا ڈیڑھ ماشہ بعد از غذا صبح و شام بعد از غذا ہمراہ پانی (افعال و اثرات غدی اعصابی ہیں)

فوائد :۔ بوجہ بلغمی رطوبات یا تیزابیت کی وجہ سے بھوک نہ لگتی ہو غذا ہضم نہ ہوتی ہو ترش ڈکار آتے ہوں۔ تبخیر معدہ کی شکایت ہو اکثر قبض کی شکایت رہتی ہو، قلت بھوک سے مریض دن بدن کمزور و دبلا ہو گیا ہو ان تمام علامات کے خاتمہ کے لئے از حد مفید و مجرب دوا ہے۔

## گلے کی خراش، انفیکشن و درد وغیرہ

ان علامات کے لئے کائمو ٹرپ پی دیں۔

(CHYMOTRI?-P) TABLET یا نیکلومیٹ (NIKLOMAT)

خوراک :۔ صبح و شام ۲+۲ بعد از غذا ہمراہ دودھ شیریں دیں اور دوسری گولیاں

ایک گولی صبح ایک شام بعد از غذا دیں۔

**کمزوری نگاہ** جب مریض کی قریب یا دور کی نظر کمزور ہو گئی ہو یا ایک حرف کے دو دو نظر آئیں یا آگے سے آنے والے شخص کا چہرہ دھندلا دکھائی دے اور جلد پہچان نہ سکے ان علامات کے لئے مندرجہ ذیل نسخہ اگر متواتر چالیس دن استعمال کیا جائے تو بفضل خدا نگاہ درست ہو جاتی ہے، نسخہ یہ ہے۔

اجزاء:۔ مغز بادام ایک پاؤ، مغز کدو، مغز تربوز، مغز تخم خربوزہ، مغز خیارین ہر ایک ۳ تولہ، پوست آملہ، پوست بہیڑہ، ہلیلہ سیاہ بریاں ہر ایک ۲ تولہ، سونف ۱۰ تولہ، دھنیا ۱۰ تولہ، خشخاش ۱/۲ ۷ تولہ، چینی یا مصری ۱۲ تولہ، کشتہ مرجان ایک تولہ،

ترکیب تیاری:۔ تمام ادویہ باریک پیس کر سفوف بنا لیں بس تیار ہے

مقدار خوراک:۔ ایک تا ۲ چمچہ ہمراہ دودھ شیریں صبح و شام۔

**ماہواری جاری کرنے کیلئے بتی بنانا** اجزاء:۔ ست مصبر ۵ گرام زعفران اصلی ۵ گرام، نوشادر ۳ گرام، مشہور و معروف طریقہ سے تیار کر کے بوقت ضرورت استعمال میں لاویں۔

**نسخہ اکسیر الکثیر** اجزاء:۔ تخم خشخاش ۱۰ تولہ، مغز بادام ۳ تولہ، مغز کدو ۳ تولہ، مغز فندق ۲ تولہ، طباشیر ۲ تولہ الائچی سبز چھ ماشہ، چینی ۲۵۰ گرام، شہد ۱۰ تولہ، معجون تیار کریں۔

مقدار خوراک:۔ ایک چمچہ صبح خالی پیٹ، دوسری خوراک رات بعد از غذا ہمراہ نیم گرم دودھ۔

فوائد:۔ جب علامت احتلام بہت سی ادویات کھانے کے باوجود ختم

نہ ہو رہی ہو بلکہ روزانہ احتلام ہونے لگے اس وقت یہ دوا کرشمۂ قدرت ثابت ہوتی ہے علاوہ ازیں ذکاوت حس اور سرعت انزال کے لئے بھی یہ دوا بجادو اثر ہے۔

## سفوف عجیب

اجزاء:۔ مرجان ۲ تولہ، زمرد ½ تولہ، یاقوت ایک تولہ، سنگ یشب ½ تولہ، عقیق ایک تولہ مروارید ۳ ماشہ، آبِ گل سرخ ایک پاؤ، سفوف گل سرخ ۱۰ تولہ،

ترکیب تیاری:۔ جملہ ادویہ آبِ گل سرخ میں کھرل کر کے ۱۰ سیر اپلوں کی آگ میں کشتہ کریں۔ اس کے بعد سفوف گل سرخ میں کھرل کریں بس تیار ہے

مقدار خوراک:۔ ۲ چاول۔

فوائد:۔ امساک کے لئے از حد مفید ہے، علاوہ ازیں مقوی قلب بھی ہے، سرعت انزال میں کامیاب دوا ہے، یہ دوا خاص کر صفراوی مزاج کے لئے زیادہ مفید ہے۔

## تریاق عسرطمث

اجزاء:۔ ریوند خطائی، جوکھار، سفید زیرہ تینوں ہموزن لے کر سفوف بنا دیں۔

مقدار خوراک:۔ ½ ۱ تا ۲ ماشہ دن میں ۳ مرتبہ ہمراہ شربت صندل، بزوری یا دودھ شیریں یا عرق مکو و کاسنی ۱۰ تولہ نیم گرم شیریں سے دیں۔

فوائد:۔ جب ماہواری سوزش خصیۃ الرحم یا رحم کی سوزش سے شدید درد سے آتی ہو اور صرف داغ ہی لگتا ہو ایسی حالت میں اس کے استعمال سے ماہواری کھل کر آنے لگتی ہے اور آئندہ کے لئے مریضہ صحت یاب ہو جاتی ہے۔

## جسمانی موہکے دور کرنے کیلئے

اجزاء:۔ اَن بجھ چونا ایک تولہ، نمک خوردنی ایک تولہ، سوڈا کاسٹک ایک ماشہ تینوں دو تین تولہ پانی میں ڈال کر رکھ دیں نصف گھنٹہ کے بعد اچھی طرح کھرل کر کے حل کر لیں بس تیار ہے۔

طریقہ استعمال:۔ بوقت ضرورت تنکہ سے موہکے کے سرے پر لگاویں بفضلِ خدا موہکا تھوڑی دیر میں مرجھا جائے گا اور تین چار گھنٹہ کے بعد گر بھی جائے گا۔ بقیہ نشانات دو تین دن میں صاف ہو جاتے ہیں۔

## گردوں کی پتھری کے اخراج کیلئے

اجزاء:۔ سنگ سرماہی ۵ تولہ، نمک خوردنی ایک تولہ،

دونوں کو نہایت باریک پیس لیں بس تیار ہے۔

مقدار خوراک:۔ ½ ماشہ درج ذیل سفوف ایک ماشہ میں ملا کر صبح و شام دیں

نسخہ سفوف:۔ قلمی شورہ، جوکھار، نوشادر، لوٹا سجی، میٹھا سوڈا، سنگ یہود برابر وزن سفوف بنالیں بس تیار ہے۔

## السر معدہ

اجزاء:۔ سنگدانہ مرغ، نوشادر ہر ایک ۵۰ گرام، اجوائن دیسی، ہلیلہ سیاہ ہر ایک ۱۰۰ گرام، ہیرا ہینگ ۲۰ گرام، حب بقدر نخود تیار کریں۔

مقدار خوراک:۔ ایک تا ۲ گولی بعد از غذا ہمراہ پانی دن میں تین مرتبہ

افعال و اثرات غدی اعصابی ملین دوا کے ہیں اس لئے تمام اعصابی بلغمی و سوداوی علامات کے لئے ازحد مفید و مجرب ہے،

# ہومیو ادویہ کے معجزات

(۱) بھینس، گائے، بھیڑ، بکری والس باہر نکالتی ہو یا عورت کا رحم باہر نکلتا ہو، ان علامات کو دور کرنے کے لئے دوائی (1-CM(SEPIA سیپیا ایک لاکھ طاقت کی ایک خوراک ۳۶ گھنٹہ بعد دیں۔ دو تین خوراکیں مکتفی رہتی ہیں

۲۔ جب حمل گرنے والا ہو اس وقت وائی برنم اوپی لس VEBURNUM B-OPULUS طاقت میں دیں۔

۳۔ اسقاط حمل کی دوا۔ اگر حمل تین یا چار ماہ کے درمیان گرجاتا ہو تو سبائنا ۳۰ دیں اگر حمل ۶ یا ۷ ماہ کے دوران گرتا ہو تو پھر سباڈیلا 5 یا ۲۰۰ میں دیں۔

۴۔ جب عورت مشت زنی کرتی ہو اور دورہ پڑکر بے ہوش ہو جاتی ہو تو ایسی صورت میں BUFO ۲۰۰ دیں۔

۵۔ جب عورت کو پیشاب کے راستہ ہوا خارج ہوتی ہو تو BOVISTA ۲۰۰ طاقت میں دیں۔

۶۔ مستورات کی مخصوص خارش دور کرنے کے لئے ہیپر سلفر ۳۰ اور بائیو سائیمس ۳۰ کی یکے بعد دیگرے دو دو خوراک روزانہ دیں۔

۷۔ بھینگا پن۔ CYCLEMEN سائیکلامین، اگر مریض ذہین ہو تو ۳۰ میں دیں اگر مریض پگلا سا ہو تو پھر ۲۰۰ میں دیں۔

۸۔ زبان بالکل بند ہو، سٹرےمونیم 1M کی ایک خوراک دیں اس کی کل دو خوراکیں کافی رہتی ہیں۔

۹۔ خون بدن کے کسی حصے میں جم جائے اور شدید درد ہوتا ہو یا سن سڑک ہوگیا ہو تو ایسی صورت میں لکونائن ۲۰۰ دیں۔ فوری موثر ہے،

جلال آتش برق و سیماب پیدا کر
اجل بھی کانپ اٹھے وہ شباب پیدا کر
تو کسی انقلاب کی آمد کا انتظار نہ کر
جو ہو سکے تو خود ہی انقلاب پیدا کر



محقق جگر (محور) حکیم عبدالعزیز تبسم